فایدہ ۔ راجپوتوں کے نام کے ساتھ اکثر لفظ سنگھ و رائے واقع ہوتا ہے چنانچہ بلونت سنگھ، دلمیپ سنگھ و لالہ رائے اور مہاجنوں کے نام کے ساتھ لفظ ساہ و سیٹھ جیسا گوکل ساہ و جگت سیٹھ ۔ اور مسلمان فقیروں کے نام کے ساتھ لفظ شاہ و صوفی ۔ و ہندو فقیروں کے نام میں بھگت و ڈنگر[۱] و مُن وغیرہ اور برہمنوں کے نام میں لفظ پانڈے و تیواری و دوبے[۲] و چوبے اور اکثر نام بہ حقارت کہتے ہیں جیسے کرکٹ، جھگوڑیا[۳]، کالے، چرکٹ

نوع دوم ۔ ضمیر ۔ پس ضمایر ہندی میں چند لفظ ہیں

میں[۴] واحد متکلم ہم متکلم جمع تو یا تیں واحد مخاطب

تم[۵] جمع مخاطب وہ[۶] واحد غایب وے[۷] جمع غایب

فایدہ ۔ تذکیر و تانیث ہندی ضمایر میں برابر ہے مثلاً مارا[۸] وہ مرد، ماری وہ عورت اور تثنیہ کے واسطے کوئی ضمیر خاص موضوع نہیں بلکہ ہندی میں تثنیہ کے واسطے لفظ خاص کہیں نہیں ۔ نہ اسما، نہ افعال، نہ حروف، بلکہ تثنیہ و جمع مشترک ہیں اور اسما ضمایر منقسم تین قسم پر؛

قسم اول ضمیر فاعل ۔ جیسا کیا میں[۱۰] کے ہم وغیرہ

قسم دوم ضمیر مفعول ۔ اس کے بنانے کا طریقہ یہ ہے[۱۱] کہ لفظ 'کو' یعنی حرف کاف و واو مجہول، کبھی تیں و حرف 'ی' یعنی یائے مجہول آخر ضمائر کے ساتھ ضم کریں مثلاً دیا مجھے کو،

---

۱ صحیح گرو اور منی ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اردو میں ان لفظوں کے آخر کی حرکت خفیف ہونے کے سبب ختم کر دی گئی ہے

۲ اس موقع پر دویدی، چترویدی وغیرہ الفاظ بھی آتے ہیں ۔ ۳ پورب کے لوگ اکثر الفاظ صحیح کے آخر میں 'یا' اور 'وا' کا اضافہ کرتے ہیں بکرا سے بکروا اور بکری سے بکریا، پچھم میں بعض اسما میں کم و بیش ایسی صورت ملتی ہے مثلاً کلوا لیکن دونوں کے اصول اشتقاق مختلف ہیں ۔ ۴ اصل "چھہ" = چھ اور یہ املا "چھہ" سے مختلف ہے، کیفیت یہ ہے کہ پورب کے لوگ اس لفظ کو مفتوح الاول بولتے ہیں اور حرف چھ (جیم فارسی مع ہائے مخلوط التلفظ) کی حرکت کے اظہار کے لئے ایک 'ہ' اور لاتے ہیں ۔

۵ لفظ میں دہلی کے قرب و جوار میں بہ کسرۂ اول اور پورب میں مفتوح الاول آتا ہے ۶ 'تم' کے مقام پر پورب میں 'توں' بہ اضافہ نون غنہ بولتے ہیں، اسی طرح 'آپ' کی جگہ پورب کے بعض علاقوں میں "رورے" اور "رواں" بھی کہتے ہیں (تخلیص معلّی ص ۹۰)

۷ 'وہ' پورب میں مفتوح الاول آتا ہے اسلئے دہلی کی طرح وہاں اس لفظ کا تلفظ 'وُ' نہیں ہو سکتا ۸ اس بات غالب نے لکھا ہے "وے کو یکنو اردو بولی ہے" [ خطوط غالب ص ۴۲ ] لیکن یہ لفظ شمالی ہند کی مختلف بولیوں میں رائج ہے ۹ یہ بھی اہل دہلی کی بول چال کے خلاف ہے: مارا اس مرد نے، مارا اس عورت نے، وہاں فعل کی صورت اس طور پر نہیں

۱۰ ان مقامات پر علامت فاعل "نے" کا حذف جدید اردو میں جائز نہیں ہے ۱۱ اصل "اُنہی" = اُن + ہی ۔ لیکن جدید اردو میں "انھیں" آتا ہے ۔

یا مجھے ، دیا ہمکو یا ہمے[1]، مارا تجھکو یا تجھے ، مارا تمکو یا تمہے مارا اُس کو یا اُسکیتیں یا اُسے ، مارا اُنھکو یا اُنھے یا اُنھکیتیں

قسم سیوم ۔ ضمیر مضاف ۔ وہ ضمیر کہ جس کی طرف اضافت کریں کسی لفظ کو ۔ اضافت کی علامت حرف کا یعنی کاف والف ساکن و حرف کے بیائے مجہول و کی بیائے معروف

فائدہ ۔ ضمایر میں اکثر تغیر و تبدیل واقع ہوتی ہے جب[2] اِن کے بعد حروف معنوی آویں اور حروف معنوی با صطلاح جدید دو قسم مقرر کئے ہیں ........ مفرد اور مرکب

مفرد صرف حروف ہیں جیسا ہیں وکیتیں و کو ، کا و الا وغیرہ

اور مرکب جہاں تک اسمائے ظروف ہیں جیسا پاس ، طرف ، آگے ، پیچھے وغیرہ اور مشبہ ظروف جیسا موجب برابر وغیرہ

چنانچہ جب لفظ او ر یہ کے بعد حروف معنوی یا اسماء ظروف واقع ہوویں[3] تب اُسکے حرف یا کو بدل کریں گے ساتھ حرف سین کے ، اور حرف واو ، یا کو الف مضمومہ و مکسورہ سے مثلاً اُسکو ، اُسے ، اُسکیتیں ، اُسکا ، اُسکے ، اُس سے[4] ، اُس میں ، اُس نے ، اُس پاس وغیرہ

اور لفظ وے اور یئے[5] (کذا) کے بعد جب حروف معنوی واقع ہویں تب تبدیل ہوتی ہے ساتھ حرف (ن[6]) و نہہ یعنی نون و ہا کے جیسا اُنھکو ، اُنھے ، اُنھونکو ، اُنھوکا ، اُنھونے ، اُنھوں سے ، اُن پاس وغیرہ ۔

لفظ تیں[7] ومیں کے بعد جب حرف کا و کی وکیتیں واقع ہو تب اُن لفظوں کا حرف کاف مبدل

---

[1] پوربی میں "ہمے" بمعنی کو آتا ہے چنانچہ ہمکو = ہم ہمے = ہمھے وعلیٰ ہذا القیاس تمھے ، اُنھے وغیرہ

[2] جب اُن کے ..... موجب ، برابر وغیرہ" یہ عبارت حاشیہ پر لکھی تھی اور جلد و جلدی میں تراش آگئی پھر اس پر غالباً پانی پڑ گیا جس کی وجہ سے حروف پھیل کر ایک حد تک مٹ سے گئے ہیں [3] "ہوویں" ۔ اس کا مروجہ املا "ہوئیں" یا "ہوویں" ہے ۔ [4] تیرھویں صدی ہجری کے ربع ثالث تک تحریر کے اصول متعین نہ ہونے کے سبب اُس سے کو "اُس سے" لکھتے تھے ۔ اس نسخہ کے کاتب نے رواج حال کے مطابق الگ الگ "اُس سے" لکھا ہے

[5] "یئے" پر اعراب ہونے سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ اس لفظ کا تلفظ یہ فتحہ اول کیا جاتا تھا اور اسی قیاس پر "وے" کا تلفظ بھی ہوگا ۔ [6] "ان کو" میں یہ تبدیلی حرف "ن" کے ساتھ بھی ہوتی ہے اسلئے یہ اضافہ کیا گیا ، اس کی تائید مزید قواعد جلیلہ کی بحث سے بھی ہوتی ہے [7] غالب دہلوی نے لکھا ہے "تئیں" کا لفظ متروک اور غیر فصیح ، یہ پنجاب کی بولی ہے ، مجھے یاد ہے کہ میرے لڑکپن میں ایک اصیل ہمارے ہاں نوکر رہی تھی وہ تئیں بولتی تھی تو لونڈیاں اور بیبیاں سب اس پر ہنستی تھیں" خطوط غالب ص ۱۰۸

## حرمت الاکرام



یہ تشنگی کی آگ، یہ آسودگی کا زہر
پیتا ہے کس خوشی سے زمانہ خوشی کا زہر!

وہ بدگمانیاں ہیں کہ خود سے بھی خوش نہیں
خوابوں میں کون گھول گیا آگہی کا زہر!

مدہوشیٔ حیات نہ سمجھی کہ جام میں
غم کا سرور کتنا ہے، کتنا خوشی کا زہر

تا صبح آزماتی ہے تشنہ لبوں کا ظرف
وہ رات جس کے جام میں ہو چاندنی کا زہر

اک تیرا غم تھا مٹ نہ سکیں جس کی تلخیاں
تھا ورنہ خوشگوار بہت زندگی کا زہر

شکوہ نہیں، یہ سادہ دلی کا ہے تجربہ
ہوتا ہے دشمنی سے سوا دوستی کا زہر

تارو! یہ رات مجھ سے گزاری نہ جائے گی
دل میں مرے اتار دو اپنی ہنسی کا زہر

اے گردشِ حیات! نہ لے مجھ سے انتقام
کیا کم عدوئے جاں ہے مری سادگی کا زہر

حرمت دو آتشہ ہے بلا کی، سرشت دل
منزل رسی کی پیاس ہے اور گمرہی کا زہر

؎ تو نے سودا کتیں قتل کیا کہتے ہیں یہ اگر سچ ہے (کذا) ہے تو ظالم اسے کیا کہتے ہیں

اور وہی لفظ کیا اگر جھڑکی کے ساتھ ہو تب منع کے واسطے ہے جیسا اگر کوئی جھڑکی کے ساتھ کہے کہ تو کیا کرتا ہے یعنی مت کر اور کبھی واسطے ظاہر کرنے استغنا کے جیسا ؎

تجھ بن بہشت پیار ہے، میں لے کے کیا کرونگا

اور کبھی واسطے تعجب کے جیسا ؎

جل یقیں بہتر نہیں ہے اس سے جل مرنے کی طرح
کیا ہی پھولے ہیں پلاس اور لگ رہی ہے بن میں آگ

اور کبھی تمنا و حسرت کے جیسا ؎

اگر دلبر ہماری بر میں آج آتا تو کیا ہوتا

اور تبدیل لفظ کون و کیا کی موافق ہے تبدیل اسماء موصول کے جیسا یہ کس کا گھر ہے اور کس کی کتاب ہے

فائدہ [۱]۔ لفظ کوئی اصل میں واسطے تنکیر ذی الروح کے ہے مثلاً کوئی مرد، اور تبدیل اسکی کسی بیائے معروف اور لفظ کچھ اصل میں واسطے تنکیر غیر ذی الروح کے جیسا کچھ چیز اور، تبدیل اسکی کسو مثلاً کسو [۲] ملک میں۔ امّا یہ دونوں لفظ اکثر ایک دوسرے کی جگہ مستعمل ہوتے ہیں مثلاً یہ بھی کچھ آدمی ہے یا یہ بھی کوئی چیز ہے

**متفرقات** ۔ لفظ کون یا لفظ کوئی یا کچھ کے اور حروف معنوی کے درمیان میں جب وصل واقع (ہو) تو یہ الفاظ ضرورت شعری سے نہیں بدلے جاتے ہیں لیکن نثر میں اس طرح بولنا بہت ضعیف محاورہ ہے جیسا کون شخص کا آدمی ہے، وہ شخص میری کچھ [۲]...۔ (حیثیت ؟) نہیں ہے ... [۲] شعر

مجھ سے مت جی کو لگاؤ کہ نہیں رہنے کا۔
میں مسافر ہوں کوئی دن کو چلا جاؤں گا

یعنی میں کسو [۳] دن کو

---

[۱] اس مقام پر مصنف سے غالباً سہو ہوا، کسو اور کچھ میں وہ ربط نہیں جو بیان کیا گیا، کسو لفظ کسی کی "تبدیل" ضرور ہو سکتا ہے۔ [۲] اس جگہ کچھ لفظ حذف و بند کی تراش میں آ گئے ہیں

[۳] لفظ "کسو" اہل پورب کے روزمرہ میں نہیں ہے۔

لفظ ہم ، تم ، آن ، ان ، جن ، تن ، کن اگرچہ جمع ہیں پر تعظیماً واحد پر اطلاق کرتے ہیں بخلاف اُنھوں ، اِنھوں ، جنھوں ، تنھوں ، کنھوں ، کہ یہ الفاظ سوائے جمع[1] کے واحد پر نہیں بولتے ہیں -

فائدہ - جو شخص خوب لحاظ کرے لفظ یہ اور وہ ، کوں وتوں وکوی پر ، پس اسکو بآسانی معلوم ہوگا یہ کہ جب آن کے ساتھ ملاویں لفظ ان یعنی الف ونون ساکن یا لفظ ین یعنی حرف یا ونون ساکن تب دلالت کریں گے مکان پر مثلاً یہاں ، وہاں ، کہاں ، جہاں ، تہاں ، کہیں وغیرہ

فائدہ - اور جب حرف وں یعنی واو ونون ساکن داخل ہوے تب دال ہوے گی معنی طرح پر یا طلب علت پر مثلاً یوں ، اوں[2] ، کیوں ، جیوں ، تیوں من جرأت

جیوں لگا دیتا ہے کوئی خانۂ دشمن میں آگ

اور جب لفظ دھر ، تب ، دلالت کرتا ہے ظرف پر جیسا ایدھر[3] ، اودھر ، کیدھر ، جیدھر ، تدھر اور جب حرف سا[4] تب تشبیہ پر چنانچہ ایسا ، ویسا ، کیسا ، جیسا ، تیسا

اور لفظ تنا یعنی حرف تا ونون والف ساکن یا لفظ تا[5] ، تب مقدار پر جیسا آتنا ، اِتنا ، وتنا[6] ، وتا ، کتنا کِتا ، جتنا ، جِتا ، تتنا تِتا -

اور جب حرف ہائے موحدہ یا دال ، تب زمان پر چنانچہ اب ، کب ، جب ، جد ، تب ، تد ، وغیرہ

فائدہ - اسماء ضمائر یا اسماء اشارہ یا اسماء موصول یا اسم استفہام یا اسم تنکیر کی تبدیل کے واسطے حروف

---

[1] جدید اردو میں یہ سب الفاظ بھی احتراماً واحد کے لئے مستعمل ہیں [2] کذا - لیکن بحث ماسبق کے پیش نظر یہاں "و" چاہیے ؛ اہل دہلی کے یہاں یہ لفظ اسی طور پر ملتا ہے لیکن پورب والوں کی زبان سے "دوں" کی جگہ "اوں" سنا ہے ، اور غالباً اسی لئے مصنف نے یہاں "آوں" ہی لکھا ہے [3] ایدھر = ای + دھر اور اودھر = او + دھر - اسم اشارہ کی ذیل میں عرض کیا گیا تھا کہ "ای" اور "او" بھی پورب والوں کی بول چال میں آتے ہیں ۔ اسطرح پہلی مرتبہ اس عام خیال کی تردید ہوتی ہے کہ ایدھر ، اودھر ، کیدھر وغیرہ میں ، حروف ی اور واو کسرہ اور ضمہ کی جگہ پر لکھے جاتے تھے - اب معلوم ہوا کہ ان لفظوں اِدھر ، اُدھر اور کدھر میں کسرہ ، و ضمہ حرف ی اور واو کی آواز کو خفیف کر لینے کے نتیجے میں رائج ہوے اس کی مزید تائید اسطرح ہوتی ہے کہ ان لفظوں میں یہ حروف محض لکھے نہیں جاتے تھے بلکہ تلفظ میں بھی آتے تھے مثلاً "کیدھر ہے وہ امتیاز حقیقی" (تلخیص معلی ص ۱۳) لفظ کیدھر ممکن ہے کیہ = کی + دھر ہو - لورب میں لفظ ........

مزوں میں خواہ ملفوظ ہوں یا مقدر مثلاً اُسقدر، کسقدر، جسقدر، تس قدر، اُسوقت، پس اُنھوں کے بعد
یک حرف مقدر ہے یعنی اِسقدر سے، یا اِسوقت میں وغیرہ

# باب سیوم

## تقسیم اسم کی باعتبار دلالت کرنے اوپر معنی کے

پس اگر اسم دلالت کرے ذات پر یعنی بغیر وصفت کے تب وہ اسم ہے جیسا رام، لچھمن،
کمان، پتھر[1] زید، عمر، کشن، رادھا وغیرہ

اور جب دلالت کرے ایک ذات پر ساتھ ایک وصفت کے تب وہ صفت ہے جیسا
بھلا، برا[2]، نیک و بد وغیرہ۔ پس صفات کی دو قسم ہیں۔

مفرد۔ جیسا اچھا، بھلا، برا، سرخ، سفید، سبز، زرد، موٹا، تپلا، نیک،
بد، باریک، گندہ (کذا) سیدھا، تیڑا (کذا)، دوبلا

مرکب۔ یعنی صیغہ اصلی پر زوائد کے ملانے سے صفات حاصل ہوویں، پس صفات مرکب کی دو
دو ہیں:

قسم اول یہ کہ زوائد آخر میں آویں۔ پس کبھی حرف یائے معروف کو آخر اسم میں ملانے سے
مثلاً پیشگی، خانگی اور لفظ ینہ ملانے سے جیسا چوبینہ، پشمینہ، روزینہ
اور لفظ چی سے چنانچہ خزانچی، مشعلچی، توپچی، قابوچی

اور حرف ا یعنی الف ساکن و لفظ الا و الو و ال و واو دار و ویا و ئیلا بیائے
معروف و یلا بیائے مجہول، اوئیل بیائے معروف اور یلا بیائے ساکن ماقبل مفتوح و ئیل بیائے
مجہول، و یل بیائے مفتوح کے لاحق ہونے سے صفات حاصل ہوتی ہیں چنانچہ بھوکا[3] (کذا) راجا،
بہتا، داتا، بنیا، داتا اور گوالا، سیوالا[4]، ڈنتالو ؟، جھگرالو[6] (کذا)، رکھوال و بسوال

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۹۶)

کہاں کے معنی میں آتا ہے چنانچہ کہواں = کہہ + واں بجائے کہاں اسی بنیاد پر وجود میں آیا۔ اس کے علاوہ کہاں کے معنی میں پورب والے
کتھوا بھی بولتے ہیں۔ ... اردو نے ... ان لفظوں کو تلفظ ... پورب والے آسپاد (تے + سا) اور دسا ... فتحہ اول کرتے ہیں ... بکسر اول و یائے مجہول اَتیباد (تے + سا) ... آصفی ... وہلی والے اتنا ...

[1] سہارنپور وغیرہ کے لوگ "پھتر" کہتے ہیں۔ غالب نے ... "بھنک" لکھا ہے۔ ... اصل ... وعدہ ... ہر جگہ ...
[2] ان لفظوں میں گی کا اضافہ ہوا۔ اسی قیاس پر نار ... خوانچی وغیرہ بھی آتا ہے [3] بعض مقامات پر ... بھوکھ ... بھی بولتے ہیں [5] سیوالا = شیوالا ... ہندی کے حرف ش ... سین سے بدل ... وعلی ہذا القیاس
غالباً بعض انگریزی لفظوں میں بھی ایسا ہی کرتے ہیں چنانچہ غالب پنشن کو پنسن ... لکھتے تھے لیکن اس کے برعکس بھی دیکھا ہے چنانچہ
... زمیس کو زمیشن کہتے تھے (دیکھو رسالہ ... انشاء اسرار نرینشن) [6] یہاں "جھگڑالو" چاہیئے

پچھوا، مچھوا، جیوار، سکھوار، امیدوار، جلویا[1]، پچھوتیا، ہٹیلا، گھریلا، کٹویلا، گھایل، بوجھل، پایل، کویل۔؟

لفظ "ہارا" اور "ہار" و "آر" یا حرف "ر" فقط اور "یرا" بیائے مجہول و "ڑا" بہ ڑائے ہندی و "اڑے" کے ملانے سے صفات (حاصل) ہوتی ہیں چنانچہ لکڑہارا، مارنہارا، کومہار، سونہار (کدا)، چمار، مردار، ہگیرا، شیرا (کدا)، بھگوڑا، بھکاری، گٹھری و موٹری[2]

لفظ "اک" یعنی الف و کاف و "اکا" و "کا" و "کڑ" بہ ڑائے ہندی و "بھر" و "سا" و "سے" و "کا سا" کے ضم کرنے سے صفات (پیدا) ہوتی ہیں مثلاً دوڑاک، خوراک، لہراکا، بھلکا[3]، کودکڑ، بوجھکڑ، سیربھر، کمربھر، مردسا، عورت سی، حیوان کا سا

لفظ "یت"، "یہ" بیائے مجہول و لفظ "گر" و "گار" و "دار" و "بردار" و "بر" و "بان" و "وان" و "مند" و "نت" و "مان" و "باز" و "ور" اور "کے" داخل ہوتے سے صفات بنتے ہیں چنانچہ ڈکیت، چڑھیت[4]، لٹھیت، پیچیدہ[؟]، جادوگر، رفوگر، خدمتگار، یادگار، بدکار، چترکار، آزمودہ کار، زمیندار[5]، پونی دار[6]، حقہ بردار، فرمانبردار، پیامبر، دلبر، باغبان، بادبان، نگہبان، دربان، گاڑی وان، گاڑھوان، دولتمند، ہوشمند، عقلمند، دھنونت، بودھمان، بدیامان، انکل باز، جانباز، قدمباز، نظرباز، جالوز، نصیبور، بختور، وطالع ور، دلاور، تناور، زورآور

لفظ "گیں" و "یں" بیائے معروف و "ناک" و "سار" و "ندہ" و "زادہ" و "زاد" و "کش" و "ساز" و "خواہ" و "اندیش"[7] و "طلب" و "شناس" و "دان"، "فہم" و "پوش" و "بخش" و "بند" و "پرست" و "فروش" و "گیر" و "خوار" و "خور" کے ضم کرنے سے اکثر صفات حاصل ہوتی ہیں مثلاً غمگین، فرمگیں، نمکیں، رنگیں، پوبیں[8]، شوقین، خطرناک، غمناک، شرمسار، شرمندہ، شاہزادہ، وزیرزادہ، خانہ زاد، مادرزاد، میرزا، مادرزا، سرکش، پیلکش، زمانہ ساز، [illegible]، بداندیش، خیرطلب، سخن شناس، سخندان،

---

[1] جلویا اور پچھوتیا خاص پورب والوں کی بولی ہے جدید اردو میں اس اصول کے مطابق لفظ گویا (گاؤیا) البتہ رائج ہے۔ [2] لفظ موٹری بمعنی گٹھری بھی اضلاع میرابکمیں سننے میں نہیں آیا [3] کمربھر بمعنی کمر کمر یعنی کمرتک، اسی طرح ہاتھ بھر یعنی ایک ہاتھ کی برابر [4] اسی کے مطابق "بڑاکا" اور "بڑکا" بھی آتا ہے [5] اصل "تہ سپت" ؟ اس کے بعد کے دونوں لفظ سمجھ میں نہ آسکے [6] اصل زمیدار بحذف نون غنہ، اسی طرح فرمانبردار و خونخوار کبھی بحذف نون غنہ لکھا ہے [7] اسے "پوشنا" بھی پڑھا جاسکتا ہے [8] اصل "اندیش" ؟ سہو کاتب [9] لفظ شوقین کی بابت محمد حسین خان نادر نے لکھا ہے کہ استعمال اہل عرب میں نہیں ہے اسلئے اسکی جگہ شائق بولنا چاہئے (تعلیق معلی) لیکن یہاں معلوم ہوا کہ یہ اردو والوں کا ایجاد ہے

عروض داں ۔ سخن فہم ، روپوش ، پاپوش ، کرم بخش ، خدابخش ، سپر بند ، دین بند ، بت پرست ، آتش پرست ، میفروش ۔ سخن فروش ، خودفروش ، عالمگیر ، کلگیر ، کفگیر ، خونخوار (کذا) چغلخور ، رشوت خور ،

لفظ خوان و گو و جو و بیں و انداز و چلا و سوار و نشیں کے داخل ہونے سے صفات (پیدا) ہوتے ہیں چنانچہ فارسی خواں ، دروغ گو ، کم گو ، عیب جو ، نام جو ، رنگیں ، دوربیں ، گولنداز ، تیرانداز ، گول چلا[1] ، گھوڑ سوار ، فیل سوار ، دلنشیں ، پالکی نشیں ،

اور ایسی[2] (کذا) لفظ ربا و موہن وچیں و ریز و فشاں و افشاں و سوز و کن و زدہ یا مارا و آلودہ و زن جیسا دلربا ، منموہن ، جگموہن ، خوشہ چیں ، نکتہ چیں ، خونریز رنگریز ، گلفشاں ، زرفشاں ، دلسوز ، عالم سوز ، فتیلہ سوز ، کوہکن ، بیخ کن ، برق زدہ ، کاج مارا ، بیٹ مارا ، شکر آلودہ ، خواب آلودہ ، رہزن

اور ایسی (کذا) لفظ آشوب و آزار و افراز و دوست و دشمن و آموز و آمیز و انگیز جیسا شہرآشوب ، دلآشوب ، دلآزار ، بزم افروز ، سرفراز ، وطن دوست ، خانہ دوست ، فقیر دشمن ، نوآموز ، مکرآمیز ، آتش انگیز

اور اسی طرح لفظ پرور و پال و پرداز و فریب و کشا و گداز و نما و بوس جیسا غریب پرور ، زباں پرور ، بچن پال ، غریب نواز ، کارپرداز ، شکار فریب ، مردم فریب ، مشکل کشا ، جاں گداز ، بدنما ، خوشنما ، قدمبوس ، زمیں بوس

اور لفظ گوں یا فام و مایل[3] و بار کے ضم کرنے سے صفات (حاصل) ہوتی ہیں ۔ چنانچہ گلگوں گندمگوں ، سیاہ فام ، زردی مائل ، سرخی مایل ، بردبار ، اشکبار

اور ایسی لفظ رو و دوز و رس و شو جیسا نیک رو[4] ، گرم رو ، خیمہ دوز ، زمیں دوز ، فریادرس ، مردہ شو

قسم دوم یہ کہ زواید اول میں آویں پس :

لفظ بد و زشت و کو لاحق کرنے سے معنی صفات قبیح (حاصل) ہوتے ہیں بدصورت ، بدشکل ، زشت رو و کوڑ ول

---

[1] "من چلا" "دل چلا" اس کی مثال ہے اور جیم عربی سے "جی جلا" بھی اسی اصول پر ہے [2] ایسی = ایس + ہی = ایسے + ہی ۔ اس لفظ کا یہی املا اکثر مقامات پر ملتا ہے یہ "آپہی" (= آپ + ہی) کی قبیل سے ہو سکتا ہے

[3] اصل مایل بہ یائے حطی نہ کہ ہمزہ ۔ [4] کبھی رو بہ واو معروف کا بھی اضافہ کرتے ہیں جیسا سرخ رو ، گلرو وغیرہ

اور خوش و نیک و خوب و سو اول میں آنے سے صفات نیک حاصل ہوتے ہیں جیسا خوشنما نیک بخت، خوبصورت، سوڈول[1]

اور لفظ تنگ[2] و پست و دوں و کم اول میں آنے سے معنی چھوٹائی (کذا) و کمی کے حاصل ہوتے ہیں جیسا تنگدل و دوں ہمت، پست ہمت، کم ہوش

لفظ ش، کو اول میں لانے سے اکثر معنی تقویت یا کلانی کے حاصل ہوتے ہیں جیسا شہپیر و شہتیر[3]

اور ایسی (کذا) لفظ قابل و صاحب و اہل و ذی کے آنے سے جیسا قابل علاج، صاحب شعور اہل دل، ذی ہوش

اور لفظ زیادہ و فضول و ہم و ایک و ہم و ادھ اول میں لانے سے صفات پیدا ہوتے ہیں جیسا زیادہ گو و فضول گو، ہم جنس، ہمسر، ہموطن، ایک وطن، ہم مردہ اور ادھ مؤا

ایسی (کذا) لفظ پیش و پس، جیسا پیشرو و پس خوردہ، پس رو۔

فایدہ - کبھی صفات سے مراد ہوتی ہیں ذاتیں بغیر لحاظ معنی و صفت کے مثلاً اچھے آدمی یہاں بھوکوں کو کھلاتے ہیں اسلیے کہ وہاں کھلوں میں رہیں پس مراد یہاں ذات اُن کی ہے

اور امر واحد کے ساتھ لفظ و یا یائے مشددہ و حرف اک یعنی الف و کاف ساکن و حرف ک یعنی کاف ساکن و حرف واو معروف اور حرف کڑ یعنی کاف وڑا ملنے سے تب معنی اسم فاعل کے حاصل ہوتے ہیں جیسا مرویا، بھرویا، لڑاک، پیراک، پوچھک، مارو، کھاو، بھگوڑ، کودکڑ، بوجھکڑ

# باب چارم

تبدیل و عدم تبدیل و تذکیر و تانیث اور بیان حالات اور وحدت و جمعیت اسما کے بیان میں - مشتمل ہے پانچ فصل پر

---

[1] اس لفظ کا تلفظ سڈول بھی آتا ہے [2] اصل "نیک" سے چھوٹ گیا ہے

[3] اصل "و شہتیر" ہے ان لفظوں میں اضافت دینا لازم نہیں چنانچہ خواجہ میر درد نے کہا ہے ... [illegible]

فصل اول ۔ عدم تبدیل یعنی متبدل نہ ہونے میں اسما یا صفات کے جتنے اسماء کہ اُنکے آخر میں حرف ا یعنی الف ساکن یا حرف ہ ساکن نہ ہو اُن کے صیغہ واحد میں بہ سبب حروف معنوی یا اسماے ظروف ساکن کبھی تبدیل وتغیر نہیں ہوتی ہے جیسا مرد، کتاب، ساقی، لڑکے، لال، زرد، وسرخ، نیک، بد

فصل دوم ۔ جتنے اسما خواہ اسمار جامد ہوں یا صفات یا مصدر یا اسمار مشتق کہ اُن کے اخر میں حرف[1] یا ہ یعنی الف ساکن یا ہائے ساکن ہوے اُن کے صیغہ واحد میں بواسطہ حروف یا اسمار ظرف تبدیل حرف اخر کی ہوتی ہے ساتھ حرف ی کے یعنی یائے مجہول کے مثلاً لڑکا، لڑکے، لڑکے کو، لڑکے کا، لڑکے کی، لڑکے نے، بندہ، بندے[1] کو، بندے کا، بندے کی، بندے نے، بھلا، بھلے کو، بھلے کا، بھلے کی، بھلے نے، کھانا، کھانے کا، کھانے کی وغیرہ۔ مارنے والا، مارنے والے[2] کا، مارنے والے کو، مارنے والے کی، مارنے والے نے، لکھا، لکھے کو، لکھے کا، لکھے کی مثلاً

ع　تقدیر کے لکھے کو، امکاں نہیں ہے، دھونا[3]

یعنی لکھے ہوے کو　ع　خاوند کے کاٹے سر کو، گھوڑا لا ہے بھالا

یعنی کاٹے ہوے سر کو

مگر چند الفاظ کہ وے ہندی میں بطور تانیث مستعمل ہیں یعنی دعا، دوا، سزا، قبا، قفا، قضا، بلا، غذا، جزا، رضا، تمنا، وبا، وفا، خفا بس[4] انہو (کذا) میں بواسطہ حروف کے تبدیل نہیں ہوتی ہے یعنی نہیں کہتے۔ آپ کی دعے سے وغیرہ اور انھوں کی حالتیں (رہیں) موافق ہر اسمار مونث فصل اول کے اور ایسی (کذا) چند سے الفاظ دوسرے مستثنیٰ ہیں جیسا خدا، بابا، بتیا؟ اُمرا، ملا، کتا، لالا، میرزا، خفا، مصفا، پیدا، دانا

فایدہ ۔ جب ایک مرکب حاصل ہوے ایسے دو اسم سے کہ وے دونو (کذا) قابل تبدیل ہیں تب بواسطہ حروف معنوی کے تبدیل ضروری ہے جیسا مثال گلے کے لڑنے سیں

---

[1] اس قاعدہ کے مطابق "بندہ کا" یا "بندہ نے" یہ پائے ہوز لکھنا صحیح نہیں ہے لیکن یہ غلطی نہایت عام ہے [2] اصل "والا" ہے لیکن یہ اس قاعدہ کے خلاف ہے اسلیئے سہو کاتب معلوم ہوتا ہے [3] اصل "ہے تقدیر کے لکھے کو امکان نہیں دھونا" لیکن مصرعہ ناموزوں ہوجاتا ہے بظاہر یہ اور اسکے بعد کا مصرع دونوں کسی مرثیے سے لئے گئے ہیں۔ [4] انہو = ان + ہو ہو بمعنی "یہی"۔ "اِنہو"، "انھو" اور "انھوں" تینوں طرح مستعمل ہے [5] اصل "دوسرا" [6] اصل گلے کیٹی لرکی سین

فائدہ ۳۔ تبدیل اسما کی واسطے حروف معنوی منزور ہے خواہ مذکور ہو جیسا مثال اُس کی سابق گذری یا مقدر ہو جیسا گھر کے آگے رکھو یعنی آگے میں اور ایسے ہی اپنے گھر جاؤ یا اسقدر اور جس دم، اور لڑکے یعنی اے لڑکے

اور کبھی حروف معنوی فارسی وعربی بھی موجب تبدیل کے ہو جاتے ہیں مثلاً بنارس سے تا کلکتہ یا (بلغز ؟) از کہانی وغیرہ

اور اسماء متبدلہ میں لاحق ہیں علامتیں اضافت کی، مرد گھر کے، مرد کے گھر کو اور حروف تشبیہ جیسا جیسا جیسے، کیسا، کیسے

اور جو صفات عددی اُن کے آخر میں حرف واں ہوے بواسطہ حروف کے تبدیل اُن کی ہو گی ساتھ حرف یا ے مجہول و معروف کے مثلاً دسویں مرد کے پاس، دسویں رنڈی کے پاس

فصل سیوم۔ تذکیر و تانیث دو قسم ہے۔ حقیقی یا غیر حقیقی

مذکر حقیقی وہ کہ جس کے مقابل میں ایک مادہ ہوے جنس سے حیوان کی جیسا ہاتی، بیل مرد، خصم

اور مونث حقیقی وہ کہ جس کے مقابل میں ایک نر ہوے حیوان سے جیسا ہتنی، ماد رنڈی، جورو

اور مذکر و مونث غیر حقیقی کی دو قسم ہیں۔ اول سماعی وہ کہ اہل زبان سے سنا گیا ہے اور کوئی مقرر نہیں جیسا کتاب، قدر، لگن یعنی محبت، بھیڑ، قدح

دوسرا قیاسی وہ کہ اُس کے واسطے کوئی قاعدہ ہوے، کلیہ ہو یا اکثری۔ پس جاننا چاہیے ہندی میں مذکر کے واسطے کوئی قانون کلیہ نہیں ہے (بلکہ ایک قاعدہ اکثریہ) اور تانیث کے واسطے تین قانون کلیہ ہیں باقی اکثریہ[۵]

---

[۱] یہ جملہ اصل میں غلط درج کر دیا گیا ہے [۵] غالب دہلوی نے اس باب میں لکھا ہے "پورب کے ملک میں جہاں تک چلے جاؤ تذکیر و تانیث کا جھگڑا بہت پاؤ گے" (خطوط غالب ص ۳۳) صحیح یہ ہے کہ اس بارے میں اہل دہلی کا قول یہ تھا "متعلق فارسی تذکیر و تانیث کہاں؟ اس امر کے مالک اور اہل زبان ہم ہیں اور نہ ہم صیغہ متکلم مع الغیر ہے یعنی ہم اور تم اور مجموعہ شرفا اور فصحائے دہلی و لکھنؤ ایسے دس آدمی کا اتفاق سند ہے، زیادہ جھگڑا بے فائدہ" یہ قدر بلگرامی کے نام ایک خط کا اقتباس ہے غالباً اسی معاملے میں لکھنؤ کا ذکر بھی آ گیا ورنہ داغ دہلوی نے صراحتہً کہا ہے۔

مستند اہل زبان خاص ہیں دہلی والے ❊ اس میں غیروں کا تصرف نہیں مانا جاتا

لیکن ... [illegible] ... لوگوں کا کارنامہ

قانون - جو اسما کہ (اُن)[۱] کے آخر میں حرف الف یعنی الف ساکن یا حرف ہ یعنی ہائے ساکن ہووے وے اکثر مذکر ہیں جیسا کپڑا، مہینا[۲]، بندہ، پردہ، خامہ

قانون - جو اسم کہ اُس کے آخر میں حرف ی یعنی یائے معروف ساکن آوے کل مونث ہیں (کذ) گڑوی، لکڑی، ٹوپی[۳]، حویلی مگر چند الفاظ یعنی پانی، جی، گھی، موتی،

کبھی حرف یائے معروف علامت تصغیر کی ہوتی ہے رسا، رسی، گولہ، گولی

قانون - جو اسم تفعیل کے وزن پر آوے کلہم مونث ہیں (کذا) چنانچہ تقدیر، تدبیر، تحصیل، تکمیل وتقریر وغیرہ مگر تعویذ، یا برعایت شعر کے جیسا ہے[۴] ؎

سالہا ہم نے صنم نالہ شبگیر کیا
آہ یک روز ترے دل میں نہ تاثیر کیا[۵]

قانون - جتنے حاصل بالمصدر فارسی کہ اُن کے آخر میں حرف شین آوے کلہم مونث ہیں جیسا سوزش، سفارش، بینش، فرمائش -

قانون - جن کے آخر میں حرف تائے ساکن ہو وہ اکثر مونث ہیں جیسا قدرت، مروت، خلقت، نصرت، کثرت

قانون - اکثر اسماء مذکر ہیں کہ اُن کے مونث کے آخر میں واقع ہوتے ہیں یہ کئی حروف - ی یعنی یائے معروف، یَن یعنی یائے مفتوح و نون ساکن، ِن یعنی نون ساکن و ما قبل اس کے زیر، نِی یعنی نون مکسور و یائے ساکن، و انی الف ساکن و نون مکسور و یائے ساکن معروف و اِن یعنی نون ساکن و ما قبل اُس کے مکسور، و ائن یا مفتوح میان دو ساکن، و او نون مثلاً بگڑا، بگڑی، شاہزادہ، شاہزادی، بنیا، بنیائن[۶]، کیتا، کتیابین؟، پنڈت، پنڈتاین، دولہ، دولھن[۷]، ملا، ملانی، کسیرا، کسیرانی، برہمن، برہمنی، شیر، شیرنی، ٹٹو، ٹٹوانی، مہتر، مہترانی، بھوی، بھوی آنی، سنہار، سنہارن[۸]، نایک، نایکا، باجک، باجکا -

---

۱ اصل "ؤاسکی" ۲ اصل "مہنا" اکثر اس لفظ کے آخر میں حرف "ہا" لکھتے ہیں یعنی "مہینہ" ۳ اصل "روتی"

۴ دہلی کے اساتذۂ قدیم کے کلام میں تذکیر و تانیث کے اختلافات بہ کثرت ملتے ہیں بلکہ غالب نے لکھا ہے: "تذکیر و تانیث کا کوئی قاعدہ منضبط نہیں کہ جس پر حکم کیا جائے، جو جس کے کانوں کو لگے، جس کو جس کا دل قبول کرے اُس طرح کہے" (خطوط غالب ۲۳۲)

۵ مصنف نے اس شعر پر اعتماد کر کے تاثیر کو مستثنیٰ قرار دیا ہے - یہ صحیح نہیں یہ لفظ اس قانون سے مستثنیٰ نہیں ہے اور مونث بولا جاتا ہے

۶ اہل دہلی بنیاین کو بنینی کہتے ہیں اسی طرح پنڈتانی، شیخانی، پٹھانی وغیرہ ۷ دہلی میں زیر کی جگہ زبر آتا ہے یعنی دولھن (لام مفتوح) جب کہ پورب والوں کا تلفظ دولہن (لام مفتوح، یا مکسور) ہے ۸ پچھم میں سنہارن (بہ فتحۂ را) آتا ہے

اور تذکیر و تانیث عربی بھی ہندی محاورہ میں آتی ہے جیسا کریم، کریمہ، ملک، ملکہ، معشوق، معشوقہ،
فائدہ بعض الفاظ کے مونث متعدد ہوتے ہیں جیسا کہار، کہارن بفتح را و کہارن بکسر را، کہاری،
کہاری اور ایسی (کذا) چمار، چمارن، چمارنی، چماری وغیرہ

قانون۔ اکثر اسمار کی، جنس جو ظاہرا مبہم ہے تذکیر و تانیث کے حق میں اُن کی تذکیر و تانیث کے
تفرقہ کے واسطے سوائے اُن مبہموں کے اور الفاظ مقرر ہیں جیسا ہرن و مرغ مبہم ہے اور واسطے تفرقہ
تذکیر و تانیث کے کہتے ہیں ہرنا، ہرنی، مرغا، مرغی

قانون۔ صفات جہاں تک ہیں ان کی تذکیر و تانیث باعتبار موصوف کے ہوتی ہے مثلاً وہ مرد بھلا تھا
اور وہ عورت بھلی تھی وغیرہ اور ایسی (کذا) لفظ کافر و چاکر و نوکر و خدمت گار چنانچہ وہ کافر کیا بڑا تھا
ہی کیسی کافر ہیں بھی اور ساتھ تھیں۔

اور بعض لفظ کی تذکیر و تانیث میں رعایت مدلول ضرور ہے یعنی مدلول اگر مذکر ہو تو لفظ بھی مذکر اور مدلول اگر
مونث ہو تو لفظ بھی مونث مثلاً آدمی، مانوس جیسا کہتے ہیں جیسا کشن کیا بھلا مانوس تھا اور رادھا
کیا بھلی مانوس تھی

فائدہ۔ بعضے حروف میں بھی تذکیر و تانیث و وحدت و جمع جاری ہے مثلاً کا و کی بیائے معروف و کے
بیائے مجہول یا سا و سی بیائے معروف و سے بیائے مجہول و سوں وغیرہ

لفظ بھائی و راجہ و مانوس[1] کی مونث برخلاف قیاس واقع ہیں بایں طور یعنی بہن، رانی، ماں
اور ایسی قاعدہ چاہتا، تاکہ لفظ راے، گورہ[2]، دخان کی مونث ہوویں رای، گوری و خانن لیکن
برخلاف قیاس کہتے رانی و گوریہ و خانم

موافق اصطلاح فارسی تفرقہ تذکیر و تانیث کے واسطے لفظ نر و مادہ لاتے ہیں جیسا گاو نر، گاو مادہ
شیر نر، شیر مادہ

اور سوائے قوانین مذکورہ کے باقی تذکیر و تانیث سماعی ہیں جیسا اکثر اسماء تذکیر کے یا اکثر
چڑیوں کے نام اور جیسے حروف تہجی سے انیس حرف ہیں یعنی ب، پ، ت، ٹ[3]، ث، ح،

---

[1] یہ "متعدد مونث" مختلف مقامات کی بولیوں کے مطابق ہیں ورنہ پورب میں کہارن (بہ فتح را) اور پچھم میں کہارن (بکسر)
کوئی نہیں بولتا [2] غالب بھی اس لفظ کو (ایک نون کے اضافے کے ساتھ) اسی طرح لکھتے تھے (خطوط غالب ص۱۹۳ ۲۱۶)
لیکن اب اس کا املا "ماموں" ہے بحذف نون اول [3] اصل "گوروہ" لیکن ترک میں "گورہ"
[4] اصل "ٹ"

خ ، د ، ڈ ، ر ، ز ، ژ ، ڑ ، ط ، ظ ، و ، ہ ، ی

فایدہ - بعضے الفاظ مشترک ہیں درمیان تذکیر و تانیث کے مثلاً فکر ، جان[1]

جس لفظ کی تذکیر و تانیث میں ابہام ہووے بطور مذکر استعمال اولیٰ ہے -

فایدہ - فعل متعدی ماضی قریب و بعید کی تذکیر و تانیث میں رعایت مفعول کی ضرور (ہے) اگر علامت مفعول یعنی کو و کتیں و حرف ی یعنی یائے مجہول مذکور نہ ہو خواہ فاعل مذکر ہو یا مونث جیسا زید نے روٹی کھای ، سیتا نے روٹی کھای ، زید نے کھانا کھایا ، سیتا نے کھانا کھایا

اور جب علامت مفعول مذکور ہو تب صیغہ مذکر چاہیے خواہ فاعل مذکر یا مونث جیسا کشن نے روٹی کو کھایا ، سیتا نے روٹی کو کھایا - تفصیل اس کی آوے گی بحث فعل میں ان شاء اللہ تعالیٰ

فائدہ - مصدر کو باعتبار مفعول مونث ہونا درست ہے جیسے جو بات کرنی تھی کی اور جہاں ایک جنس بدل ہو دوسرے کے ساتھ تب فعل کی تذکیر و تانیث میں اختلاف ہے اکثر پہلے کی موافقت کریں گے

جیسا رنڈی مرد ہوگیی ، بیت دی تھی خدا نے آنکھ پہ ناسور ہوگیا

صفات عددی کہ اُن کے آخر میں حرف واں ہوگا تانیث میں وین ہوگا بیائے معروف جیسا دسویں لڑکی بیائے معروف

## فصل چارم - بیان حالات اسما کے

حالتیں پانچ (کذا) ہیں

اول - حالتِ فاعلیہ - فاعل وہ کہ جس سے فعل صادر ہووے جیسا مارا زید نے ، یا جس میں قایم ہو جیسا سوا زید یا آیا زید -

ہندی میں لفظ لانا و بولنا کے سوا[2] ے جتنے متعدی ہوں سب صیغہ ہائے ماضی کے فاعل کی علامت سوائے ماضی استمراری کے ، حرف نے یعنی نون و بیائے مجہول ہے جیسا مارا ہم نے یا ہم نے مارا تھا اور سوائے اُن کے کسی صیغے کے فاعل کی علامت لفظاً کچھ مقرر نہیں مثلاً ماروں گا میں ، کیا تھا میں -

اور اس کو کما حقہٗ بیان کریں گے بحث فعل میں ان شاء اللہ تعالیٰ -

---

[1] اب لفظ "جان" متفقہ طور پر مونث ہے - اگرچہ بعض علاقوں کے لوگوں کی زبان سے مذکر بھی سننے میں آیا ہے

[2] اصل "سیوائے" اور ہر جگہ یہی املا ہے اصل "لانا"

دوم حالت مفعولیہ[1]۔ مفعول وہ کہ جس پر فعل واقع ہو جیسا ہم نے مارا زید کیتئیں۔ مفعول کی علامت حرف "کو" و "کیتئیں" ہے مثلاً زید کو مارا، عمر کیتئیں کہا اور ضمائر و اسماء اشارہ و موصول و استفہام میں سوائے اُن "د" "ڈ"[2] کے ایک علامت اور بھی ہے یعنی حرف "یے" یائے مجہول جیسا مجھے[3]، ہمے، تجھے، اُسے، اُنھے، جسے، جنھے، کسے، کنھے وغیرہ

فائدہ: علامت مفعول کبھی محذوف ہوتی ہے جیسا اُسکا گھوڑا لا یعنی اُس کے گھوڑے کو، یا میرے گھوڑے کو اور بیعہ (کذا)، حذف کرنا علامت مفعول کو اکثر واقع ہے مفعول ثانی میں افعال متعدی بدو مفعول کے جیسا دیا[4] میں زید کو روپیہ، سکھای میں عمر کو کشتی

اور اکثر فعل مرکب کے مفعول کے ساتھ حرف "کو" کی جگہ حرف "سے" کہتے ہیں جیسا اُسنے (کذا) سے ملاقات کی، نہ اُسکو مگر لفظ بیان کرنا کہ جس میں دونوں[5] (کذا) صحیح ہے یعنی اُس کو بیان کرو اور اُس[6] کا بیان کرو۔

سیوم حالت اضافت۔ وہ نسبت کیا جاوے ایک لفظ طرف دوسرے۔ پس جس کو نسبت کریں اُس کا نام مضاف اور جس کی طرف نسبت کریں وہ مضاف الیہ ہے اور ہندی اضافت میں اصل یہ ہے کہ مضاف الیہ مقدم ہو مضاف پر جیسا کشن کا گھر اور اس کا عکس[7] بھی جائز ہے مثلاً گھر کشن کا۔ اضافت کی علامت تین ہیں، حرف "کا" بکاف مفتوح و الف ساکن جب مضاف واحد مذکر ہوے جیسا زید کا گھر، اور حرف "کے" بیائے مجہول جب مضاف جمع مذکر ہو مثلاً زید کے گھر، یا کہ مضاف مذکر واحد کے بعد حروف آویں جیسے زید کے گھر سے، زید کے گھر کو، زید کے گھر کا وغیرہ یا کہ اسماء ظروف آویں مثلاً زید کے پیچھے، عمر کے سامنے (کذا)، کشن کے پاس یا کہ لفظ مطابق و موافق و ساتھ و برابر وغیرہ اس طرح کے اسماء آویں جیسا اُس کے مطابق، اِس کے ساتھ وغیرہ اور حرف "کی" بیائے معروف جب مضاف مونث ہو خواہ واحد خواہ جمع، خواہ حروف معنوی ہوں یا نہ ہوں جیسا زید کی کتاب، زید کی کتابیں، اسکی کتاب میں وغیرہ۔

---

[1] اصل "مفعولہ"　[2] اصل "دونی" = دوؤں کے = دونوں کے　[3] اکثر ضمائر کے آخر میں جدید اردو میں نون غنہ بھی آتا ہے مثلاً ہمیں، تمھیں وغیرہ باستثنائے مجھے، اسے، جسے، کسے۔ پوربی میں لفظ "ہے" اور "کے" یا مجہول "کو" کے مقام پر آتا ہے چنانچہ مو + ہے = موہے = مجھے، ہم + ہے + ہمے = ہمے، اُس + ہے = اُسے وغیرہ۔ اسی طرح مو کے، ہم کے، او کے وغیرہ بھی آتے ہیں کبھی کبھی حرف آخر کو مشدد بھی بولتے ہیں جیسے ہمّے، کسّے = کس + سے، تمّے وغیرہ　[4] ان دونوں مثالوں میں 'نے' علامت فاعل بھی محذوف ہے یہ صورت اردو میں اس حد تک عام ہے کہ اسے بھی خصوصیات میں شمار کیا جاسکتا ہے　[5] (کذا) — لیکن مطلب ہے کہ "اُس سے بیان کیجئے"　[6] لیکن بہرصورت فارسی کے برعکس ...

اضافت[۱] کے سبب کہ مضاف کو ایک تخصیص ہوتی ہے جیسا صفت مخصص ہے موصوف کا مثلا مرد کا گھر یعنی عورت کا نہیں، شیشہ کا حقہ یعنی روپے سونے کا نہیں

فایدہ ۔ لفظ آپ اکثر مجازاً مستعمل ہوتا ہے معنی میں تم کے چنانچہ آپ کہاں تشریف لے جاتے ہیں اور اس کی اضافت دو طور ہے ایک تو آپ کا، آپ کے، آپ کی ۔ دوسرا اپنا ، اپنے ، اپنی نا و نے و ئی قایم ہیں جگہ میں کا و کے و کی

چارم ۔ حالت ظرفیہ ۔ وہ وقت یا جگہ کہ جس میں فعل سادر ہووے فاعل سے، پس ظرف دو نوع (ہے)

اول ۔ زمان ۔ وہ دو قسم ہے مبہم یعنی غیر معین جیسا وقت ، بیر[۲] ، سمیں[۳]

محدود ۔ یعنی معین جیسا برس یعنی بارہ مہینے[۴] کا ، مہینا ، دن ورات

نوع دوم مکان بھی دو قسم ہے مبہم جیسا جگہ ، ٹھانو یا آگے پیچھے ، دہنے ، بائیں اوپر ، نیچے ، کنے ، پاس ، نزدیک وغیرہ

محدود جیسا گھر ، مسجد ، دھیورا ؟

پس ظرف کی علامت ہے لفظ میں و کو و بیچ ۔ خواہ مذکور ہو جیسا صندوق میں رکھو ، گھر کو جاو ، تالاب بیچ پانی ہے ۔ یا محذوف جیسا میرے آگے لاو اور گھر جاو یعنی آگے ہیں و گھر کو ، یا جس وقت تم جاو یعنی جس وقت میں

پنجم حالت ندا ۔ منادی وہ ہے کہ جس کو بلایا جاوے ان الفاظ کر کے یعنی ارے و ہے و اے بفتح الف و ای بکسر الف ، او بواو مجہول ، ایے ، بے ، اجی ، ہو[۵] ، خواہ وے علامات مذکور ہوں جیسا اے میاں وغیرہ یا مقدر جیسا لڑکے بیاے مجہول یعنی اے لڑکے ، لڑکو یعنی اے لڑکے سب ۔ یا اور باقی حالتوں کا نام جو حصول اُن کا لفظ سے یا ساتھ یا واسطے پر موقوف ہے قلم انداز کیا گیا

## فصل پنجم ۔ بیان میں وحدت و جمع کے

اسماء غیر متبدلہ یا صفات غیر متبدلہ فصل اول میں مذکور ہیں ۔ اُن کے مذکر کی جمع کی علامت حالت

---

۱ اصل " اضافہ " ۲ بیر = بار ، مرتبہ ، وقت ۳ سیں ۔ اصل ہندی لفظ " سمے " ہے یعنی وقت ۴ اصل " مہینکا " ۵ اصل " ہوب " ؟

فاعلی میں لفظاً کچھ مغیر نہیں جیسا مرد آ ـــــ بہ یاے مجہول 'یا ساقی بنیٹھے[ع] بیاے مجہول ، مرد نیک گیے ۔
مگر جب اُن کے بعد حرف نے آوے تب حرف وں یعنی واو نون غنہ علامت جمع جیسا مردوں نے
اور اس فصل کے جتنے اسماء مونث کہ اُن کے آخر میں حرف ی یعنی یائے معروف نہ ہو اُن کی
علامت حالت فاعلی میں حرف یں یعنی یا و نون غنہ ہے (جیسا) کتابیں[۱] ، باتیں ، عورتیں بولیں
اور جن اسماء مونث کے آخر میں حرف ی یعنی یاے معروف ہو اُن کی جمع کی علامت حالت فا
میں حرف اں یعنی الف و نون غنہ ہے مثلاً لڑکی ، لڑکیاں ، روٹی ، روٹیاں ، پگڑی ، پگڑیاں
اور حالت ندا میں حرف و یعنی واو مجہول زاید کریں گے خواہ مذکر یا مونث جیسا مردو یعنی
اے مرد سب ، لڑکیو یعنی اے لڑکیاں ، ساقیو یعنی اے ساقی سب
اور حالت مفعولیت اور اضافت و ظرفیت یا جب اور کوئی حروف بعد اسماء غیر متبدلہ کے آویں
تب اُنھوں کی جمع کی علامت یہ ہے کہ حرف وں یعنی واو نون غنہ کو زیادہ کریں خواہ مذکر ہو یا مونث
جیسا مردوں کو ، کتابوں کو ، ساقیوں کو ، مردوں کا ، کتابوں کا ، ساقیوں کا ، لڑکیوں کا ،
آزادوں کا ، مردوں میں ، ساقیوں میں ، لڑکیوں میں ، آزادوں میں مردوں سے ، کتابوں سے
لڑکیوں سے ، آزادوں سے وغیرہ

فایدہ ۔ کبھی وقت زائد کرنے علامت جمع کی ایک حرکت لفظ سے حذف ہوتی ہے جیسے[۳] بہتر ساتھ
تائے مفتوح کے و چاکر ساتھ کاف مفتوح پس اُن دونوں کی جمع ہے بہتروں و چاکروں ساتھ
تا و کاف ساکن کے[۴]

اور اسمائے متبدلہ جو فصل دوم میں مذکور ہیں اُن کی جمع کی علامت حالت فاعلی میں جو بغیر حروف
نے کے ہووے یہ ہے کہ اُن کے حرف آخر کتیں بدل کریں ساتھ حرف ے یعنی یاے کے جیسا
لڑکے و بندے و مردے[۵] بیاے مجہول[۶]

---

[ع] اصل " بنیٹھے " غالباً بجاے بانٹے مراد ساقیوں نے بانٹا ؟ [۱] اصل "جیب " [۲] حرف با علامت فتحہ بنی ہے ۔ اس کے برخلاف دہلی کے قرب وجوار کے علاقوں میں کتابیں میں حرف با بہ کسرہ مجہول آتا ہے [۳] اصل " جیسی " [۴] لیکن ان لفظوں کا معروف تلفظ بہتروں ، چاکروں بہ فتحہ تا و کاف ہے ۔ [۵] یہ لفظ مُردے (میم مضموم) ہوگا ؟
[۶] اس کے بعد کی عبارت صفحہ ۱۰۴ سے صفحہ ۱۰۵ تک لکھی تھی جس کو کھڑا خط (۲م) بنا کر قلمزد کر دیا گیا ہے:

اور فاعل جو ساتھ حرف نے کے ہوئے اور حالت مفعولیہ و حالت ظرفیہ و اضافت میں جب کوئی اور حروف واقع ہوویں ان صورتوں میں جمع کی علامات یہ ہے (کذا) کہ حرف اخیر کو بدل کریں ساتھ حرف و ن یعنی واو نون غنہ جیسا لڑکوں نے : بندوں نے ، لڑکوں کو ، بندوں کو اور حالت جمع ندا میں حرف اخر کو بدل کریں ساتھ حرف و یعنی واو مجہول کے جیسا لڑکو ، بندو وغیرہ

**فایدہ** ۔ فصل دوم سے جو چند ے الفاظ مستثنیٰ ہیں اور سابق مذکور ہوئے ہیں[۱] وے وحدت و جمع میں موافق ہیں اسماء فصل اول کے جیسا دعائیں ، سزا ، سزائیں ، دعاوں ، سزاوں ، امراوں ، طلاوں

**متفرقات** ۔ جب کسی اسم پر اسماء عدد واقع ہوں اُسکی جمع کی احتیاج نہیں جیسا چار مرد[۲] کو مارا ، اور نہیں ضروری کہ چار مردوں کو ۔

اور اکثر اسماء عدد و اسما ظرف میں واسطے فائدہ دینے کثرت یا حصر کے جمع (ی ، علامت یعنی و ں ، ) واو نون غنہ لاتے ہیں بغیر اس کے کہ اُس کے بعد حرف نے یا اور کوئی حروف جو علامت مفعولیۃ یا اضافت یا ظرفیہ وغیرہ کی ہے آوے جیسا ہزاروں مرگیے ، برسوں گذرے ، تینوں بھائی آئے ، چاروں[۳] ... : مہینوں ہوئے ، مدتوں گذرے ۔

ہندی میں بھی اکثر بطور فارسی جمع[۴] ہوتی ہیں جیسا باتاں ، راتاں اور اکثر جمع عربی و فارسی مستعمل ہیں[۵] جیسا باتیاں ، ساقیاں ، حیوانات ، ہزارہا ، سالہا و مفردات و مقدمات و معاملات ، اشراف ، نجبا ، شرفا ، طلبا ، فضلا ، علما وغیرہ ۔

اور کبھی جمع عربی و فارسی پر علامت جمع ہندی داخل کرتے ہیں چنانچہ[۶] احکاموں امراوں ، علماوں ، مقدماتوں ، شرفاوں ، نجباوں ، فضلاوں ، غرباوں

---

[۱] اصل " ہوویں ہیں " [۲] انشاء اللہ خاں لکھتے ہیں " دو گھوڑا ، تین گھوڑا ، دو موتی ، تین گا جر کہنا صحیح نہیں ۔ بنگالہ اور پورب والے اس طرح بولتے ہیں لیکن شاہجہاں آباد میں کوئی اس طرح نہیں کہتا ۔ اس طرح کہنا صحیح ہے دو گھوڑے ، تین گھوڑے " (دریائے لطافت ص ۲۷)

[۳] اصل " چاروں نہیں " ؟

[۴] فارسی میں جمع بنانے کے لئے الف و نون کا اضافہ کرتے ہیں دکنی اور ہریانی میں بھی یہی قاعدہ ہے مصنف کے قول کے مطابق اردو نے یہ اصول بعض مخصوص حالات میں فارسی سے اخذ کیا ہے [۵] جمع کی یہ صورت ان لفظوں کے ساتھ ہے جن کے آخر میں یائے معروف ہو مثلاً ساقی + اں = ساقیاں ، پانی + اں = پانیاں وغیرہ [۶] بعض الفاظ جو عربی قاعدہ کے مطابق جمع ہیں اردو والوں کے روزمرہ میں بعد واحد مستعمل ہیں مثلاً [۷] سرکار سے تیری جو ہے احکام نکلتا　[۸] لاؤ تبرکات رسالت مآب کا

فایدہ ۴ - کبھی دو لفظ کہ ایک اُس کا باب چہارم کی فصل اول سے ہے جیسا بندہ اور دوسرا فصل ثانی سے ہوے مثلاً بندہ، اُن دونوں کی جمع ظاہر نظر میں ایکہی (کذا) ہیں چنانچہ قبا بندوں کو، جمع بند کی + زید کے بندوں جمع بندہ کی آیا - بعد تعمق نظر کے معلوم ہوگا کہ اول میں ازو یاد ہے اور دوسرے میں تبدیل ہے[1]۔

فایدہ ۵ زبان قدیم میں لفظ سکھی و نین و آنکھ کی جمع کئی طور پر ہیں یعنی سکھیں بکسر یا و سکھیئن بفتح یا، نین بفتح نون تصغیر کے واسطے ہیں اور حالت فاعلی میں جمع اُن کی انکھیاں، نیناں اور تیاں -

فایدہ ۶ فعل ماضی متعدی قریب و بعید کی جمع ہونے میں رعایت مفعول کی ضرور ہے، خواہ فاعل واحد ہو یا جمع جیسا:

سپاہیوں[1] کے سامنے شراب کے پیالے ساقیوں[2] نے رکھے

یائے مجہول پس رکھے کو بصورت جمع لے دے بہ سبب جمع ہونے مفعول کے یعنی پیالے بہ یائے مجہول، اما جب علامت مفعول مذکور ہو تب فعل واحد ہی ہوگا خواہ مفعول واحد ہو یا جمع جیسا

سپاہیوں کے سامنے (کذا) شراب کے پیالوں کے[3] ساقیوں نے رکھا

اور بیان اس کا بحث فعل میں آوے گا اور بیان کما حقہ کیا جاے[4] گا ان شاء اللہ تعالے

## بحث دوم
## فعل کے بیان میں

فعل وہ لفظ ہے کہ دلالت کرے ایک معنی پر ساتھ استقلال کے اور تین زمانوں سے ایک زمانہ اس کے ساتھ سمجھا جاے - یہ بحث مشتمل ہے دو باب پر

### باب اول

بیان میں بنائے افعال یعنی افعال[5] کے بنانے کے ڈول میں اور تصریف یعنی گردان میں اُس کی

جاننا چاہیے کہ ہندی ریختہ میں مصدر کی علامت حرف نا یعنی والف ساکن ہے جیسا ملنا، دھونا، اور بعد وقع کرنے مصدر کی (علامت) جیسی قدر رہے وہ یعنہ امر واحد ہے اور اس کے ساتھ جب حرف و یعنی واو مجہول زاید

---

[a] اس مقام پر "فایدہ" اور دوسرے میں تبدیل ہے" سہواً مکرر لکھا ہے [1] اصل "سپاہونگی"۔ جہاں جہاں یہ جملہ آیا ہے ہر جگہ یہی [2] اصل "ساقیو" ۔ ہر جگہ یہی [3] کے بعض کو خاص پورب والوں کا بول چال ہے۔ [4] اصل "جائگا"

کریں صیغہ جمع امر ہوگا اور اُنھی امر کے صیغہ پر جب حرف مت یا نہ داخل کریں نہی کے صیغہ حاصل ہوں گے اور
امر و نہی میں مذکر و مونث برابر ہیں ۔

امر حاضر ۔ مار تو ، مارو تم

نہی حاضر ۔ مت مار تو ، مت مارو تم

اور اسمار حالیہ جو سابق مذکور ہوئے، اُن کے ساتھ جب ملاویں لفظ ہوں ہے و ہیں و ہو
تب فعل حال کے صیغہ حاصل ہوں گے اور انھوں سے کبھی لفظ ہوں و اتھوانہ، کو حذف بھی کرتے ہیں

حال مذکر مثبت[2] ۔ میں مارتا ہوں ، تو مارتا ہے ، وہ مارتا ہے

ہم مارتے ہیں ، تم مارتے ہو ، وے مارتے ہیں

حال مونث مثبت ۔

میں مارتی ہوں ، تو مارتی ہے ، وہ مارتی ہے

ہم مارتی ہیں ، تم مارتی ہو ، وے مارتی ہیں

اور امر واحد کے آخر میں جب لاویں حرف الف یعنی الف ساکن و یے یعنی یائے مجہول و یائے معروف
دیں یا بیاں بیائے معروف لاویں تب ماضی کے صیغہ حاصل ہوں گے

ماضی مذکر مثبت[3]

میں مارا ، ہم مارے ، تو مارا

تم مارے ، وہ مارا ، وے مارے

---

[1] پورب کے دیہی علاقوں میں لفظ "جِن" مکسور الاول بھی بمعنی مت سننے میں آیا ہے مثلاً جن مار یعنی مت مار [2] پورب کی دیہاتی بول چال میں یہ گردان اس طرح ہوگی: میں مارت ہوں ، تو مارت ہے وہ مارت ہے ، ہم مارت ہیں ، تم مارت ہو ، وے مارت ہیں ۔ اسی طرح دوسری مختلف حالتوں میں بھی آخری الف محذوف ہو جاتا ہے یعنی مارتا سے مارت ۔۔۔ پورب میں مارت ہے کا تلفظ "مارتے" (یعنی مارت کا ت ہے کے ہ سے مخلوط ہوتا ہے جس کی آواز خفیف ہو کر رہ جاتی ہے) برخلاف علی گڑھ کی بولی مارتّے [ت مشدد اور یہ کسرۂ مجہول آتا ہے] [3] یہ گردانیں پوربی بول چال کے مطابق ہیں، دہلی میں ایسی حالت میں علامت فاعل نے کا حذف جائز نہیں وہاں کہیں گے۔ میں نے مارا ، ہم نے مارا وغیرہ

ماضی مونث مثبت - میں ماری ، ہم ماریں ، تو ماری ، تم ماریں ،
وہ ماری ، وے ماریں / وے ماریاں

لیکن جس وقت امر کے آخر میں حرف الف یا کہ حرف واو ہووے تب بناے ماضی کے واسطے علامت ماضی کے قبل یک حرف لایا جائے جیسا کھایا کھاے و اکھوانہ ، ڈبویا ، ڈبوے و اکھواہا

قاعدہ - گنوار صیغہ کے آخر میں اکثر حرف "یس یعنی یاے معروف و سین زاید کرتے ہیں - مثلاً ماریس ، دمیس ، کھاتیس ، وکانیس وغیرہ

او صیغہ ماضی صیغہ کے آخر میں لفظ ہوں وہیں ، ہے ملاویں تب ماضی قریب کے صیغہ ہوں گے

ماضی قریب مذکر مثبت میں مارا ہوں ، ہم مارے ہیں ، تو مارا ہے
تم مارے ہو ، وہ مارا ہے ، وے مارے ہیں

ماضی قریب مونث مثبت - میں ماری ہوں ، ہم ماری ہیں ، تو ماری ہے
تم ماری ہو ، وہ ماری ہے ، وے ماریں ہیں / وے ماریاں ہیں

لفظ تھا و تھے بہ یاے مجہول و تھی و تھیں بہ یاے معروف کہ ان کا مصدر ہندی میں خوب معلوم نہیں اگرچہ موافق زبان فارسی شاید مصدر اس کا لفظ رہنا ہووے کیونکہ لفظ تھا کی فارسی ہے بود ، بود کا مصدر ہے بودن اور بودن کے معنی رہنا - غرض بہر صورت ان لفظوں کے ماضی کے صیغوں میں ملانے سے حاصل ہوتے ہیں ماضی بعید کے صیغے

ماضی بعید مذکر مثبت - میں مارا تھا ، ہم مارے تھے ، تو مارا تھا
تم مارے تھے ، وہ مارا تھا ، وے مارے تھے

ماضی بعید مونث مثبت - میں ماری تھی ، ہم ماریں تھیں تو ماری تھی
تم ماری تھیں ، وہ ماری تھی ، وے ماریں تھیں

---

[1] یہ زاید صیغہ مصنف نے دلی کے اساتذہ قدیم کے کلام سے لیا ہوگا ورنہ پورب والوں کی یہ بول چال نہیں ہے [2] اصل "قبیل" [3] اصل "یا ی" [4] اس موقع پر "دہیس" یعنی ہمزہ کی جگہ یاے ہوز سننے میں آیا ہے [5] گردانیں اس طرح ہوں گی ، وہ ماریس ، وے مارین ، تو مارے ، تم مارئو ، میں ماروں ، ہم مارین اسی طرح "آیا" کے مقام پر "آما"

یعنی وہ آیا اور وہ آوا دونوں طرح درست ہے [6] اس موقع پر یہ نیز ... ہوں بھی لکھا ہے [7] پروفیسر ... نے لکھا ہے "یا زیادہ موزوں سمجھتا ہوں کہ اس کو ملتانی زبان کے مصدر "تھیوتا" (یعنی ہونا) کی ماضی مانی لوں ، تھیو تا کی ماضی تھیا آتی ہے اردو والوں نے اسے یاے اشمام سمجھ کر اڑا دیا اور تھا بنالیا " (پنجاب میں اردو ص ...)

اور انھیں لفظوں کو جب اسمارِ حالیہ میں ملا دیں حاصل ہوں گے ماضی استمراری کے صیغے

ماضی استمراری مذکر مثبت[1] ۔ میں مارتا تھا، ہم مارتے تھے، تو مارتا تھا

تم مارتے تھے، وہ مارتا تھا، وے مارتے تھے

ماضی استمراری مونث مثبت ۔ میں مارتی تھی، ہم مارتی تھیں، تو مارتی تھی

تم مارتی تھیں، وہ مارتی تھی، وے مارتی تھیں / وے مارتی تھیاں

اسمارِ حالیہ کے صیغے، کبھی ماضی شرطی واقع ہوتے ہیں

ماضی شرطی مذکر مثبت ۔

میں مارتا، ہم مارتے، تو مارتا، تم مارتے،

وہ مارتا، وے مارتے

ماضی شرطی مونث مثبت ۔ میں مارتی، ہم مارتیں، تو مارتی، تم مارتیں،

وہ مارتی، وے مارتیں

اور امر واحد کے آخر میں جب حرف ون یعنی واو نون غنہ و یں یائے مجہول، نون غنہ زحرف واو یعنی واو و یا مجہول ضم کریں تب مضارع کے صیغہ حاصل ہوں گے اور مضارع میں تذکیر و تانیث برابر ہے

مضارع مثبت ۔ میں ماروں، تو مارے، وہ مارے، ہم ماریں،

تم مارو، وے ماریں

اور انھی مضارع کے صیغوں کے ساتھ جب ملا دیں حرف گا یعنی کاف فارسی و الف و حرف گے بہ یائے مجہول، وگی بیائے معروف وگیں بیائے معروف تب مستقبل کے صیغے حاصل ہوں گے ۔

---

[1] پورب کے بعض علاقوں میں "مارتا" کے الف کو حذف اور "رہا" کا اضافہ کرکے بھی ماضی استمراری بناتے ہیں چنانچہ وہ مارت رہا، وے مارت رہیں، تو مارت رہا، تم مارت رہیو [رہیو بکسرہ ہا وسکون یا] میں مارت رہیوں [ہا مکسور، یائے مجہول ساکن] ہم مارت رہیا لیکن بعض اوقات الف حذف نہیں بھی کرتے اور "مارتا رہا" بھی بولتے ہیں ۔ لفظ "رہا" کے اضافے کے ساتھ ماضی کی دوسری شکلیں بھی آتی ہیں مثلاً ماضی بعید "وہ آیا رہا" اور "وہ آوا رہا" بھی کہتے ہیں ۔ اس طرح پوربی میں لفظ "رہا" لفظ "تھا" کے بدل کے طور پر عموماً استعمال میں آتا ہے ۔ چنانچہ مصنف کا قیاس صحیح معلوم ہوتا ہے ۔

مستقبل مذکر مثبت[1] - میں ماروں گا - ہم ماریں گے ، تو مارے گا ،
تم مارو گے ، وہ مارے گا ، وے ماریں گے

مستقبل مونث مثبت - میں ماروں گی ، ہم ماریں گی ، تو مارے گی ،
تم مارو گی ، وہ مارے گی ، وے ماریں گیں

لفظ کے بہ کاف عربی و کر و کرکے و کر کر دو بیان دو فعل کے آتے ہیں ، اس واسطے کہ فاعل ایک کو عمل میں دوسرے فعل کو اُس میں متصل کرے جیسا مار کے ، مار کر کے ، مار کر بس اگرچہ موافق اصطلاح صرف اس کا نام مقرر نہیں لیکن از روئے معنی معطوف علیہ ہونے کا فائدہ دیتا ہے مثلاً مار کر گیا[2] یعنی مار اس پیچھے گیا قول سودا ہے ؎

دل مرا مارے کے گیا جاتے ہو مری جان

اور کبھی یہ حروف لفظاً محذوف ہوتے ہیں جیسا مار گیا -

یہ تصریف جو ہم نے بیان کی افعال مثبت کی ہیں اور انھی افعال پر جب حرف نہ یا نہیں داخل کریں تب افعال منفی ہو جائے

فایدہ - تصریف مذکورہ سے معلوم ہوا یہ کہ لفظ مارتا و اخواتہ ، کی تین صورتیں (ہیں) کبھی تو وے اسمار حالیہ ہیں اور کبھی فعل نے حال سیغہ اور کبھی ماضی شرطی

لفظ ہونا مصدر لازمی ہے اور تصریف اُس کی بعینہ طریق مذکور پر ہوتی ہے مگر تین باب میں فرق ہے ایک - یہ کہ موافق اُس قاعدے کے جو ماضی کے بنانے میں ذکر ہوا مناسب تھا کہ اُس کے ماضی کے صیغہ لفظ ہویا وغیرہ ساتھ یا کے ہوتے لیکن برخلاف قیاس کہتے ہیں ہُوا ساتھ ضمہ ہاو بغیر یا کے
دوسرا یہ کہ حرف یا کہ اُس کے مضارع کی علامت میں آوے اُس کو حذف کرنا درست ہے ، جیسا

---

[1] مستقبل کے صیغہ بناتے کے بجائے "گا" کے لفظ "ہے" کا اضافہ کرتے ہیں یعنی وہ ماری ہے (ماریگے = مار ہے) وے ماریں ، تو مار ، تم ماریو ، میں ماریوں ، ہم ماریں - کبھی لفظ "مار" کے الف کو مختصر کرتے ہیں یعنی مریگے = مرے ہے [م + ر + یگ + ے] اور کبھی "بے" کا آخر میں اضافہ کرتے ہیں یعنی ہم مار بے (= ہم مریبے) ، تم مار بو (= تم مرلو) وغیرہ — مذکر کے "مرلو" میں واو مجہول اور مونث کے مقام پر مرلوبہ واو معروف آتا ہے [2] پورب میں اس موقع پر مار کے گیا بولیں گے اور لفظ "کے" کا تلفظ یہاں "کیے" اور "دے" کے قیاس پر بہ فتحہ اول ہوگا - یہ بھی قاعدہ ہے کہ جب فعل اصلی کے آخر میں الف ہو تو ایسے موقع پر "نے" کا بھی درمیان میں اضافہ کرتے ہیں مثلاً پکانے کے کھایا یعنی پکا کرکے کھایا -

ہوا دہوں بولتے ہیں جگہ میں ہوے اور ہویں کے

اور تیسرا یہ کہ اُس کے مضارع کے صیغوں میں ایک حرف واو کو زاید کرنا صحیح ہے جیسا میں ہووں، وہ ہووے ہم ہوویں، تو ہووے، تم ہوو، وے ہوویں اور یہ تیسرا فرق جاری ہے اُن تمام فعلوں میں کہ جن کے آخر آخر میں حرف علت رہے جیسا میں جاووں، تو جاوے، ہم جاویں، تم جاو، وہ جاوے، وے جاویں میں پیوں، تو پیوے، وہ پیوے، ہم پیویں، تم پیو، وے پیویں

اور لفظ جانا کبھی بطور مذکر عنہ متصرف ہے یا صیغہ ماضی میں قیاس تھا کیجایا ہو لیکن گیا بہ کاف فارسی کہتے ہیں اور اس کا سبب افعال غیر صحیح میں بیان کروں گا لیکن عندالترکیب اُس کے ماضی کے صیغہ کبھی اپنی حالت اصلی پر رہتے ہیں چنانچہ جایا چہنا

# باب دوم

مشتمل ہے چار فصل پر

اول ۔ بیان میں اقسام فعل کے

اگرچہ اقسام بیان کرتا ہوں افعال کی، لیکن آسانی کے واسطے نظایر میں مصادر کو ذکر کرونگا ۔ پس افعال کی دو قسم ہیں ۔ لازمی ، متعدی

لازمی وہ کہ فقط فاعل میں معنی اُس کے تمام ہوں اور محتاج مفعول کی طرف نہ ہو جیسا ہونا ۔ جانا ، سونا

متعدی وہ کہ فقط فاعل میں تمام نہ ہو، بغیر مفعول کے اور اس کی دو نوع ہیں

اول متعدی بنفسہٖ وہ کہ بغیر واسطہ کسی حرف زاید علامات کے ہوے جیسا سمجھنا، بوجھنا، سوجھنا ڈھونڈنا ۔

دوسرا متعدی بالواسطہ وہ کہ بواسطہ کسی حرف و علامات کے متعدی ہوے پس متعدی بالواسطہ کی تحقیق کے واسطے چار نوع مقرر کی

---

[1] ایسے موقع پر "ہوں" بہ کسرہ اول بھی لکھا ہے [2] اصل "ہوے" [3] "ہویں" [4] یہاں جاہانا میں الف کی آواز خفیف ہو کر صرف فتحہ باقی رہ گیا ہے

[5] اصل "لکہ" [6] اصل "واسطہ"

اُس کی نوع اول یہ کہ مصدر خواہ لازمی ہووے یا متعدی اُس کی علامات مصدر کے ماقبل ا یعنی حرف الف ساکن، یا حرف وا یعنی واو الف ساکن، و حرف لا یعنی لام والف ساکن کے زیادہ کرنے سے متعدی بالواسطہ حاصل ہووے جیسا بجنا[1]، بجانا، بجوانا، دبنا، دبانا، دلوانا، دیوانا[2]

ڈرنا، ڈرانا، بیٹھنا[3]، بٹھلانا، کھُونا[4]، کھلانا، رونا، رُلانا، اور اسی قسم کے متعدی بالواسطہ میں اکثر اعراب میں تغیر و تبدیل ہوتی ہے اسلئے اُس کے بیان کے واسطے دو قانون مقرر کیے

قانون اول۔ یہ کہ حرف علۃ جو اُس فعل میں تھے علامت متعدی بالواسطہ کے داخل ہونے سے حذف ہوجا[ئیں]

تلفظ " نے " میں اور ضمہ و فتحہ و کسرہ کہ اس حرف علۃ پر تھے وے باقی رہتے ہیں جیسا گانا دگوانا، بولنا، بُلانا[5]، سیکھنا، سکھلانا، بھولنا، بھُلانا، رونا، رلانا

قانون دوم۔ یہ کہ اول علامات کے داخل ہونے سے اُس فعل کی ایک حرکت ساقط ہو جاوے جیسا اٹکنا اٹکانا۔ پس وہ فتحہ کہ اٹکنا کے حرف ٹ میں تھا وہ اٹکانا کے حرف ٹ (کذا) میں نہیں ہے

اور ایسی (کذا) برسنا، برسانا

نوع دوم۔ یہ کہ حرف ا یعنی الف ساکن فعل کے ف کلمہ کے بعد بھی لانے سے متعدی بالواسطہ حاصل ہو جیسا تنا (کذا) تانتا، تھَسنا[6]، ٹھاسنا، ٹلنا، ٹالنا، دبنا، دابنا، مرنا، مارنا، ، اڑنا

آڑنا، کٹنا، کاٹنا،

نوع سیوم۔ یہ کہ تلفظ میں حرف واو یا کہ حرف یا کو زاید کرنے سے متعدی بالواسطہ حاصل ہووے جیسا کھُلنا کھولنا، ، رکنا، روکنا، پسنا، پیسنا

---

[1] ان میں کئی افعال خاص پورب والوں کی زبانوں پر جاری ہیں مثلاً غالب لکھتے ہیں " کرانا" یہ پوربیات کی ہے۔ کروانا فصیح ہے " (خطوط غالب ص ۲۷۵)، بعض افعال اب متروک ہیں جیسے سکھلانا، بٹھلانا وغیرہ [2]

تلفظ یائے معلی کی تخفیف کے ساتھ ہوتا ہے یعنی دِوانا (دال پہ کسرۂ مجہول)، اسی طرح چھِلانا، وغیرہ [3]

بجائے بیٹھنا میں حرف یا کی آواز خفیف ہوگئی ہے۔ بٹھلانا اور لفظ بٹھانا بھی اسی سے مشتق ہیں [4] اصل چھوتا،

[5] ابتداءً " بولاتا" بہ واو معدولہ لکھا تھا، نظرثانی میں تصحیح کرکے " بلانا" بنایا گیا ہے اور اس موقع پہ کسی واو معدولہ نہیں لکھا ہے۔ [6] اصل " تھستا تھاستا۔

**نوع چارم** ۔ یہ کہ ایک حرف صحیح کو دوسرے حرف کے ساتھ بدل کرنے سے متعدی بالواسطہ حاصل ہوے جیسا بکنا، بیچنا، چھوٹنا، چھوڑنا، ٹوٹنا، توڑنا[1]، جانا، جنانا، چھوٹنا، چھوڑنا

**فایدہ** ۔ اکثر فعلوں کے متعدی کئی طور پہ واقع ہیں جیسا سیکھنا، سکھانا، سکھلانا، بیٹھنا[2]، بیٹھانا، بٹھلانا

بعد دریافت کرنے سین اس تفصیل کے معلوم کیا چاہیے کہ متعدی خواہ بنفسہ ہو یا بالواسطہ تین قسم سیں خالی نہ ہوں گے

متعدی بہ یک مفعول جیسا سمجھنا، بوجھنا، ڈبانا، مارنا، کاٹنا

متعدی بہ دو مفعول جیسا سمجھانا، بوجھانا، مروانا، کٹوانا

و متعدی بہ سہ مفعول جیسا دلانا

اور مطلق متعدی خواہ بہ یک مفعول، خواہ بہ دو مفعول، خواہ بہ سہ مفعول دو قسم ہیں :-

معروف کہ فاعل اُس کا معلوم ہو جیسا سمجھنا، بوجھنا، دیانا، دلانا

مجہول کہ فاعل اُس کا معلوم نہ ہو ۔ سمجھا جانا، مارا جانا، کاٹا جانا، سمجھایا جانا، بوجھایا جانا، کٹوایا جانا، دیا جانا، دلایا جانا اور مجہول بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ ماضی کے صیغے کے ساتھ لفظ جانا کے صیغوں کو ملاویں ۔

**فایدہ** بعضے فعل مشترک ہے (کذا) درمیان لازمی و متعدی کے جیسا خارش کھجلاتی ہے[3] لازمی اور وہ کھجلاتا ہے خارش کو متعدی ۔ اور ایسی (کذا) کترانا ۔ اور بعضے فعل کی صورت متعدی سی ہے پر فی الواقع لازمی ہے جیسا گھلانا، اماانا، کملانا، گھلانا ۔ اور بعضے فعل اس کے برعکس ہے (کذا) جیسا بکنا، اکڑنا، بدلنا

**فایدہ** ۔ بعضے لازمی ہیں سب کے معنی کا حاصل رجوع ہووے گا ایک متعدی مجہول کی طرف جیسا بننا یعنی بنایا جانا

**فصل دوم** ۔ بیان میں فعل اسمی و غیر وضعی، فعل مفرد و مرکب کے

---

[1] اصل "ٹوڑنا" [2] ڈپٹی کلب حسین خاں نادر نے لکھا ہے: "اکثر شعرا بٹھانا اور بٹھانا بمعنی نشانیدن و پوشانیدن استعمال کرتے ہیں میر درشک صاحب نے اس کو ترک کیا اور فرماتے ہیں کہ بعد باے عربی کے یاے حطی اور لفظ ثانی میں بعد باے فارسی کے ہاے ہوز کا ہونا ضروری ہے" (تلخیص معلی ص۳۳) یعنی مصدر "بٹھانا" ہونا چاہیے ۔ مصنف نے اس مقام پر یہی تصور قبول کی ہے لیکن جیسا کہ پہلے گذرا وہ بٹھانا کو بھی صحیح سمجھتا ہے اور بٹھلانا اسی سے مشتق ہے۔ "بٹھلانا" کبیر دیکھنے سننے میں نہیں آیا ۔ اصل "ور" اور "اور" [3] دہلی میں بھی "کھجلانا" بولتے تھے چنانچہ ذوق نے کہا ہے ؎ فرزدہ تو ۔ دست پھر تلوار مرا کھجلانے ہے لیکن اول تو یہ لفظ یہاں مدت ہوئی متروک ہوا ثانیا لازمی اور متعدی دونوں طرح اس کا استعمال ۔ اور غالباً کبھی نہیں ہوا

اور کبھی حرف نے ماضی متعدی کے فاعل سے حذف ہوتا ہے جیسا

ع حارث لعیں کی عورت بہتیرا رو پکاری

فعل ماضی متعدی قریب و بعید کے صیغہ سوائے اُن متعدیوں کے کہ جن کے ساتھ حرف نے مذکور نہیں ہوتا ہے تذکیر و تانیث میں متابعت مفعول کی کرتے ہیں مثلاً[1] ع دی تھی خدا نے آنکھ پہ[2] ناسور ہو گیا

اور چنانچہ ہندہ نے کھانا کھایا، یا زید نے روٹی[3] کھای

مگر جب علامت مفعول یعنی حرف کو و کنہیں، و حرف کی مذکور[4] ہو تب فعل ماضی متعدی مذکر ہی ہوگا خواہ مفعول مذکر ہو یا مونث جیسا زید نے کھانے کو کھایا اور عمر نے روٹی کو کھایا ہے

ع یک دم خالی بتایا اشک سے اس آنکھ کو

اور سوائے اُن صیغہ ہائے مذکورہ کے تمامی صیغہ خواہ متعدی ہو یا لازمی تذکیر و تانیث میں فاعل کی موافقت کرتے ہیں جیسا ہندہ کھانا لای، سیتا یہ کلام بولی، ہندہ گیی، ہندہ جاتی ہے

اور (ایسے ہی[4]) حکم ہے فعل کی وحدت و جمع میں یعنی سوائے لازمی اور سوائے اُن متعدیوں کے کہ جن کے ماضی میں حرف نے نہیں لاتے ہیں، جتنے ماضی متعدی قریب و بعید ہیں اُن کے صیغوں میں وحدت و جمع بہ رعایت مفعول کے ہوگی جیسا ہم نے کھانا کھایا، سیتا[5] سوا اس کے سامنے شراب کے پیالے ساقیوں نے رکھے بہ یائے مجہول۔ پس رکھے کی جمعیت بہ سبب جمع ہونے مفعول کے ہے یعنی پیالے بہ یائے مجہول۔

مگر جب علامت مفعول مذکور ہوئے تب فعل واحد ہی ہوگا خواہ مفعول واحد ہو یا جمع مثلاً

شراب کے پیالوں کے[6] ساقیو(ں) نے رکھا۔

فصل چہارم ۔ ہندی میں افعال دو قسم ہیں

صحیح ۔ وہ کہ جس میں تغیر و تبدیل زیادت یا حذف حروف تصریف کی وقت نہیں ہوتی ہے تصریف کے وقت مثلاً مارنا، کاٹنا، کرنا، وغیرہ

اور غیر صحیح ۔ وہ کہ جس میں عند التصریف تغیر و تبدیل یا حذف یا زیادت حرف کا واقع ہو جیسا لفظ کرنا ۔ قیاس

---

[1] اصل "پہ" [2] اصل "روتی" ۔ اور بعض دوسرے مقامات پر بھی یہی [3] اصل "مذکر"

[4] اصل "ایسی" ۔ اور بعض مقامات پر "ایسی" و "ویسی" بھی

[5] اصل "سیا ہونگی" [6] کذا ۔ لیکن بعد ترمیم اسے "کو" بنایا گیا ہے

[7] اصل "بیجا" ؟

چاہتا ہے کہ صیغہ ماضی اِس کا 'کرا' ہوے لیکن حرفِ را کو حرف یاے کے ساتھ بدل کر کے کہتیں (کذا) ہیں کیا[1]

اور ایسی لفظ مرنا میں چاہیے کہ ماضی ہوے مرا و مری و اخوانہ لیکن حرف را کو واو کے ساتھ بدل مُوا کرتے ہیں[2]
اور لفظ جانا کے ماضی کے صیغے چاہیے کہ جا و جایا، جائی و اخوانہٗ ہوے لیکن چونکہ حرف جیم و کاف فارسی
کبھی ایک دوسرے کے ساتھ بدل ہونے میں تو چاہیے کہ گا یا بہ کاف فارسی ہوتا امّا اسطے دفع الناس[3] و
مشابہت ساتھ لفظ گایا کے کہ وہ ماضی ہے لفظ گانا بہ کاف فارسی کا جو معنی سرود کے واقع ہے الف حذف
کر کے گیا و گئے و غیرہ کہتے ہیں[4]۔ امّا عندالترکیب دوسرے فعل کے ساتھ کبھی وہ اپنی اصلی حالت پر رہتا ہے
جیسا جانا چہنا[5]
اور لفظ ہونا کے ماضی کا صیغہ چاہیے کہ لفظ ہو یا و اخوانہ ہوے امّا حرف یا کو حذف کر کے ہوا و اخوانہٗ کہتے ہیں
اور جو فعل کہ اُس کے آخر میں حرف علت ہوے اُس کے مضارع میں قبل علامت مضارع ایک واو زیادہ
کرتے ہیں مثلاً ہووے[6]، کھاوے، پیوے
اور کئی ایسے نظر آتے ہیں کہ عندالتصریف اُس کی حرکات میں تغیر و تبدیل واقع ہوتی ہے جیسا دینا و لینا کے صیغہ ماضی
چاہیے کہ دیا و لیا ساتھ دال و لام مکسورہ بکسرۂ مجہول ہوتے لیکن کہتے ہیں بکسرہ معروف
اور لفظ سمجھنا کے ماضی کے صیغے چاہیے کہ سمجھا بہ میم مفتوح ہوے لیکن کہتے ہیں سمجھا بہ میم ساکن اور اسی طرح دیکھنا،
پھسلانا، پھسانا (کذا)، سرکنا، لچکنا، پگھلنا، نکلنا

## باب سیوم

بیان میں مجاز کے جو ہوتے ہیں افعال میں اور بعضے فوائد جو حاصل ہوتے فعلوں سے
ماضی بعید کی جگہ مجازاً کبھی ماضی قریب کو استعمال کرتے ہیں جیسا ہم کل اُس سے ناخوش ہوے، آج خوش ہیں،
یعنی ناخوش تھے۔ ہم کل وہاں (کذا) کیا ہوں، یعنی کیا تھا۔
اور کبھی ماضی کو مجازاً باعتبار قریب الوقوع مستقبل کی جگہ ذکر کرتے ہیں، جیسا کھانا لایا، ہاں صاحب لایا، یعنی

---

منہ
[1] کیا کے مقام پر 'کرا' بھی اہل دہلی کے استعمال میں ہے [2] موا کا مصدر مونا ہے نہ کہ مرنا اسی طرح مرنا کا
مرا ہے نہ کہ موا۔ [3] اصل "الناس" [4] پروفیسر شیرانی اسے پنجابی کا اثر کہتے ہیں [5] مصنف نے موقع
پر 'چہنا' بجائے 'چاہنا' لکھا ہے یہ پوربی میں کشیدہ آوازوں کو مختصر کرنے کی مثال ہے [6] اصل "ہوت"

نزدیک ہے کہ لاؤں گا

ہندی میں مصدر کو کبھی صیغہ امر یا نہی کی جگہ استعمال کرتے ہیں چنانچہ

ع عالم کو اے دیوانے مت ساتھ لے ڈبوتا

یعنی مت ڈبو۔

اور کبھی صیغہ مضارع صیغہ ماضی کے معنی میں آتا ہے مجازاً جیسا: بس جب حسین سرور دیں، کربلا میں آئے، دیکھا تو سامنے سے لوگ آوے ہیں پرا[1] یعنی دیکھا

اور کبھی صیغہ حال میں ماضی کے جیسا میں فلانی جگہ گیا تھا، دیکھتا ہوں کہ قضیہ مچ رہا ہے یعنی دیکھا

لفظ چاہنا کے صیغے کو یہ لفظ پر یا لفظ لا جب کسی فعل کے ساتھ ملاویں تب استقبال قریب کا فایدہ حاصل ہوتا ہے جیسا مرا چاہتا ہے یا مرنے پر ہے یا مرنے والا ہے، نزدیک ہے کہ مرے گا

اور اُسی لفظ چاہنا سے جو یہ کئی الفاظ مشتق ہیں یعنی چاہیے، چاہتا ہے، چاہے گا آئے۔ اتفاق کدھی کلام میں آنے سے مفید ہوتے ہیں معنی ضرورت یا مناسبت کو مثلاً تم کو چاہیے وہاں جانا یعنی ضرور ہے یا مناسب ہے۔

فعل مرکب جب حاصل ہو لفظ کرنا یا جانا یا رہنا کے ملانے سے تب وہ مفید ہوتا ہے معنی کثرت یا استمرار کو جیسا آنا جایا کرو یعنی اکثر اوقات میں۔ پیتے رہو یعنی ہمیشہ۔ بولتے جاؤ یعنی اکثر اوقات میں

**فائدہ** ۔ کبھی فعل کو مکرر لاتے ہیں واسطے ہونے معنی کثرت کے جیسا چمن چمن، بولتے بولتے، مارتے مارتے، کھا کھا، کھاتے کھاتے

**فایدہ** ۔ جس وقت ایک صیغہ ماضی مذکر و ماضی مونث ہو تب وہ دلالت کرتا ہے مشارکت پر اور چاہتے ہیں طرفین کو جیسا مارا ماری، دیکھا دیکھی

**فایدہ** ۔ جب لفظ بننا یا پڑنا کے صیغے دوسرے مصدر یا حالیہ کے ساتھ ترکیب پاوے ہیں تب مفید ہوتے ہیں معنی ضرورت کو جیسا جانا بنا، جانے بنا، کھانا بنا، کھانے پڑا یعنی جانا، کھانا ضرور ہوا

**فایدہ** ۔ جمع امر کے صیغے کو اکثر تعظیم کے مقام میں بولتے ہیں جیسے آؤ، اور امر واحد سے مستفاد ہوتی ہے

---

[1] اس جملہ میں حالت فعل کی مناسبت سے "میں" چاہیے۔ ر ک ہم [2] اس جگہ عبارت کرم خوردہ ہے

[3] ابتداً "دیکھی" بعد ترمیم "دیکھا" بنایا گیا۔

کدھی عزت یعنی پیار جب جتی (کذا) آمجھ نین میں نس کہ بنایا تیرے لیے یہ خیمہ سیاہ و سفید ٹپاٹپی[1]

اور کہیں تحقیر جیسا آلے دکھائے یا دکھائے وغیرہ اور اسطرح کے افعال اکثر جزا طلب ہیں جیسا وہ آلے تب میں جاوں گا

فایدہ۔ لفظ جاتا وغیرہ اسی طرح کے الفاظ جو ایسے کلام میں واقع ہیں یعنی جاتا تو اُسے خوب مارتا، ماضی شرطی ہے

لفظ ہے گا و ہے گی مفید ہے معنی حال کو جیسا مارا ہے گا و ماری ہے گی اور لفظ ہوے گا۔ و ہوگا و ہونگے و ہوگی جب کسی فعل ماضی کے ساتھ مرکب ہویں تب مفید ہوتے ہیں اشتباہ کتیں جیسے میں مارا ہونگا، تو مارے ہوگا، وہ مارا ہوگا، ہم مارے ہونگے، تم مارے ہوگے، وے مارے ہوئے

لفظ لگنا کے ساتھ جب کوئی فعل مرکب ہووے تب فایدہ شروع فعل کا دیتا ہے جیسا آنے لگا، کھانے لگا، یعنی کھانے[2] شروع کیا

اور لفظ چکنا کے ساتھ جب مرکب ہو کوی فعل تب فایدہ انتہاے فعل کا حاصل ہوتا ہے جیسا کھاچکا یعنی کھانا تمام ہوا

امر واحد کے ساتھ تعظیم کے مقام میں اکثر لفظ ی یا ئیگا بہ یاے معروف اور جیسا ئیے گا ملاتے ہیں جیسا مارئیے، مارئیے گا، ہوئیے، ہوئیے گا، ہوجیے، ہوجیے گا، دیجیے، دیجیے گا لیجیے، لیجیے گا

اور کبھی لفظ ی کے ضم کرنے سے فایدہ مضارع ہوتا ہے جیسا میں وہاں پہونچتے دکھن ہی یکبار گی خیال میں آیا کہ فلانی جگہ چلیے۔ یعنی چلوں۔

## بحث سیوم حروف

حرف وہ لفظ ہے کہ بغیر ملاے دوسرے لفظ کے معنی اُس کے سمجھے نہ جاویں پس حرف سے و ستی و سوں کدھی آتے ہیں واسطے ابتدا کے و حرف تک و تلک و لے و لگ و توڑی[3] واسطے انتہا کے

---

[1] یہ لفظ ایک سے زاید مقامات پر قصہ مہر افروز و دلبر میں آیا ہے چنانچہ ہے:
"بعض جگہ لہریا ہے سبز ..... اور بعضی جگہ ٹپا ٹپی ہے — اور بعضی جگہ لال اور سبز کی ٹپا ٹپی ہے اور بعض جگہ لال اور سبز کا لہریا ہے" (ص۹۵) علاوہ یہ الفاظ پورب والوں کے استعمال میں نہیں ہے

[2] یہاں "کھانا" چاہیے۔ [3] لفظ توڑی بمعنی تک۔ یو پی کے اضلاع مغربی کے دیہاتوں میں اب بھی بولتے ہیں۔

جیسا سیر کی ہم نے مرشد اباد سے لکھنو تک یعنی شروع سیر کا مرشد آباد و انتہا لکھنو میں
اور کبھی وہی حرف سے و ستی و سوں آتے ہیں واسطے تفریق کے اور کبھی واسطے بیان کے
جیسا خلانے کا گھر معمور ہے، اس کو کس بات کی کمی، روپیہ سے اجناس سے کپڑے سے
اور کبھی معنی میں بعض کے جیسا مثلاً زید قوم مسلمان سے ہے یعنی بعض فرد اس کا
اور کبھی معنی میں سبب کے جیسا　شعر　تو شور سے میر سے جی بیزار نہ ہو ہرگز
یعنی بہ سبب شور کے
اور کبھیں معنی میں استعانت کے جیسا ہم نے خلانے کی گردن ماری تروار سے
اور حروف میں واسطے ظرفیہ و استقامت کے خواہ مذکو رہو جیسا چراغ میں تیل نہیں۔
یا مقدر جیسا کھای بھی تیرے گھر پایا تھا ٹھنڈا پانی یعنی تیرے گھر میں
حرف کو و کنتیں و حرف سے یعنی یائے مجہول علامت ہیں مفعول کی جیسا اسکو مارا اسکتیں مارا
اور کبھی حرف کو ظرف کی علامت ہوتی ہے جیسا گھر کو گیا، لکھنو کو جاوں گا یعنی گھر میں یا لکھنو میں
اور کبھی معنی قیمت و عوض مفید ہوتا ہے مثلاً یہ گھوڑا کتنے کو بیچو گے یعنی کتنی قیمت کو
حرف ساتھ واسطے معیت و اتفاق کے ہے جیسا ہمکو وہ خرید ار ساتھ اپنے لے چلے گا
حرف پر دلالت کرتا ہے بلندی اور علو پر جیسا زید ولان کذا پر ہے۔ اور کبھی معنی میں لیکن کے
مثلاً　شعر

جی میں کیا کیا ہے اپنے اے ہمدم
پر سخن تا بہ لب نہیں آتا

اور کبھی میں ظرفیہ کے مفید ہوتا ہے جیسا تم مرے گھر پر آو یعنی گھر میں
حرف جو اور حرف کہ یعنی کاف عربی مکسور تے ہیں واسطے بیان ماقبل کے مثلاً کشن نے کہا
گوالن[1] سے جو پیارے کے پاس جاؤ، زید نے کہا عمر کو کہ میں کل باغ کو جاوں گا
حرف نہ و حرف مت و نہیں واسطے نفی کے ہیں اور مثال اس کی ظاہر ہے

---

[1] گوالن، گوالا کی تانیث یعنی گئو والی مجازاً دودھ بیچنے والی عورت
[2] اعظم گڈھ کے قصباتیوں کی زبان سے اس معنی میں لفظ "جن" بہ کسرۂ اول بار سنا ہے

اور حرف آ یعنی الف مفتوح و ان و تر و نِ یعنی نون مکسور دلالت کرتا ہے معنی نفی کے اوپر جیسا
اٹل یعنی ٹلنے والا نہیں ، اَن پڑھ ، نڈر ، نربل

حرف اے بالف مفتوح و اے بالف مکسور و ارے بہ یائے مجہول و ارِی بہ یائے معروف و حرف
او یعنی واو مجہول و رے بہ یائے مجہول و اجے و اجی و ہوت و یا و حرف ا یعنی الف ساکن یہ سب
حرف ندا ہیں مثلاً اے لڑکے ، او چھوکری ، اری ہندہ ، ایے مردک ، اجی میاں اگر ہو سوت[1] یا خدا ، خدایا ، ساقیا

حرف یو جب[2] فعل امر کے آخر میں آوے تب فایدہ دعا کا حاصل ہوتا ہے خواہ نیک یا بد جیسا خوش رہیو
یا مریو یعنی میں دعا کرتا ہوں خدا کے یہاں کہ تو خوش رہے یا کہ مرے

حرف کاف و چہ موافق فارسی کے علامت تصغیر کی ہیں جیسا مردک ، باغچہ یعنی چھوٹا آدمی و چھوٹا باغ -

حرف ا یعنی الف ساکن و ترف وا متعدی بالواسطہ کی علامت ہیں جیسا بجنا ، بجانا ، بجوانا ،

حرف کر بہ کاف عربی ترجمہ حرف با کا ہے[3] فارسی میں مثلاً

ع گھر ہمارا خانہ اللہ کر مشہور تھا

یعنی بخانہ خدا - اور وہی حرف کر اکثر مصدرات پر واقع ہوتا ہے ، جیسا بن کر ، جل کر ، اور کبھی
معنی فاعلیہ کو جیسا دن کر آفتاب کو کہتے ہیں یعنی دن کرنے والا

حرف سا و انہ حرف تشبیہ ہیں مثلاً مردسا ، یا مردانہ یعنی مرد کے برابر

اور حروف اور و پر و لیکن و بھی و ہی و دو بھر حرف عطف کے ہیں

اور حرف یا و کی بیائے معروف و نہیں تو و خواہ و چاہو حرف تردید ہیں مثلاً میں تم کو
روپیہ نہیں دیتے کا خواہ خوش ہو یا بیزار

لفظ اگر و جو حرف شرطیہ ہیں و حرف تو و پس حرف جزا ہیں جیسا اگر یا جو تم میرے آ و تو یا پس

---

[1] ایسے موقع پر " ہو " بروزن او (بہ واو مجہول کشیدہ) اکثر سنا ہے یعنی گیر ہو ہو جلے ! دگبر ہو ، کبھی گمر ہوا
بہ اضافہ الف لبی کہہ کر پکارتے ہیں اور کبھی " رے " کا مزید اضافہ کرتے ہیں یعنی گیر ہوا رے

[2] یو (ی بہ واو معروف کشیدہ) دہلی کی بول چال میں علامت امر کی ہے ، اسی طرح یُو (یائے مفتوح واو ساکن)
پوربی میں علامت استفہام کی ہے مثلاً مَرَیُو یعنی کیا تم مارو گے - بلکہ جس صورت کا مصنف نے ذکر کیا ہے اس میں یائے
مجہول بعد واو ساکن آتی ہے یعنی (ر بے + واو ساکن)

[3] یہاں کر بجائے کرکے یا کہہ کر آیا ہے

تم کو میں روٹی دوں گا۔ اور کبھی حرف تو زاید ہوتا ہے مثلاً

ع صاف تو کہہ میاں کہ تم تو ہوے اہل نصاب

اور لفظ سوا سوائے و مگر و ورا و ماورا حرف استثنا ہیں جیسا آئے ہمارے پاس طلبہ (کذا) سوائے زید کے

لفظ ہاں حرف ایجاب ہے مثلاً تم نے فلانی کتاب پڑھی، خداوند ہاں

لفظ البتہ واسطے تاکید اثبات یا نفی کے ہے اور ہرگز واسطے تاکید نفی کے ہے اور کبھی مصدر کے بعد حرف کا لانے سے معنی ہرگز کی حاصل ہوتی ہے جیسا میں نہیں دینے کا یعنی ہرگز نہیں

لفظ ہی بہ یائے معروف واسطے حصر یا تاکید کے آتا ہے۔ مثلاً اس شہر میں کسن ہی داتا ہے یعنی دوسرا کوئی نہیں، یہی آدمی، اسی کو، کیا ہی آدمی ہے مصرع

ع سنتے ہی یہ دل کو لگی اُس کے چوٹ

فایدہ۔ اکثر حروف فارسی و عربی ہندی میں مستعمل ہیں جیسا از، بر، بہ، نے، یا، غیر، حتیٰ، تا، فی، مع اور کبھی حروف مکرر ایک سے زیادہ سے (کذا) آتے ہیں مثلاً اسکتیں کو دیا، صبح سے تا شام تک خوش کر، اور گھر میں سے گھوڑے پر سے

فایدہ۔ اکثر حروف دو لفظ کے درمیان واقع ہوتے (ہیں) مثلاً حرف ب، ا یعنی الف ساکن، و یے، واو، نہ، و کا و کے و کی جیسا دربدر، دوبدو، لبالب، دوڑا دوڑ[1]، چھپا چھپ، سال بسال، جابجا، گاہ بے گاہ، گفت و گو، رات و رات[2]، لال و لال، کدھی بکدھی، کچھ نہ کچھ، کہیں نہ کہیں[3]، کھیت کا کھیت، جنگل کا جنگل، ٹھٹ کے ٹھٹ، رات کی رات

---

[1] اس مثال سے واضح ہوتا ہے کہ اُسی (= اُس + ہی)، اِسی (= اِس + ہی)، کسی (= کس + ہی) وغیرہ الفاظ لفظ ہی کو ضم کرنے سے بنے ہیں، اس اصول پر بعض اور لفظ بھی وضع کیے گئے مثلاً ایکی (= ایک + ہی)، اورکا (= اور + ہی)، آپی (= آپ + ہی) ان مثالوں میں آوازوں کو تخفیف کرنے اور ہائے ہوز کو حذف کرنے کا رجحان ملتا ہے عہ اصل "دوڑ دوڑ"

[2] روزمرہ میں "راتوں رات" بولتے ہیں اور غالباً اسی قیاس پر کبھی راتوں رات بھی کہتے ہیں۔

[3] اصل "کہیں نکہیں"

# مقالہ دوم

## مرکبات

مرکب وہ کہ دو لفظ یا زیادہ ملاویں اس طرح کہ جز لفظ جز معنی پر دلالت کرے مثلاً زید کا گھوڑا پس زید دلالت کرتا ہے اپنے معنی پر اور گھوڑا اپنے معنی پر۔ یہ مقالہ مشتمل ہے دو بحث پر

## بحث اول

### مرکب غیر کلامی

وہ کہ سننے والا اُسی پر اکتفا نہ کرے بلکہ منتظر رہے دوسری بات کا پس مرکب غیر کلامی کے چار نوع ہیں۔

نوع اول۔ توصیفی وہ کہ صفت و موصوف سے مرکب ہوے۔ ہندی ترکیب توصیفی میں اصل یہ کہ صفت مقدم ہوے موصوف پر مثلاً اچھا شہر، بھلا مانس

اور فارسی ترکیب توصیفی میں اصل یہ کہ موصوف مقدم ہو صفت پر اور اس صورت میں موصوف مکسور ہوگا جیسا عاشقِ پاک، مردِ نیک

اور عکس اس کا صحیح ہے اما اس صورت میں موصوف مکسور نہ ہوگا جیسا پاک عاشق، نیک مرد،

اور ہندی صفت و موصوف کے درمیان موافقت شرط ہے تذکیر و تانیث مثلاً اچھی لڑکی بہ یائے معروف او وحدت و جمع میں جیسا اچھا لڑکا، اچھے لڑکے بہ یائے مجہول، اور حالت جیسا بھلا بندہ، حالت فاعلی میں اچھے لڑکے کو حالت مفعولیہ میں اور اچھے لڑکے کا وغیرہ حالت اضافت میں۔

فائدہ۔ جب دو لفظ مل کر ایک اسم کی صفت واقع ہوت اُس مرکب کے جزء آخر کی تذکیر و تانیث میں اُس موصوف کی رعایت کرتے ہیں مثلاً ٹنگڑی ٹوٹا مرد پس لفظ ٹنگڑی مونث ہے تو چاہیے کہ ٹنگڑی ٹوٹی بہ یائے معروف کہتے لیکن بہ رعایت مرد ٹنگڑی ٹوٹا کہیں گے اور ایسے ہی جھولی بھر لڑکا، اور ما

---

[1] اصل "سینوالا" اگرچہ از روے قواعد "سن نے" (دو نون کے ساتھ) چاہیے لیکن پورب والوں کے روزمرہ میں سینے والا، کرے والا، لکھے والا، جانے والا بجاے سننے والا، کرنے والا، لکھنے والا جاننے والا بھی آتا ہے یعنی وہ مصدر کے علاوہ مضارع پر بھی 'والا' بڑھا کر اسم فاعل بناتے ہیں۔

موسی لڑکی

## نوع دوم - ترکیب اضافی

وہ کہ مضاف و مضاف الیہ سے مرکب ہووے اور ترکیب اضافی ہندی میں اصل یہ کہ مضاف الیہ مقدم ہو مضاف پر جیسا مرد کا گھر اور اس کا غلام اور عکس بھی درست ہے مثلاً گھر مرد کا۔ غلام اُس کا و جمیع اضافت فاید تخصیص کا دیتا ہے چنانچہ مرد کا گھر یعنی عورت کا نہیں اور اس کا بیان کر چکا ہوں بحث اسما کے باب چہارم میں

## نوع سیوم - ترکیب تعدادی

کہ دو عدد سے مرکب ہووے جیسا اگارہ[1]، بارہ

## نوع چہارم - ترکیب امتزاجی

وہ کہ دو لفظ مل جاویں اس طرح کہ گویا ایک لفظ ہے اور وہ مرکب کسی چیز کا نام ہووے جیسا کلکتہ کہ پس یہ لفظ مرکب ہے دو لفظ سے کالی نام ایک دیبی کا اور کتہ بمعنی مالک کے، واسطے کثرت استعمال کے الف کو حذف کر کے کلکتہ کہتے ہیں اور اسی طرح اکبر آباد، شاہ جہان آباد، رام نگر، جہانگیر نگر، غازی پور، جونپور، انوپ شہر، فتح گڈھ، شاہ گنج (کذا)، بھگوان گولہ، سکندر نامہ

اور سوائے ان چاروں کے اور ایسا ترکیبات غیر کلامی ہندی میں واقع ہیں کہ وے مسمی کسی نام کر نہیں چنانچہ اکثر مرکبات کہ وے صفات ہیں بحث صفات میں مذکور ہووے اور بعضے صفات کے آخر میں حرف یائے معروف کے لاحق ہونے سے معنی مصدر حاصل ہوتے ہیں مثلاً دوست، دوستی، دشمن، دشمنی، ترش، ترشی، مرد، مردی، بڑا، بڑائی[2]، میٹھا، میٹھائی، مہربان، مہربانی، بے صبر، بے صبری، بے وقر، بے وقری، کم، کمی، ناچار، ناچاری،

اور کبھی یائے معروف واسطے نسبت آتی ہے جیسا عربی، ہندی، حنفی، عیسوی، موسوی

حرف آی و گی و پن و پنا و پا و اپن و پٹ و اہٹ و وٹ و لش و ل و ش یعنی شین ساکن آخر میں آنے سے معنی مصادر ہوتے ہیں جیسا سیوک، سیوکائی، ادھیک، ادھکائی، ترش، ترشائی، رند، رندگی، مردانگی، موٹاپن، زنان پن، بیوہ پنا، موٹاپا، بڑھاپا، احمقاپن[3]، ملاپٹ، سنناہٹ،

---

[1] دلی میں گیارہ کہتے ہیں۔ [2] اس اصول کے مطابق بڑی، میٹھی وغیرہ میں یائے حطی کے اوپر ہمزہ بنانا غیر ضروری ہے [3] اس لفظ میں دوسرا الف حذف کر کے احمق پن اور کبھی احمق پنا بولتے ہیں۔ انشاء اللہ خاں انشا نے اس سلسلے میں لکھا ہے: "دیوان پن۔۔۔ جن لوگوں نے دلی نہیں دیکھی ہے وہ دیوانہ پن کہتے ہیں۔" (دریائے لطافت صفحہ ۱۴۹)

گرداوٹ ۹ سیہ ھاوٹ ، آزمایش ، سوزش ، فرمایش ، کھول ، پلول ، لہرول
فایدہ ۔ اکثر لفظ میں انا کے لاحق ہونے سے معنی مکان کے حاصل ہوتے ہیں جیسا سر ، سرھانہ یعنی سر کی جگہ ، پاؤں ، پیتانا[عہ]
لفظ اس کے آخر میں آنے سے معنی شوق کا فائدہ حاصل ہوتا ہے چنانچہ پیاس ، موتاس ، ہگاس
کبھی حرف نون ساکن و حرف الف اور حرف وا اور حرف واو یعنی واو معروف کو ترکیب دینے سیں (کذا) معنی تصغیر یا تحقیر یا وصفیت کے حاصل ہوتے ہیں جیسا بیرن ، میرن ، بخشا ، ہیکنا ، بخشوا ، بیروا اور جیو و بیوا و ڈھالو
اور ایسیئی حرف ڑا و ری بیائے معروف و حرف کاف ساکن کے آنے سے تصغیر یا تحقیر ہوتا ہے جیسا آنکھ ، انکھڑا ، پاگ ، پگڑی ، کھال ، کھلڑی ، دام ، دمڑی ، گاٹھ ، گٹھڑی ، پھوڑا ، پھوڑیا ، مرد ، مردک ، تومک ، سبزک
کبھی لفظ خانہ و دان و گاہ و ستان ، ستھان و زار واری ، باری ، سال ، سالہ کو آخر میں لانے سے معنی ظرفیت کے حاصل ہوتے ہیں جیسا کتب خانہ ، توپخانہ ، تاسدان (کذا) قلمدان ، شمعدان خوابگاہ ، سحرگاہ ، ہندوستان ، دلوستھان و راجستھان ، دبستان ، گلستان ، لالہ زار ، گلزار[سلہ] ، پھلواری ، خانہ باری ، ٹکسال ، گاوسالہ
لفظ فی و در وال ہیں اوپر ظرفیت کے جیسا فی الفور ، الحال ، درماہ ، درکار ، درمیان
ولفظ سدا جب اول میں واقع ہوتب دال ہوتا ہے معنی دوام پر جیسا سدا بہار

## بحث دوم

### کلام وجملہ

وہ مرکب ہے کہ سامع اس کے سننے[سلہ] کے بعد محتاج نہ رہے دوسری بات کا

---

عہ کذا ۔ لیکن اس اصول کے مطابق "سرھانا" بہ الف کشیدہ چاہیے عہ پیتانا = پے تانا یا پائنتی
سلہ اصل "گلزار" ۔ مثنوی "گلزار ارم" کا نام بھی اسی صورت میں تاریخی ہو سکتا ہے جب اس میں زائے ہوز کی جگہ ذال نقطہ ہو ۔ سلہ سننے کے مقام پر "سنے" اہل پورب کی زبانوں پر اب بھی جاری رہتا ہے ، اسی طرح "جاتا" کی جگہ "جانا" کا معاملہ بھی معلوم ہوتا ہے ۔

پہلے جاننا چاہیے کہ جملہ بنانے کے واسطے یک مسند و مسند الیہ چاہیے اور دونو (کذا) ربط کے واسطے یک رابطہ ضرور۔ پس ہندی میں لفظ ہوں و ہے و ہیں و ہو رابطہ غیر زمانی ہیں اور لفظ ہونا کے جمع (کے) صیغے اور لفظ تھا و تھے بیائے مجہول و تھی بیائے معروف و تھیں و یا تھیاں بیائے معروف کی دو حالتیں ہیں؛ یک یہ کہ افعال ناقصہ ہوں اس طور میں و ے بھی رابطہ زمانی ہیں۔
دوسرے یہ کہ بمعنی وجود کے ہوں اسی صورت میں و ے فعل لازمی ہیں جیسا لڑکا ہوا، جنا زمان حال میں، یا عمر تھا یعنی زمان سابق میں
پس جملہ دو قسم ہیں

اول اسمیہ۔ وہ مرکب ہوئے مبتدا خبر سے اور تمامی کلام اسمیہ میں روابط مذکور رہتے ہیں جیسا میں عالم ہوں، تو دانا ہے، وہ فاضل ہے، ہم غریب ہیں، تم طالع ور ہو، وے جاننے والا ہیں، زید فاضل ہو، زید عمر فاضل ہوئے، میں کامل ہوں گا وغیرہ، رام ٹھاکر سیتا ستی (کذا) تھے وغیرہ
قسم دوم۔ جملہ فعلیہ وہ ترکیب پاوے فعل و فاعل سے اور ہندی میں سزاوار ہے یہ کہ فاعل و مفعول مقدم ہو فعل پر اور عکس اس کا بھی درست ہے
اور جملہ فعلیہ میں اکثر رابطہ مذکور رہتے ہیں جب اس جملہ میں فعل ماضی قریب یا ماضی بعید یا ماضی استمراری یا حال ہو جیسا زید آیا ہے، لڑکا ہوا ہے، میں مارا ہے[1] زید کو وغیرہ۔
زید آیا تھا، لڑکا ہوا تھا، میں نے مارا تھا زید کو، زید آتا تھا، لڑکا ہوتا تھا، میں مارتا تھا زید کو وغیرہ۔
زید آیا ہے، لڑکا ہوتا ہے۔ میں مارتا ہوں زید وغیرہ
اور سوائے اس کے باقی جملہ فعلیہ میں مقدر رہتا ہے جیسا میں ماروں گا وغیرہ، میں ماروں وغیرہ، میں مارتا وغیرہ
فایدہ۔ وقت پائے جانے قرینہ کے فعل کو جملہ سے حذف کرنا درست خواہ قرینہ مقالیہ ہو جیسا لفظ نہیں، جواب میں اس شخص کے کہ کھانا لایا، یعنی نہیں لایا۔ یا کہ یک شخص نے پوچھا میں وہاں جاوں، جواب دیا کہ مت یعنی مت جاو یا کہ جواب میں کہے لفظ اوہوں بواو اول معروف و ہائے مضموم و واو ساکن و نون غنہ یا کہ لفظ ہاں جواب میں اس شخص کے پوچھے کھانا کھاو گے" یعنی ہاں کھاوں گا

---

[1] اگرچہ پورب کے لوگ اب بھی بعض اوقات اسی طرح بولتے ہیں لیکن ازروے قواعد" جانے والے" چاہیے [2] اس موقع پر" مارا ہوں" چاہیے"

دعواہ قرینہ حالیہ ہو جیسا ایک شخص نے پوچھا تم باغ کو جاؤ گے اور دوسرے نے انکار کیا اشارے سے سر کے یا ہاتھ کے یا قبول کیا اشارے سے

## خاتمہ

مشتمل ہے چار فصل پر

### فصل اول ۔ حال

وہ کہ بیان کرے ہیئت فاعل کی جیسا سوار چلا جاتا ہے یعنی جاتا ہے جس حالت میں کہ وہ سوار ہے اور اسی طرح سوتا پڑا ہے[1] یا کہ بیان کرے ہیئت و شکل کسی مفعول کے مثلاً زید کو مارتے دیکھا یعنی زید کو دیکھا جس حالت میں کہ وہ مارتا ہے کسی کو

بعضے کلام میں حال واقع ہوتا ہے اس طرح کہ احتمال ہے دونو (کذا) سے حال ہونے کا یعنی فاعل سے اور مفعول سے جیسا میں نے گھوڑے کو روتے دیکھا پس اس کے دو معنی ہیں یک یہ کہ میں نے اپنے رونے کی حالت میں گھوڑے کو دیکھا اس صورت میں لفظ روتے حال فاعل سے ہے اور دوسرے یہ کہ میں نے گھوڑے کو دیکھا جس حال میں وہ گھوڑا روتا ہے اس صورت میں حال ہے مفعول سے

اور ہندی میں تذکیر و تانیث حال کی بہ رعایت ذی حال کے ہوتی ہے چنانچہ زید سوتا پڑا تھا ہندہ سوتی پڑی[2] تھی

### فصل دوم
### تمیز

وہ کہ دفع کرے ابہام و شک کو اور اس کی علامت اکثر ہے حرف سے یا بائے موحدہ مازبردستی سے یا بجبر چھین لیا یعنی جبراً اور حرف کر بکاف عربی جیسا میں نے یہ عبارت بھول کر لکھی یعنی سہواً اور کبھی وہ علامتیں مقدر رہتی ہیں اور تذکیر و تانیث تمیز کی موافق تمیز عنہ کے ہوگی جیسا وہ عورت بھلی ناچتی ہے جب تمیز عنہ عورت ہے اور بھلا ناچتی ہے جب تمیز عنہ ہونا چنا جو ضمن میں ناچنے کے ہے ۔

### فصل سیوم
### توابع

دو نوع ہیں ۔ اول یہ کہ موضوع بامعنی ہو اور اس نوع کی چار قسم ہیں اول صفت کہ تابع ہے موصوف جیسا اچھا شہر، بھلا مانس اور اس کا بیان مرکبات غیر کلامی میں بکما حقہٗ ہوا ہے

---

[1] اصل " پڑا " [2] "یا سوتا پڑا ہے" سہواً مکرر لکھا ہے [3] اصل " پڑی "

دوسرا عطف۔ حروف عطف ہندی میں ہیں لفظ اور پُن یا یا ے فارسی معلوم و حرف واو وغیرہ کہ بحث حروف میں مذکور ہوئے۔ پس حرف عطف کے قبل جو لفظ ہو اس کا نام معطوف علیہ اور جو بعد اس کا نام معطوف ہے اور معطوف و معطوف علیہ کے درمیان موافقت شرط ہے حالات میں یعنی اگر معطوف علیہ فاعل۔ تو معطوف بھی فاعل جیسا وہ آیا اور یہ لڑکا پہونچا (کذا) اور بندہ گیا اور لڑکا بھی

اور اگر معطوف علیہ مفعول ہو تو معطوف بھی مفعول جیسا اُس گھر اور اس گھر کو توڑونگا، لڑکے اور گھوڑے کو یہاں لاوو (کذا)

تیسرا تاکید۔ وہ کہ مقرر کرے اپنے ماقبل کو جیسا اے مرد سب، اُن سبہو (کذا) نے مارا، اُن لوگوں نے کھایا۔ لفظ سب اور سبہوں و لوگوں واسطے تاکید جمعیت کے ہے۔

چوتھا۔ بدل۔ جیسا اے زید تیرا دینا بھیّا۔ بدل ہے دینا سے

نوع دوم۔ یہ کہ توابع مہمل و بے معنی ہوے

اگرچہ کبھی ترکیب اس کی ساتھ متبوع کے مفید یک معنی کو ہوے جیسا چھُری[1] اوری، پس لفظ اوری بے معنی ہے اگرچہ کبھی اس کی ترکیب سے معنی حاصل ہوتے ہیں مثلاً شکاری شکار کے مرنے کے خوف سے کہے کہ چھری اوری لاد یعنی اگر چھری موجود ہے تو لاو نہیں تو لاو کوی ایسی چیز کہ اس سے ذبح ہو سکے اور اسی طرح روتی اوتی (کذا) لڑکی پڑکی، چوکی ووکی

## فصل چہارم

### بعضے فوائدمیں

لفظ ملنا، پہونچنا، بننا (کذا)، بھانا، بہنا، پوچھنا، سوجھنا، لگنا کے صیغے، اگرچہ افعال لازمی ہیں، تاہم ان کے ساتھ اکثر متعلقات بصورت مفعول کے آتے ہیں سو اگرچہ وے فی الحقیقت مفعول نہیں جیسا فلانی چیز ملی مجھے، تجھے وہاں پہونچنا ضرور، مجھے جانا بنا، یہ کلام تجھے بھاتا نہیں، ناسپی ؟ بہنا نہیں، تجھے یہ چیز سوجھتی نہیں، تمھے (کذا) کیا یہ کام تو فش نہیں لگتا ہے

اور جس طرح فعل مقتضی ہے فاعل و مفعول کا ایسہی مصدر بھی جیسا اُس کو مارنا مناسب نہیں، اس چیز کو کھانا خوب نہیں فایدہ

فایدہ۔ جب دو شے کو جو بحسب مراتب کے اُن میں ایک ادنیٰ اور دوسرا[2] اعلیٰ، ایک جملے میں لاویں تو اکثر ابتدا ادنیٰ سے کرتے ہیں جیسا ماں باپ، چھوٹا بڑا، جورو خصم، کم و بیش، راہ ھاکش (؟)، سیتا رام

---

[1] جیسا مجھنی چھوا    [2] اصل: جھوڑی،    [3] اور ہر جگہ اسی طرح [4] یہ کلیہ نہیں ہے اس کے برخلاف بہت مثالیں ملیں گی یوسف زلیخا، گل و بلبل وغیرہ، داستانوں کے ناموں میں پہلے ذکور کا نام عموماً آتا ہے مثلاً حاتم طائی و لحجۂ آرا ...

لفظ سبحان اللہ واسطے تعجب کے ہے اور لفظ واہ، شاباش ومرحبا وماشاء اللہ کلمہ تحسین کے ہیں

فایدہ — وھنا و ڈھسکنا دو تو (کذا) مترادف ہیں اور ایسی چوسنا، چوسکنا، ہٹنا[عہ]، ٹھٹکنا

مبطور تکیہ کلام اکثر یہ الفاظ ذکر کرتے ہیں یعنی جو ہے سو تمھاری، سو خیر، صاحب مہربان، نام خدا، چشم بد دور

---

عہ اصل: "ہٹھنا"

# تمت تمام شد

- - - - - - - - - - - - - - - - - - -

- - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - - -

مالک کتاب مجلد ہذا ٹھاکر چند خلف ہمت لعل مالگذار موضع مادھوپور پرگنہ مونگیر کہ جناب (ساے ؟) رام کرن سنگھ صاحب حقیقی (لور ؟) کلاں نے) ام در مقام بنارس نویسانیدہ بود ند

مہر

۱۲۴۲ [مہر]

۱۲۴۲ [مہر]

.. مقتدر ا۔ کوٹہ

# بیسویں صدی کے عشرۂ سوم کے تین راجستھانی اردو رسالے

بہ لحاظ اردو پرستی، راجپوتانہ کے والیانِ ریاست کو تین شقوں میں تقسیم کرنا مناسب رہے گا۔ اول وہ جنھوں نے سرکاری طور پر اردو کی سرپرستی کی، اور خود بھی اس کے فروغ و ارتقا میں دلچسپی لیتے رہے۔ مثلاً ٹونک، الور، جھالاواڑ، جے پور۔ دوئم وہ جنھوں نے اردو کی مخالفت کی، مثلاً ریاست بوندی، بقول جائزۂ زبانِ اردو (مرتبہ انجمن ترقیِ اردو ۱۹۴۰ء)، ریاست بوندی کے راجاؤں نے مقامی بولی ہاڑوتی کو ہندی رسم الخط کے ساتھ دفتری تحریروں میں استعمال کی۔ یہاں کے بعض راجا ایسے بھی گزرے ہیں جنھوں نے سختی کے ساتھ دفاتر میں اردو فارسی کی آمد کو روکا ہے۔ ۱۹۰۶ء میں جبکہ مہاراجہ رگھبیر سنگھ حکمراں تھے۔ احکام جاری ہوئے کہ اردو فارسی الفاظ سرکاری تحریروں میں نہ آنے پائیں۔ سوئم وہ والیانِ ریاست جنھوں نے اردو کی نہ مخالفت کی نہ حمایت۔ مثلاً ریاست کوٹہ مہاراؤ امید سنگھ نے ارکینِ ریاست کے اس نظامِ تعلیم اور ریاست کے دفتری طریقِ کار سے کوئی تعرض نہیں کیا۔ جو ۱۹۱۱ء سے قبل اردو رسم الخط میں ہوتا رہا تھا۔ راجپوتانہ کی بیشتر ریاستوں میں بیسویں صدی کے عشرۂ اول تک اردو بہ حیثیت سرکاری زبان مستعمل رہی۔ (اگرچہ بعض ریاستوں میں تو تاانضمام ریاست اردو ہی جلوہ فگن رہی) اس کے بعد ہندی کا چلن ہوا۔ اور اس سلسلے میں پنڈت مدن موہن مالویہ کی تحریک کو زیادہ دخل رہا۔ جنھوں نے راجپوت راجاؤں سے بہ حیثیت برہمن یہی دکشنا مانگی کہ اردو کے بجائے ہندی کو سرکاری زبان بنایا جائے۔ تلقین بھی یہی کی کہ ہندو راجا کا دھرم یہی ہے کہ وہ اپنی مذہبی زبان کو فنا نہ ہونے دے۔ مذہبی اور سیاسی مصلحتوں کی بنا پر اگرچہ رسم الخط کی یہ تبدیلی وقوع میں آگئی۔ تاہم بہت سے راجہ مثلاً راجرانا بھوانی سنگھ والیِ جھالاواڑ اور مہاراجہ جے سنگھ والیِ الور اردو پرستی میں منہمک رہے۔ ویسے بھی اردو فارسی الفاظ ریاستی کاروبار میں برسمِ ہندی، استعمال میں آتے رہے۔ حصولِ آزادی کے بعد سے —— اور اب بعذرِ ہماری خصوصی ذہنیتوں اور تحریکوں کی وجہ سے اردو سے کنارہ کشی کی جارہی ہے

اگرچہ یہ بارہا ثابت کیا جا چکا ہے کہ اردو کی تعمیر و تزئین ساخت و پرداخت اور ارتقاء و ارتفاع میں ہندوستان کے ہر طبقہ اور ہر فرقہ کا ہاتھ رہا ہے اور ہر ملک و مذہب اور ہر عقیدہ و خیال کے لوگوں نے اسے سنوارا اور نکھارا ہے۔ اردو جہاں اسے سرکاری سہارا ملا۔ دن دوگنی رات چوگنی پھیلی اور جمہور کے ذوق و شوق کی بنا پر پلتی بڑھتی رہی۔ دیگر صوبوں کی طرح راجپوتانہ میں بھی اس کے چرچے اور زمزمے رہے۔ یہاں کے باشندوں نے بھی اسے خونِ جگر سے سینچا۔ اردو میں کتابیں بھی لکھی گئیں اور رسائل و اخبارات بھی جاری کئے گئے۔ جلسے اور مشاعرے بھی منعقد ہوئے اور شادی و غمی میں بھی اسے ساتھ رکھا۔ یہ اور بات ہے کہ یہاں کی تحریکیں اور سرگرمیاں یہاں کے ادباء و شعراء بالعموم عدم شہرت اور گمنامی میں دوبے رہے۔ اس کے چند اسباب میں نے اس مضمون میں مفصلاً بیان کئے ہیں۔ جو اردو ادب کے شمارہ ۔۔ سنہ ۱۹۶۶ عیسوی میں یہ عنوان "راجستھان میں فروغِ اردو کا صد سالہ جائزہ" شائع ہوا ہے۔ ۔۔ فوری حوالہ کے لئے یہاں انکا دوہرا دینا غالباً بے محل نہ ہوگا میرے خیال سے حسبِ ذیل وجوہ ہیں جن کی بنا پر یہ راجستھان کی ادبی خدمتیں تاریخ ادب اردو میں نمایاں مقام حاصل نہ کر سکیں:۔

۱ - بیرونی محققین و مورخین نے اس سلسلہ میں زیادہ کاوش و کوشش سے کام نہیں لیا۔ سرسری نظر ڈالی۔ معمولی معلومات فراہم کیں۔ اور وہ بھی بڑی بڑی ریاستوں کے متعلق اور انہیں کو اپنے اطمینان کے لئے کافی سمجھ لیا

۲ - اندرونی طور پر یہ صوبہ قبل آزادی مختلف ریاستوں پر مشتمل تھا۔ ریاستی حدبندیاں، ملکی حدبندیوں کے مانند سدِ راہ بنی رہیں۔ دائرہ کار محدود بھی رہا اور متعین بھی۔ اس لئے مقامی طور پر ادبی سرگرمیاں محدود رہیں۔ بیرونی سرگرمیوں کو نہ زیادہ متاثر کیا گیا نہ ان کا زیادہ اثر قبول کیا گیا۔

۳ - اکثر ریاستوں کے حکمران اردو علم و ادب سے بے بہرہ رہے۔ مقامی اور مادری بولیاں بولتے رہے۔ یعنی سرکاری طور پر اردو کو کوئی سہارا نہ مل سکا۔ ایسے مقامات پر اردو اپنے خدمت گزاروں اور پرستاروں کے بل بوتے پر ہی صنیا بار رہی اور وہی اس کی شمعیں روشن کئے رہے

۴ - تخلیقات اور نگارشات بہت کم چھپیں اور جو چھپیں مقامی طور پر ہی افادہ و استفادہ کا ذریعہ بنی رہیں۔ ریاستی حدبندیاں ان کی عام وسعت و شہرت اور قبولیت و پذیرائی میں مانع رہیں

اس کے بعد ادبی ذخائر کی عدم طباعت و اشاعت کے سلسلے میں کچھ لابدی امور کی جانب اشارات کئے جاتے ہیں۔

(الف) ادباء و شعراء سے تونگری ویسے ہی دور رہتی ہے۔ پھر یہ دماغی کاوشیں چھپتیں تو کیونکر ؟
(ب) طبیعتوں کی فقیر منشی۔ شہرت سے بے نیازی اور مزاج کی قناعت پسندی بھی اس سلسلے میں کارفرما

رہی۔ فطری لگن کی وجہ سے اردو پرستی برقرار رہی اور اپنے ماحول کی جھجک کا سبب بھی رہی۔ لیکن نام و نمود سے بے اعتنائی نے وہ جوش و خروش نہ ابھارا جس سے یہ صلاحیتیں منصۂ شہود پر آسکتیں۔

(ج) بیشتر اُدبا چونکہ اردو سے وابستہ نہ تھے۔ اسلئے ایسی ادبی کاوشوں سے اور ایسے ادبی خدمت گذاروں سے غیر ملتفت رہے۔ ارباب قلم خود تہی دست، کوئی مالی امداد نہیں پھر ادبی کاوشیں روشنی میں آئیں تو کیوں کر؟

(د) اردو پریس کی کمی بھی ایک بڑا سبب رہی۔ آج بھی راجستھان کے ایک دو مقامات اجمیر، ٹونک، جے پور میں اردو پریس ہے۔ اگرچہ تشفی بخش نہیں تاہم اس کے وجود سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔ بقیہ دیگر علاقے تمام تر اس نعمت سے محروم ہیں۔ زمانہ ریاست، کوٹہ کے جیل پریس میں کوئی ادبی تخلیق شائع نہیں ہوئی۔ سرکاری سرکیولر اور دستورالعمل ہی شائع ہوئے۔ جھالاواڑ کے جیل پریس میں ادبی کتابیں بھی شائع ہوئیں اور اردو رسائل بھی۔ لیکن اسے عمومیت نہیں دی جاسکتی۔ غیر مطبوعہ تخلیقات ہر ریاست کے اردو ادبا و شعراء کے پاس درجنوں مل جائیں گی جن میں سے اکثر تصنیفات شائع ہو کر اردو ادب میں قابل قدر اضافہ کرسکتی ہیں۔ لیکن اردو پریس کی کمی ایسی تصنیفات کو اجاگر نہ کرسکی یہی وجہ راجستھان میں رسائل و اخبار کی کمی کی بھی ہے۔

بایں ہمہ مطبوعہ کتابوں رسالوں اور اخباروں سے جو مختلف ریاستوں سے وقتاً فوقتاً معرض وجود میں آئے ریاستی حدبندیوں کے تحت بکمالہٖ واقفیت نہ ہوسکی۔ نہ مکمل استفادہ ہوسکا۔ ضرورت ہے کہ مقامی ارباب قلم اس خدمت کے لئے کمربستہ ہوں۔ وہ اپنے دائرۂ واقفیت کی ادبی حیثیت سے سب کو متعارف کرائیں تاکہ تاریخ ادب اردو تا حدّ راجستھان مکمل ہوسکے۔

ہمارے بہت سے علمی ادبی اور اصلاحی رسالے، حالات کی ناسازگاری کی تاب نہ لا کر ہمیشہ کیلئے خاموش ہوجاتے ہیں۔ لیکن اس سے ان کے مدیران محترم کے جوش کردار اور خروش عمل پر کوئی حرف نہیں آتا ان کی اردو پرستی، خدمت زبان، اور اصلاح قوم و ملت کے جذبات کی قدر کی جانی چاہئے۔ ان کے ذکر و فکر سے ہم اپنے عزائم میں نیا جوش اور اپنے ارادوں میں نیا ولولہ پیدا کرسکتے ہیں۔ جس زبان کے یہ رسالے اور ان کے مدیران محترم علمبردار رہے ہیں۔ اس زبان کی تاریخ میں یقیناً ان کے حالات سے نئے ابواب کا اضافہ ہوتا ہے کسی اردو خدمت گذار کی علمی کاوشوں اور ادبی کاوشوں کی عظمت شناسی اور قدردانی سے عدم اتفاقی کسی صورت میں بھی روا نہیں۔ کام ادھورا ہے یا مکمل ہوجائے۔ آغاز کار و طریق کار سے اس کے معیار و وقار کا

اندازہ کیا جاسکتا ہے اور یہی فہم و شعور ہم میں پیدا ہونا چاہئے۔
اس مضمون میں راجستھان کے تین رسالوں کا ذکر کیا جارہا ہے جو اس صدی کے عشرۂ سویم میں (۱۹۲۱ء تا ۱۹۳۰ء) وجود پذیر ہوئے۔ تا حد امکان تعارف تفصیلی طور پر کرایا گیا ہے۔ جس سے ان رسالوں کی اہمیت و حیثیت مکمل واضح ہوجائے۔

(۱) رسالہ "شاعری کی کایا پلٹ"
(جھالاواڑ (راجستھان) کا ایک سہ ماہی رسالہ)

"راج رانا بھوانی سنگھ فرماں روائے ریاست جھالاواڑ (راجستھان) کو مختلف زبانوں سے واقفیت حاصل تھی۔ وہ علوم و فنون کے بھی قدرداں تھے۔ اور ارباب کمال کے بھی۔ چنانچہ ان کے دربار میں علمی صحبتیں اور ادبی مجلسیں گرم رہتیں۔ انگریزی زبان کے فاضل، ہندی اور سنسکرت کے ودوان، عربی و فارسی کے عالم اور اردو کے ادیب و شاعر روزانہ صبح سے دس بجے تک حاضر رہتے اور ہر علم و فن پر دلچسپ مباحثے ہوتے۔ ہز ہائی نس خود ہر علم و فن میں خاص دلچسپی سے کام لے کر، با موقع داد دیتے اور حوصلہ افزائی فرمایا کرتے تھے۔ اس سلسلہ میں اردو اور اردو شاعری کو درجۂ امتیاز حاصل تھا۔ ۱۹۰۷ء میں انھیں رئیس جھالاواڑ، راجہ بھوانی سنگھ کے ایما سے ایک پندرہ روزہ بزم مشاعرہ کی بنیاد پڑی۔ حضرت نیرنگ کو شرکت کے لئے مجبور کیا گیا۔ اس بزم نے ذوق و شوق سخن کو ارباب ریاست میں بہت ابھار دیا۔ اور موزوں طبعوں کی جولانی فکر کو بھی بیحد نکھارا۔ مولوی نیرنگ مرحوم کے دیوان "سرمایہ افتخار نیرنگ" کی طباعت کا سہرا انھیں رئیس عالی دماغ کے سر ہے اور اس قدر دانی کے ساتھ کہ ہر غزل کو مطلع سے مقطع تک سماعت فرما کر جا بجا قیمتی مشوروں سے سرفراز کیا۔ نیرنگ صاحب کو افتخار الشعراء کا خطاب بخشا۔ راجہ بھوانی سنگھ کے ذوق شاعرانہ کا پتہ اس واقعہ سے چلتا ہے۔ جسے نیرنگ مرحوم نے اپنے دیوان میں ایک شعر کے ضمن میں درج کیا ہے۔ نیرنگ مرحوم کی غزل کا شعر یہ تھا

پائی ہلال چرخ نے کیا نان بے طلب    رتبہ یہ ہے بلند لب بے سوال کا

ذیریں حاشیہ میں جناب نیرنگ نے تحریر فرمایا ہے :-
سرمی حضور دام اقبالہ نے جب یہ شعر سنا تو فرمایا کہ شعر بہت اچھا ہے۔ مگر ہم چاہتے ہیں کہ نان کی تشبیہ بدر سے دی جائے۔ اس مشورہ کے تحت نیرنگ مرحوم نے شعر یوں بدل دیا

پائے میں بدر چرخ ہے اک نان بے طلب    رتبہ بلند ہے دہن بے سوال کا

راجہ کی سخن فہمی اور قدر دانی کے متعلق نیرنگ مرحوم کے کئی اشعار موجود ہیں

کیا سخن فہم ہے بھوانی سنگھ    نقد معنی کا وہ عیار ہے خاص

قدر دانی ہے مہاراج کی بیشک بیرنگ ــــــ ہے شب و روز ہمیں لطف وطن غربت میں
بیرنگ سلطنت بھی اگر ہو تو میں نہ لوں ــــ راجہ بھوانی سنگھ کی سرکار کے عوض

حافظ محمد عالم گیر خاں کیفؔ ٹونکی کا یہ منقطع بھی رئیس موصوف کی قدر دانی کا ترجمان ہے ؎

راجہ بھوانی سنگھ نے کی قدر کیفؔ کی ــــ اچھا ہوا غریب کی بگڑی سنبھل گئی

---

سب سے زیادہ قابل قدر اور لائق تحسین امر یہ ہے کہ راجہ موصوف یہ چاہتے تھے کہ شاعری کو فطرت اور زندگی کے قریب تر لایا جائے۔ مولوی عبدالوحید بیرنگ "کلیات دانشؔ" کے دیباچہ میں تحریر فرماتے ہیں:۔

حضرت دانشؔ ایک معزز خاندان کے جوہر فرد ہیں۔ لہذا دربار میں بھی آپ کا رسوخ تھا اور یہ موقع شاعری کے پھلنے پھولنے کا قدرتی تھا۔ حضور عالی جاہ سری دیار بہادر والی جھالاواڑ آپ کا کلام کمال اشتیاق سے سماعت فرماتے اور بے انتہا تعریف کرتے تھے۔ جب حضور ممدوح نے اچھی طرح جانچ لیا کہ انھیں شاعری سے نہایت مناسبت اور طبیعت میں بے حد جودت اور قدرتی ذکاوت موجود ہے۔ لیکن اس شاعری سے بجز تضیع اوقات کوئی عمدہ نتیجہ پیدا نہیں ہو سکتا اور شوق شعر گوئی دانشؔ پر اس قدر غالب ہے کہ اگر مخالفت کی جائے تو افسردہ دلی کا احتمال ہے اور اگر رنگ طبیعت بدلنے میں عجلت کی جائے تو نظر بحالات موجودہ شاعری پر نصیحت دانشؔ اس وقت خاطر خواہ کارگر و ذہن نشین نہ ہوگی۔ لہذا وقت کا انتظار لازم ہے۔ غرضیکہ جب اس عالی دماغ، موقع شناس رئیس نے محسوس کر لیا کہ اب وہ وقت آگیا ہے کہ مشورہ دیا جائے وہ بہتر ہوگا۔ تو ایک دن ارشاد فرمایا کہ "شمیم و بال (دانشؔ) میں تمہارے خیالات کی بلندی اور شستگی زبان کو بے حد پسند کرتا ہوں لیکن جس شاعری میں تم اپنی جودت طبع اور ذہانت کو صرف کرتے ہو وہ محض بیکار اور بے فائدہ ہے۔ گل و بلبل کیا چیز ہے؟ زلفوں کو ادھر ادھر کھینچنے کا کیا نتیجہ؟ ہاں اگر یہ دماغ سوزی ایسی شاعری میں کرو جس میں سچی باتیں ہوں تو ملک کو فائدہ پہنچے سننے والا مستفید ہو۔ اور تم بھی خوش ہو۔ غرضیکہ سرکار عالی جاہ نے شاعری سے متعلق لیا پڑا تو لکھ دیا۔ کا سی وقت حضرت دانشؔ کا رنگ طبیعت بدل گیا۔ پھر تو لالہ زار سخن میں ایسے ایسے اچھوتے گل کھلائے کہ جس کی نکہت دل کشا سے اہل سخن کے دل و دماغ معطر ہو گئے"۔

راجہ بھوانی سنگھ نے کلیات دانشؔ (۱۹۱۷ء) کے پیش کئے جانے اور اس کتاب کو ان کے نام معنون کئے جانے کے موقع پر اپنے خطاب میں اس کی وضاحت کی ہے:۔

"جھالاواڑ میں بھی اردو شاعری سے متعلق عرصہ سے خیالات ویسے ہی تنگ چلے آتے تھے۔ عاشق کی شکایت، معشوق کا ظلم، پیر مغاں کے ساتھ طعنہ بازیاں، بس انھیں چند مضامین کو

طرح طرح سے پابند ہنا شاعری خیال کیا جاتا تھا۔ نیچر کی پر اسرار کتاب ان کے سامنے کوئی معنی نہیں رکھتی تھی۔ حالی
یا ننگ ممنوع خیال کیا جاتا تھا۔ اردو شاعری کے محدود دائرہ میں ہونے کا خیال آکر مجھے اکثر افسوس ہوا کرتا تھا اور میری
خواہش تھی کہ کوئی شخص اپنی ہی ریاست کے آدمیوں میں سے کھڑا ہو کر دکھلائے کہ شاعری ایک بڑا وسیع میدان ہے اور
میں چلنے کے دو چار نہیں لاکھوں راستے موجود ہیں۔ شاعر کا فرض ہے کہ وہ وہی راستے اختیار کرے جو موجودہ تہذیب اور
ضرورت زمانہ کے موافق ہوں۔ اس کو سمجھنا چاہئے کہ سوسائٹی کی حالت بدل گئی ہے زمانہ کسی دوسرے رنگ پر چل رہا
ہے۔ جو مذاق سوسائٹی نے کسی زمانہ میں جائز رکھا تھا اب وہی سوسائٹی میں جائز نہیں ہے ــــ اکبر سا عرصہ ہوا میں
نے اپنے یہ خیالات مصنف پر ظاہر کئے تھے۔ ان کی جلتی پھرتی طبیعت اور شاعرانہ قابلیت نے فوراً اس نقص کو محسوس
کرلیا اور پہلی نظم جو انھوں نے اس میں لکھی ــ وہ ــ وہ ہے جس کو کیفیات دانش میں "پرانی شاعری" کے نام
منسوب کیا ہے ۔۔۔۔ مجھ کو حقیقت میں اس بات کا فخر ہے کہ میری ریاست میں یہیں کا تعلیم و تلقین یافتہ ایک ایسا اوّل
شاعر موجود ہے، انھیں اوصاف پر نظر ڈالتے ہوئے میں نے اپنی پچھلی سالگرہ کے موقع پر مصنف کو "ملک الشعراء"
خطاب دیا تھا ــ

یہ پس منظر "شاعری کی کایا پلٹ" کو متعارف کرانے کے لئے بے حد ضروری تھا۔ یہ ایک سہ ماہی رسالہ تھا جس
میں اسی قسم کی نئی طرز کی شاعری چھپا کرتی تھی۔ رئیس موصوف نے اکتوبر ۱۹۱۸ء سے انجمن سخن کی بنیاد ڈالی تھی۔ اس کے
صدر صاحبزادہ محمد فیاض علی خاں فیاض رئیس وجاہت جو جھالاواڑ ہی قیام پذیر تھے، منتخب ہوئے تھے۔ سکریٹری سید مصطفے
حسین رضوی تھے۔ میں نے جھالاواڑ میں اس رسالہ کی بہت تلاش کی۔ لائبریری کو کھنگالا۔ کہیں نہیں مل سکا۔ تقسیم ہند
کے سلسلہ میں یہاں کی بیشتر اردو داں آبادی پاکستان منتقل ہو گئی ان کے کتب خانے یا تباہ ہو گئے یا بک گئے۔ یا بیچائے
بہرحال بڑی کوشش کے بعد میرے کرم فرمائے خصوصی منشی عزیز الرحمن عزیز جھالاواڑی سے ایک شمارہ دستیاب ہوا۔
یہی ہمارا آج کا موضوع سخن ہے۔

کاغذ سفید۔ سائز ۲۰x۲۶ صفحات ۳۲۔ ٹائٹل کے شروع کا ورق غائب ہے۔ آخری ورق کے صفحہ آخری
(صفحہ ۴) پر تین کتابوں کے اشتہار درج ہیں۔ "ڈراما پر ایک دقیق نظر" از سید محمد حسین رضوی بی۔ اے "کلام"
معنئہ لالہ سیتھو دیال دانش ــــــ رسالہ جنگ یورپ (جنگ یورپ کا مفصل فوٹو بڑے قابل قدر حضرات کا
وغیرہ۔ اس وقت پیش نظر نیا رہیں) جنگ یورپ کے عنوان سے ۱۹۱۴ء کی جنگ عظیم پر مختلف موضوعات کے تحت
دلچسپ لیکچروں کا یہ سلسلہ راجہ بھوانی سنگھ کے ایما سے جاری ہوا تھا۔ انھوں نے خود بھی لیکچر دئے اور ریاست کے
قابل اسٹاف سے بھی دلوائے جیسے اس لیکچر خود راجہ بھوانی سنگھ کا "سب میرین" کے موضوع پر ہے۔ اس کی تاریخ
کے نیچے ۱۹۱۷ء درج ہے۔ اس لئے مجھے خیال ہوا تھا کہ پیش نظر شمارہ (شاعری کی کایا پلٹ) ستمبر ۱۹۱۷ء کے بعد کا

ہونا چاہئے۔ لیکن اس میں صاحبزادہ محمد فیاض علی خاں" صدر انجمن سخن جھالاوارڈ" کی ایک نظم درج ہے۔ اکتوبر ۱۹۱۸ء میں انجمن قائم ہوئی۔ لہذا یہ رسالہ اکتوبر ۱۹۱۸ء کے بعد کا ہونا چاہئے۔ اس میں ایک عنوان "خدا" درج ہے تحت میں لکھا ہوا ہے " از نتیجۂ فکر افسر الشعراء عالی جناب آغا صاحب شاعر قزلباش دہلوی، ایڈیٹر رسالہ "آفتاب جھالرا پاٹن — رسالہ آفتاب آغا شاعر کی ادارت میں جنوری ۱۹۲۰ء سے شروع ہوا تھا۔ لہذا موجودہ شمارہ (شاعری کی کایا پلٹ) ۱۹۲۰ء یا اس کے بعد کا ہونا چاہئے۔

ٹائٹل کے تیسرے صفحہ پر "دستور العمل" درج ہے۔ اسے بجنسہ درج کیا جاتا ہے اس سے مزید واقفیت بہم پہنچے گی۔

۱- شاعری کی کایا پلٹ فی الحال ہر تیسرے ماہ کے شروع ہفتہ میں ۳۲ صفحہ پر قلعہ معلّٰی جھالرا پاٹن راجپوتانہ سے شائع ہوا کرے گا۔

۲- اس کی قیمت عام شائقین سے ۲؍ سالانہ و طلبا سے ۱؍ سالانہ ہوگی۔

۳- خریداروں کی خدمت میں دوسرا پرچہ وی۔ پی روانہ ہوگا

۴- انتخاب بذریعہ انتخابیہ کمیٹی ہوگا۔ جس کے ممبرس یہ ہیں :-

(۱) عالیجناب صاحبزادہ محمد فیاض علی خاں صاحب فیاض رئیس دوجانہ پریسیڈنٹ انجمن سخن جھالاوارڈ

(۲) افسر الشعراء جناب آغا شاعر قزلباش دہلوی ایڈیٹر رسالہ آفتاب جھالاوارڈ

(۳) عالیجناب مولانا عبد الوحید صاحب نیرنگ کاکوروی

(۴) عالیجناب لالہ منشی شمبھو دیال صاحب دانش دہلوی رجسٹرار ریاست ہذا

(۵) عالیجناب حافظ محمد عالمگیر خاں صاحب کیف ٹونکی (۶) خاکسار سکریٹری۔

(۵) نظمیں علمی۔ ادبی۔ اخلاقی۔ تمدنی۔ معاشرتی و تاریخی ہوا کریں گی۔ پولیٹکل یا ہجاریہ نظمیں درج نہ کی جائیں گی۔

(۶) جن رؤسا و مشہور بزرگوں کی خدمت میں یہ رسالہ جھالاواڑ سے باہر بلا طلب روانہ ہوگا اُن سے قیمت کا کبھی تقاضا نہ کیا جائے گا۔ البتہ بطور امداد وہ جو کچھ عطا فرمائیں گے شکریہ کے ساتھ قبول کیا جائے گا

(۷) دس یا دس سے زائد خریدار بہم پہنچانے والے حضرات کی خدمت میں یہ رسالہ ایک سال تک مفت بھیجا جائے گا

۸- جملہ خط و کتابت و ترسیل زر سکریٹری رسالہ ہذا کے نام سے ہونا چاہئے۔

"سید مصطفیٰ حسین رضوی سکریٹری انجمن سخن"

صفحہ ۱ ۔ ۲۸، سے شروع ہوتا ہے " کتاب " کے عنوان سے نظم " مصنفہ منشی سکھ دیال صاحب دانش دہلوی رجسٹرار ریاست جھالاواڑ " شروع ہوتی ہے ۔ یہ نظم صفحہ ۴ پر ختم ہوئی ہے ۔ صفحہ ۵ پر " روح زوان غالب عالی جناب شیخ محمد اقبال صاحب بیرسٹر ایٹ لا ر پی ۔ ایچ ۔ ڈی " کی بنیں بیا " نظم شائع ہوئی ہے ۔ جس کی ابتدا اس مطلع سے ہوئی ہے ؎

عطا ایسا بیاں مجھکو ہوا رنگیں بیانوں میں  
کہ بام عرش کے طائر ہیں میرے رازدانوں میں

سترہ اشعار پر یہ نظم مشتمل ہے ۔ اخیر کے تین اشعار ضرور سن لیجئے ؎

نہ سمجھو گے تو مٹ جاؤ گے اے ہندوستاں والو  
تمہاری داستاں تک بھی نہ ہوگی داستانوں میں

وطن کی فکر کر ناداں مصیبت آنے والی ہے  
تری بربادیوں کے مشورے ہیں آسمانوں میں

نمی گویم قیامت جوش زن یا شور طوفاں شو  
ز طوفاں دست بردار آنچہ نتوانی شدن آں شو

صفحہ ۶ اور ۷ پر نظم " خدا " از نتیجۂ فکر آغا شاعر قزلباش " درج ہے ۔ یہ شکل مسدس ہے ۔ شروع کا بند یہ ہے ؎

دنیا میں ہے کلیم کی عزت کلام سے  
ناظم کا نام رہتا ہے حسن نظام سے

ہوتی ہے اس میں خاص کی تخصیص عام سے  
پھر ہے قبولیت کا صلہ ہر مقام سے

یہ وہ نہیں خراج کسی پر معاف ہو  
پتھر کا دل بھی ہو تو یقیناً شگاف ہو

آخر کے دو بند یہ ہیں ؎

توحید جس کی ایک جہاں کو ہوئی پسند  
یہ ہے دوئی کی گردیں باندھے ہوئے کمند

اس فلسفہ کو مانتے جاتے ہیں عقلمند  
پروا نہیں کسی کی وہ ہے سب سے سربلند

انساں کو فرشتوں سے افضل بنا دیا  
آخر کو اپنے حکم سے اوّل بنا دیا

بھیجے ہدایتوں کو پیمبر وہی خدا  
بخشے ہے تاجداروں کو افسر وہی خدا

پیدا کئے ہیں خاک سے جوہر وہی خدا  
ذروں سے جو بناتا ہے گوہر وہی خدا

دیکھو نظر اٹھا کے جہاں تک بہار ہے  
ہر برگ نقش صنعت پروردگار ہے

نظم " نقص عدم تعلیم نسواں " جناب فیاض پریسیڈنٹ انجمن سخن جھالاواڑ کی ہے ۔ جو صفحات آٹھ ۔ نو ۔ دس پر مشتمل ہے ۔ ایک بیگم صاحبہ باعز و شان ۔ جو ریاست کی روح رواں تھیں ۔ لیکن خود تعلیم سے ناآشنا تھیں :

نو برس کی عمر ہو جانے پر اپنے لڑکے کو مکتب بھیجتی ہیں۔ بڑی تیاریاں کرتی ہیں۔ مغلانیاں سمجھاتی ہیں کہ تعلیم تو ہم غریبوں کے پیٹ دھندے کے لئے مجبوراً ضروری ہے۔ آپ کو کیا ضرورت ہے کہ بچے کو پڑھائیں۔ اللہ کا دیا سب کچھ ہے۔ ایک دایا اور ایک خادم کے ساتھ بچہ مکتب میں گیا۔ لیکن مکتب کا ماحول اس کے دماغ میں ایسا خوفناک کر دیا گیا تھا کہ بچہ مکتب میں پہنچتے ہی رونے لگا۔ اور روتے روتے اسے غش آگیا۔ آخر اس جھنجھٹ سے پیچھا چھڑا دیا گیا۔ ماں اگر تعلیم یافتہ ہوتی تو یہ نوبت ہرگز نہ آتی۔ آخری تین شعر ملاحظہ کے قابل ہیں۔ تمام نظم بڑی موثر اور رواں ہے ؎

شکر ہے فیاض اس معبود کا — اپنا آقا ہے وہ عالی حوصلا !
جس کو تعلیم و تعلم سے ہے کام — ملکوں ملکوں میں ہے جس کا نیک نام
یتامی صدقہ ہیں یہ ذرہ نشین — اے بھوانی سنگھ بہادر آفریں

صفحات ۱۲ سے ۱۴ تک " نیرنگیٔ زمانہ " بہ شکل مسدس ایک نظم منشی محمد سکندر خاں صاحب اوور سیئر محکمہ جنگلات ریاست جھالا واڑ کی ہے۔ عالی جناب شاعر بے مثال پیارے لال صاحب رونق دہلوی ایڈیٹر رسالہ مال/دھلی کی نظم کا عنوان ہے بسنتی خواب کا پہلا سین — " اتحاد " صفحہ ۱۴ سے یہ نظم شروع ہو کر صفحہ ۱۵ پر ختم ہوئی ہے — اتحاد ملکی کا قادر البیانی سے ذکر ہے کچھ اشعار ملاحظہ ہوں جن سے اس کا اندازہ ہو سکے گا ؎

ہے اتحاد قوم کا ڈنکا بجا ہوا — بیٹھا ہے اتفاق پر ہر اک تلا ہوا
بھارت کی جے مناتے ہیں بھارت کے سپوت — صدق و صفا و حق کا ہر اک بات میں ثبوت
باہم کچھ ایسے رشتۂ الفت بہم ہوئے — وہ ان کا سانس بن گئے یہ اسکے دم ہوئے
سورج چمک رہا ہے وہ اب اتفاق کا — دنیا سے مٹ گیا ہے اندھیر نفاق کا
یوں ہی اگر یہ منظر صدق و صفا رہا — پھر دیکھنا دکھاتی ہے کیا قدرت خدا

" ہماری حالت " ایک درد انگیز نظم ہے۔ از نتیجۂ فکر منشی وجیہہ الدین احمد خاں صاحب ملازم محکمۂ مال صدر ریاست جھالا واڑ — مولوی محفوظ الرحمٰن یکرنگ سررشتہ دار عدالت فوجداری ریاست جھالا واڑ تلمیذ حضرت رنگ کی نظم " علم " ترکیب بند کے طور پر ہے۔ جو صفحہ ۲۴ پر ختم ہوئی ہے۔ یہ شعر ہر بند کے اخیر میں درج ہے ؎

میں علم باعمل ہوں ، فرمان کبریا ہوں — آنکھوں میں گر ضیا ہے دیکھو مجھے کہ کیا ہوں

علم پر مفصل و مکمل روشنی ڈالی گئی نظم رواں ہے۔ بندش چست ہے ، سراپا آمد ہے۔ کئی پہلوؤں سے علم کے فوائد جتائے ہیں۔ کئی مذہبی کتابوں کے حوالوں سے علم کی ضرورت و وسعت بتائی ہے — آپ اچھا ہو جگ بھی اچھا ہے — منشی ... بیگ صاحب تسلیم ملازم ریاست جھالا واڑ تلمیذ حضرت نیرنگ کی بڑی مفید نظم ہے ۔ مثنوی کا انداز ہے۔ شاعر کا دل ... دست و احباب ، اعزا و اقربا۔ چرخ و زمانہ سب کو برا بے وفا اور بے مہر سمجھتا ہے۔ لیکن دفعتاً غنید کا جھونکا

آیا۔ ایک "مردِ عجیب" کو دیکھا۔ اس نے نصیحت شروع کی اور بتایا کہ اربابِ زمانہ ـــــ یا ـــــ ؎

دوست گر بے وفائی کرتے ہیں　　　اپنے حق میں برائی کرتے ہیں

تجھ کو ہمت خدا نے گر دی ہو　　　عوض ان کی بدی کا نیکی ہو

سن کے تسلیم قول یہ سچا　　　آپ اچھا تو جگ بھی ہے اچھا

"دوست ناداں و بالِ جاں ہوتا ہے" بابو طالب حسین طالب پوسٹ ماسٹر نارووال تلمیذ جناب نیرنگ کی سیدھی سادی نظم ہے "علم" کے عنوان سے حافظ محمد یٰسین صاحب شرر تلمیذ حضرت نیرنگ کی نظم، مثنوی کے انداز پہ ہے صفحہ ۲۹ پر ختم ہوئی ہے۔ شروع کا شعر یہ ہے ؎

گر کوئی چاہے کہ وہ منعم بنے　　　تو حصولِ علم میں کوشش کرے

یہی تقاضا تمام نظم پر چھائی ہوئی ہے۔ اس شعر پر نظم ختم کی گئی ہے ؎

خود پڑھے اوروں کو بھی ترغیب دے　　　جس سے ہو بہبودِ ملکی وہ کرے

اخیر صفحہ ۲۹ سے صفحہ ۳۴ تک غزلیں درج ہیں۔ جناب مینر بیگ رنگین اور بابو شمبر ناتھ نشتر تلامذۂ حضرت نیرنگ نے گل و بلبل سے دور، اسی انداز میں غزلیں کہی ہیں جس انداز کا حامل یہ مجموعہ ہے۔ ان کے تین تین شعر ملاحظہ کیجیے ؎

یہاں تک ہم کو محتاجی ہوئی یورپ کی ہر فن میں　　　کہ زیور ہو گیا طوقِ غلامی اپنی گردن میں

نہ پیسہ ہے نہ کوڑی ہے نہ ہے علم و ہنر باقی　　　مگر پھر بھی مرے مٹتے ہیں ہم فیشن ہی فیشن میں

شوخی ہے نہ رنگینی فقط اک نام رنگیں ہے　　　عجب بودی طبیعت پائی ہے تو نے تو رنگین میں

---

جس دل میں بحرِ حبِ وطن موج زن ہوا　　　اس دل سے ہے بعید کہ ارماں کسی کا ہو

یارب یہ ہند اہلِ جہاں کی ہو درسگاہ　　　سابق کی طرح پھر یہ دبستاں کسی کا ہو

نشتر جو دردِ دل کی دوا چاہتا ہے تو　　　بہتر ہے یہ کہ درد میں درماں کسی کا ہو

---

جناب معزالدین شائق کی غزل۔ نظم نما ہے اور تعلیم و ترقی کی تبلیغ و تلقین اس کا موضوع ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ رمیس وقت کی تحریک بڑی کارگر ثابت ہوئی تھی۔ شائق صاحب نے یہ "قطعہ" "غزل" سے پہلے درج کیا ہے ؎

وہ لکھو جو شاعری ہے کام کی　　　چھوڑ دو باتیں گل و گلفام کی

وقت ضائع کر چکے آغاز میں　　　اب تو کچھ سوچو ذرا انجام کی

ان کی غزل کا مطلع و مقطع حسبِ ذیل ہے ؎

ترقی جس قدر ممکن ہو کیجیے ایجوکیشن میں　　　کہ جس سے خود بخود ہو جائے گی اصلاح فیشن میں

جنھیں کچھ حس نہیں ہے گردشِ دوراں کی اے شائق　　　انھیں کہہ دو کریں آرام جا کے کنجِ مدفن میں

جناب صادق علی خاں بین کا، تلمیذ حضرت کیفؔ کی غزل کا رنگ قدیم ہے۔ مطلع و مقطع سن لیجئے ؎

ان بتوں نے ڈھنگ کچھ یوں کبریائی کے لئے　　　ہوں خدا جیسے یہ ساری خدائی کے لئے
سلطنت تو جیب ہے کہ صادق ساری دنیا ایک ہو　　　اور بھوانی سنگھ ہوں فرماں روائی کے لئے

حضرت نیرنگ اور جناب کیفؔ ٹونکی کی غزلیں کلاسیکل ہیں استادانہ کمالات کی حامل ہیں ؎

لحد کی منزل مشکل گذار باقی ہے　　　یہی تو مرحلۂ گیر و دار باقی ہے
نظر نہ آئے گا نا صاف دلیں جلوۂ یار　　　کہ آئینہ میں ہمارے غبار باقی ہے
اسی کو روح سمجھ باغ زندگانی کی　　　ترے شباب کی جو یک بہار باقی ہے
ذرا سی آہ میں نیرنگ ہل گئے افلاک　　　ہنوز گریۂ بے اختیار باقی ہے

کاغذ دیمک خوردہ ہے اس لئے بقیہ دو اشعار نہیں لکھے جا سکے۔ جناب کیفؔ کی ۱۲ اشعار کی غزل ہے کچھ اشعار ملاحظہ فرمائیے ؎

پھر رہا ہے تیرے بام کبریائی کے لئے　　　چرخ کو زینہ نہیں ملتا رسائی کے لئے
تو وہ داتا ہے کہ تو نے سب کو بے مانگے دیا　　　تھی کہاں روز ازل جھولی گدائی کے لئے
یہ سنا ہے دست رحمت بڑھ کے ہوگا دستگیر　　　اس لئے سر پہ قدم میں نے برائی کے لئے
جلوہ گر ہر شئے میں ہے لیکن نظر آتا نہیں　　　تو ہے پردے کے لئے یا خود نمائی کے لئے
بے کہے سنتا ہے وہ کہنے کی کچھ حاجت نہیں　　　کہہ دو مژدہ ہے یہ میری بے نوائی کے لئے
آسماں نے ہر طرف دیکھا جو تیرا آستاں　　　جھک پڑا ہر سوز میں یہ جبہ سائی کے لئے
بس وہی پورا کرے گا کیفؔ میرا ہر سوال　　　جس کے در پر دونوں عالم ہیں گدائی کے لئے

۲۔ رسالہ "مسیحائے زماں" تجارہ (گورنمنٹ الور) (راجپوتانہ کا سب سے پہلا ماہواری علمی ادبی اور طبی رسالہ)

یہ دعوی کہ رسالہ "مسیحائے زماں" راجپوتانہ کا سب سے پہلا ماہواری علمی، ادبی اور طبی رسالہ ہے۔ میرا نہیں ہے۔ خود رسالہ مذکور کا ہے جس کا سائز $\frac{20 \times 30}{8}$ ہے۔ سفید کاغذ ہے "مطبع محبوب المطابع برقی پریس دہلی" میں صرف "ٹائٹل چھپا۔" ٹائٹل سادہ ہے۔ سب سے اوپر کی سطر میں دائیں طرف "ھوالشافی" مرقوم ہے کچھ جگہ چھوڑ کر "حسب منظوری گورنمنٹ الور" لکھا ہوا ہے۔ بائیں کونے میں "رجسٹرڈ ایل نمبر ۲۰۳" درج ہے۔ تعداد اشاعت ۳۰۰۰ اور قیمت سالانہ پیشگی دو روپے ہے۔ "مسیحائے زماں" موٹے قلم سے تحریر ہے نیچے لکھا ہے "جو زیر ادارت جناب حکیم قاضی سید محمد کرم حسین صاحب مصنف کتب طبیہ و دیگر علوم و فنون و مالک دواخانہ شفاء الامراض تجارہ گورنمنٹ الور صوبہ راجپوتانہ سے شائع ہوتا ہے" ٹائٹل کے بعد کے صفحہ سے ظاہر ہے کہ یہ شمارہ "بابت ماہ بائے

اپریل مئی جون ۱۹۲۹ء" ہے اسی صفحہ پر یہ عبارت بھی درج ہے :۔

"تیسرا سال ہے کہ یہ رسالہ صحت وری مزاج ہر قوم و ہر مذہب کے لئے جاری کیا ہے اور روز بروز اس کی اشاعت ترقی کر رہی ہے۔ رسالہ مذا پانچ ہزار کی تعداد سے چھپا ہے۔ یہ رسالہ اس قابل ہے کہ ہر ایک گھر میں موجود رہے ہر روز نہیں تو اس وقت ضرور دیکھا جائے جبکہ ہر کوئی خاتون استقرار حمل سے مالا مال ہو۔ اس سے حاملہ خاتون وضع حمل تک تندرست اور خوش و خرم رہے گی اور بچہ بآسانی ولادت پاکر زچگی میں اچھا رہے گا اور عمر درازی کو پہنچے گا۔ زچہ بھی زچگی بخیریت فراغت حاصل کر کے باہر آئے گی۔ اسی طرح ہر ماہ کے رسالہ میں تندرستی سے زندگی گذارنے کے مضامین ہوتے ہیں ہر صاحب اولاد کو اس کا خریدار ہونا چاہیئے۔ قیمت دو روپے سالانہ اہل ملک سے اور چار روپے سالانہ غیر ممالک سے مقرر ہے"

اس کے نیچے آخری سطر ذرا جلی قلم سے درج ہے" دیو بید یال پرنٹنگ ورکس دہلی میں چھپا"

ریاست الور کا قدرے ادبی تعارف اس موقع پر غالباً بیجا نہ ہوگا۔ یہ ریاست ایک راجپوت پرتاب سنگھ کے ذریعہ وجود میں آئی۔ جے پور اور بھرت پور دونوں ریاستوں کے کچھ حصوں پر اس نے قبضہ کر کے ریاست الور کی بنیاد ڈالی۔ اس کے ساتھ سات مسلمان اور رفقا۔ لارڈ لیک سے معاہدہ کے وقت ان میں سے چھ مسلمان حصہ داروں نے خود کو دستبردار کر لیا۔ ساتویں حصہ دار محمد بخش نے اپنا حصہ ڈھائی پرگنہ علیحدہ کر کے ریاست لوہارو کی بنیاد ڈالی۔ ان چھ حصہ داروں کے ساتھ پرتاب سنگھ نے محسن کشی کی، انھیں زہر دیکر مروا ڈالا۔ تاہم فتوحات میں ان مسلمانوں کی شرکت نے کاروبار ریاست کو ایک مدت تک اپنے اثرات میں رکھا۔ ۱۸۵۸ء تک سرکاری زبان فارسی رہی۔ راجہ منگل سنگھ نے دور حکومت میں فارسی کے بجائے اردو، حکومت کی زبان مقرر ہوئی۔ ۱۹۱۰ء تک یہ زبان اپنی آب و تاب کے ساتھ راج کرتی رہی۔ مہاراجہ جے سنگھ کی مسند نشینی کے موقع پر مدن موہن مالویہ کی تحریک پر اردو کے بجائے ہندی، حکومت کی زبان بنی۔ کیونکہ پنڈت مالویہ نے برہمن کی حیثیت سے یہی دکشنا مانگی تھی اور یہی تلقین کی تھی کہ ایک ہندو راجہ کا دھرم یہی ہے کہ وہ اپنی مذہبی زبان کو فنا نہ ہونے دے۔ اس ترغیب سے مہاراجہ نے ایسا کچھ اثر لیا کہ ایک ہفتہ میں تمام ملازمین کو ہندی سیکھ لینے ورنہ اپنے آپ کو برطرف سمجھنے کے احکام نافذ کر دئے۔ اس کے بعد اگرچہ رسم الخط ہندی رہا۔ تاہم اردو و فارسی کے الفاظ سرکاری و درباری تحریرات میں مسند نشیں رہے۔ ۱۹۲۱ء کے بعد سے انھیں دیس نکالا دیا جانے لگا۔ اور ان کے بجائے چن چن کر سنسکرت الفاظ کا استعمال ہونے لگا۔ قانونی اصطلاحات بدل دی گئیں۔ دفاتر اور مدارس سے اردو زبردستی نکالی جانے لگی اور اب اردو کا مستقبل اب وہاں بالکل تاریکی میں ہے۔

لیکن رؤسا ماسبق کی فارسی نوازی اور اردو پرستی سے مجال انکار نہیں۔ مہاراجہ بنے سنگھ کے عہد حکومت میں یہاں علما و فضلا اور ادبا و شعرا کا ایسا اجتماع ہو گیا تھا کہ لوگ الور کو چھوٹی دلّی کہتے تھے۔ الور دلّی سے قریب تھا

غدر کے بہت سے لٹے پٹے ارباب کمال یہاں آکر پناہ گزیں ہو گئے تھے۔ مرزا غالب بھی الور سے وابستہ رہے ہیں۔ ان کے والد مرزا عبداللہ بیگ نے یہیں وفات پائی۔ ڈاکٹر رام بابو سکسینہ نے لکھا ہے کہ الور کے مہاراجہ شیودھان سنگھ نے ظہیر، تصویر و تشنہ، شاگردانِ ذوق، میر مجروح اور سالک شاگردان غالب کی بڑی قدر کی۔ مہاراج موصوف نے مرزا رجب علی بیگ سرور مصنف فسانۂ عجائب کو بھی اپنے یہاں بلا لیا تھا۔ منیر شکوہ آبادی مرحوم کے حالات میں لکھا ہے کہ راجہ الور (اور رئیس دھولپور) نے انھیں بلوایا مگر وہ وہاں نہیں گئے۔ منیر مرحوم لکھتے ہیں کہ دل نے گوارا نہیں کیا کہ بقیہ عمر ان بلاد عجیبہ میں سپرد انحطاط کی جائے (اگرچہ ان کا یہ خیال درست نہ تھا کہ ان کی بقیہ عمر وہاں سپرد انحطاط ہوتی) اس واقعہ سے بھی مہاراجہ الور کی شاعر نوازی ظاہر ہوتی ہے۔ مہاراجہ بنے سنگھ نے نہ صرف غدر کے لٹے پٹے ارباب کمال کو پناہ دی بلکہ شاہی کتب خانوں کے قلمی مسودوں، نادر کتابوں اور گراں بہا مطبوعات و مخطوطات کو جمع کر کے بڑا قیمتی کتب خانہ فراہم کر لیا۔ مہاراجہ جے سنگھ جن کے زمانے میں اردو کا اخراج ہوا فارسی و اردو کے بڑے عالم تھے، ہندی بہت کم جانتے تھے۔ اردو کے لئے یہ سانحہ ہمیشہ دردناک رہا ہے کہ اس کے گھر پر اس کے دوستوں ہی نے خنجر پھیرا ہے۔ جھالاواڑ کے راج رانا بھوانی سنگھ بھی اردو کے دلدادہ تھے لیکن سرکار و دربار سے انھیں کے زمانے میں اردو کا اخراج ہوا۔ اگرچہ وہ بعد میں بھی اردو نوازی کرتے رہے۔ یہی حال الور کے مہاراجہ جے سنگھ کا رہا ــــ انھوں اردو فارسی کی نایاب کتابیں حاصل کرنے میں ہزاروں روپے خرچ کئے۔ اصل کتابیں نہ مل سکیں تو نقلیں حاصل کیں اور انھیں اپنے کتب خانہ کی زینت بنایا۔ ادبا و فضلا میں حسب ذیل نام ریاست الور کی زینت بنے ہوئے ہیں۔ مولنا رکن الدین میر مہدی مجروح، منشی گوپال کرشن تحسین، حکیم سید وزیر علی شیدا، قاضی امداد علی جمالی، مرزا قربان علی بیگ سالک۔ منشی ہیرالال شہرت۔ تین عیسائی شاعروں کا بھی پتہ چلتا ہے۔ الیگزنڈر ہیڈرلی آزاد۔ ۱۸۶۳ء میں ان کا مجموعہ کلام شائع ہوا۔ مسٹر جارج شور ۱۸۷۰ء میں "دیوان شور" کے نام سے ان کا کلام چھپا۔ ۱۸۸۰ء مسٹر جوزف فنا کا مجموعہ "دیوان فنا" کے نام سے منظر عام آیا۔ مہاراجہ جے سنگھ، وحشت تخلص کرتے تھے۔ انھوں نے اپنا اور شعرائے ہند کا منتخبہ کلام "انجمن وحشت" کے نام سے ۱۹۱۵ء میں شائع کرایا۔ علاوہ ازیں "چمن وحشت" کے نام سے مہاراجہ نے دو جلدوں میں شعرائے ہند کا انتخاب اور بھی چھپوایا۔ "مرآۃ الہند" الور ہی کی تصنیف ہے جسے ۱۸۵۵ء عیسوی میں حکیم سید وزیر علی خاں شیدا نے تحریر کیا اور ۱۸۵۶ء میں چھپوایا۔

"مسیحائے زماں" کو گورنمنٹ الور کی منظوری حاصل تھی، وہ پانچ ہزار کی تعداد میں چھپا یقیناً اس کی پذیرائی پر دلالت کرتا ہے۔ نیز اردو نوازوں کی قدر دانی کی نشاندہی بھی کرتا ہے۔ صفحہ ۲ پر "ولادت فرزند ارجمند" کے عنوان سے حسب ذیل مسدس درج ہے جس کے چھ بند ہیں۔

دولت کوئی دنیا میں پسر سے نہیں بہتر — راحت کوئی آرام جگر سے نہیں بہتر
لذت کوئی پاکیزہ ثمر سے نہیں بہتر — نکہت کوئی بوئے گل تر سے نہیں بہتر

ماں باپ کا دل غنچۂ خنداں ہے اسی سے　وہ گل ہے کہ گھر رشک گلستاں ہے اسی سے
سب راحت و آرام کا ساماں ہے اسی سے　آبادیٔ کاشانۂ انساں ہے اسی سے
کس طرح کھلے دل کہ جگر بند نہیں ہے
گھر قبر سے بدتر ہے جو فرزند نہیں ہے

یہ ہے وہ عصا پیر جواں رہتا ہے جس سے　یہ وہ نگیں نام و نشاں رہتا ہے جس سے
وہ شمع ہے پُر نور مکاں رہتا ہے جس سے　وہ دُر ہے قوی رشتۂ جاں رہتا ہے جس سے
کھوتے نہیں یہ مال زر و مال کے بدلے
موتی بھی لٹا دیتے ہیں اس لال کے بدلے

آپ کی اجازت سے بقیہ تین بند اور درج کر رہا ہوں جن میں جذبات کی وہی صداقت ہے۔ خیالات کی وہی رفعت وہی صدق مقالی وہی ارفع خیالی۔

صولت یہی شوکت یہی اجلال یہی ہے　ثروت یہی حشمت یہی، اقبال یہی ہے
سرمایہ یہی نقد یہی مال یہی ہے　گوہر یہی یاقوت یہی لال یہی ہے
دلبند ہو پہلو میں تو غم پاس نہیں ہے
کچھ پاس نہیں گر یہ رقم پاس نہیں ہے

ماں باپ کی آسائش و راحت ہے پسر سے　تلخی میں بھی جینے کی حلاوت ہے پسر سے
خوں جسم میں آنکھوں میں بصارت ہے پسر سے　ایام ضعیفی میں بھی طاقت ہے پسر سے
آرام جگر قوت دل راحت جاں ہے
پیری میں یہ طاقت ہے کہ فرزند جواں ہے

وہ شے ہے خوشی در پہ کھڑی رہتی ہو جس سے　وہ چین ہے راحت کی گھڑی رہتی ہو جس سے
وہ لعل ہے امید بڑی رہتی ہے جس سے　وہ دُر ہے کہ در جان لڑی رہتی ہو جس سے
آرام جگر تاب و تواں ساتھ ہے اس کے
پھرتا ہے جدھر رشتۂ جاں ہاتھ ہے اس کے

حقیقت یہ ہے کہ مدیر رسالہ کے یہاں پوتا ہوا ہے۔ یہ اس کی مسرت و بشاشت میں پھولے نہیں سما رہے ہیں اگلے صفحات اسی خوشی و خوش خبری سے بھرے پڑے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ انھیں پوتا مل جانے کا بڑا زبردست ارمان تھا۔ چنانچہ لکھتے ہیں:۔

شب پنجم ماہ محرم ۱۳۴۲ھ وقت خواب، خیال ذکر اشتغال ذوالجلال کی طرف متوجہ تھا کہ یکایک حضرت غوث پاک کی طرف متوجہ ہوا اور زبان سے یہ نکلا کہ اے خدا خالق عالم اس بندۂ ناچیز عاجز و مسکین کی عمر ۶۲ سال کی ہوگئی ہے اگر پہلی اولاد زندہ رہتی تو اب تک پوتا پوتی سے دل کو خورسندی حاصل ہوتی جیسا تیرا اور فضل و کرم ہے اگر ایک پوتے سے بھی خوش و خرم فرمائے تو تیری بندہ نوازی کا بدرجہ اتم شکریہ ادا کرے گا ــــ سبحان اللہ صلی علی المصطفےٰ صبح بعد ادائے ورد و وظائف والدی مولوی مسعود نے یہ خوشخبری سنائی کہ تمہاری بہو خوش تو کے یاں بچہ ہونے کی امید ہے اس نوید مسرت جاوید سے شکر رب اکبر ادا کیا اور ؎

ہوا دل خوشی سے بہت باغ باغ　　　طراوت سے نزہت سے تازہ دماغ

اس کے بعد "عزیزہ صاحبہ تمیزہ" (بہو) کی سعادت مندیوں کا ذکر ہے۔ ولادت سعید کی خوش خبری کا بیان۔ بچے کے کان میں اذان و اقامت کہے جانے، لوگوں کے مبارک باد دینے اور بیند وقیں چھٹرانے کا مفصل تذکرہ ہے۔ "عقیقہ مبارک تمیقہ" کا تفصیلی بیان ہے۔ شرکائے جشن کے اسمائے گرامی درج ہیں۔ ہدیۂ تہنیت مبارک مسرت کے عنوان سے وہ نظم تحریر ہے جو اس جشن کے موقع پر سنائی گئی۔ مدیر اس قدر دل شاد اور باغ باغ ہیں کہ انہوں نے اس پوتے کے باپ یعنی اپنے لڑکے محمد عتیق القادر کی تین سال پہلے کی شادی کا پورا تفصیلی ذکر اس موقع پر کر دیا ہے۔ بارات کا تجارہ سے روانہ ہونا۔ بھوپال تک راستے کی مفصل کیفیات۔ عقد کا حال۔ سمدھی کے یہاں کے حالات۔ بارات کی واپسی۔ ڈولہ کا گھر میں لینا۔ بارات میں شریک ہونے والوں کے نام۔ راستہ میں مہمان داری اور خاطر کرنیوالوں کے نام۔ منظوم دعوت نامہ، منظوم مبارکبادیں، سہرا اور قصیدہ سب کچھ طول بیانی کے ساتھ درج ہے۔ منظوم دعوت نامہ کے آخری اشعار یہ ہیں ؎

عرض احباب سے یہ ہے کہ بصد عجز و نیاز　　　اب کریں اپنے قدم سے مری آنکھیں ممتاز
اتنی تکلیف جو احباب گوارا کرلیں !　　　قدم میمنت افزود سے عزت بخشیں !
لا کے تشریف کریں آپ سرافراز مجھے　　　آپ کے آنے سے مل جائیگا اعزاز مجھے
اس عنایت سے مرے دل کو مسرت ہوگی　　　آپ کے آنے سے اس بزم کو زینت ہوگی

لڑکی والوں کے منظوم دعوت نامہ کے آخری اشعار بھی ملاحظہ ہوں ؎

راحت جاں عتیق کے ہمراہ　　　عقد ہوگا عزیزہ بیگم کا
جمعہ کا دن ہے گیارہویں تاریخ　　　اور مہینہ ربیع الآخر کا
آپ بھوپال لایئے تشریف　　　ہوں عزیز و یگانہ بزم افزا

سب اقارب کو ساتھ میں لیکر — عرصے تک یہاں ہوں جلوہ فزا

مہربانی سے کیجئے منظور — مرحمت جلد ہو جواب اس کا

یہ دعائے منیر ہے ہر دم

روز افزوں ہوں ان پہ فضل خدا

جن لوگوں نے خطوط کے ذریعے مبارک باد بھیجی ان کے اقتباسات موجود ہیں۔ اور ایسے ۲۸ خطوط ہیں۔ شرکت ا رسم میں شرکت کرنے والوں کے "اسمائے گرامی" لکھے ہوئے ہیں۔ بچے کو انھوں نے جو کچھ دیا ہے اس کا بھی ذکر ہے اور اُن اشخاص کی فہرست بھی درج ہے جن کے یہاں اس سال اولاد نرینہ پیدا ہوئی۔ تقسیم شیرینی کا باب اس شعر پر ختم ہوا۔ ؎

دعا پر مختصر کرتا ہے اس مضمون کو اب شہرت — رہے سایہ ہمیشہ ان کے سر پر رب اکبر کا

ان کیفیات و حالات کے خاتمہ پر درج ہے کہ نیاز مندی و محبت روحی کی بنا پر احقر استحقاق رکھتا ہے کہ رسالہ کے ناظرین با تمکین سے مبارک بادی اور عمر کی درازی کی دعا کرے ؎

خدا را تو ایں سال فرخندہ را — مبارک کن و نیک صحت فزا

حاجی محمد زبیر مدرس مدرسہ ریاست بھوپال نے بچے کے کئی تاریخی نام تجویز کر کے اپنے مکتوب میں لکھ کر بھیجے ہیں۔ ولادت کے قطعات و مادہ ہائے تاریخ بہت درج ہیں۔ کچھ بڑے برجستہ ہیں ؎

بیاض دیدۂ اجلال و دولت — ۱۳۴۷ھ

چراغ زندگانی - نور الابصار — ۱۹۲۹ء

انیس جاں - چراغ شادمانی — ۱۹۲۹ء

دُرِ یکتا - گل گلزار ابرار — ۱۳۴۷ھ

تلاطم میں جب آیا بحر تاریخ — کہا ہاتف نے لکھ دے دُرِ شہوار ۱۳۴۷ھ

می کند بلبل بیا بیں گل نثار — گفت گل سرو رواں نور نظر ۱۹۲۹ء

چوں فکر سال نمودہ بگفت ایں ہاتف — محمد مظہر علی نام آں خلیق آمد

۱۳۴۷ھ

ایک مبارک باد بزبان میواتی بھی درج ہے۔ ایک "ہدیۂ مبارکباد" میں حکیم قاضی سید محمد کرم حسین مدیر رسالہ بڑی خوش بیرائیگی کے ساتھ خراج عقیدت پیش کیا گیا ہے۔ کہا گیا ہے کہ پوتے کا حصول آپ کی نیکیوں اور نیک اعمالیوں کے تحت ہے۔ سید اختر اوری اس نظم کے پیش کنندہ ہیں ؎

عجب نقد سودا ہے بازار کا — ذرا سوچ کر ہے یہ بیوپار کا

جو اس ہاتھ دیتا ہے اس ہاتھ لے — کرے دن کو شب کو مکافات لے
برائی کرے تو برائی ملے — بھلائی کرے تو بھلائی ملے
حقیقت میں جس نے ارادہ کیا — پئے خدمت بندگانِ خدا
تو کرتا ہے خالق اسے سرفراز — وہ پاتا ہے اعزاز اور امتیاز
کرے راہ مولا میں جو زر نثار — تو زر اس کو دیتا ہے پروردگار
کسی کی تمنا جو بر لائے گا — وہ بے شک مراد اپنی بھی پائے گا
کسی زخم دل پر جو مرہم رکھے — جو دل میں غم کشتۂ غم رکھے
تو بے شک وہ دل شاد و مسرور ہو — غم و درد و آلام سے دور ہو
بلاریب اے شیخ حکمت مآب — ترے دم سے مخلوق ہے فیض یاب
جو گمراہ ہیں ان کا تو رہنما — جو بے علم ہیں ان کا تو آسرا
شکستہ دلوں کا سہارا ہے تو — جو بیچارہ ہیں ان کا چارہ ہے تو
جو ہیں غمزدہ عید ان کی ہے تو — جو مایوس امید ان کی ہے تو
بجے کیوں نہ ڈنکا ترے نام کا — کہ گھر گھر چرچا ہے ترے کام کا
ریاست کو تجھ پر بجا ناز ہے — کہ تجھ سے ہی اور سرافراز ہے
نہیں میری باتوں میں شامل دروغ — تجارہ نے پایا تجھی سے فروغ
جو تجھ سے ہوئیں عمر بھر نیکیاں — ہوئیں آج وہ بار ور نیکیاں
ملا پور کو پور فرخ لقا — جو ارمان تھا دل میں پورا ہوا
نصیبہ ہوا یاور قسمت رفیق — بنے باپ حافظ محمد عتیق!
مبارک ہو مخدوم فرخ شیم — عطایہ عطا اور کرم پر کرم

"بچے کی پرورش" اور "تربیت اولاد" کے عنوان سے دو بڑے مفید معلوماتی مضامین درج ہیں۔
اشتہارات میں قابل توجہ اشتہار "دین و دنیا" بڑی تقطیع کے مصور اور اعلیٰ ماہواری رسالے کے متعلق منیجر دین و دنیا خواجہ بک ڈپو دہلی کا ہے۔ ۴۶ صفحات اس رسالہ مسیحائے زماں کو گھیرے ہوئے ہیں۔ بعد میں فہرست ادویات دوا خانہ شفاء الامراض تجارہ ہے جس کے مالک ہی حکیم قاضی سید محمد کرم حسین ایڈیٹر رسالہ مسیحائے زماں تجارہ ہیں۔ پچاس صفحات اس فہرست نے لئے ہیں۔ رسالہ مسیحائے زماں ماہنامہ ہے کیونکہ "نرخنامہ چھپائی اشتہارات" میں بارہ اشاعتوں، چھ اشاعتوں، تین اشاعتوں اور ایک اشاعت کے نرخ کا علیحدہ علیحدہ اندراج ہے۔ زیر نظر

شمارہ تین مہینہ کا ایک مشترک شمارہ ہے۔ اور چونکہ جریدہ مدیر کی "ولادت باسعادت" کے حالات پر ہی مشتمل ہے اس لئے صحیح طور پر اس کی علمی و ادبی حیثیت کا تعین نہیں کیا جاسکتا۔ شاید اور کوئی صاحب اس کے ملاحظہ کے بعد کسی دیگر شمارہ سے اس پر روشنی ڈال سکیں تاہم ادبی حیثیت مندرجات بالا سے جو کچھ کی جاسکتی ہے، وہ راجپوتانہ میں اردو کی گیرائی و پذیرائی کو واضح کرنے کے لئے بہت کافی ہے۔ یوں طبی سے اس رسالہ کی افادیت میں شک کی قطعاً گنجائش نہیں۔

## (۳) "رسالہ و اخبارات زندگی" کوٹہ (راجپوتانہ)

معاشرہ کی اصلاح کے سلسلہ میں اس پہلو کی افادیت سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔ کہ جزوی طور پر اصلاح کرنے سے اس کے ہر گوشہ کی خامیوں پر نظر جا پہنچتی ہے اور ہر چھوٹی بڑی برائی پر مکمل توجہ دی جاسکتی ہے اپنے ماحول کی فلاح و اصلاح کا درد رکھنے والوں نے ایسے چھوٹے پیمانے پر کوششیں شروع کیں اور اس میں کام ہوئے مختلف فرقوں، گروہوں اور طبقوں میں ایسی مساعی جمیلہ آج بھی جاری ہیں اور یہ تحریکیں، انھیں مصلحین کی سرپرستی میں زیادہ مفید و موثر طور پر چل رہی ہیں، جو اس فرقہ اور طبقہ سے اندرونی و بیرونی طور پر باخبر ہیں۔ ان کے مزاج و ماحول سے واقف ہیں اور اس کی سیرت و سرشت سے آگاہی رکھتے ہیں ان تحریکوں کو منسوب و متعلق کر دیا ہے۔ اس ملک، قوم، فرقہ اور طبقہ سے جس کی درستی و برتری مقصود ہوتی ہے۔ عقیدہ و خیال، مسلک و مذہب کی تبلیغ و تلقین بھی ایسی تحریکوں سے وابستہ ہوتی ہے۔ آریہ گزٹ، آرین سندیش، کائستھ گزٹ، کھنڈیل وال پتریکا، ہماری زبان، مولوی، اہل حدیث، اودھ پنچ، آندھرا پردیش، ندائے اتحاد، ندائے ملت، پیام تعلیم، روہیلکھنڈ اخبار، بہار کی خبریں، فروغ اردو، کسان سندیش، سوشلسٹ سماچار، ہمدرد صحت، ہندوستان طلب وغیرہ وغیرہ یہ سب ان تحریکات کی نمائندگی و ترجمانی کرتے ہیں۔ جو مخصوص نصب العین اور مخصوص نظریہ کے تحت میں آئیں۔ مقصود ان سب کا، اپنے معاشرہ اور سوسائٹی، صوبہ و ملک، فرقہ و طبقہ، نظریہ و عقیدہ کی اصلاح و درستی نمائندگی و رہنمائی اور ارتقاء و ارتفاع ہے۔ یقیناً ان کی وسعت محدود اور مقبولیت مخصوص ہوتی ہے۔ لیکن جزو نہ کل سے بے نیاز ہو سکتا ہے نہ کل جزو سے قطع تعلق کر سکتا ہے۔ جزوی اصلاحیں کل کی خوبیوں کو جلا بخشتی ہیں۔ اور کل کی فیض رسانی سے جزو کا دامن مالا مال ہوتا ہے۔ اس ربط و تعلق سے مجال انکار نہیں۔ اسی اصول کے تحت مصلحین کی جماعتی و طبقاتی کوششیں اگرچہ مخصوص سہی، تاہم نہ غیر موثر ہوتی ہیں۔ نہ قطع نظر کئے جانے کے قابل گویہ پذیرائی کی مستحق بھی ہیں اور حوصلہ افزائی کی بھی۔ ایسے حوصلہ مند اصحاب نہ صرف اس ماحول و معاشرہ میں نیکیاں، اور خوبیاں پھیلاتے ہیں بلکہ اس زبان و بیان میں بھی چار چاند لگاتے ہیں جسے یہ اپنے مقصد کے لئے منتخب کر لیتے ہیں۔ اردو زبان نے ایسی خدمتیں بہت انجام دی ہیں۔ اس نے ہر عقیدہ و مسلک، ہر

زہد وطبقہ اور بہ تحریک وتلقین کا ساتھ بڑی خندہ پیشانی سے دیا ہے۔ اس کا خزانہ ایسے گوہر پاروں سے مالا مال ہے۔ ایسی آب تابانیوں اور توانائیوں کے ساتھ یہ آج بھی زندہ وتابندہ ہے۔ شاداب و پُربہار ہے اور اس کا یہ فیض یقیناً آئندہ بھی جاری رہیگا۔

رسالہ "نوربات زندگی" جیسا کہ نام سے ظاہر ہے اگرچہ مخصوص فرقہ کی اصلاح کے لئے وجود میں آیا تھا، لیکن یہ جزو اپنے کل سے قطعاً غیر متعلق نہ تھا۔ مدیر کے اغراض و مقاصد سے ظاہر ہے کہ اس فرقہ کی تعلیمی، اقتصادی اور معاشرتی حالات کی ترقی و اصلاح کرنا، ادبی و اخلاقی اور تاریخی مضامین شائع کرکے ان کی غفلت و بے حسی کو دور کرنا۔ ان میں علمی ذوق پیدا کرنا۔ نیز فضول رسومات اور بے جا اسراف سے بچانا اور کفایت شعاری کی ترغیب وتعلیم دینا اس کے نصب العین میں تھا۔ لیکن غرض ۲ میں درج ہے :۔

ہندوستان کے مسلمانوں میں جو بہ اعتبار قومیت تفاخر وتنافر پیدا ہوگیا اس کو دفع کرنے کی کوشش کی جائے گی۔ اسی طرح غرض ۴ میں درج ہے :۔ اس قومی پرچہ کو کسی خاص فرقہ اسلامی کے عقائد و اعمال سے تعرض نہ ہوگا۔ بلکہ اسلامی تعلیمات قدر مشترک کے بطور اس کے مسلک میں رہیں گی۔ قواعد وضوابط حسب ذیل تھے :۔

۱۔ ہر عربی مہینے کی پہلی تاریخ کو شائع ہوا کرے گا۔ گم ہو جانے کی صورت میں یوم اشاعت سے ایک ہفتہ کے اندر اطلاع موصول ہونے پر دوبارہ ارسال خدمت ہوگا۔

۲۔ قیمت سالانہ دو روپے آٹھ آنے، مع محصول ڈاک، امراء و رؤسا و متمول اصحاب اپنی عالی ہمتی سے جو کچھ عنایت فرمادیں۔

۳۔ جواب طلب امور کے لئے جوابی کارڈ یا ٹکٹ آنا چاہئے۔ ورنہ عدم جواب کی شکایت معاف۔

۴۔ کل خط وکتابت و ترسیل مضامین وقیمت وغیرہ بنام مدیر ہونی چاہئے۔

۵۔ نمونہ کا پرچہ ۴ کے ٹکٹ موصول ہونے پر روانہ کیا جائے گا۔

۶۔ خریدار حضرات خط وکتابت کے وقت اپنی خریداری نمبر ضرور لکھا کریں۔

۷۔ جو صاحب اس قومی رسالہ کو پندرہ خریدار مہیا کردیں گے۔ علاوہ شکریہ کے ایک سال تک رسالہ "نوربات زندگی" مفت ارسال ہوگا

پیش نظر رسالہ ماہ ذوالحجہ ۱۳۴۳ھ مطابق ماہ جولائی ۱۹۲۵ء کا ہے۔ کتابت وطباعت گوارا، سرورق دیدہ زیب۔ ٹائٹل کے آخری حصہ پر اشتہار ہے — "دس جواہر کا قرآن مجید بے مثل خوبیوں کا خزانہ، اس کی ہر مسلمان کو ضرورت ہے — "متن اشتہار میں دسوں خوبیوں کا مفصل ذکر ہے ملنے کا پتہ منیجر حمیدیہ پریس دہلی" ہے۔ فہرست مضامین کے بعد والے صفحہ سے رسالہ شروع ہوتا ہے۔ جس پر صفحہ ۲ درج ہے۔ پہلے حمد باری تعالیٰ ہے ؎

کروں پہلے توحید یزداں رقم　　　جھکا جس کے سجدہ کو اول قلم

اس حمد کے ختم ہونے پر نعت ہے ؎

محمد پیشوا اور رہنمائے خلق و عالم ہیں ۔ معزز ہیں، مقدس ہیں معظم ہیں، مکرم ہیں

"اقتباسیہ و دعا" میں مدیر نے اپنے لئے جرأت و ہمت، اور اپنے اس پرچہ کے لئے زندگی و تابندگی بڑے خلوص سے چاہی ہے۔ "صدائے فریاد زندگی" میں اس رسالہ کے اغراض و مقاصد کی وضاحت ہے۔ چند ابتدائی سطریں ملاحظہ فرمائیے :-

"معزز ناظرین، ہندوستان میں تنظیم المسلمین کی تحریک جاری ہے۔ اور رہنمایان قوم و علمائے کرام تنظیم المسلمین کے پوری ساعی ہیں۔ خدا ان کی سعی کو جلد بار آور کرے۔ ساتھ ہی ان کے مسلمانوں کی دیگر اقوام بھی اپنی اپنی قوم کی اصلاح میں منہمک ہیں اور اخبارات و رسائل کے ذریعے، نیز دیگر طریق سے اپنی اپنی قوم کی اصلاح فرما رہے ہیں۔ جہاں تک ہمارا خیال ہے قومیت وار تنظیم زیادہ مفید ثابت ہوگی اور عام تنظیم المسلمین سے زیادہ تر کامیابی قومی تنظیم سے ہو سکتی ہے کہ جس میں ہر ایک قوم اور قوم کے ہر ایک فرد کو کام کرنے کا کافی موقع مل سکتا ہے اور ہر فرد کی کامل دلچسپی کا ذریعہ کامیابی کا یقینی باعث ہوتا ہے"

"قوم سے خطاب" میں بزرگان قوم کو اصلاح و عمل کے لئے بڑے خلوص سے جھنجھوڑا ہے۔ الفاظ میں بڑا درد ہے۔ لب و لہجہ میں بڑا سوز ہے۔ اس مضمون کو اس شعر سے شروع کیا ہے ؎

عجب ... سے سخت اندر دل اگر گویم زباں سوزد ۔ اگر خاموش می مانم بترسم استخواں سوزد

یہ مضمون اس شعر کی مکمل تفسیر ہے کچھ جستہ جستہ فقرے ملاحظہ کیجئے :-

اسمیں شک نہیں بلکہ یقین ہے کہ ہماری قوم بلکہ جمیع مسلمانان کی تباہی و بربادی کے اسباب زیادہ تر دو ہیں :-
اسراف بیجا و تفاخر ان دو اسباب کی بدولت ہماری قوم محض ناکارہ ہو گئی ہے ... مجھے اس جگہ ہنود کی ایک قوم کا ذکر کر دینا بھی ضروری ہے تاکہ ہمارے بھائی عبرت حاصل کریں اور اسراف بیجا و تفاخر جو امراض مہلک ہیں انھیں دور کرنے کی کوشش کریں ..... قوم کائستھ ایک نہایت بیدار اور قابل تقلید قوم واقع ہوئی ہے کہ جس نے شادی و غمی وغیرہ کے مواقع پر ادائے رسومات کے لئے قوانین بنا رکھے ہیں۔ کیسا ہی امیر اور صاحب عہدہ و باہمت کیوں نہ ہو۔ وہ تقریبات پر برادری کے قوانین سے زیادہ رقم صرف نہیں کریگا۔"

ہمدردان اسلام متوجہ ہوں" میں انھیں خیالات اسراف بیجا و تفاخر کو ذرا وسیع پیمانہ پر پھیلا کر سمجھایا ہے۔ ماضی و حال کا مقابلہ بڑے سلیقے سے کیا ہے۔ اس مضمون کے کچھ اشعار سے اس کے پُر زور، موثر و مفید ہونے کا پتہ چل سکے گا ؎

تماشوں میں ثروت بڑوں کی اڑائی ۔ نمائش میں دولت خدا کی لٹائی
چھٹی بیاہ میں کرتے لاکھوں کے ساماں ۔ یہ ہیں ان کی خوشیاں یہ ہیں ان کے ارماں

---

جہالت کی رسمیں مٹا دینے والے		کہانت کی بنیاد ڈھا دینے والے
سر احکام دیں پر جھکا دینے والے		خدا کے لئے گھر لٹا دینے والے

قابل شرم ہیں دیہات کے اہل اسلام		دیکھنے سے انھیں ہوتی ہے ندامت کیسی
ہر مسلمان کو لازم ہے تدارک اس کا!		منصفی شرط کہ ہے اس کی ضرورت کیسی
ہاں خبردار کہ اب وقت عمل آ پہنچا		دیکھنا یہ ہے کہ ہے آپ کی ہمت کیسی

ریفارمر بنے ہو لیکن فقط زبانی		کچھ کر کے بھی دکھا دو۔ باتیں بنانے والو
طوفان بدتمیزی اب قوم پر ہے آیا		اب ڈوبتا ہے بیڑا پہنچو بچانے والو

"اہل اسلام کی حالت" میں بھی اصلاح و ارتقا رہی خروش، یہی سوز اور یہی جوش و سیع پیمانے پر ہے۔ اسلام کی سیدھی سادی زندگی اور اس کے احکامات شادی و غمی کا ذکر ہے۔ اس کے مقابلہ میں موجودہ رسومات ہیں۔ مہندی۔ سہرا۔ مقنع۔ جلوہ۔ چھٹی۔ باجا گاجا' اور اس کے مصارف اخراجات کا بیان ہے "ہم کہتے ہیں کہ مخلوق کی خوشنودگی اور رضاجوئی کی خاطر خالق کی نافرمانی کرنی کہاں کی مسلمانی ہے۔" اور رسم و رواج بنانے روزگار کو حکم خدا و رسول پر مقدم قرار دیا۔ کہاں کا اسلام ہے۔" لا طاعۃ المخلوق فی معصیت الخالق" احکام شریعت پر عمل پیرا ہو کر اپنی عزت اور اسلام کو بچانا نہایت ضروری ہے۔

قرب قیامت اور لوگوں کی غفلت۔ مدیر محترم فرماتے ہیں :-

گھڑی کی چھوٹی بڑی سوئی کی حرکت اور چال کو دیکھ کر ہم بہت خوش ہوتے ہیں لیکن اسی کے ساتھ اگر ہم اپنے حساب کے وقت کو خیال کر کے کچھ متنبہ ہو جائیں تو بہت ہی بہتر ہے۔ کیا ہم ایسے محاسب و حاکم کے سامنے حساب لے جائیں گے جو ہماری زبان سے ناواقف ہونے کی وجہ سے اپنے منصرم سے جانچ کرائے گا۔ جس منصرم کو ہم رشوت دیکر یا خوشامد کر کے دعوتیں کھلا کر اپنی غلطیوں کو حاکم تک نہ جانے دیں گے۔ استغفر اللہ! اس کے پاس تو ہمارا حساب لکھا ہے۔ جس کو دیکھ کر لوگ چلا اٹھیں گے :" یہ تو عجب طرح کا اعمال نامہ ہے جس نے چھوٹے بڑے کسی کو نہ چھوڑا۔ سب کو گھیر رکھا ہے" غرض لوگ اپنے سب کاموں کو اس میں لکھا ہوا پائیں گے۔ اس کے سامنے ہماری کوئی چالاکی نہ چل سکے گی ؎

عمر برف است و آفتاب تموز		اند کے ماند و خواجہ غرہ ہنوز

ع۔ گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں۔ فَاِنَّ الْوَقْتَ سَیْفٌ قَاطِعٌ ؎

آگے کے دن پاچھے گئے ہر سو کیوں نہ ہیست		اب پچھتائے کیا ہوت ہے جب چڑیاں چگ گئیں کھیت

اس شعر پر یہ مضمون ختم ہوتا ہے ؎

خیرے کن اے فلاں و غنیمت شمار عمر		زاں پیشتر کہ بانگ برآید فلاں نماند

"حسن خلق" بھی مدیر محترم کا مضمون ہے۔ اور موضوع کی تفصیل و تفسیر کو اصحاب عظام اور اولیائے کرام کی مثالوں سے سجایا

ہے۔ شیخ سعدی کے اس قطعہ پر مضمون ختم ہوتا ہے

شنیدم کہ مردان راہ خدا	دل دشمناں ہم دکردند تنگ
ترا کے میسر شود این مقام	کہ با دوستانت خلاف است و جنگ

ان مضامین سے واضح ہوگا کہ مدیر مرحوم اپنے ہم مذہبوں کو جزوی کلی طور پر اخلاقی و روحانی معاشرتی اور سماجی اعتبار سے طرح بیدار و خبردار اور تاباں و توانا کرنے کا درد و جوش اپنے دل میں رکھتے تھے ——— "درد دل کی فریاد" حافظ تاجی بارچہ کوٹہ راجپوتانہ کا مضمون ہے۔ سوز و گداز سے بھرپور اور خلوص و صداقت سے لبریز علمائے کرام کی زندگی متعدد مثالیں پیش کر کے مضمون کو بڑا مفید بنا دیا ہے ...... "کیا تم اس کا جواب اثبات میں دے سکتے ہو کہ کسی کے اوپر کے حصے والے نیچے والے حصہ کے سوراخ کا جس میں سمندر کا پانی جہاز کے اندر آ رہا ہے۔ انتظام کے بغیر جہاز غرق سے بچا سکتے ہیں؟ یقیناً اس کا جواب نفی میں ہوگا تو پھر میں پوچھتا ہوں تمہاری اس غفلت کا کیا باعث ہے؟"
یہ مضمون اس شعر پر ختم ہوا ہے ؎

از کرم بپذیر یارب! جوش بے اندازہ را	تا قیامت زندہ دار ایں زندگی تازہ را

"شرافت کیا ہے" میں مولینا ابو طاہر صاحب بہاری نے اسلامی نقطہ نظر سے تقوی و پرہیزگاری کی تفسیر کی ہے۔ مضمون کی قابلیت و علمیت میں شک نہیں۔ موضوع کو خوب نبھایا ہے۔ عربی اشعار بطور مثال پیش کئے ہیں۔ ابوا شاعر کا خلیفہ مہدی و خلیفہ ہادی کے دربار کا واقعہ بڑی عبرت انگیزی سے درج کیا ہے ——— "مسلمان اور افلاس" جناب صابر علی صابر نے تجارت کی فضیلت بتائی ہے اور اس طرف ہمیں رغبت دلائی ہے۔ ؎

وہ دین حجازی کا بیباک بیڑا	نشاں جس کا اقصائے عالم میں پہنچا
مزاحم ہوا کوئی خطرہ نہ جس کا	نہ عماں میں ٹھٹکا نہ قلزم میں جھجکا
کئے طے پئے سیر ساتوں سمندر
وہ ڈوبا دہانے میں گنگائے آکر

"فضیلت انسان" چودھری محمد اسماعیل کا بڑا پُر فضیلت مضمون ہے۔ علم آموزی کی تلقین اس میں بڑے درد و خلوص سے ساتھ ہے ؎ بنی آدم از علم یابد کمال	نہ از حشمت و جاہ و مال و منال

ہم اب رسالہ کے آخری صفحہ تک علی پہنچے ہیں۔ صفحات ۳۸۔۳۹ اور ۴۰ میں شعر و سخن کی بہار ہے۔ تاہم اسی نصب العین کے مطابق جو اس رسالہ کا مقصد اجرا ہے یہ ہمارا فیشن "از غلام دستگیر نامی لاہوری تعداد اشعار ۱۶ ؎

کر دیا ترک مسلمانوں نے اپنا فیشن	ہوا منظور نظر ان کو پرایا فیشن
ہو مسلمان تو اسلام کے ہم رنگ بنو	ماسوا اس کے تمہارا ہے نکما فیشن

نظم از سید حامد حسین صاحب الہ آبادی ؎

مسلمانو کہاں ہم میں ہے اب اگلی سی قربانی نہ وہ اگلی سی رونق ہے نہ وہ شان مسلمانی

۲۶ اشعار پر مشتمل یہ بڑی لمبی نظم ہے۔

"ہماری حالت" از جناب عبد الغنی مضطر مالیگانوی تعداد اشعار بارہ ؎

کینہ نہیں رکھتے ہیں کہ جھگڑا نہیں کرتے ہم اپنے ہی ہم قوم سے کیا کیا نہیں کرتے
کچھ صنعت و حرفت کا نہیں شوق دلوں میں بھولے سے ترقی کا ارادہ نہیں کرتے

"قوم کا خطاب جوانان قوم سے" از جناب مولوی عبد الغنی صاحب غنی ندوی تعداد اشعار ۹ ؎

لو اٹھو جاگو جوانو مدتوں تک سو چکے ہوش میں آؤ کہ اب سونے کے دن تو ہو چکے

اس رسالہ کا مقام اشاعت ــــــ محلہ رام پورہ کوٹہ راجپوتانہ تھا، مدیر محترم تھے مولوی محمد سلیمان جو ریاست کوٹہ کے محکمۂ تعلیم میں ملازم یعنی مدرس تھے۔ اردو کی ابتدائی جماعتیں پڑھاتے تھے۔ ٹھگنا قد، گٹھا جسم، صحت اچھی، سر پر صافہ یا اونچی باڑھ کی کلف لگی ہوئی جالی دار ٹوپی، تنگ۔ مہری کا پاجامہ۔ کرتا یا قمیص۔ اس پر شیروانی۔ پاؤں میں دیسی جوتہ۔ ڈاڑھی کے سفید بال، حنائی رنگ سے سرخرو رہتے تھے۔ باشرع و باشعور انسان۔ نفاست و لطافت، مزاج کا خصوصی جز۔ رفتار و گفتار کا انداز مخصوص دور سے دیکھ کر یا سن کر پہچانا جاسکتا تھا کہ ہاں مولوی صاحب ہیں۔ ۱۹۰۶ء سے اخبار بینی کا شوق تھا۔ اس لئے نشیب و فراز زمانہ سے پوری واقفیت رکھتے تھے۔ رفتار عالم سے آگاہ تھے۔ قوم کی محبت اور ملت سے انسیت فطری تھی۔ مدرسی کو بھی اصلاح قوم و بہبود ملت کا ذریعہ گردانا۔ شروع ہی سے بچوں کے دل و دماغ مستقبل کے لئے ہموار کئے۔ پنشن کے بعد بھی مدرسوں اور مکتبوں ہی کی جانب ملتفت رہے۔ کوٹہ میں غالباً ۱۹۳۷ء یا ۱۹۳۸ء میں تحریک تعلیم کمیٹی کے نام سے ایک انجمن کا قیام عمل میں آیا تھا۔ مولوی صاحب نے پیرانہ سالی کے باوجود تمام اطراف و اکناف میں بڑی سرگرمی سے دورے کئے۔ اس سے انھیں مقامی خصوصاً دیہاتی مکتبوں اور مدرسوں کے جائزہ لینے کا زریں موقع ہاتھ لگا۔ جہاں جہاں پہنچے۔ چھوٹوں کی تربیت و تعلیم اور بڑوں کی تعمیر و تہذیب کے لئے انھوں نے تقریریں کیں۔ قوم کو تعلیم کی طرف متوجہ کیا۔ تباہ کن رسم و رواج کو ترک کرنے کی ترغیب دی۔ قوم کو غار مذلت سے نکالنے کا سودا انھیں ہمیشہ رہا اور تا حد امکان وہ اس میں سرگرم عمل رہے۔ یہ رسالہ اسی جذبہ کا شاخسانہ تھا۔ مولوی صاحب اردو کے پرستار و فداکار تھے۔ اردو کے متعلق اسکول سے اگر کسی معاملہ میں عدم توجہی برتی جاتی یا اور کوئی مشکلات آتیں مثلاً نصابی کتابوں کا وقت پر مہیا نہ ہونا۔ بچوں کے داخلہ میں الجھنیں۔ تو یہ سہولتیں بہم پہنچانے میں پیش پیش رہتے۔ اپنے افسروں تک سے اڑ جاتے۔ لڑجاتے۔ لیکن اردو کی حمایت سے باز نہ آتے۔ نجی طور پر عندالملاقات بچوں کے والدین سے بچوں کی تعلیمی خامیاں ظاہر کرتے۔ ان کی درستی کی طرف انھیں متوجہ کرتے۔ زیادہ دنوں تک غیر حاضر رہنے بچوں کو گھر سے بلوا لاکر۔ تو کبھی [illegible]

کبھی تنہا یہ دست دگرے دست بہ دست و گہے بغرض قہر و مہر دونوں استعمال کرتے۔ میں نے مرحوم کے پاس تعلیم نہیں پائی مرحوم میرے والد کے دوست اور میرے دوست کے والد تھے اس لئے انھیں قریب سے دیکھنے کا موقع ملا ہمارے واش ہونے پر ہم نے ان کا مطالعہ کئی لحاظ سے کیا۔ ان کا سا خلوص، درد اور جوش آج ناپید ہے۔

مولوی صاحب بڑے اچھے خوش نویس تھے۔ اپنے طالب علموں کی خوش نویسی کی طرف بہت توجہ دیتے تختیوں پر خوب مشق کراتے تھے۔ اسکول کو یہ سجھاؤ انھوں نے ہی دیا تھا کہ اسکول ہی سے قلم قیمتاً مہیا کئے جائیں اسکول کو بھی کچھ فائدہ ہوگا۔ لڑکوں کو بھی قاعدہ کے قلم مہیا ہو جائیں گے۔ قلم خود بناتے بعض مرتبہ کالی سیاہی کرتے۔ وہ خود اردو و عربی عبارتیں بڑی دیدہ زیبی سے تحریر فرماتے تھے۔ میں نے اپنی لڑکیوں کی شادی میں آ رخصتی نظم کہی تھی اسے مولوی صاحب مرحوم ہی سے لکھوایا۔ شیشہ میں مڑھوا کر جہیز کے دیگر اسباب کے ساتھ یہ نظم بھی اب بھی جب اس پر نظر پڑ جاتی ہے مرحوم کی یاد سے دل بے ساختہ تڑپ اٹھتا ہے۔ یہ نظم لیکر جب میں حاضر خدمت ہو اپنی خواہش ظاہر کی تو فرمایا کہ بینائی کی کمزوری کے باعث میں نے کافی دنوں سے شغل قرطاس و قلم قطعاً چھوڑ دیا ہے۔ تمہاری خاطر سے یہ نظم ضرور لکھوں گا۔ اس احسان و مروت اور عنایت و شفقت کو میں کبھی نہیں بھلا سکتا۔

انھوں نے ۱۹۳۷ء عیسوی میں "نعرہ بیداری" کے نام سے ایک سولہ صفحات کا کتابچہ شائع اور تقسیم کیا جس کا نعرہ رکھدیا ہے کلیجہ نکال کے" بقول ان کے۔ "یہ مسلمانوں کی دردبھری کہانی ایک پُر درد دل مسلمان کی زبانی تھی۔ د و ملت کی اصلاح کا جذبہ دینی ماحول؛ معاشرہ کی درستی کا جوش یہ جنون و سودا انھیں مرتے دم تک رہا۔ نعرۂ بیداری کے عنوانات ملاحظہ کیجئے جس سے اس کتابچہ کی اہمیت واضح ہو جائے گی :-

مسلمانوں کی حالت۔ بزرگان قوم سے خطاب۔ نوجوانان قوم و بزرگان قوم سے خطاب خطرے کی گھنٹی۔ اصلاح کے قابل اسباب۔ مسلمانوں کا دستور العمل کیا ہونا چاہئے۔ غیر شرعی رسومات۔ عقیقہ۔ ختنہ۔ بسم اللہ۔ منگنی۔ شادی۔ دعوت ولیمہ۔ رسومات غمی۔ شرعی رسومات کے اجراء کی صورت۔

مولوی صاحب کی شخصیت کی یہ تفصیل انھیں سمجھنے میں مدد دے گی اور رسالہ کے مندرجات کی توضیح خود رسالہ کی عظمت کو سمجھا سکے گی۔ افسوس کہ ریاست کے آمرانہ نظام نے اس شمارہ کے مزید اجراء کی اجازت نہ دی۔ جس کا افسوس مولوی کو عمر بھر رہا۔ اس لئے ان سے زبان اور قوم کی اصلاح کا ایک بہترین ذریعہ اور بڑا زرین موقع چھین لیا گیا۔ ان کا انتقال دل کی بیماری ۲۵ اکتوبر ۱۹۵۶ء کو قریباً ۷۳ سال کی عمر میں ہوا۔ ان کے تعزیتی جلسہ میں میں نے ایک نظم پڑھی تھی۔ اس کے آخری بند پر یہ ختم کیا جاتا ہے

تجھے تسکین روحانی رہی تا زندگی حاصل　　اسی کو میں سمجھتا ہوں کہ تھا عیش سلیمانی
یہ تیری خدمت اصلاح تو تھی خدمت دیں گویا　　کہ حب قوم ہے حق جملۂ اجزائے ایمانی

جو تیرا کام تھا۔ تو نے کیا، کرتا رہا پیہم
اب اس کے آگے جو کچھ ہے وہ ہے تقدیر ربانی

ملے مقصد کہ ناکامی، یہ سب مرضیٔ مولا ہے
خدا کی مصلحت کے تحت ہے تدبیر انسانی

جنھیں کرنا ہے کوئی کام۔ وہ کہتے ہی رہتے ہیں
کہ تدبیروں کی حد آخری ہے حسنِ امکانی

میں توفیق عمل کی التجائیں حق سے کرتا ہوں
نہیں ہے اشک ریزی ہی فقط۔ میری مرثیہ خوانی

ہمیں نعم البدل بخشے۔ خدا جنت تجھے بخشے
کہ بے پایاں و لامحدود ہیں الطاف یزدانی

امید خیر و بہبودی ہے ہم کو حق تعالےٰ سے
کہ ہے مدِ نظر۔ لاتقنطو۔ فرمان قرآنی

میسر ہم کو دونوں ہوں امیری بھی فقیری بھی
ضروری دونوں جلوے ہیں سلیمانی و سلمانی

میری فطرت کی تو ہے درس گیری سو درس اندوزی
رہے گی تیری ہستی سے، مری ہستی میں تابانی

رکھے اللہ ترا گلشن فردوس میں ڈیرا
قبول اے ہستیٔ اقدس، سلام آخری میرا

---

انگریزی دور حکومت میں۔ ریاستوں کی حیثیت نظام در نظام حکومت کی تھی، تاہم بیشتر ریاستوں میں اردو کا بول بالا تھا۔ اور انیسوی صدی کے اختتام تک تو اردو مکمل طور پر سرکار و دربار پہ چھائی ہوئی تھی اگرچہ سرکاری زبان کی حیثیت بی حیثیت نہیں ہوتی، تاہم ادبی حیثیت کی برقراری میں مدد و معاون ضرور ہوتی ہے۔ جمہور کے طرز و دماغ کا ماحول سازگار ہتا ہے۔ چنانچہ روایات و حکایات اس امر کی تصدیق میں موجود ہیں کہ عوام اردو کے دلدادہ رہے ہیں اس سے مستفید و مستفیض ہوتے رہے، اس کے مکتبوں اور مدرسوں کے ساختہ و پرداختہ رہے، اس کی محفلوں، مجلسوں اور مشاعروں از انو بہ زانو بھی بیٹھے رہے، ہندو مسلم کی تفریق، سیاسی مصلحتوں پہ بعد میں اچھالی گئی۔ رہن سہن۔ کاروبار۔ دکھ سکھ، شادی و میں سب ایک دوسرے کے شریک حال رہتے تھے ہمسائیگی و قربت میں باہمی رواداری و انسیت کی فضائیں گرم رہتی تھیں، چاہئے ہو کہ ہم اپنی بھولی قدروں کو پہچانیں، اپنی فراموش کردہ تہذیب کو گلے لگائیں۔ اپنی زبانوں کی قدر کریں۔ اور بزرگوں کے تہذیبی سرمایہ کے صحیح وارث بنیں ——

---

مترجم: رحیم علی الہاشمی

# قبلا خاں

(کولرج کی نظم قبلا خاں کا منظوم ترجمہ)

زناڈو میں قصرِ عالی شان کی تعمیر کا — حکم عالی جاہ قبلا خاں نے صادر کر دیا
الف کا دریا مقدس تھا اسی جانب رواں — راہ میں تھے غار گہرے اور گہری گھاٹیاں
انکی پیمائش کرے یہ بس نہ تھا انسان کا — بحرِ بے پایاں سے جا ملتا تھا دریا کا سرا
دس مربع میل کے رقبے کو گھیرے میں لیا — جس زمیں کا ذرہ ذرہ خوشتر و زرخیز تھا
لہلہاتے باغ لہراتے ہوئے چشمے بھی تھے — وہ شجر جن کے مہکتے شاخ اور پتے بھی تھے
اور جنگل بھی پرانے تھے پہاڑوں کی طرح — روشنی تھی اور سبزہ تھا بہاروں کی طرح
ڈھال پہ اک غار تھا لیکن وہ تھی اسکی خبر — ہر طرف سے اسکو گھیرے تھے صنوبر کے شجر
تھی جگہ پر ہول بھی اور سحر کا ماحول تھا — اور سایہ اُس پہ تھا اک طرح کی تقدیس کا
وہیں مدھم روشنی میں چاند کی اک مہ لقا — دیوزاد عاشق پہ اپنے کرتی تھی آہ و بکا
یا خروش اس غار سے پُر شور چشمہ تھا رواں — جس پہ رک رک کر چلتی تھوڑی تھیں ہچکیاں
آسماں سے ژالہ باری جس طرح ہو تیز تر — یا کہ خرمن کو جسے غلہ کی بارش خاک پر
رقص میں تھیں یہ چٹانیں جن سے دریا تھا رواں — جو کہ خاص و عام میں تقدیس کا تھا اک نشاں
پانچ میلوں تک چلا جاتا تھا لہراتا ہوا — جنگلوں اور گھاٹیوں میں پیچ و خم کھاتا ہوا
غار گہرے جنکی پیمائش نہ تھی انسان کا بس — بحرِ بے پایاں میں دریا جاکے مل جاتا تھا بس
دور کی آواز اک قبلا کے کانوں میں پڑی — شور میں دی سورماؤں نے خبر اک جنگ کی
عیش کے اس قصر کا گنبد نظر آیا اُسے — تھا معلق بیچ میں لہروں کے ہموار کے
جبکہ چشموں اور غاروں سے نکلتی تھی صدا — معجزہ تھا ایک یا عالم تھا کوئی سحر کا
عیش کے گنبد میں تھی اک روشنی پھیلی ہوئی — برف کے غاروں سے تھی جس کی چمک دونی ہوئی
خواب میں دیکھی تھی میں نے ایک لڑکی ایکبار — ہو لئے تھی ہاتھ میں اک خوبصورت سا ستار
حبش کی لڑکی تھی جس کے لب پہ تھی اک راگنی — جس کے نغموں میں ابورا کوہ کی تعریف تھی
راگنی اسکی اور اسکی دلکشی جب یاد کرے — دل مرا خوشیوں کی لذت اسطرح محسوس پائے
ایک ہو نغمی موسیقی سے اک قصر کی تعمیر ہو — جو معلق ہو فضا میں خواب کی تعبیر ہو

ہو وہی رونق سا گنبد غار پر فانی بھی ہوں — جو حسیں باتیں ہیں وہ آنکھوں میں لہراتی بھی ہوں
باخبر ہو باخبر سب کی زباں پر ہو یہی — بال ہوں بکھرے بنے آنکھوں میں نشتر ہو یہی
گرد اُس کے ایک حلقہ اُن سے بن جائے وہیں — آنکھ کیا ہو اک مقدس خوف سا بھی جانشیں

شہد شبنم کا تھا اُس کی روز کی گویا غذا
دودھ اُس کو جو ملا جنت سے تھا آیا ہوا

---

رمت اللہ کوام

# نمائش گاہ

رات گردش میں ہے زمیں کی طرح
روشنی دائرہ بناتی ہے
روشنی جس کی سرد باہوں میں
ایک تاریخ پھڑپھڑاتی ہے
قہقہے ہیں کہ آنسوؤں کی لکیر
حلقہ آلا ہے صورتِ زنجیر
کھو گئی ہے نہ جانے روح کہاں؟
جیسے ہر آدمی ہے اک تصویر
رنگ و روغن ہے بیچ کی دیوار
اُس طرف کون دیکھنے جائے

چہرے آنکھوں سے رخ بچائے ہوئے
جسم، دل سے نظر چرائے ہوئے
اک دھواں نطق سے سماعت تک
راکھ کے ڈھیر بجھتے سینوں میں
اک شرر بھی نہیں جبینوں میں
خواہ مرہم ملے نہ زخموں کو
پٹیوں کو لباس کہنے دو
مسکراتی ہوئی سی ویرانی
گنگناتا ہوا سا سناٹا
قہقہوں کے نحیف کاندھوں پر

سطح سے کون ہو بلند اتنا
سوچنا یہ ہے، پاؤں کے نیچے
جب نہ ہوگی زمیں تو کیا ہوگا
دیں گے کب تک نگاہ کو دھوکے؟
قافلے چلتی پھرتی لاشوں کے
روشنی دائرہ بناتی ہے
روشنی جس کی سرد باہوں میں
ایک تاریخ پھڑپھڑاتی ہے
چھن چھنا چھن کی زہر افشاں گونج
بے تھرکتے بدن، مچلتی روح
بھوک کا رقص۔ رقص نوٹوں کا
رقص زخموں کا رقص جوتوں کا
کون دیکھے یہ رقص جس کے لئے
پھینٹ آنکھوں کی شرط اول ہے
(کس کو آنکھوں سے اپنی پیار نہیں)
اور، یہ رقص تو انوکھا ہے
دل کی آنکھیں بھی مانگ لیتا ہے،
رقص جاری ہے اک زمانے سے
رقص دھرتی کا رک سکا نہ کبھی
ناچتا وقت، ناچتے لمحات
آدمی کو نچانے جاتے ہیں
ساعتیں ہیں کہ بین کا نغمہ
زندگی ہے کہ جھومتا ہوا ناگ
دل دھڑکتے ہیں ڈھونڈتی ہے نگاہ
اور سپیرا نظر نہیں آتا

بوجھ فولاد کی چٹانوں کا
زندگی بکتی ہے دکانوں میں
موت، خلوت گزیں ہے جانوں میں

رات، گردش میں ہے زمیں کی طرح
درد کا زہر کون اتارے گا؟
کون پھونکے گا ناگ کا منتر
تن کا بس کیسے دودھ تک پہنچے؟
ناگ کو جھومتا ہی رہنے دو
بین کی آگ یونہی بہنے دو
بیت جائے اسی طرح کچھ وقت
اور سپیرا کہیں سے آ جائے

بات اتنی مگر بڑھائیں کیوں؟
اک سپیرا خرید لیں ہم بھی
ان دکانوں کا اور حاصل کیا؟
ان دکانوں میں کیا نہیں بکتا؟
کیوں سپیرے کا انتظار کریں!
بات بنتی ہے چند سکوں میں
ورنہ بکنا پڑے نہ خود ہم کو
یہ زمانہ ہے مصر کا بازار
کام کس کے پیمبری آئی؟
سب سے اونچی ہے یاں زلیخائی۔

۱۹۷۱ء

شمارہ نمبر ۳

انجمن ترقی اردو (ہند) کا سہ ماہی رسالہ

# اردو ادب

ایڈیٹر

پروفیسر آل احمد سرور

انجمن ترقی اردو (ہند) علی گڑھ

# اردو ادب

## فہرست مضامین


| نمبر شمار | عنوان | مضمون نگار | صفحہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱- | شمالی ہند کا سنہ ۱۱۰۰ھ کا ایک منظوم مخطوطہ | سفارش حسین رضوی | ۵ |
| ۲- | مسلمانوں کا نظریۂ اقتدار اعلیٰ | ڈاکٹر نعمان احمد صدیقی (مترجم) | ۱۷ |
| ۳- | ہندوستان پر سلطان مسعود غزنوی کی معرکہ آرائی | کبیر احمد جائسی (مترجم) | ۳۱ |
| ۴- | اردو کی ایک غیر مطبوعہ مثنوی | ذکیہ انجم | ۶۱ |
| ۵- | تجوید و صوتیات - ایک موازنہ | حامد اللہ ندوی | ۷۹ |
| ۶- | لیز اردو ڈی ٹارمے (ناول) | ڈاکٹر نعیم احمد (مترجم) | ۱۹۵ |
| ۷- | اردو شاعری اور رومانویت | ذکار الدین شایاں | ۱۲۵ |
| ۸- | سر سید کی نثر | بشیر بدر | ۱۳۷ |

## منظومات


| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ - | خزاں کا موسم | رحم علی الہاشمی | ۱۵۰ |
| ۱۰ | شہر سے دور چلیں | حرمت الاکرام | ۱۵۱ |
| ۱۱ - | غزل | حرمت الاکرام | ۱۵۲ |

سفارش حسین رضوی

# شمالی ہند کا سنہ ۱۱۰۰ھ کا ایک منظوم مخطوطہ

اردو زبان کے ابتدائی نظم و نثر کے نمونوں کا مذہب اور عقیدے سے گہرا تعلق ہے۔ اس کے اسباب بھی ہیں۔ اردو عوام کی زبان اور جنتا کی بولی تھی۔ عوام کے خدمت گذار صوفی اور درویشوں کی بولی تھی۔ عوام کی زندگی میں مذہب اور عقیدے کی تسکین کو بڑی اہمیت ہوتی ہے اس کام کے لئے ان صوفیوں اور درویشوں نے اس بولی کو استعمال کیا اور یوں اردو کا یہ ابتدائی ادب وجود میں آیا۔

یہ کام گجرات اور دکن میں بہت پہلے ہوا جس کے نمونے ہمارے سامنے ہیں لیکن شمالی ہندوستان میں یہ کام نہ ہوا؟ یہ بات سمجھ میں نہیں آتی۔ کام تو ضرور ہوا ہوگا۔ مگر اس کے نمونے ہمارے سامنے نہ آئے۔ امکان یہ بھی ہے کہ ابتدائی کام راجدھانی اور بڑے شہروں کے مقابلے میں چھوٹے شہروں اور قصبوں میں ہوا ہوگا۔ جہاں اس کے تلف ہو جانے کا امکان بھی بہت تھا۔ پیش نظر نسخہ ایک چھوٹے شہر کی پیداوار ہے۔ اس کا مصنف روشن علی کہیں سے آکر سہارنگ پور (سہارنپور) میں مقیم ہو گیا تھا۔ نام اس کا "عاشور نامہ" جس میں تین ہزار چھ سو اتالیس شعر ہیں۔ یہ سنہ ۱۱۰۰ھ کی تصنیف ہے۔ جسے ایک شعر میں نظم کر دیا ہے۔

ہزار اور یک صد میں بیتیں تمام　　　بروز دو شنبہ صفر وقت شام

عاشور نامے میں کربلا کے واقعے کا ذکر تفصیل سے ہے اور ان اسباب کا بھی جن کی وجہ سے یہ وقوع میں آیا۔ مصنف جب کربلا کے واقعے کا ذکر لیتا ہے تو حضرت علی علیہ السلام کے صاحبزادے محمد حنیفہ کے اس فرضی قصہ کو بھی بیان کرتا ہے، جس میں وہ یزید سے جنگ کرتے اور آخر میں اُسے قتل کر کے امام زین العابدین علیہ السلام کو تخت پر بٹھاتے ہیں۔ یوں عاشور نامہ تمام ہوتا ہے۔

پوری نظم میں نہ کوئی باب ہے، نہ عنوان۔ بیان کا ایک سلسلہ ہے، لیکن جب کوئی بیان شروع ہوتا ہے تو اس کی تمہید میں کچھ شعر ہوتے ہیں اور خاتمے پر بھی اس انداز کے جن سے پتہ چلے کہ واقعہ ختم ہوا۔ مثلاً ایک واقع کو شروع کرنے سے پہلے لکھا ہے۔

اول معجزہ میں کروں ہوں بیاں ۔ پچھے کربلا کا سو دونگا نشاں
کتب معتبر سے پڑھا یا سنا　　نظم ہندوی کرکے سب کو لکھا

جب معجزہ بیان ہو چکا تو لکھا ۔

اے روشن علی مختصر کہہ کتاب　　کہاں تک کہے معجزے یا ثواب
کرامت شہوں کی کا حد ہے کہاں　　عمر ساری ہو لی نہیں امتحاں
شروع ذکر اب تو شہادت کا کر　　سراسر عناں زباں پھیر کر

پوری نظم اسی انداز سے ترتیب دی گئی ہے ۔

روشن علی کہاں کا رہنے والا تھا، یہ نہیں کہا جا سکتا۔ نظم سے اس کا کچھ پتہ نہیں چلتا، بس اتنا معلوم ہوتا ہے کہ وہ کہیں سے آکر سہارنگ پور میں مقیم ہو گیا تھا۔ قرین قیاس یہ ہے کہ وہ سہارن پور کے قریب وجوار ہی کا رہنے والا ہوگا۔ اپنے قیام کے متعلق لکھتا ہے ۔

یہ کر سیر دنیا سو اتق قدر　　سکونت کیا تھا سہارنگ پور شہر

اسی سلسلے میں عاشور نامے کی تصنیف کا سبب بھی بتاتا ہے

بعضے مرداں یوں کہا آیے کر　　اگر ہووے تم سے کرو یہ ذکر
کہ شاہزادے دین کے نبی کے ہیں آل　　اونہوں سیتی ہے دین قائم بحال
یہ غربت اونھوں کے ظلم ظالماں　　کہوں جنگ نامہ یہ ہندی زباں

اس سے پتہ لگتا ہے کہ عاشور نامہ کی تصنیف عوام کی طلب پر ہوئی اور یہ بات بھی سامنے آجاتی ہے کہ اس وقت تک عوام کے پاس اسطرح کی کوئی چیز نہ تھی جس سے وہ اپنے عقیدے کی تسکین کر لیتے ۔

نظم سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ روشن علی صوفی منش اور تصوف مشرب تھا۔ اس نے لوگوں سے وعدہ کر لیا کہ انکی فرمائش پوری کرے گا مگر اب اُسے اپنی کوتاہیوں کا احساس ہوا

یہ سن سامیوں سے کیا میں فکر　　جو عاشور نامے کا یوں ذکر
ولے عقل اتنی کہاں ہے مجھے　　نہ اتنا فہم نکتہ داں ہے مجھے
اگر اس زباں کو مدد ہووے رب　　عجب کیا ہے کہنا کروں میں یہ سب
کروں استخارہ کہا دل بہتر　　کہ کیا حکم ہوا از اماماں مگر
جمعرات کی رات وہ تھی سہی　　بہت روز اور ان سے بہتر کہی
یہی فکر میں سوچ دل بیچ دھر　　گیا اوٹھ کے سجدے سے جو بہتر

بہت فکر اس کے میں سرساں ہوئے　　اسی غم کے بہتر رہا جاکے سوئے
ولے نیند ہے عاشقوں پر حرام　　کریں یاد حق کی اور جاگیں مدام
کیا میں مناجات حق سے یہی　　مجل کیجیو مت بحق نبی
طرف مصطفیٰ کے کیا التجا　　ادب سے مرقعے کو لایا بجا
اماموں سے عاجزی بہت کر　　کیا عرض احوال اپنا ذکر
کہ میں وعدہ لوگوں ستی یوں کرا　　ولے عقل اپنا کہاں ہے میرا
کہ اس جنگ نامے کو ہندی کروں　　فہم عقل اتنا نہیں میں دھروں
ادہر ان کے وقت واقف انتہا　　نین سوتے ہیں و دل جاگتا
یکایک دیکھا خواب میں عجب　　ہوئی روشنی جھونپڑی بیچ سب
وہیں ہم آ مجھکو وارد ہوا　　یکایک اوجالا ہویدا ہوا
اپس مکھہ ستی کر کے چادر کو دور　　سوتا کہ نظر میں پڑا آکے نور

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

کہ اتنے میں دو شخص آکر کھڑے　　دو نورانی برقعہ اونہوں پر پڑے
فرمایا اونہوں نے تو سن اے فقیر　　تیری بیچ کے مہماں سو اب دستگیر
تو غم فکر دل بیچ اپنے نہ دھر　　بیاں وار قصہ تو ہندی میں کر
کیا عرض میں نے کہو تم بیاں　　دیو تو نام اپنے سے صاحب نشاں
فرمایا انہوں نے تو سن بات عین　　نواسے نبی کے حسن اور حسین

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

صبح ہوتے میں نے شروع سے کیا　　موافق قصوں کے خبر میں دیا

اس بشارت کے بعد حسن علی نے تصنیف کا آغاز کیا۔ رواج کے مطابق پہلے حمد، پھر نعت، اس کے بعد مدح چار یار اور پھر اپنے سہارنگ پور میں قیام اور لوگوں کی فرمائش کا ذکر کرنے کے بعد اصل موضوع کی ابتدا حسنین علیہم السلام کے معجزوں سے کرتا ہے۔ مگر اس سے قبل بی بی ام الفضل کو جو امام حسین علیہ السلام کی ولادت کی بشارت ہوئی اُسے بیان کرتا ہے۔

اول معجزہ ہے حسن اور حسین!　　پڑھا تھا کتب سے سو کہتا ہوں عین
بیاں ہے روایت شہیدوں کے اب　　کہ ام الفضل خواب دیکھا یہ شب
کہ یکبارہ نور حبیب خدا　　آیا گود میری میں ہوکر جدا

نبی نے کہا سنتو ام الفضل ۔ ہے تعبیر اس خواب کی یہ اصل
شاید فاطمہ کے ہووے ایک پسر ہدایت کے معدن سے دوسر بسر
تجھے اوسکے اوپر میں دائی کروں تری گود خالی پسر سے بھروں

امام حسین علیہ السلام کی ولادت ہوتی ہے ۔ فرشتے مبارک باد پیش کرنے کے لئے حاضر ہوتے ہیں ۔ اسی میں جبرئیل امام کی شہادت کی خبر دیتے ہیں ۔ اس کے بعد مصنف اصل قصے پر آتا ہے ۔

بولوں جنگ کا ابتدا دیندار شرح اسکی کا کچھ نہیں ہے شمار
روایت ہے از کتب معتبر بموجب اوسکے میں بولا خبر
کہ اکدن کہا معاویہ خاص و عام امیراں ندیماں تھیں حاضر تمام

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

اس واقعے کو بیان کر کے کہتا ہے

بیٹھا تخت اوپر وہ ظالم یزید ظلم اوسکی گھڑی سے ہوا آفرید
سو اوس وقت دل میں نیت یہ کھرے ماروں کس وجے سے یہ ہمت کرے
جو روشن علی حق کے تھا علم میں ہوا آکے ظاہر دو ہی قلم میں

اس کے بعد لکھتا ہے ۔

قصے اگلوں بہتر ستا یہ ذکر بیاں کر سناؤں مسلماں خبر
یزید نے لکھا تھا مدینہ کو خط کہ مضمون تھا اوس کا سن اس خط
حسن اور حسین کو تو کچھ فند کر گما دے جہاں سے مکر جہند کر

مدینے کا حاکم ، مصنف کے بیان کے مطابق ، ایک کٹنی کے ذریعہ امام حسن علیہ السلام کو زہر دلواتا ہے ان کی شہادت بیان کر کے امام حسین علیہ السلام کی مدینے سے روانگی لکھتا ہے ۔

روایت کتابوں ستی یوں سنا سنو مسلمانو بولوں بیاں
نبی مصطفے کے سو روضہ میاں حسین شاہ گئے تھے زیارت کتاں
یکایک اونہوں کو یہ آیا جواب بشارت دیا مصطفے با صواب
وہ سرور دو عالم خدیجہ بھی تھی علی مرتضی فاطمہ و حسن بھی
سبھوں نے کہا سن تو اے جان من شتابی سے ہم پاس آؤ تمن

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

امام علیہ السلام مکے میں پہونچے

کئی دن میں پہونچے مکے کی زمین　　آئے پیش اون کے وہ سب مسلمیں
ادب آرزو سے ملے وہ تمام　　عمر شاہ بولے کہ آؤ امام

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

قصہ مختصر کر اے روشن علی　　نہ خوانندہ کو ہو ملولی دلی
دو جاسوس یزید کے خبر لے چلے　　مسلماں کے کئے حسین سے ملے

مصنف کوفیوں کے خطوں کا ذکر کرتا ہے۔ اور کوفے کے حاکم کے خط کا بھی جس نے فریب دینے کے لئے امام علیہ السلام کو لکھا کہ اُس نے خواب دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُسے ہدایت فرمائی ہے کہ وہ امام علیہ السلام کو کوفے بلائے۔ امام نے جناب مسلم کو کوفے بھیجا پر خود بھی مکے روانہ ہو گئے۔ راہ میں جناب مسلم کی شہادت کی خبر ملی اس کے بعد حُر کا رسالہ جس نے راستہ روکا

امام علیہ السلام کربلا پہونچے، یزیدی فوجیں جمع ہو گئیں۔ جنگ ہوئی اور پہلے حُر امام کی رفاقت میں شہید ہوا۔

علم حق تعالے کے میں تہا یہی　　جواں مرد حر کو شہادت ملی
کیا ذکر روشن علی درد کا　　شہادت اول حُر جیسے مرد کا

حر کے بھائی اور غلام کی شہادت کے بعد جناب قاسم کی شہادت کا ذکر کرتا ہے اور پھر جناب علی اکبر کی۔

شہیدوں کا رتبہ سنو سر بسر　　یہ اکبر علی تھے حسین کے پسر
دیکھا شاہ قاسم شہید ہو گئے　　یہ عم اور الم سیتی بیتاب تھے

جناب علی اکبر کی شہادت یوں بیان کی۔

یہہ میدان اون کا سنو دیندار　　کرو غم اونہو کا بچشم اشکبار
بہت صدق سے تم یہ ماتم کرو　　یہ دس روز عاشورہ غم دل دہرو
حسین کے تھے فرزند اکبر علی　　شہادت کی اون کی روشن علی

ں کے بعد جناب علی اصغر کی شہادت کا ذکر کرتا ہے ۔

گھڑی ایک گذری تھی دلخواہ کو　　کہا شہربانو نے یہ شاہ کو
کہ اکبر علی سے ہوئی میں تراس　　یہہ اصغر علی میرا مرتا ہے پیاس

اصغر کی شہادت کے بعد امام خود جہاد کے لئے تیار ہوتے ہیں کہ

اتنے میں اوٹھا ایک غبار بھی　　یکایک ہوا ابر اندھیار بھی

قیامت کا سب پر ہوا یہ گماں — ہوا گرد سیتی ایک پر گھٹ جہاں

یہ جن تھا جو امام کی مدد کے لئے آیا امام نے اوسے واپس کر دیا

کیا شاہ نے حکم اوس جن کو یوں — میں اس زندگانی سے نومید ہوں

کیا رخصت اوسکو اوسی کے مقام — کیا منع لڑنے کو اوس کو تمام

امام علیہ السلام میدان میں پہونچ کر فوج مخالف کو خطاب کرتے ہیں۔

کہ نانا مرے تھے محمد رسول — تھے اصحاب اون کے گلستاں کے پھول

پہلے یار ابا بکر صدیق تھے — عمر دوسرے یار تحقیق تھے

وے یار سوم وو عثمان ہیں — چہارم علی شاہ مردان ہیں

یہ چاروں ہر ایک وقت میں تھے رفیق — اونہیں سے ہے اسلام ہر ہر طریق

ہمارے محمد ہیں نانا ہمی — اور بابا ہمارے ہیں حضرت علی

مری والدہ ہینگی حضرت بتول — کری اونکی اور دتم نے ملول

پھر امام علیہ السلام کی شہادت بیان کی ہے۔

کیا شہ نے اوس وقت سجدہ ادا — شمر نے خنجر سے کیا سر جدا

چلے چھوڑ دنیا کو وو خوش تھا — کیا جا کے ڈیرا بہ دار البقا

بتاریخ دسویں جمعہ کا تھا دن — مہینہ محرم و ہجری کا سن

بوقت ظہر شہ نے پیالا پیا — رضا تھی خدا کی سر اپنا دیا

یزید کے پڑا سر پہ شاہوں کا خوں — قالوا انا للہ وانا الیہ راجعون

کہا جب لعیں نے وہیں پر دیا — لہو کا نہ پایا زمیں پر نشاں

نمودار سرخی تھی آسماں پر — ہوا قہر یہ غاں[1] مردان پر

یہ قدرت تھی اس رب بے چون کی — نشانی حسین شاہ کے خون کی

یہ سبزے کا دیکھو سماں پر نشاں — ز ہر شہ حسن کے ہے رنگیں عیاں

سرخ آسماں دیکھے خاص و عام — شہیدوں کے لو ہو کی سرخی تمام

لگے تھر تھرانے وہ لوگ سب — ہوا وقت غم کا وہ ظاہر عجب

---

[1] یہاں کچھ اور لفظ ہوگا۔ کاتب کا سہو معلوم ہوتا ہے۔

کانپیں گگن احمر ہوئی سرخی زمیں قیامت کے دن کا ہوا سب یقیں
جنا ور جو رو ویں سو گر گر پڑیں دو لوہوں میں شہ کے پروں کو بھریں
خزاں سب گلستاں میں غم سے بھرے سبھی بوستاں غم سے مرجھا گئے
پروں کو کبوتر لوہو سے بھریں محمد کے روضہ پہ جا جا گریں

. . . . . . . . . . . . . . . .

وہ سرور شہیداں شہادت جو کہا یہ محشر تلک غم باتمت رکھا
جتنے تام قصوں میں دیکھے لکھے بیان وار ہندی میں ظاہر کرے
جتنے دیکھ روشن علی نے لکھے خدا کو خبر ہے جو باقی رہے
کتاب اولیوں سے ہے یہ عیاں بہتر شہادت کرے ہیں بیاں

. . . . . . . . . . . . . . . .

امام علیہ السلام کی شہادت کے بعد خیمے لوٹے گئے، اہلبیت اسیر ہوئے، شہیدوں کے سروں کو نیزوں پر چڑھایا گیا۔ اور قافلہ پہلے کوفے کو پہونچا اور وہاں سے یزید کے پاس دمشق۔ راہ میں ایک راہب نے قافلے کو مہمان کیا۔ اور امام حسین علیہ السلام کے سر کے معجزے سے مسلمان ہو کر اپنے سات بیٹوں کو قربان کیا۔ اس کے بعد ایک روایت بیان کی گئی ہے کہ شہادت امام کے بعد تمام نبیوں اور دوسرے مقدس لوگوں کی روحیں مقتل میں آئیں اور آہ و زاری کی۔

روایت سنی ہے کہوں وہ عیاں امام جعفر صادق سے یوں ہے بیاں
جعفر بن ابابکر نے یوں کہا کہ تاریخ دسویں مکہ میں رہا
زیارت مکے کی جو کرتا تھا میں قرباں گرد اون کے کے پھرتا تھا میں
وہ تھا برقعہ پوش ایک ولی نوجواں دیکھا رو پھرتا تھا گریہ کناں

اس روایت کو ختم کر کے ایک اور روایت بیان کی ہے۔

اے روشن علی قصہ کہہ کر تمام نبی پنجتن پر درود و سلام
دیگر یہ روایت سن اے نیک داں میں بھی سن کے بولا ہندی زباں
دیکھا روضہ شہیداں کے بہتر ذکر یہ ظاہر کیا میں وے مختصر
کہ اکدن یزید کے سبھی سرہنگا رہے خوان زر میں وہ جا بجا

. . . . . . . . . . . . . . . .

کہا ہے یہ روشن علی نے ذکر یہ جنگنا موں پہلوں سنی دیکھ کر

سنی ہے روایت یہ میں نے یہیں — خیالات اب کے چھپاتا نہیں
یزید کو ایک آزار ظاہر ہوا — ستم درد بے طرح ظاہر ہوا

- - - - - - - - - - - - - -

یزید کے مصاحبوں نے اہلبیت کو رہا کرنے کا مشورہ دیا۔

یزید کے مصاحبوں نے کیا عرض آ — حقیقت مفصل و سمجھا بوجھا
ہوا کام تمہارا سبھی انتظام — کیا قتل دشمن کا بیٹیک تمام
یہ طفلاں اہلبیت ہیں قید میں — تجھے کیا ہے حاصل اب اس قید میں

- - - - - - - - - - - - - -

جو سنتا کوئی اون کا سوز جگر — تو اوس غم کا ہوتا ہے اوس پر اثر
نبی مصطفےٰ کے ہیں سب دوستدار — اہلبیت روتے ہیں زار زار
تمہیں دوستداری سے کہتے ہیں اب — پہنچا دو مدینہ خرچ دیکے سات

یزید نے اس مشورہ پر عمل کیا اور شہیدوں کے سر دیکر اہلبیت کو رخصت کیا

امام زماں تب چلے کوچ کر — کئی دن میں پہنچے فرات آب پر
دیکھے دھڑ شہیدوں کے ننگے پڑے — زلیں دیکھتے ہی پھر آنسو بھرے
سنا یعنے اور اقوں سے یوں ذکر — پہنچے روز چہلم اوس جگہ پر
وہ سر دھڑ ملا کر کئے سب دفن — پڑے تھے وہاں جتنے سر تا کفن

- - - - - - - - - - - - - -

سنا قصہ اور دوں سنی اسقدر — یہ لازم ہے مجھکو کہوں سربسر
زین العابدیں اہل بیتاں تمام — رہے قید میں بہت مدت بہ شام
محمد حنیف نے فتح جب کیا — یزید کو قتل کرکے اونکو لیا
خلاصی ہوئی اونکی اوسوقت پر — علم غیب سے ہیگی حق کو خبر
لیکن روضۂ شہدا میں تھا اسطرح — بموجب اوسی کے میں بولا شرح

- - - - - - - - - - - - - -

جو کوئی اسے پڑھ کے زاری کرے — غم اندوہ و دل سنی بھاری کرے
دیکھیگا وہ رتبہ بروز حشر — کہ آفتاب آدیگا نیزہ اوپر

طفیلش اور گرمی کا پاوے اماں — اما طیفی او سیر ہو ویں مہرباں
نبی پاک کا اوسپہ ہوگا کرم — علی فاطمہ کا بھی ہووے رحم
دیکھا جنگناموں میں تھا جیسے طور — عیاں کر سنایا مسلماں بغور
کتابوں میں دیکھا سنا جو اتہا — کہا بیالنوار بالکل کہتا
اس سے نقل کرکے بولا بیاں — لطافت ہے اسکا خدا پر عیاں
نہ اس غم کا ہے ابتدا انتہا — سنا تہا جو میں نظم ہندی لکھا
جو کوئی پڑھے گا اُسے دل صدق — وہ پاویگا جنت سکونت بہ حق
کرو سوز غم اب تم مومناں — بھرو آنسو آنکھیں سے گریباں
یہی عیش و عشرت کتیں کریو دور — یہہ دس روز کو غم کرو تم ضرور

اس کے بعد مناجات لکھی ہے

الٰہی ترے دوستوں کا ذکر — بولا ہیچ ہندی کے روشن خبر
مراد نویسندہ را کن قبول — زخطرات دنیا نباشد ملول
کرم جا تری بخش ہے سب میں عام — بہ طفیل قصہ دنیا میں سب نیک نام
فہم میں کسی کے جو سکتہ پڑے — تو اپنے حلم سے وہ عفو کرے
آگے فارسی اور عربی زباں — کہا ہے گا سب نے یہہ غم کا بیاں

. . . . . . . . . . . . . . . .

اے روشن علی جنگ اتمام کر — وہ احوال سب کہہ چکا سر بسر
شروع کر نیا یہاں سیتی قصہ لطیف — علی کے پسر تھے محمد حنیف

یہاں سے مصنف کا بیان "جنگنامہ محمد حنیف" کے انداز کا ہے جو اکثر مطبوعہ اور غیر مطبوعہ نسخوں میں ملتا ہے۔ قصہ رمنی ہے مصنف بھی اس سے باخبر ہے لکھتا ہے۔

حنیف کا کو اہیگا سب قیاس کر

حنیف کی جنگ میں ہاتھیوں کا استعمال بھی ہے۔

یزید نے پہلا فیل ہو کر دلیر — ادھر سے امیرانِ غزاں چو شیر

سے میں محمد حنیف نے قسم کھائی تھی کہ جب تک گھوڑا خون میں نہ پیرے گا وہ قتال بند نہ کریں گے چنانچہ —

لگا پیرنے اونکا گھوڑا وہاں — دی آواز ہاتف نے فوراً عیاں

ہوئی قسم پوری بس اب منہ کرو    ترا اسپ پہرتا ہے لو ہو بہتر

جنگ ختم ہوئی اور مصنف نے مناجات لکھی ۔

مناجات بولوں جو ہووے نجات    خدا ہیگا عالم کذب صدق سات
الٰہی بحق ہمہ چہار یار    کہ اسلام جن سیتی ہے برقرار
الٰہی بحق ہمہ پنجتن    کہ قایم ہے جن سے ستون عدن
الٰہی بحق محمد حبیب    قصر حور جنت میں ہو نجا لنصیب

- - - - - - - - - - -

محمد حنیف کی لڑائی کا ذکر    بموجب قصوں کے دیا ہے خبر

- - - - - - - - - - -

ہزار اوپر یکصد پاس پینتیس تمام    بروز دو شنبہ سفر وقت شام

خاتمے پر لسنر نیگو بد کے عنوان سے مصنف کی تحریر ایک مسئلہ پیدا کرتی ہے ۔ وہ لکھتا ہے یہ تاریخ انیسویں کا شمار کہ تھی دو ہزار ہفت سال

بحق خداوند اور مصطفے    روایت قصوں میں سنئے اختلاف
بعضے مردمان ذکر یوں ہی کیا    مجھے کہنا لازم یہ مذکور تھا
غیر معتبر سن کے اخبار کو    ..... ـــــــ ـ ـ موہو
کیا دبند او جنگ کا ذکر    حنیف کا کرائیگا ... قیاس کر
اس طور بولا ہوں ساری خبر    بحق خداوند باشد تمام

یہ مخطوطہ سنہ ۱۲۳۶ھ میں نقل ہوا ، کاتب نے خاتمے پر لکھا ہے

" تمت تمام شد کار من نظام شد ۔ کتاب نسخہ عاشور نامہ از فضل الٰہی اختتام یافت بزبان ہندی من تصنیف میاں روشن علی وساکن دیار سہارنگ پور وکاتب الحروف جعفر علی ولد میاں غلام مرتضیٰ شاہ تحریر بتاریخ بست نہم از شہر جمادی الاول سنہ ۱۲۳۶ھ زیادہ چہ نویسم کہ سند باشد "

معلوم ہوتا ہے کہ یہ نسخہ مصنف کے اصل نسخہ سے نقل نہیں ہوا بلکہ کسی نقل سے نقل ہوا ہے موجودہ نقل تصنیف کے کچھ ڈیڑھ سو سال بعد کی ہے ۔ اس دوران میں اس کی نقل نہ ہوئی ہو ۔ یہ بات سمجھ میں نہیں آتی ۔ پھر اس نسخے میں بہت سے شعر ایسے ہیں جن کا وزن ٹھیک نہیں ۔ اس لئے گمان ہوتا ہے کہ شعروں میں دست برد اس نسخے میں ہوئی جس سے یہ نقل ہوا ۔ اور خود ناقل نے بھی اپنے پیشرو کی طرح وہی عمل کیا ویسے کچھ شعروں سے پتہ چلتا ہے کہ مصنف کا ذوق شعری

بُرا نہیں ہے۔

کافی شعروں میں لفظوں کی نشست بدلی ہوئی نظر آتی ہے۔ جس سے مصرعے کا وزن گرتا ہے لیکن صحیح کر کے پڑھا جائے تو ٹھیک ہو جاتا ہے۔ یہ کاتب کا سہو ہے۔ نقل میں اکثر ایسا ہو جاتا ہے

نسخے میں بہت سے لفظوں کا املا ایک جگہ کچھ ہے اور دوسری جگہ کچھ جیسے پیالہ، ٹہیر، دو، کوچ وغیرہ انھیں اسطرح بھی لکھا گیا ہے۔ پیالا، ٹھیر، دوہ، کونچ۔ املے کی اس تبدیلی سے پتہ چلتا ہے کہ کتابت کے وقت ان لفظوں کا املا وہ نہیں رہا تھا۔ جو اصل نسخے کے وقت رائج تھا۔

زبان قصباتی ہے اور اسوقت کی راجدھانی کی زبان سے بدلی ہوئی۔ قصباتی لفظ بیشتر ایسے ہیں جو آج بھی قصبوں اور دیہاتوں میں بولے جاتے ہیں۔ جیسے ایک لا، اُدرلن، لک، نہوڑ ے وغیرہ

مصنف اس زبان کو ہندی کہتا ہے۔ مگر ایک جگہ ہندوستانی بھی لکھا ہے

روشن علی، میر جعفر زٹلی کا ہم عصر ہے۔ زٹلی کی پیدائش ۱۶۵۸ء بتائی جاتی ہے۔ عاشور نامے کی تصنیف کا وقت ۱۶۸۸ء کے لگ بھگ ہوتا ہے۔ اگر یہ فرض کیا جائے کہ مصنف نے اسے بیس اور تیس سال کی عمر کے درمیان لکھا تو اسکی تاریخ ولادت بھی قریب قریب وہی ہو جاتی ہے

شیخ مبارک آبرو اس کے دوسرے ہم عصر ہیں۔ مگر عمر میں کافی چھوٹے۔ اس مخطوطے کے کسی اور نسخے کا ہمیں پتہ نہیں چلتا۔

— — — — — —

انجمن کی نئی کتاب

# خواجہ میر درد، تصوف اور شاعری

از

ڈاکٹر وحید اختر

جسمیں

پہلی بار تصوف کا معروضی انداز سے
مطالعہ کیا گیا ہے

اور

میر درد کی شاعری پر اس کے اثرات کی
نشاندہی کی گئی ہے۔

ضخامت ۵۸۴ صفحات — قیمت پندرہ روپے

انجمن ترقی اردو ہند، علیگڑھ

مصنف آر۔پی ترپاٹھی
مترجم ڈاکٹر نعمان احمد صدیقی

# مسلمانوں کا نظریہ اقتدار اعلیٰ

## باب اول

مسلمانوں میں سب سے پہلے عربوں نے ہندوستان پر حملہ کیا۔ عملی طور پر ان کی نقل و حرکت دریائے سندھ کے
ی علاقوں یعنی سندھ تک محدود رہی اور ان کی سرگرمیوں کا اثر ہندوستان کی سیاسی زندگی اور تہذیب کے
ی حاشیے سے آگے نہ بڑھا۔ سندھ پر عربوں کا تسلّط ایک گذر جانے والا واقعہ ثابت ہوا اور اگرچہ یہ واقعہ اپنی جگہ پر
دلچسپ تھا لیکن اس نے ہندوستان کے سیاسی اور اقتصادی ڈھانچے پر گہرے اثرات نہیں چھوڑے۔
اس کے برخلاف غزنویوں اور غوریوں کی تگ و تاز کے اثرات دیرپا ثابت ہوئے اور بالآخر انہوں نے
ے بعد کے عہد کے سیاسی نقشے کو مکمل طور پر بدل کر رکھ دیا۔ یہ حملہ آور ہندوستان کے وسطی حصہ میں جا گھسے اور بالآخر انہوں
ی گرامی ہندو فاتحوں اور حکمرانوں مثلاً چندر گپت سمدر گپت اور ہرش کی جگہ لے لی۔ اقتدار اعلیٰ مسلمان سلطان کے
ں میں منتقل ہوگیا اور وہ اپنی صوابدید اور وقت کے تقاضوں کے مطابق اس اقتدار اعلیٰ کو بروئے کار لایا۔
تاہم مسلمان سلطان ماضی کے ہندو راجاؤں سے دو باتوں میں مختلف تھا۔ وہ جس ملک میں حکومت کرنے آیا تھا
ا کا اپنا ملک نہیں تھا۔ لہٰذا ناگزیر طور پر اسے اس نئے ماحول سے اپنے آپ کو ہم آہنگ کرنے میں کافی وقت لگا۔ دوسری
ی کہ وہ جس مذہب کا پیرو تھا اُس کا مطمحِ نظر سماجی اور سیاسی مسائل میں ہندوؤں سے بہت مختلف تھا۔ وہ
عیتوں اور ہنوں کی طرح صرف تسخیر ملک کی غرض سے نہیں آیا تھا بلکہ وہ ایک مذہب اپنے ساتھ لایا تھا جس کے
ت بہت واضح اور متعین تھے۔ اس کے ساتھ ایک انتہائی ترقی یافتہ تہذیب اور بعض ایسے ادارے بھی آئے
ر اُسے پورا ایمان تھا اور وہ اُن سے منسلک و وابستہ تھا۔
واقعہ تو یہ ہے کہ ان اداروں کی اصل روح کو برقرار رکھنا اور ان کو مفتوحہ ممالک میں قائم کرنا اُس کے بنیادی
مقاصد تھے۔ مسلمان ریاست میں مذہبی حکومت تھی۔ مسلمانوں کے جو بھی ادارے تھے چاہے وہ ان کے ساختہ
ہوں یا انہوں نے مستعار لئے ہوں ان کا مقصد و منشاء یہ تھا کہ وہ شریعت کی ترویج و اشاعت کا ذریعہ

اور دل میں بیٹھے ، سرسید کے اس تصور میں قاری کو اتنی ہی اہمیت حاصل ہے جتنی خود ادیب کو "

پروفیسر آل احمد سرور کا بھی یہی خیال ہے

ان کے پاس بے شمار خیالات تھے جنہیں لوگوں تک پہونچانے کا کام انہوں نے اپنے ذمے لیا تھا وہ اُن خیالات کی اہمیت اور صداقت محسوس کرتے تھے ۔ وہ ایک تبدیلی چاہتے تھے وہ اس تبدیلی کی اہمیت جتانے کے لئے بے تاب تھے ۔ خلوص، شدید جذبے اور خیالات کی تازہ کاری نے اُن کے مضامین اور کتابوں میں ادب کی روح پھونک دی ہے اور اُن کے سیدھے سادے الفاظ میں ایک نشتریت اور کھنک پیدا کردی ہے ۔ بڑے مقصد اور پُر خلوص اظہار نے اُن کے اسلوب میں عظمت پیدا کردی ہے ۔ انہوں نے خیالات کے پُر اثر اور دل نشیں ہونے کے لئے جا بجا تمثیلیں استعمال کی ہیں قصّے لکھے ہیں، لطیفے بیان کئے ہیں ، پرانے اور نئے واقعات سے مدد لی ہے اس طرح وہ نہ صرف اپنے مضمون کو پڑھنے والے کے دل میں اتار دیتے ہیں بلکہ تکرار کی مدد سے ایک نقش جما دیتے ہیں "

۔ پروفیسر سرور صاحب نے ان کے یہاں جو نشتریت اور کھنک محسوس کی ہے وہ دراصل جذبہ خلوص ہے جس کا اظہار ، وجدان کی برابری کرنے لگے تو بقول کروچے اسٹائل وجود میں آتا ہے موجودہ نثر جو حالی اور مولوی عبدالحق سے ہوتی ہوئی آج کی اچھی نثر ہے وہ اس کا سلسلہ سرسید کی اس نثر سے ہے جس میں منطقی فکر، تشکیکی اظہار ، وضاحتی اور تشریحی انداز ہے لیکن جس کی بنیاد خلوص، سادگی اور سچائی ہے ۔ جس میں بیان و ادب کے بھی حسن شامل ہو سکتے ہیں لیکن انھیں نثر کی بنیادی خصوصیات کو اور واضح کرنا ہو گا ۔ سرسید کی نثر کسی ادبی حسن کو نثر کی نثریت کی قیمت پر قبول نہیں کرتی ، اس کی سلامتی کا یہ بھی ایک راز ہے۔

---

انیسویں صدی میں فورٹ ولیم کالج کے زیر اثر جدید اردو نثر کا آغاز ہوا کالج سے باہر دیگر مرکزوں میں بھی انفرادی طور پر نثر کی کتابیں لکھی گئیں ۔ میر امن ۔ رجب علی بیگ اور مرزا غالب کے ... صرف تاریخی اہمیت ہی نہیں رکھتے بلکہ تین اہم اسالیب کی مثالیں ۔ لیکن توجہ طلب بات یہ ہے کہ ... تو میر امن کا محاوراتی سادہ اسلوب، اس وقت رجب علی بیگ کے مرصع اسلوب کے مقابلہ

سم علی الہاشمی

# خزاں کا موسم

یہ موسم کہر کا ہے میٹھے پھلوں کا
جوانی کو سورج ہے جن کا سہارا
بھرے اور بڑھے بس یہ سازش ہوا کی
یہ انگور کی بیل غاروں پہ پھیلی
مکانوں میں کائی لگے جو شجر ہیں
پھلیں اور بھرپور پختہ ہوں شاخیں
بڑے ہوں کدو اور ہیزل کی بادامی
مزیدار ہو مغز کلیاں اُبھرتی
بہت پھول ہوں شہد کی مکھیو نکلے
جو سمجھیں خزاں کا یہ موسم نہ جائے
کہ گرمی نے ان کے ملائم گھروں میں
بہت چپچپا رس بھرا ان دنوں میں
سبھی نے تجھے تیرے چھتے پہ دیکھا
جو نکلا کوئی گھر سے باہر تو پایا
کہ بیٹھی ہے اک کھیت پر بے خبر سی
ہوا سے ہے جنبش ترے بال و پر کی
کٹے کھیت کی نالیوں پر بھی سوتے
نئے پوست کے پھول سے مست ہوتے
کٹی گھاس کے ڈھیر کو چھوڑ جاتے
تمام اُگتے پھولوں سے دامن بچاتے
کبھی جیسے ہوں کھیت کے چننے والے
بھرے سر سے نالے کے اُس پار بیٹھے
کبھی سیب کے عرق کی کل پہ بیٹھے
بڑے صبر سے آخری رس کو تکتے
کہاں ہیں بہاروں کی موسم کے گانے؟
تجھے فکر کیا تیرے گانے سہانے
ٹھہرتا ہوا ابر ڈھلتا ہوا دن
گلابی ہے ٹھونٹھوں پہ بیٹھی ہو ساکن
وہ ماتم کی گاتے ہوئے راگ مچھر
گزرتے ہوئے بید دریا کے اوپر
ہوا کی اُلٹ پھیر سے گرتے پڑتے
وہ چشموں پہ ہیں میمنے شور کرتے
وہ جھاڑی کے جھینگر بھی اب گا رہے ہیں
اُدھر باغ میں بلبلوں کی ملاریں
ابابیل کے جھنڈ دیتے ہیں سیٹی
اُڑان ان کی جا کر فلک بوس ہوتی

میں کہیں کم ادبی خیال کیا جاتا تھا دوسرے عالمانہ و فلسفیانہ، مشن سیاسی، ادبی اور مذہبی مضامین کا بار پوری موزونیت سے نہیں اُٹھا سکتا تھا۔ غالب کے خطوط کی اہمیت، اور انفرادیت مسلم لیکن نہ یہ ان کا اتباع ممکن تھا اور نہ یہی زندگی کی تمام ضرورتوں کے لئے وہ موزوں تھا۔ سرسید کے اسلوب میں تنوع، ہمہ گیری، لچک اور ارتقا ہے۔ اسی لئے وقت کے ساتھ اس میں پھیلاؤ آتا رہا۔

یہ سچ ہے کہ سرسید کی جامعیت حیرت انگیز ہے۔ وہ صرف ادب ہی کے آدمی نہ تھے۔ ان کے پاس کام بہت اور وقت کم تھا۔ اسلئے وہ فنی ریاضت، غور و فکر جو کسی اسلوب کی تراش خراش کے لئے ضروری ہوتی ہے وہ اُن کے یہاں عام طور پر نہیں ہے۔ انہوں نے زندگی اور علم کے بہت پہلوؤں پر لکھا۔ اس مضمون میں ان کے اسلوب کے مختلف نمونوں کے جو تجزیے کئے گئے ہیں، وہ اُن کے نمائندہ رجحانات اور میلانات کی وضاحت ہیں۔ ان اقتباسات سے بہتر یا ان سے کم کہیں کم اور کمزور، کھردرے اقتباسات بھی تلاش کئے جا سکتے ہیں۔ لیکن کسی کی قدر قیمت کا تعین اس کے اصل جوہر پر ہوتا ہے نہ کہ اس کی محض کمزوریوں پر۔ تمیز کی میرٹ اُن کے نمائندہ کلام پر ہے۔ اُن کے کمزور اور پست اشعار پر نہیں، اس لئے اس اعتراف سے سرسید کی ادبی اہمیت کم نہیں ہوتی کہ اُن کی مصروفیت نے شاید ہی انہیں اپنی تحریروں کی نوک پلک سنوارنے کا موقع دیا ہو۔ اس لئے کہیں کہیں کوئی سقم یا کھردرا پن بھی رہ گیا ہے۔ لیکن اُن کے نمائندہ اسلوب کی تحریریں وہی ہیں جہاں اُن کی شخصیت، ابلاغ و اظہار ہو گئی ہے۔ تخلیق کا یہ عمل کسی تراش خراش کے بغیر بھی کامیاب ہو سکتا ہے

اس باب میں دو رائیں نہیں ہو سکتیں کہ سرسید کے اسلوب میں وہ وسعت اور لچک ہے جو ادب و زندگی کی بہت بڑے بساط کا احاطہ کر لیتی ہے۔

---

۱۹۷۱ء
شمارہ نمبر ۴

انجمن ترقی اردو (ہند) کا سہ ماہی رسالہ

# اردو ادب

ایڈیٹر

پروفیسر آل احمد سرور

انجمن ترقی اردو (ہند) علی گڑھ

# اردو ادب

## فہرست مضامین


| نمبر شمار | مضمون | مضمون نگار | صفحہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | سرسید کے نام رفقائے سرسید کے غیر مطبوعہ خطوط | اصغر عباس | ۵ |
| ۲ | صوبۂ بمبئی کے قدیم اردو مطابع و مطبوعات | ڈاکٹر عبدالعلیم نامی | ۵۳ |
| ۳ | میکبتھ کا منظوم ترجمہ | رحم علی الہاشمی | ۶۳ |
| ۴ | یادوں کی برات (تبصرہ) | ذکار الدین شایاں | ۱۲۵ |

اصغر عباس

# سرسید کے نام رفقائے سرسید کے غیر مطبوعہ خطوط

سرسید اور ان کے رفقاء ہماری تاریخ کے وہ مشاہیر ہیں جنہوں نے شدید مخالف ہواؤں کے جھونکوں میں جدید تعلیم اور فعال زندگی کا چراغ جلایا اور اپنے ہم کیشوں کے لئے عزت مندانہ زندگی کا کبھی نہ مٹنے والا نقش قائم کردیا۔ یہی وہ لوگ تھے جو زندگی کے دھارے کا رخ موڑنے اور زمانے کے تقاضوں کو پہچاننے کا سلیقہ جانتے تھے۔ انہوں نے وقت کا مزاج پہچان کر اُسے زندگی کا وہ خاکہ قبول کرنے کی دعوت دی جس میں تجدد اور نئی اقدار کی آب و تاب تھی۔ انھوں نے محسوس کیا کہ زندگی کرنا مقدس ترین فریضہ ہے اور اس میں نئی قدروں کی افادیت مسلم۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو نئی نسل کی سمتِ سفر متعین کرنے میں ان بزرگوں کا بیش قرار حصہ ہے۔

اس لئے رفقائے سرسید کی تحریریں ہمارے لئے زندہ فیضان کی حیثیت رکھتی ہیں۔ اس کے علاوہ اُس زمانے کے مختلف احوال و وقائع کی حقیقی حیثیت متعین کرنے میں ہمیں رفقائے سرسید کی تحریروں سے بڑی مدد مل سکتی ہے۔ پھر علی گڈھ تحریک کا صحیح اندازہ لگانے کے لئے جزئیات کا علم بھی ضروری ہے۔ رفقائے سرسید کے جو خطوط پیش کئے جا رہے ہیں ان کے تانے بانے سے بہت سی ایسی تصویریں بنیں گی جو آج کے قاری کو علی گڈھ تحریک اور اس عہد کے سمجھنے میں کچھ مدد دیں گی۔ ان خطوط کے ذریعہ سے ہمیں مکتوب نگاروں کے پبلک حالات سے لے کر ذاتی رجحانات کا صحیح حال معلوم ہوسکتا ہے اور ان کے کارناموں کی تفسیر و تشریح میں بھی آسانی ہوسکتی ہے۔ ان خطوط میں موضوعات کی رنگا رنگی نہیں بلکہ اس قدر کی تکرار ملتی ہے جسے قوم کی محبت کہتے ہیں

یہ خطوط علی گڈھ تحریک کے کارواں سالار اور روحِ رواں سرسید کے نام لکھے گئے ہیں۔ خطوط کی ترتیب اس طرح رکھی گئی ہے کہ جن لوگوں کے خطوط پہلے سنہ میں لکھے گئے ہیں ان کے خطوط پہلے درج کئے گئے اور جن کے بعد کے سنہ سے شروع ہوتے ہیں انھیں بعد میں درج کیا گیا ہے۔ مکتوب نگاروں کے

مختصر حالات زندگی اس طرح درج کئے ہیں جس سے علی گڑھ تحریک اور سرسید سے ان کے روابط کا کچھ اندازہ ہو سکے۔ یہ خطوط آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی کے ذخیرۂ مخطوطات سے دستیاب ہوئے ہیں۔ راقم آزاد لائبریری کے شکریہ کے ساتھ یہ خطوط شائع کر رہا ہے۔

## خطوط مولوی عنایت رسول چریا کوٹی[1]

### (۱)

بسم اللہ

جناب مولوی صاحب مخدوم معظم عصر و مطاع و مکرم دامت برکاتکم

بعد سلام مسنون و اشتیاق ملاقات کے مدعائے ضروری یوں گذارش ہے کہ تاریخ ۲۹ ماہ اگست کو عنایت نامہ آپ کا پہونچا حال معلوم ہوا درخواست چندہ رایان عالی قدر سے مری دانست میں مناسب و صواب ہے لہذا سکریٹری کو اجازت واسطے درخواست چندہ کے رایان عالی شان سے تنہا ضرور لیس جس قدر مضمون دفعہ ۱۶ منافی رئیس مقصود کے ہو اوس کی ترمیم لازم فقط میں جب سے یہاں آیا ہوں بطور مناسب اس مقصد میں کوشش کر رہا ہوں کوئی منکر یا معترض نہیں ہے بلکہ بعد دریافت منافع دینی و دنیاوی جو اوس پر مترتب ہیں حالت وجد ہوتی ہے اعظم گڑھ میں بھی لوگ بہت آمادہ و مستعد ہیں پہلے تو لوگوں کی رائے کچھ کم دینے کی تھی لیکن بعد دیکھنے فہرست چندہ جو درج

---

[1] مولوی عنایت رسول چریا کوٹی کو سرسید ایک خط میں لکھتے ہیں "بارش شروع ہوگئی ہے۔ اس موسم میں آپ کا ارادہ یہاں تشریف لانے کا ہے یا نہیں۔ اگر ہو تو مجھ کو اطلاع فرما دیں تاکہ میں ایک ملازم آپ کے پاس بھیجدوں تاکہ وہ آپ کو ساتھ لے کر یہاں آجاوے" ایک اور خط میں سرسید لکھتے ہیں

"آپ تو علیگڑھ تشریف نہیں لاتے ناچار مجھ کو چڑیاکوٹ آنا پڑے گا اور پوٹ کی پوٹ آپ کی تصنیفات کی جو آپ نے باندھ باندھ کر رکھ چھوڑی ہے سب اٹھا لاؤں گا۔"

ان خطوط سے سرسید اور مولوی عنایت رسول کے روابط کا اندازہ کیا جا سکتا ہے

قاضی علی اکبر کے فرزند مولوی عنایت رسول چڑیاکوٹی ۱۲۴۰ھ میں پیدا ہوئے۔ علوم متداولہ کی تحصیل مولوی احمد علی چریا کوٹی، ملا فضل رسول بدایونی اور مولانا حیدر علی رامپوری سے کی۔ عبرانی زبان سیکھنے کے شوق میں کلکتہ گئے اور وہاں یہودی علماء سے عبرانی زبان کا علم حاصل کیا اور توریت و زبور کی آیات سے ان البشارات

اخبار ہوئی ہے صدر الصدور ضلع و تحصیلدار و منشی محمد اکرام وغیرہ سو سو روپیہ دینے کا قصد رکھتے ہیں۔ دیدہ باید کہ چہ از پردہ برون می آید

من اللہ التوفیق والسلام

سید احمد[1]

۲۹ رماہ اگست سنہ ۱۸۷۲ء

## (۲) ۲ ھ

مخدوم و معظم عنایت فرمائے نیاز مندان دامت برکاتکم

بعد سلام مسنون و اشتیاق ملاقات کے مدعا ئے ضروری یہ ہے کہ عنایت نامہ درباب تہذیب الاخلاق کے پہونچا حال معلوم ہوا۔ میرے نزدیک خرید کرنا دیہات زمینداری مناسب ہے بلاشبہ دفعہ ۲۰ قواعد کمیٹی ترمیم ہو اور نسبت تبدیل نام کے اگرچہ خفیف ہے مضائقہ نہیں۔ لفظ دار العلوم

---

اور پیشین گوئیوں کو جو آنحضرت صلعم کے بارے میں تھیں جمع کیا جو ۱۹۳۲ء میں لندن کے عنوان سے شائع ہوئیں۔ ۱۸۶۲ء میں جب سرسید غازی پور پہنچے تو یہاں انھوں نے علاوہ سائنٹیفک سوسائٹی اور ایک مدرسہ کی تاسیس کے تبیین الکلام کا آغاز کیا۔ یہیں ان کی ملاقات مولوی عنایت رسول سے ہوئی۔ تبیین الکلام توریت و انجیل اور قرآن شریف کے تقابلی مطالعہ پر مبنی ہے اور اس کے بعض مقامات کی تفسیر و تشریح میں سرسید نے مولوی عنایت رسول سے مدد لی ہے۔ بنارس سے جس ہمہ گیر تحریک کا آغاز سرسید نے کیا اس کے حامی و معاونین میں مولوی عنایت رسول بھی تھے اور انھوں نے بنارس میں مجلس خزنۃ البضاعۃ لتاسیس مدرسۃ للمسلمین کے ایک اجلاس منعقدہ ۱۳ جولائی سنہ ۱۸۷۲ء کی صدارت کی۔

[1] سرسید کا یہ خط اور مولوی عنایت رسول کا دستخط لفافہ کی پشت پر موجود ہے۔

بعونہ المستعان بشہر بنارس محلہ سکرور

بعالی خدمت جناب مولوی صاحب مخدوم و معظم مطاع و مکرم آفاق جناب سید احمد خاں صاحب صدر الصدور دامت برکاتکم موصول باید ۲۹ رماہ اگست سنہ ۱۸۷۲ء عنایت رسول غفر اللہ لہ از چریا کوٹ محصول بے باق

[2] اس خط پر تاریخ تحریر درج نہیں۔ لفافہ پر مولوی عنایت رسول کا دستخط ہے لیکن ڈاکخانہ کی مہر صاف نہیں ہے جس سے

مدرستہ العلوم سے مختصر اور فصیح اور کثرت علوم پر دلالت کرتا ہے بنظر کثرت علوم کے اسے دارالعلوم مدینۃ العلم کہنا کچھ بے جا نہیں مگر جب جمع معرف باللام ہوتی ہے تو حاصل اس کا جنس ہوتا ہے لہذا نتیجہ دارالعلوم و العلم کا ایک ہے اطلاعاً گذارش ہے فقط - اس مرتبہ بھی مجھے ایک خط بھیجنے سے معاف فرمائیے گا فقط - بخدمت جمیع رفیقان سلام مسنون قبول باد خصوصاً سید محمد حامد صاحب و سید محمد محمود صاحب اگر تشریف داشتہ باشد باشوق دیدار فقط

## خطوط محمد برکت علی خاںؒ[1]

(۱)

جناب مولوی صاحب مکرم معظم نیاز کیشان مولوی سید احمد خان صاحب زاد لطفہٗ

---

بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ :۔ تاریخ کا تعین نہیں کیا جا سکتا۔ قیاس ہے کہ یہ خط ۱۸۷۷ء کا ہے -

۱ محمد برکت علی خاں ابن محمد عارف خاں، ۲۱ نومبر ۱۸۲۱ء کو شاہ جہاں پور میں پیدا ہوئے لیکن ملازمت کے سلسلے اُن کا قیام لاہور میں رہا۔ وہ اپنی خوش اخلاقی کے باعث پورے پنجاب میں مشہور تھے۔ انھوں نے پنجاب یونیورسٹی کے قیام کے لئے نمایاں کوششیں کیں وہ انجمن اسلامیہ پنجاب کے روح رواں تھے۔ انھوں نے صوبۂ پنجاب کی ترقی کے لئے اہم رول انجام دیا ہے برکت علیخاں کا شمار پنجاب کے ان چند نفوس میں تھا جنھوں نے سرسید کی تحریک کو اس علاقہ میں مقبول بنایا۔ یہ انھیں کی کوششوں کا نتیجہ تھا کہ سرسید کو ۱۸۸۴ء کے سفر پنجاب میں مدرستہ العلوم کے لئے گرانقدر رقم ملی۔ سرسید سے برکت علی خاں کو بے پناہ عقیدت تھی اس کا اظہار اس گفتگو سے بھی ہوتا ہے جو ان کے اور مولوی حبیب الرحمٰن خاں شروانی کے مابین ہوئی۔ برکت علیخاں نے ایک بار دوران گفتگو میں نواب صدر یار جنگ سے کہا کہ "علیگڑھ کے لوگ کتنے خوش قسمت ہیں کہ انھیں سرسید کی زندگی میں انکی قربت حاصل رہی اور انکی وفات کے بعد بھی تربت کے قریب رہے - ان الفاظ میں جو خلوص و عقیدت پوشیدہ ہے اس سے سرسید سے برکت علیخاں کے قلبی لگاؤ کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ سفرنامۂ پنجاب میں سید اقبال علی لکھتے ہیں " مدرستہ العلوم علی گڈھ بھی ان (برکت علیخاں) کی فیاضیوں کا کچھ کم ممنون نہیں ہے۔ ہمیشہ اپنی جیب خاص سے مدرسہ کے قیام کے لئے بہت فیاضی کی ہے۔ ہمیشہ اس کی تائید میں سرگرم رہے ہیں ۱۸۸۴ء میں مدرستہ العلوم کی طرف سے ایک ڈیپوٹیشن پنجاب میں گیا تھا جس میں سید صاحب ، جناب مولوی محمد سمیع اللہ خاں، جناب محمد مشتاق حسین صاحب اور احباب شامل تھے اور ان سب کے میزبان ہمارے برکت علی خاں تھے اور صرف مہمان نوازی میں سیکڑوں روپیہ خرچ کر دیا تھا اس زمانہ میں بھی انہی کے سبب سے معتدبہ چندہ ہوا تھا حال کے سفر میں اگرچہ سید صاحب نے کوشش کی تھی کہ مہمانی کے اخراجات سے

بعد تسلیم نیاز مندی کے عرض یہ ہے۔ نامہ نامی مورخہ ۸ جولائی سنہ ۱۸۷۳ء ورود تفاخر لایا۔ یاد خاطر والا ہو
کہ نیاز مند کو سنہ ۱۸۶۶ء سے بمقام آگرہ بایام دربار گورنری بخدمت سامی نیاز حاصل ہے بعد اوس کے اپریل سنہ ۱۸۶۷ء
کو جبکہ نیاز مند کلکتہ سے ہمراہ سفیر شاہ بخارا واپس آتا تھا بمقام بنارس بار دیگر خدمت سامی میں حاضر ہوا
تھا۔ ابتدا سنہ ۱۸۶۶ء سے جو جو کارنامہ ذات سامی سے واسطے بہبودی اور ہمدردی اپنے ملک اور اپنے
قوم کی ظہور پذیر ہوئی ہیں اون میں سے مجھکو کم وبیش کچھ کچھ معلوم ہوتی رہی ہیں، اب جو کچھ توجہ سامی واسطے
تعلیم اور تربیت اور تہذیب، مسلمانان کے مبذول ہے اوس کی قدر او منزلت جہاں تک ہو سکے
کم ہے جو کچھ بعض بعض صاحبان نے بیرونے حسد و رشک خواہ بہ سبب جہالت و حماقت و بخل اس کارِ
نیک اور بہبود قومی میں مخالفت پر کمر باندھی ہے۔ اون کا حال اظہر من الشمس ہے کہ وہ کس درجہ کے
مسلمان دیندار ہیں۔ ہزار ہزار مقام شکر کا ہے کہ کمیٹی خواستگار ترقی تعلیم اہل اسلام اپنے ارادہ پر
ہر طرح مستقل ہے میں بہت عرصہ سے چاہتا تھا کہ کوئی موقعہ ایسا ملے جس کے ذریعہ سے پنجاب میں تجویز
وصول چندہ بطور معقول ہو سکے اس عرصہ میں مجھکو زیادہ تر اتفاق رہنے ضلع ملتان اور بعد اوس کے ہمراہ
کیمپ نواب لفٹنٹ گورنر بہادر کے رہا اور آخر فروری کو لاہور میں تبدیل ہوکر آگیا بمقام ملتان اور اثنا ایام
دورہ ہمراہ کیمپ نواب لفٹنٹ گورنر بہادر اکثر احباب اہل اسلام سے اس امر میں گفتگو کرتا رہا کسی کو موافق
کسی کو مخالف پایا آخر کار جب چند احباب کو جو صاحب رتبہ اور اہل ہمت ہیں اس کام میں ممد و معاون
پایا تو مرتبہ آدھ ایک جلسہ میں وہ تقریر سامی جو جلسہ شہر پٹنہ میں زبان مبارک سے نکلی حاضرین جلسہ کو
سنائی گئی چونکہ اس جلسہ میں صاحبان رئیس عظام اہل اسلام شریک نہ تھے اس واسطے حصر زیادہ گفتگو اور
اصلی مقصود کا جلسہ ثانی پر رکھا گیا تھا۔ چنانچہ ۲۰ جولائی سنہ ۱۸۷۳ء کو ایک جلسہ عالی شان مسجد شاہی
لاہور میں منعقد کیا گیا اور اوس جلسہ میں نواب نوازش علی خاں صاحب قزلباش جو بفضل خدا شہر لاہور بلکہ تمام
پنجاب میں فخر اہل اسلام اور فیض اور سخاوت اور مروت میں شہرہ عام ہیں شریک تھے اوس روز یہ افسوس
رہا کہ نواب عبدالمجید خاں صاحب کے جو اس شہر میں اپنا ثانی نہیں رکھتے واسطے شمول جلسہ تہنیت سالگرہ
مہاراجہ صاحب بہادر کپورتھلہ کو حسب الطلب مہاراجہ صاحب ممدوح تشریف لے گئے ہوئے ہیں شریک
نہ ہو سکے دیگر اکثر رؤسا و شرفا و نجبا و فضلا و چودھریان پیشہ و محلہ اہل اسلام شریک جلسہ تھے اس جلسہ کی

---

سے دوستوں کو بچایا جاوے مگر وہ کوشش کامیاب نہیں ہوئی ... برکت علی خاں نے نقد بھی دیا اور فراہمی چندہ کی
کوشش فرمائی ان کی ان کوششوں کے لئے صرف ہم لوگ ہی ممنون نہیں ہیں بلکہ تمام قوم اور آئندہ نسلیں بھی ممنون ہیں۔

کارروائی مفصل اخبار انجمن اور اخبار پنجابی لاہور میں چھاپہ ہوئی ہیں ملاحظہ میں گذریں گی۔ تاتکمیل اتفاق رائے اہل اسلام اور مشورہ باہمی اہل اسلام میں نے جواب خط میں عمداً توقف کیا تھا الحمد للہ کہ اب امید کامیابی کی ہے اس لئے مشورہ جمیع احباب عرض کرتا ہوں۔ آں مکرم اگر آخر ہفتہ ماہ دسمبر کو لاہور میں تشریف لاویں تو اوسمیں ہر طرح کی امید کامیابی کی ہے اوس موقع پر سب حکام موجود ہوں گے موسم اچھا ہوگا اگست سے اکتوبر تک اس ملک میں اکثر بہ نسبت معمول کے بیماری کثرت سے رہتی ہے۔ نومبر سے موسم بدل جاتا ہے اس لئے آخر دسمبر سب سے بہتر ہوگا۔ مکرمی محمد حیات صاحب بہادر کا خط معہ جناب میرے پاس آیا ہوا ہے اوس کا جواب بھی آج کے روز روانہ کیا گیا ہے میرا ارادہ ہے کہ قبل تشریف آوری سامی کچھ کچھ تدبیر حصول چندہ کی کی جاوے اور بروقت تشریف آوری سامی رقم مذکورہ پیش کی جاوے۔ ۳ر اگست کو ایک جلسہ کیا جاوے گا اوس میں خطوط بنام رئیسان و اہلکاران اسلام روانہ کئے جاویں گے

آپ کا نیازمند
محمد برکت علیخاں
۲۳ر جولائی ۱۸۷۳ء

(۲)

جناب مولانا مکرمنا ہادی گمراہان مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر دامت فیوضکم

بعد سلام سنت الاسلام عرض یہ ہے صحیفہ گرامی وُرود لایا باعث اعزاز کا ہوا قبل پہونچنے نامہ نامی کے بندہ دہم نومبر کو لداخ سے واپس ہو کر لاہور میں پہونچا ہے اگرچہ محکود اجب تھا کہ فوراً جواب باصواب مرسل خدمت سامی کرتا مگر بنظر وقت و استحکام کار خیر جو توقف تحریر جواب میں ہوا ہے وہ لائق عفو کے ہے۔ سبب توقف تحریر جواب یہ ہے کہ میری غیبت میں جو منجانب مولوی امداد العلی خان صاحب بہادر اور دیگر رفقاء اور حواشی ان کی سعی رسالہ امداد الآفاق اور دیگر مضامین لاہور اور دیگر شہر پنجاب میں برخلاف مدرسۃ العلوم مسلمانان کے پہونچے ان کے مطالعہ سے کچھ انقلاب ہو گیا تھا اور وہ احباب بھی جو پہلی سی تائید مدرسۃ العلوم مسلمانان متوجہ تھی منحرف ہو گئی تھی چنانچہ اس وجہ سے میں نے بکمال سعی اور کوشش کے اکثر احباب کو اپنے ساتھ متفق کر لیا ہے اور جو کچھ محمد حیات خاں بہادر نے ضلع کانگڑہ کار نمایاں کیا ہوا ہے اور چونکہ ان دنوں وہ لاہور کو آنے والے تھے اس لئے ان کا بھی انتظار

کیا گیا اور روز ہوئے کہ محمد حیات خاں بہادر لاہور میں آئے ہیں باہم دیگر سب ذکر کیا گیا اب باطمینان تمام بخدمت سامی التماس کرتا ہوں کہ آپ اپنے قدوم مبارک سے لاہور اور تمام پنجاب کو رونق دیں۔ ہفتہ آخر ماہ دسمبر میں آٹھ دن کی تعطیل عام ہے ۲۶ دسمبر سے یکم جنوری تک۔ تاریخ انعقاد مجلس واسطے فراہمی چندہ اور ملاقات رئیسان و اہلکاران لاہور باختیار آں جناب اور سب احباب کے ہے۔ ۳۰ نومبر ۱۸۸۳ء کو لاہور میں ایک جلسہ واسطے انضباط قواعد وصول چندہ واسطے مدرسۃ العلوم مسلمانان کے منعقد کیا جاوے گا اور اس جلسہ میں یہ بھی فیصلہ ہو جاوے گا کہ کون سی تاریخ بوقت تشریف آوری سامی کے واسطے جلسہ عام کے قرار دی جاوے صرف مجکو ایک افسوس یہ ہے کہ اوس موقع پر جناب لفٹننٹ گورنر بہادر لاہور میں تشریف نہ رکھتے ہوں گے۔ میرا ارادہ ہے کہ ہفتہ عشرہ امرتسر میں جا کر احباب موافق کو اپنے شامل کر کے احباب ناموافق کو موافق کروں اور نیز خطوط بنام صاحبان اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنران و تحصیلداران و رئیسان اہل اسلام ملک پنجاب واسطے شمول جلسہ جو آخر ہفتہ دسمبر کو منعقد ہوگا روانہ کروں کسی طرح استحکام اس کام نیک سے غافل نہیں ہوں لیکن چونکہ فتور مخالفان نے ترقی علوم اہل اسلام میں ڈال دیا ہے اس کا فوراً رفع ہونا محال معلوم ہوتا ہے بہرحال استقلال اور ہمت کو ہاتھ سے دینا نہ چاہئے کہ جس سے اصلاح عام متصور ہو۔ آں جناب اپنے ارادہ تشریف آوری سے بقید تاریخ مطلع فرماویں اگر ممکن ہو تو جناب سید مہدی علی صاحب بہادر بھی ضرور تشریف لاویں۔

نیاز مند

محمد برکت علی

(۳)

جناب سیدنا مولانا زاد مجدکم

بعد سلام مسنون اور سلام عرض یہ ہے یہ نوازش نامہ نامی بحالات مفصل ورود تفاخر لایا۔ احباب منتخب کو دکھلایا جو کچھ مشورہ قرار پایا وہ درج اخبار انجمن و پنجابی وکوہ نور۔ جناب کو اگر کوئی امر بروقت روانگی نہ ہو تو جناب بتاریخ ۲۷ دسمبر اول ٹرین میں جو بارہ بجے لاہور میں پہونچتی ہے تشریف لاویں ورنہ ذریعہ تار برقی وقت تشریف آوری اطلاع فرماویں دیگر حالات اخباروں سے جناب کو معلوم ہو گیا ہوگا۔ جو تقریر خیر مقدم سامی میں بروقت رونق افروزی جلسہ قبل تقریر سامی اس طرف سے ہوگی وہ تقریر معہ چار نقلوں کے تیار رہے گی اسی طرح دیگر امور میں بصلاح و مشورہ جناب

عمل ہوگا ۔

باعث توقف تحریر جواب ہوا کہ مجھکو دلی خیال ہے کہ اس جلسہ میں شمولیت حکام انگریز ہو۔ چاہیئے چنانچہ میں نے بخدمت جی ڈبلیو سمتھ صاحب ڈپٹی کمشنر لاہور اور بخدمت جناب مسٹر لنڈ صاحب بہادر جج چیف کورٹ پنجاب اور دیگر حکام انگریز کے تحریک کی ہے ۔ جج صاحب موصوف نے آن جناب کی تعریف و توصیف کی اور فرمایا کہ سید صاحب ہمارے بہت دوست ہیں ہمارا سلام لکھ بھیجو ہم خوشی سے شامل ہوں گے اور جو خیالات جناب نفع و نقص شمولیت صاحبان ہیں اون پر سب طرح لحاظ کیا گیا ہے ۔ چونکہ مسٹر گرین صاحب بہادر دورہ میں تشریف لانے والے ہیں مگر آج معلوم ہوا کہ وہ جلد نہ اویں گے اس واسطے توقف روانگی خط میں ہوا معاف فرمائیے ۔ یہ سنتے خبر وحشت اثر انتقال فرزند دلبند سید مولوی مہدی علی صاحب بہادر سے دل کو کمال رنج ۔ تقدیر الہی میں کچھ چارہ نہیں ہو سکتا ہے ۔ خدائے تعالیٰ صبر عطا کرے اور سید صاحب کو فرزند مرحوم کا نعم البدل دیوے آمین یارب العالمین ۔ کچھ شک نہیں ہے کہ سید مولوی مہدی علی صاحب کو رنج بہت سخت گذرا ہے لیکن میرے نزدیک اگر سید صاحب اس سفر میں شمول آں جناب تشریف لاویں تو کسی قدر دفع رنج متصور ہوگا ۔ کچھ خطوط بطور دعوت اون احباب کے جن پر کچھ بھروسا پڑتا ہے چھپوائے گئے اور آج روانہ کئے جاویں گے اون میں سے ایک خط بخدمت سامی خط بذا حیث توضیح حال روانہ کرتا ہوں ۔ جو احباب ہمراہ آنجناب عازم اس طرف کے ہوں آنجناب دو تین روز اون حضرات کے نام نامی سے مطلع فرماویں ۔ بخدمت جناب مولوی سید محمد محمود صاحب بعد سلام نیاز کے یہ عرض ہے کہ آپ ضرور تشریف لاویں کہ باعث فخر نوجوانان اہل اسلام کا ہو ۔ کل بوقت تین بجے خان بہادر محمد حیات خاں سی ایس ۔ آئی سمت کانگڑہ تشریف لے گئے انشاء اللہ تعالیٰ تا تاریخ ۲۶ دسمبر خاں بہادر ممدوح لاہور میں واپس آجاویں گے ۔

زیادہ نیاز

محمد برکت علی عفی عنہ
۱۴ دسمبر ۱۸۸۳ء

(۴۲)

جناب سیدنا مولانا مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر نجم الہند زاد برکاتہ بعد سلام نیاز

الّتیام گذارشِ مدعا ہوں۔ مکاتبہ روح افزا تخطی سامی وررود تفاخر لاکر باعث طمانیت خاطر حزیں ہوا بدریافت
صحت و عافیت ذات مجمع حسنات آں برگزیدہ صفات سجدہ شکر خدا بجا لایا۔ ہر چند دنیا فانی ہے اور انسان
ضعیف البنیان ہے لیکن اس زمانہ میں خدا کی جناب میں یہ دعا ہے کہ جس طرح خداوند عالم و عالمیان نے آں جناب
کو عمر انوپ عطا کیا ہے اوسی طرح عمر خضر عطا کرے۔ آج وقت تحریر خط ہذا نادر علی شاہ سیفی اڈیٹر اخبار کرونود
میرے پاس تشریف لائے، میں نے خط سامی اون کو ملاحظہ کرایا اور سمجھایا کہ اس قسم کی خبر بدون
کامل تصدیق کے اخبار میں درج کر دینی شعار اڈیٹری سے بعید ہے وہ بیچارہ بہت شرمائے اور
کہنے لگے کہ الہ آباد سے ایک کارسپانڈنٹ نے یہ خبر بھیجی تھی بخدا جس روز یہ خبر درج اخبار دیکھی تھی
دل کو سخت رنج گذرا تھا لاچونکہ اوس سے دو روز پیشتر خط سامی بطور رسید نصف نوٹ میرے پاس
آیا تھا اور دوسرا حصہ نوٹ کا ذریعہ نیاز نامہ مرسل خدمت سامی کیا گیا تھا اور اوس کے جواب کا
منتظر تھا اس واسطے میرے دل کو وہ خبر مندرجہ کوہ نور غلط معلوم ہوتی تھی پس شکر خدا کہ وہ خبر
غلط نکلی جس سے دل دوستوں کے شاد اور خانۂ دشمنان برباد ہو گئے۔

جو کچھ جناب نے بابت خط و کتابت مولوی علی بخش خاں صاحب بہادر سچی اور پکی خیر خواہی مسلمانان میں کام
فرمایا ہے حق تو یہ ہے کہ وہ کام فرشتوں کا ہے کہ ایک فریق دوسرے فریق کو برملا گالیاں دیتا ہے کافر کہتا ہے
دوسرا فریق برخلاف ترکی بہ ترکی کے فریق مخالف کی شرائط خارج از بحث کو بہ یکجاں نیک نیتی اور سچائی کے بذریعہ
دستاویزات کے تسلیم اور منظور کر لیتا ہے۔ اگر اب اوس پر بھی کوئی اور شرط جو باعث بے رونقی اور خلاف ترقی منشا
اجرائے کار مدرسۃ العلوم فریق مخالف یا مولوی حاجی علی بخش خاں صاحب بہادر پیش کرنا اور اوس کو منظور کرانا
چاہتے ہیں تو یہ امر نہایت افسوس میں داخل ہے۔ ممبران خزینۃ البضاعۃ اور اوس حد اور درجہ تک
جہاں تک کہ کوئی نقص تعلیم مدرسۃ العلوم یا کارروائی ممبران خزینۃ البضاعۃ میں عائد نہ ہووے
متحمل شرائط ہو سکتی ہیں خواہ کوئی فریق مخالف سے شامل ہو یا نہ ہو۔

ان دنوں ضلع ہوشیار پور میں باہم عیسائیان اور مسلمانان کی بابت آب نوشی چاہات عام
جن سے ہندو و مسلمان بالاشتراک آب نوشی کرتے ہیں تنازعہ ہو رہا ہے میں نے بھی کوشش کی تھی
لیکن ہنوز فیصلہ نہیں ہوا ہے۔ نادر علی شاہ سیفی نے اپنے سیر و سیاحت کے ضمن میں اس خبر کو بہت طویل تحریر
کیا ہے۔ میں نے چاہا تھا کہ یہ خبر اخباروں میں تا فیصلہ فتوائے علماء دین درج نہ ہووے مگر اڈیٹر ممدوح
نے بدون اطلاع میرے کے یہ خبر درج کر دی کہ جس سے ایک گونہ مسلمانوں میں وحشت پیدا ہو گئی ہے
جو خبر مضمون فریدکوٹ میں بابتہ لاہور کے درج ہے وہ کچھ صحیح اور کچھ غلط ہے اوس کی اصلاح آئندہ۔

کی جاوے گی۔ یہ رسالہ حلت الطعام لاہل الکتاب مولفہ جناب اس جگہ نایاب ہے امید ہے کہ دو جلد رسالہ مذکور جلد مرحمت ہوں۔ حساب قیمت کتاب سابقہ یعنی حمایت الاسلام وغیرہا اور قیمت تہذیب الاخلاق عنقریب مرسل ہوگا۔ زیادہ نیاز

نیازمند

محمد برکت علی خاں از لاہور

۹ر اگست ۱۸۷۳ء

(۵)

جناب مکرم معظم حضرت مولوی سید احمد خاں صاحب بہادر نجم الہند زاد عنایتکم بعد سلام مسنون الاسلام عرض پرداز ہوں۔ ان دنوں پرچہ تہذیب الاخلاق مطبوعہ ۱۵ر شعبان المعظم میرے مطالعہ میں آیا۔ جو مضمون بہ لفظ سرخی "دافع البہتان" آں جناب نے تحریر فرمایا ہے وہ بالکل صحیح اور درست ہے اس مضمون کا مشتہر ہونا نہایت ضروری اور واجبی تھا۔ انشاء اللہ تعالیٰ امید ہے کہ جب یہ مضمون بذریعہ اخبار دل دیسی کے بخوبی شائع اور مشتہر ہوجائے گا تو جن لوگوں نے صرف رسالہ مولفہ مولوی حاجی امداد العلی اور مولوی حاجی علی بخش خاں صاحب کو دیکھا یا اون کے مضمون خلاف واقعہ کو جو سراسر بہتان ہیں سنا ہے اون کے دلوں کو جناب کے سچے اور نہایت سچے عقیدہ پر پورا اطمینان ہوگا۔ گویا اس مضمون کے مشتہر ہونے پر تمام ہند میں روشنی پھیل جاوے گی تاریکی دور ہوگی۔ پرچہ روئیداد کمیٹی منعقدہ ۲۴ر ستمبر ورود لایا اوس کے مطالعہ سے دل کو زیادہ تقویت ہوئی ارحم الراحمین ذات جامع کمالات آنجناب کو دیرگاہ سلامت رکھے جو تجویز واسطے خرید کوٹھی ہا اور بنائے احاطہ خوشنما اور دروازہ ہا وغیرہ کمیٹی نے منظور کرلی ہے نہایت انسب ہے۔ بہ سبب موسم گرما اور نیز بلحاظ دیگر امورات کے میں نے دو ماہ سے کوئی جلسہ فراہمی چندہ نہیں کیا لیکن اپنے احباب کی خدمت میں برابر تحریک تحریری و تقریری جاری ہے۔ بموجب تحریک سابقہ اور حال کے ضلع شاہ پور میں بہ سعی و توجہ خان بہادر غلام محمد خاں رئیس ڈیرہ اسمٰعیل خاں اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر شاہ پور دوم اکتوبر ۱۸۷۳ء کو ایک جلسہ عالی اس لئے فراہم چندہ بامداد مدرسۃ العلوم منعقد ہوا اور اسی جلسہ میں النالعبہ درج فہرست چندہ ہوگئے روئداد جلسہ شاہ پور واسطے طبع ہونے انجمن اخبار میں بھیجے گئے نقل اوس روئداد کی ذریعہ نیاز نامہ ہذا مرسل خدمت سامی کرتا ہوں جو شرط مندرج خط ہے امید ہے کہ آنجناب اپنی طرف سے ایک خط بخدمت خاں بہادر غلام محمد خاں اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر شاہ پور روانہ فرماویں اور اس خط میں علاوہ

اون کے شکریہ ہمدردی قومی کے شرط مندرجہ خط کو تسلیم فرماویں۔ ۱۲ ستمبر ۱۸۸۶ء کو نیاز مند نے شملہ پر بنابر ملاقات ساتھ صاحب بہادر کے دلی گیا تھا۔ ۲۴ ستمبر کو لاہور میں واپس آیا۔ بمقام شملہ مولوی حاجی عبداللہ صاحب سررشتہ دار اور دیگر اہل اسلام سے واسطے امداد مدرستہ العلوم کے بہت کچھ ذکر رہا جو کچھ شبہات اون کے دلوں میں تھے اون کو رفع کیا اور علاوہ امداد مدرستہ العلوم کا لیا گیا انشاء اللہ تعالیٰ امید ہے کہ شملہ میں بھی کمیٹی مقرر ہو کر عنقریب چندہ وصول ہوگا۔

نیاز مند
محمد برکت علی خاں عفی عنہ
۹ر اکتوبر ۱۸۸۶ء

(۶)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جناب سیدنا و مولانا

تسلیم ۔ جناب کے خطوط مورخہ یکم و ۶ر دسمبر ۱۸۸۸ء شرف صدور لائے۔ تمام حالات سے مطلع ہو کر مطمئن ہوا چشتی، اور راوس کے بعض رفقا جو [illegible] خیانت سے برخلاف انجمن اسلامیہ اور اب برخلاف محمڈن ایجوکیشنل کانگرس کارروائی کرتے ہیں خدا کے فضل پر بھروسہ ہے کہ وہ روسیاہ ہوں گے اور جلسہ کارروائی جلسہ محمڈن ایجوکیشنل کانگرس انشاء اللہ تعالیٰ کمال خوشی اور فخر سے انجام پذیر ہوگی۔

جو آنحضرت نے اپنی تشریف آوری کا حال معہ اپنے احباب پٹنہ و دہلی و سہارنپور وغیرہ وغیرہ تحریر فرمایا ہے اوس سے اطمینان ہوا ہنوز وقت بہت باقی ہے۔ آئندہ ذریعہ عریضہ عرض کیا جاوے گا کہ جو احباب اور حضرات بزرگوار ان ہمراہ سامی تشریف لاویں گے اون کی اطلاع کم از کم قبل ۲۵ دسمبر ۱۸۸۸ء نیاز مند کو معہ اون کے نام نامی کے ملنی چاہیے خواہ ذریعہ خط خواہ ذریعہ تار برقی۔ یہ بھی واضح رائے عالی ہو کہ انجمن اسلامیہ کی طرف سے بخدمت اون جمیع ممبران محمڈن ایجوکیشنل کانگرس جو سال گذشتہ ممبر تھے خطوط روانہ کئے گئے ہیں علاوہ ممبران موصوف قریباً تین سو خط اس وقت تک آئے ملک پنجاب اور اور بعض بعض شہر ہندوستان میں روانہ کئے گئے ہیں

میں امید کرتا ہوں کہ جن ممبر صاحبان کے نام خطوط براہ راست بھیجے گئے ہیں ان کا جواب ضرور مجھکو ملے گا۔ جو صاحب تشریف لانے والے ہوں گے انشاء اللہ تعالیٰ اون کی مدارات از جانب انجمن بخوبی

عمل میں آوے گی۔ جو کوٹھی مہاراجہ کپورتھلہ بنا بر قیام آنحضرت تجویز کی گئی ہے اوس کے بارہ
کمرے ہیں اور سب سجائے گئے ہیں اوس کے قریب ایک کوٹھی کرایہ پر لی گئی ہے اوس میں بھی
آٹھ کمرے ہیں میں امید کرتا ہوں کہ ہمراہیان جناب اور دیگر معزز ممبران ممالک مغربی شمالی کا قیام
ہر دو کوٹھی میں ممکن ہوگا دیگر عمائد کے واسطے دیگر مکانات تجویز کئے گئے ہیں۔ ہنوز میرا خیال ہے
اگر ممکن ہوگا تو دوسری کوٹھی کے احاطہ میں جو ایک اچھا میدان محفوظ ہے اوس میں ڈیرہ خیمہ
لگا کر جلسہ عام بھی کیا جائے تاکہ آنحضرت کو کچھ تکلیف دور آنے جانے کی نہ ہو
مگر کراکلاں گورنمنٹ کا لیکچر کا فیصلہ قائم رکھنا بالفعل مصلحت وقت سمجھتا ہوں آج مبلغ پینتیس روپیہ چندہ
ممبری محمڈن ایجوکیشنل کانگرس تفصیل ذیل میرے پاس آگیا ہے ان صاحبان کے نام فہرست ممبران محمڈن
ایجوکیشنل کانگرس میں درج فرماویں۔ سید خدا بخش صاحب رئیس چھاؤنی ملتان صہ۔ منشی غلام نبی خاں صاحب
منصف ملتان۔ صہ۔ میر صفدر حسین صاحب سر دفتر درجہ دوم ملتان۔ بابو کرم الٰہی صاحب اسٹیشن ماسٹر ملتان۔
سید حسن بخش گردیزی رئیس ملتان۔ شیخ وزیر الدین صاحب ضلعدار ملتان۔ شیخ حسن بخش صاحب قریشی رئیس
سکرٹری انجمن اسلامیہ ملتان۔ علاوہ بریں منشی غلام نبی خاں صاحب سابق مشیر مال ریاست بہاولپور حال مقیم
ملتان و سید نادر علی خاں صاحب سیفی و محمد برکت علی خاں صاحب و ناظر حسن صاحب وکیل سہارنپور عبداللہ
خاں صاحب وکیل سہارنپور و میر ممتاز علی صاحب وکیل سہارنپور کا چندہ ممبری محمڈن ایجوکیشنل کانگرس میرے
پاس داخل ہوگیا ہے ان سب کے نام درج فہرست فرماویں۔

آپ کا تابعدار قدیم
محمد برکت علی
۱۲ر دسمبر ۹۶ء

## خطوط سردار محمد حیات خاں[1]

(۱)

بھاگسو ضلع کانگڑہ
۸ر جولائی ۸۳ء

میرے پیارے سید صاحب بہادر
بعد از سلام مسنون گزارش خدمت ہے آپ کی کوشش بابت ترقی تعلیم و تہذیب اہل اسلام اس

---

[1] سردار کرم خاں پوپل زئی کے بیٹے سردار محمد حیات خاں قصبہ واہ ضلع راولپنڈی کے رہنے والے تھے۔ پنجاب
(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

لائق ہیں کہ سب دینی بھائی آپ کا دل سے شکریہ ادا کریں۔ الا افسوس کہ ۔ بجائے شکریہ بعض نا مہربان
برادران اضلاع شرقی ۔ بہ جدوجہد تمام مخالفت میں سرگرم ہیں ۔ آفریں اور ہزار تحسین آپ کی اس
بے ریا کوشش اور ہمت مردانہ کو کہ آپ بدستور ۔ بہبودی خلائق اور خصوصاً برادران اسلام
میں مصروف ہیں اور کسی طعن اور ہجو ناز یبا سے اپنی اولوالعزمی میں ہرج نہیں ہونے دیا میں
نہایت خوشی سے آپ کو اطلاع دیتا ہوں کہ آپ کی ان عمدہ تجاویز تعلیم اہل اسلام کے معاملہ میں آپ کے
مغربی بھائی ۔ صوبہ پنجاب کے عموماً متفق ہیں ۔ اور آپ کے مخالفوں کے اکثر نامعقول اعتراضوں کو
نہایت کراہیت اور افسوس کے ساتھ پڑھتے ہیں۔ گذشتہ ہفتہ کے اخباروں سے آپ کی تقریر دلپذیر
جو صوبہ بہار میں آپ نے کی ہے پڑھ کر دل کو نہایت فرحت حاصل ہوئی
بلاریب آپ کی یہ عمدہ کوششیں خدا کے فضل سے کارگر ہوں گی میری یہ صلاح ہے کہ آپ ایک دفعہ
لاہور تک تشریف لاویں اور اوس وقت تاریخ معین سے مجھکو بھی اطلاع بخشیں کہ میں بھی لاہور
میں آجاؤں گا اور لاہور کے رئیسان اور علماء سب دل سے مدد دینے کو طیار ہیں اور رئیسان امرتسر

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ سابق) میں علی گڑھ تحریک کو کامیاب اور مقبول بنانے میں جن لوگوں کا نام ہے ان میں سردار محمد حیات خاں
نمایاں مقام رکھتے ہیں۔ سرسید نے جیس ہمہ جہت تحریک کا آغاز کیا تھا سردار صاحب اس کے شروع سے حامی و مددگار رہے
ان کی بصیرت اور وسیع النظری نے اس انقلاب کو دیکھ لیا تھا جسے بہرحال آنا تھا۔ ۱۸۹۰ء میں مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا
اجلاس ہوا۔ اس کی صدارت سردار محمد حیات خاں نے کی اپنے خطبہ میں انھوں نے کہا

"سرسید نے اپنے نانا کی امت کے ڈہلیتے جہاز کو طوفان جہالت کے بھنور سے نکالنے میں وہ کام
کیا ہے جس کے شکر کے ادا کرنے میں میرے پاس کافی الفاظ نہیں ہیں اور میں خیال کرتا ہوں کہ اس حکم میں
میں یا حاضرین جلسہ تنہا شامل نہیں ہیں ۔"

جنوری ۱۸۸۴ء میں جب سرسید زندہ دلوں کی سرزمین پنجاب گئے تو وہاں ان کا جگہ جگہ شاندار خیر مقدم
ہوا۔ گورداسپور میں ایک تقریر کے دوران سرسید نے کہا

" میں نہایت شکر گزار ہوں اپنے تمام دوستوں کا جنھوں نے پنجاب میں مجھ پر اس قدر
مہربانی کی ہے خصوصاً اپنے دوست (سردار محمد حیات خاں) کا اس قدر ممنون اور زیر بار احسان ہوں گا
ہوں کہ مجھے خوف ہے کہ جب واپس جاؤں تو اسٹیشن ماسٹر مجھ کو بہت زیادہ بوجھل دیکھ کر ریل کا دوگنا
محصول طلب کرے "

سے نے ایک مدرسہ اسلامیہ امرتسر میں تجویز کیا ہے میں چاہتا ہوں کہ ایک مدرسہ اسلامیہ اضلاع سرحدی مغربی پر اور مقرر کیا جاوے اور یہ سب مدرسہ اسلامیہ اس بڑے دار العلوم اہل اسلام کی شاخیں تصور ہوں گی جس کی بنا آپ نے قائم کی ۔

میں اور میرے بہت سے دیگر برادران اہل پنجاب چندہ دینے کو طیار ہیں ۔ الا سب سے بہتر یہ ہے کہ آپ کی زیارت آپ کے دوسرے برادران پنجاب کو بمقام لاہور حاصل ہو اور ایک بڑے مجمع میں چندہ پنجاب کا تجویز کیا جاوے ۔ خدا کا شکر ہے کہ گورنمنٹ بھی مہربانی سے ہمارے ان نیک ارادہ کی مددگار ہے ۔ زیادہ نیاز

آپ کا دلی دوست
محمد حیات خاں
لائف آنریری سکریٹری انجمن پنجاب

(۲)

ہاگو
۳۱ جولائی

پیارے حضرت
نوازش نامہ ۲۷ جولائی کا اس وقت پہونچا ۔ مجکو ترمیم مجوزہ سے اتفاق ہے ۔ اس ترمیم کی علت غائی جو یہ ہے کہ مذہبی تعلیم کے مناسب وسائل مہیا کرتی ہے
جو سکوک بعض صاحبان اہل اسلام کو نسبت مدرستہ المسلمین میں ہیں وہ رفع ہوجاوے بہت مناسب ہے اور اس میں کوئی جائز اعتراض نہیں ہے ۔
مجکو یا ضلع کانگڑہ کی کمیٹی ماتحت مسلمانان کو (جہاں تک کہ مجکو علم ہے) اس ترمیم کی نسبت کوئی وجہ اعتراض کی نہیں ہے مقصد ہم سب مسلمانوں کا یہ ہے کہ کوئی وجہ ہو مگر برادران اسلام اس بات سے مطمئن ہوجاویں کہ سوائے بہبودی دینی و دنیوی اور کچھ مقصد بانیان یا خیر خواہان مدرستہ المسلمین کا نہیں ہے ۔
سو اس واقعہ مراد کے حصول کیواسطے جو ترمیم دفعہ ۳ ۔ ۴ ۔ ۵ ۔ میں تجویز ہوئی ہے وہ مناسب ہے ۔ زیادہ نیاز

آپ کا صادق تابعدار
محمد حیات

(۳)

بہاگسو ضلع کانگڑہ
۳۱ اگست ۱۸۷۳ء

معظم و مکرم مخدوم نیاز مندان جناب حضرت سید احمد خاں بہادر ستارۂ ہند سکریٹری کمیٹی خزنۃ البضاعۃ

بعد سلام مسنون۔ گذارش خدمت ہے۔

مجلس خزنۃ البضاعۃ نے جو اس خاکسار خلائق کو اپنی معزز کمیٹی کا ممبر مقرر فرمایا ہے اس کا میں دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں۔

جو عزت اور خوشی اس قومی معزز مجلس کے سند کے عطا ہونے سے مجکو حاصل ہوئی اوس کا میں فخر کرکے آپ سے التماس کرتا ہوں کہ آپ براہ مہربانی میری طرف سے مجلس کی خدمت میں شکریہ بیان کیجئے۔

میری دلی آرزو یہ ہے کہ برادران قوم کی بھلائی کے واسطے جو خدمت مجھ سے ہو سکے اوس کو اپنی خوش قسمتی سمجھ کر بجالاؤں۔

گرچہ فی الحال میں ایک ایسے ضلع میں ہوں جہاں گنتی کے چند معدود گھر اہل اسلام کے ہیں تاہم میری خواہش ہے کہ بہت جلد ایک سب کمیٹی۔ واسطے انتظام چندہ کے مقرر کروں۔

اور جب مجکو موقع مغربی اضلاع سرحد پنجاب کی طرف جانے کا ہوگا تو میں بہت خوشی سے وہاں کے دوستوں کی مدد چندہ کے معاملہ میں لوں گا زیادہ نیاز شکریہ

خاکسار
محمد حیات

(۴)

بمقام پالم پور کیمپ
۱۶ جون ۱۸۷۴ء

جناب مخدوم و مکرم بندہ نیاز مندان حضرت سید احمد خاں بہادر سی۔ ایس۔ آئی جج زاد لطفکم

نامہ ہمایوں مرقومہ ۱۰ جون آج اس وقت پہونچا۔ جس قدر ممبر میرے پاس اس وقت موجود تھے ان کو بھی سنایا گیا مجکو اور انجمن اسلامیہ کانگڑہ کو (جس قدر کہ اس کے ممبر موجود تھے) تجویز پیش کردہ مولانا ئے حاجی مولوی علی بخش خاں بہادر سے مجھے اتفاق ہے اور جو تجویز تعلیم مذہبی کی بابت مولوی صاحب موصوف نے اپنے

مرسلہ میں جو آپ کے نام نامی پر بھیجا گیا تحریر فرمایا کہ اوس میں مجکو اور اس انجمن کے ممبران کو کچھ بھی یہ
اعتراض نہیں معلوم ہوتی بلکہ طمانیت کی بنیاد ہے۔ واسطے مذہبی تعلیم کے عمدہ انتظام ہونے کی مجکو بلکہ
اہل اسلام کو جناب مولوی صاحب ممدوح کا شکر گزار ہونا چاہیئے کہ انھوں نے اس عمدہ تجویز کو پیش کیا
مجکو اس امر کے لکھنے کی اجازت دیجئے کہ جہاں تک مجکو علم ہے کمیٹی عزیزۃ البضاعۃ یا اس کے ماتحت مجلس
بھی وہم وگمان بھی اس امر کا نہیں تھا کہ مذہبی تعلیم صادق میں کوئی بھی دقیقہ فروگذاشت کیا جاوے گا بلکہ یہ
خیال میں ہم لوگوں کو مدرسۃ المسلمین کے قائم کرنے کی بہت سی ضرورتوں میں سے ایک بڑی ضرورت جو سب سے
اہم تھی کہ ہمارے مکاتب اور متفرق خانگی تعلیم میں ہماری مذہبی تعلیم کے شامل ہونے سے یا کافی طور پر نہ
تعلیم نہ دینے سے علم الاخلاق اور ادب کے تکمیل میں اہل اسلام کے بچوں کے واسطے ایک ایسا نقص عظیم
رہا جاتا ہے کہ جن کا انتظام بہت ضروری ہے پس مولوی صاحب موصوف کی یہ تجویز ہماری اصلی منشاء کے
نہایت مؤید اور موثر ہوگی۔

آخیر پر میں نہایت ادب سے یہ بھی لکھنا چاہتا ہوں کہ تائید کل مدبران تعلیم مذہبی اہل سنت جماعت
ہونی چاہیئے۔ باقی سب امور میں مجکو آپ کی تحریک سے اتفاق کلی ہے۔

خداوند کریم آپ کے نیک ارادوں میں برکت دیوے اور اپنی قوم (اہل اسلام) کی ترقی دینے
میں کامیاب کرے۔ آمین۔

آپ کا تابعدار

محمد حیات

(۵)

سیالکوٹ

۱۹ر جنوری ۹۶ء

مائی ڈیر سید احمد

۹ر جنوری کا نوازش نامہ مجکو آج ملا۔ بعد انقضائے رخصت انبالہ سے سیالکوٹ تبدیل ہوا ہوں اور آج
ہی صبح یہاں پہونچا مجھے نہایت خوشی ہوئی کہ میرے دوست سید زین العابدین خاں بہادر (ہند کے [illegible]
یا یوں کہو کہ ہند کے نیک) کے فرزند ارجمند اور میرے مہربان نواب احمد اللہ خاں صاحب بہادر کے فرزند
کے ساتھ اسلم پڑھے گا۔

میں نے شاید اول یہ پرپوزل اسلم کی تعلیم کے وقت اگر میرا حافظہ غلطی نہیں کرتا تو آپ کو یہ دیا تھا کہ سپردم بتو الخ۔ سو میری طرف سے جناب کو حسب قول سید زین العابدین خاں بہادر کلی اختیار ہے جو چاہو سو کرو۔ اور فرماؤ کہ مجھے کیا بھیجنا چاہیئے آیا کیپٹل فنڈ کے سود سے ماہوار کیا آمدنی ہے اور کس قدر روپیہ اور کیپٹل فنڈ میں جمع کیا جاوے کہ جس میں اس عدد روپیہ کی آمدنی ہو جائے یا مجھے عدد ماہ بہ ماہ بھیجنے چاہیئے۔ جو صلاح مبارک ہو اوس سے اطلاع بخشئے کہ تعمیل کی جاوے۔ مجھے جناب کے اس دو تازہ تحریر سے بہت ہی اطمینان ہوتا جاتا ہے کہ اسلم پر امید ترقی ہے۔ اوس کی تحریروں سے پایا جاتا ہے کہ تھیمیٹک کی تعلیم کالج کو وہ بہت گھٹا ہوا سمجھتا ہے۔ اور یہاں تک (شاید) لکھا ہے کہ حساب میں) وہ بی اے کی جماعت تک برابر ہے سو نہیں معلوم یہ قول اوس کا کس خیال کی بنا پر ہے۔ انگریزی میں اوس سے زیادہ محنت شاید لینی مناسب ہو گی اور فارسی سے نہ بدلی جاوے جس کا کچھ نہ کچھ چرچا مغربی حصہ پنجاب میں ضرور عرصہ تک رہے گا۔ اسلم امتحان کی طیاری کر رہا ہوگا اور گو وہ تسلیم کرتا ہے کہ انگریزی کی پڑھائی میں اوس کے اور ہم جماعت دوسری دفعہ پڑھتے ہیں اور وہ پہلی دفعہ مگر وعدہ محنت کا کرتا ہے۔

یہ امر خدا کے شکر کے لائق ہے کہ وہ وہاں خوش ہے اور ہمیشہ اوس کے خط چیرفل آتے ہیں۔ اُمید ہے کہ جناب اور مولوی سمیع اللہ خاں بہادر اور اوس کی تعلیم اور تربیت کی طرف خاص توجہ فرماتے رہیں گے مولوی محمد سمیع اللہ خاں بہادر کو میری طرف سے دلی مبارک باد اعزاز عطیہ قیصری براہ مہربانی کہدینا۔ نہایت ہی شکر ہے کہ ہند میں آرڈر آف سینٹ جان اور سینٹ میکل کے پہلے کمپینین ہماری قوم کے برگزیدہ اور ہر دلعزیز اکثر ہوئے۔ خدا مبارک کرے اور مجھے زندگی میں اسکوئر مولوی محمد سمیع اللہ خاں بہادر لکھنے کا موقع ملے۔ آمین۔
یہ یک کرشمہ دو کار

آپ کا نیازمند
حیات

سیالکوٹ مجھے انبالہ سے پسند ہے کچھ ارادہ ہے کہ اپریل میں فرلو لوں۔

# خطوط خلیفہ سید محمد حسین[1]

(۱)

جناب سیدنا و مخدومنا زاد تہ معالیکم ۔ تسلیم کے بعد ایک خط مولوی محمد حسین صاحب پروفیسر عربی کالج لاہور جو میرے نام تھا بجنس ارسال خدمت کرتا ہوں مجھے معلوم نہیں کہ ان سے آپ کا تعارف ہے یا نہیں یہ صاحب مولوی محمد باقر صاحب مرحوم دہلوی کے بیٹے ہیں۔ اول مدرسۃ العلوم کا جوش جس قدر اون کی طبیعت میں ہے وہ خود عبارت خط سے ظاہر ہو جاوے گا انھوں نے پہلے بھی کسی کسی اخبار میں مضامین تائیدی لکھے ہیں اب پھر کمربستہ ہیں خدا برکت دے ۔ سعادت علی خاں برکت علی خاں صاحب کے چچا زاد بھائی ہیں لاہور میں سررشتہ تعلیم کی ملازمت کے باعث سے رہتے ہیں مجھے اون سے ملاقات نہیں ہے مگر میں نے سنا ہوا ہے کہ اون کے خیالات مذہبی ہمیشہ سے متعصبانہ ہیں ہنٹر صاحب کی کتاب میرے پاس تھی میں نے مولوی محمد حسین صاحب کی خدمت میں بھجوائی۔ امداد الآفاق کے موجد غالباً امداد العلی صاحب کانپوری ہوں گے مجھے معلوم نہیں کہ وہ کاغذ کیسا ہے اور کہاں سے مل سکتا ہے اگر آپ کوئی ایسا بندوبست فرما سکیں کہ مولوی محمد حسین صاحب کے پاس اوس کا ایسا پرچہ جس میں مدرسۃ العلوم کی نسبت بحث ہوا کرے پہونچ جایا کرے تو خوب ہو ۔ میں نے گذشتہ چند ماہ میں مرض سے بڑی تکلیف پائی مقدمہ سل و دق تھا مگر خدا نے صحت دی اب اچھا ہوں اپنے کاروبار متعلقہ کرتا ہوں مگر اب بھی ضعف و نقاہت بہت کچھ باقی ہے ۔ خدائے عزوجل آپ کو اہل اسلام کی بھلائی کی تدبیر میں حسب دلخواہ کامیاب کرے اور دیر تک زندہ و سلامت رکھے ۔ جو جو ترمیمات تجویز تربیت و بود و باش اطفال مدرسۃ العلوم کی نسبت علاوہ آپ کی تدبیر کے کمیٹی میں بمقام بنارس ہوئی ہیں جناب بھائی صاحب نے اور بندہ نے انکو بہت خوشی کے ساتھ پڑھا ہم لوگ اپنا نفع نقصان کچھ نہیں سمجھتے میں ہیں کئے جاتے ہیں ۔ آجکل مسلمانوں کے دونوں فرقوں

---

[1] حکیم سید سعادت علی کے بیٹے خلیفہ سید محمد حسین وزیر اعظم ریاست پٹیالہ ۱۸۲۹ء میں پیدا ہوئے حکیم سید سعادت علی ریاست پٹیالہ کے شاہی طبیب تھے بعد میں ولی عہد نریندر سنگھ کے اتالیق مقرر ہوئے اس نسبت سے سید محمد حسین کا خاندان خلیفہ کے لقب سے مشہور ہوا ۔ خلیفہ سے مراد اتالیق کا بیٹا ہے ۔ خلیفہ سید محمد حسین نے مدرسۃ العلوم کی تاسیس میں سرسید کی بڑی مدد کی ۔ خلیفہ سید محمد حسین اُنکے بھائی خلیفہ سید محمد حسن کو اپنی قوم کی علمی ترقی اور فلاح و بہبود کا بڑا خیال تھا یہی وجہ تھی کہ دونوں بھائیوں نے ابتدا سے سرسید تحریک سے عملی دلچسپی لی اور سرسید کے دست و بازو بنے رہے ۔ مدرسۃ العلوم میں جب مسجد کی تعمیر کا فیصلہ ہوا تو یہ بحث پیش ہوئی کہ سنیوں اور شیعوں کے لیے علیحدہ علیحدہ مسجد تعمیر کی جانے لیکن خلیفہ سید محمد حسین جو مذہباً راسخ العقیدہ شیعہ تھے انھوں نے تجویز کی مخالفت کی اور کہا کہ دونوں

(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

شیعہ و سنی کے مذہبی ....... ۱؎ ایران اور قسطنطنیہ میں قایم اور موجود ہے اون کا لباس بھی فرنگیانہ ہے وہاں کے عالم و فاضل شیوخ و مجتہدین ہند کے کٹ ملاؤں سے بہر حال اعلم و افقہ ہیں وہاں کبھی کو ملحد بنایا جاتا ہے نہ دہ کافر خدا جانے ہم ہندوستانی کس مرض جنوں میں گرفتار ہیں ان دنوں میرزا افضل اللہ خاں صاحب کنسل جنرل ایران متعینہ بمبئی سیاحانہ ہمارے ہاں وارد ہیں قوم سے سید ہیں مذہب جیسا عموماً ایرانیوں کا شیعہ ہیں۔ شخص نماز گذار اور صالح ہیں مگر لباس وہی ہے جس کو آجکل ہم ہندوستانیوں کی اصطلاح میں کرسٹانوں کا لباس بھی کہا جاتا ہے شاہ ایران کی شبیہہ میرے پاس لندن سے بھی آئی اور میرزا افضل اللہ خاں صاحب نے بھی دی اون کا بھی یہی لباس ہے . . . . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . ۲؎

یہ نیاز نامہ خلاف امید بہت طول طویل ہوگیا۔ دعائے صحت و عافیت پر ختم کرتا ہوں۔ والسلام۔ سید حامد خاں صاحب و سید محمود خاں صاحب کی خدمت میں سلام نیاز۔

خاکسار سید محمد حسین عفی عنہ — ۹ر اکتوبر ۱۸۸۲ء — پٹیالہ

(۲)

جناب مخدوم معظم تسلیم۔ مجھ اب عنایت نامہ عالی بکمال شکر گذاری عرض ہے کہ عنایت حسین اس دسمبر میں بسر و چشم خدمت والا میں حاضر ہوتا مگر امراض مختلفہ سے اوس کو نجات ہی نہیں ملتی۔ کچھ عرصہ سے اوسے حبس بول کی تکلیف ہو جایا کرتی ہے۔ اس وجہ سے وہ لاہور میں ڈاکٹر رحیم خاں صاحب کے پاس ٹھیرا ہوا ہے۔ میرا خود بھی اکثر ارادہ رہا کرتا ہے کہ کبھی علی گڈھ آؤں اور دو چار روز حاضر خدمت رہوں مدرسہ کو دیکھوں مگر خدا جانے کہ یہ ارادہ کب پورا ہو۔ جناب بھائی صاحب بفضل الٰہی خیریت سے ہیں۔ لارڈ ڈفرن صاحب بہادر کی اسپیچ جو بجواب ایڈریس مسلمانان بمبئی تھی ہمارے مدرسہ کے کاروبار میں ایک اچھی امید اون کی طرف سے قائم کرتی ہے۔ چونکہ اب تک ہم لوگوں

---

(بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ) کے لئے مسجد ایک ہی تعمیر ہوگی۔ خلیفہ صاحب نے شیعہ و سنی کے اتحاد و اخوت کو قومی ترقی کا نصب العین سمجھ کر ہمیشہ دونوں میں سلوک و اتحاد کی تلقین کی۔ خلیفہ صاحب کو تصنیف و تالیف کا بھی شوق تھا ان کے اس شغف کی یادگار "اعیاد المفتریین" اور "ترجمہ سیر و سیاحت ڈاکٹر برنیر" ہیں۔ مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کے اجلاس منعقدہ ۱۸۹۳ء کی صدارت خلیفہ سید محمد حسین نے کی اور مسلمانوں میں تعلیم کی اشاعت کے لئے معقول تجویزیں پیش کیں۔

۱؎ ناخوانا ۲؎ ناخوانا

میں وہ بات پیدا نہیں ہوئی جس کے باعث ہم حکام عالی مقام کی امداد کے خواہاں نہ رہیں اس وجہ سے بڑے بڑے حاکموں کا التفات فرماتے رہنا ہمارے کاموں کی ترقی کے لئے بالفعل ضروریات سے ہے۔ زیادہ دعا ہائے صحت و سلامتی ذات مبارک کیا عرض کروں

والسلام

۱۶ر دسمبر ۱۸۸۴ء از پٹیالہ
خاکسار سید محمد حسین

(۳)

۹ر دسمبر وقت شب از پٹیالہ

جناب مخدوم معظم۔ تسلیم۔ اس سے پہلے اون دنوں میں کہ جب آپ آگرہ گئے تھے ایک نیاز نامہ ارسال کیا تھا غالب ہے کہ پہونچ چکا ہو اگر نہ پہنچا ہو تو اوس میں صرف اتنی اطلاع تھی کہ میں بھی سٹرچی ہال کی تعمیر میں پانسو روپیہ چندہ دوں گا اور اوس ۲۰۰ روپیہ کو آپ اس پانسو کے اندر محسوب نہ فرمائیے اس کا مضائقہ نہیں کہ پانسو کے ساتھ اوس دوسو کی رقم کو ملا کر سات سو کر دیئے جائیں۔ غرضا یہ مضمون تو صرف احتیاطاً کہ خدا جانے وہ نیاز نامہ پہونچا یا نہ پہونچا ہو مکرر عرض کیا گیا ہے باعث خاص اس عریضہ کی تحریر کا یہ ہے کہ اس ہفتہ میں لیٹنر صاحب لاہور سے یہاں آئے تھے آج کل بہت شکستہ خاطر ہیں۔ آپ کو اخباروں سے غالباً معلوم ہوا ہوگا پنجاب یونیورسٹی کے فیلوؤں کی کثرت جو ان کے خلاف میں کھڑے ہو گئے ہیں مجبور ہو کر اون کو اوس کی رجسٹراری سے استعفا دینا پڑا علاوہ اس کے اور بھی باہمی ناچاقی ہے ڈاکٹر صاحب کہتے تھے میں مہینہ سوا مہینہ بعد رخصت لے کر ولایت کو جاتے ہوئے علی گڈھ جا کر مدرسۃ العلوم کو دیکھنا اور اوس کے نامور اور ذی قدر بانی سے ملنا چاہتا ہوں۔ میں نے کہا آپ کے خیالات تو سید صاحب سے اکثر مختلف ہیں۔ کہا نہیں میرا اون کا اس قدر اختلاف نہیں مسلمانوں کی دنیاوی بہتری کے لئے جس قدر اونھوں نے کوشش کی ہے میں دل سے قدر کرتا ہوں۔ اون سے صرف اس امر میں اختلاف ہے کہ مسلمانوں کے قومی اور دینی خیالات قائم رہنے چاہئیں ایسا نہ ہونا چاہئے کہ جس طرح ٹرکی کے ترکوں کو فرنچ سویلزیشن نے خراب کر دیا اور گویا اوس سویلزیشن نے اون کی قومیت کو برباد کر دیا وہ حال اس ملک کے مسلمانوں کا نہ ہونا چاہئے۔ میں نے کہا کہ خیر خواہ آپ کی رائے اور اونکے خیال کچھ ہی ہوں مگر یہ فرمائیے کہ کیا پھر آپ کا یہ منشاء ہے کہ میں سید صاحب کو آپ کے اس ارادہ سے مطلع کروں۔ کہا کہ ہاں [illegible] نے مکرر پوچھا کہ آپ کب تک علی گڈھ پونہچنے کی امید کرتے ہیں تو کہا [illegible] پانچ ہفتہ تک فقط جونہی

آپ کا خلق عمیم ہے مجھے یقین کامل ہے کہ اگر وہ وہاں پہونچیں گے تو آپ ان سے بمدارت و مہمان نوازی سے پیش آئیں گے اور اگر آپ اس کے جواب میں مجھے کچھ ارشاد فرمائیں گے تو میں اون کو مطلع کردوں گا بلکہ مجھے تو یہ بھی مناسب معلوم ہوتا ہے کہ آپ خود بھی اون کو ایک چٹھی لکھ بھیجیں۔ میری اور اون کی یہ گفتگو ریلوے اسٹیشن پر نہایت قلیل الفرصتی میں ہوئی تھی اگر اس ملاقات سے کوئی اون کی غرض خاص ہو تو معلوم نہیں۔ شاید اگر علی گڈھ سے کوئی طالب علم لندن کو جائے تو اونکے مجوزہ ووکنگ انسٹیٹوٹ میں رہے۔ یا خدا جانے صرف مدرسۃ العلوم کو دیکھنا اور آپ سے ملنا ہی مقصود ہو۔ ڈاکٹر لیٹنر صاحب جب سے پنجاب میں آئے ہیں تقریباً تب سے ہی میری اون کی ملاقات ہے مگر میں اون کے مریدوں میں سے نہیں ہوں البتہ جہاں تک اون کی کوئی بات مجھے اپنے نزدیک اچھی معلوم ہوئی اوس کی تائید کرتا رہا ہوں اور امور اختلافی کو بڑی شدت و قوت سے ہمیشہ جتاتا رہا ہوں۔ میرے خیال میں اس وقت یورپین ممبروں نے اون سے بہت نامناسب طور پر سلوک کیا ہے میری رائے میں وہ ایک شخص مجموعۂ اضداد ہیں۔ آخر کہاں تک سامعہ خراشی کروں دعائے صحت و سلامتی پر اس عریضہ کو ختم کرتا ہوں

والسلام خاکسار
سید محمد حسین

(۴)

جناب مخدوم و مکرم بندہ دام مجدکم

تسلیم نیاز کے بعد التماس ہے کہ مہربانی نامہ مطبوعہ ۱۵ر نومبر ۱۸۸۹ء در باب حاضری مخلص بتاریخ ۲۸ر دسمبر ۱۸۸۹ء برائے شرکت اجلاس کمیٹی جس میں قانون ٹرسٹیان نسبت اظہار مجارٹی یعنی کثرت رائے کا اظہار کیا جاوے گا موصول ہو کر باعث افتخار ہوا چونکہ آپ جانتے ہیں کہ کثرت کار کی وجہ سے مجھے بالکل فرصت نہیں ہے امید ہے کہ اس موقع پر مجھے حاضر ہونے سے آپ معذور تصور فرمائیں گے اور میں اپنی رائے جو اوس مسودہ کی منظوری کی تائید میں ہے بہت عرصہ ہوا خدمت گرامی میں بھیج چکا ہوں بعد اوس کے جو جرح و قدح اوس کی نسبت بعض مخالف الرائے صاحبوں نے کی ہے اور اکثر اون مخالف رایوں کو بھی میں نے پڑھا ہے مگر میری بھی وہی رائے ہے جو پہلے آپ کی خدمت میں لکھ چکا ہوں۔ اختلاف نہ صرف فضول بلکہ اصلی مقصد کے لئے سخت مضر ہے خداوند تعالیٰ اہل مخالفت کو بھی اتفاق رائے کی توفیق نصیب کرے فقط

راقم بندہ
خلیفہ سید محمد حسین خاں
۱۶ر نومبر ۱۸۸۹ء از پٹیالہ

# خطوط سید محمود[1]

جناب حضرت ابا جانی صاحب قبلہ وکعبہ من مدظلہٗ

امید ہے کہ آپ بخیریت بنارس پہونچ گئے۔

حسب الارشاد مولوی حیدر حسین اور مولوی فریدالدین صاحب سے نسبت نواب رام پور کے ذکر کیا گیا۔ کہ لی وہ دونوں بہ دل نواب صاحب موصوف کے پیٹرن بنانے جانے پر متفق ہیں لیکن میری رائے میں سند کے اوپر تمام ممبران کمیٹی کے دستخط ہونے چاہئیں۔

عریضہ

محمد محمود

الہ آباد ۶ مارچ سنہ ۱۸۷۴ء

(۲)

علی گڑھ ۴ مارچ ۱۸۷۴

جناب حضرت ابا جانی صاحب قبلہ کونین مدظلہٗ

---

[1] سید محمود ۲۴ مئی سنہ ۱۸۵۰ء کو دہلی میں پیدا ہوئے۔ بنارس سے میٹرک پاس کیا اور کیمبرج یونیورسٹی سے قانون کی ڈگری لی۔ زمانہ قیام لندن میں سید محمود کے روابط لارڈ ٹینی سن اور مل جیسے لوگوں سے رہے۔ ہندوستان آنے کے بعد وہ کچھ دنوں حیدرآباد رہے اور بعد میں الہ آباد ہائی کورٹ کے پہلے ہندوستانی جج مقرر ہوئے مدرستہ العلوم کی اسکیم سید محمود کی تیار کی ہوئی ہے جو ان کی وسعت نظر، ذہانت اور فطانت کی واضح اور روشن مثال ہے۔ انھیں اگر علی گڑھ تحریک کا دماغ کہا جائے تو نامناسب نہ ہوگا۔ بابائے اردو مولوی عبدالحق نے لکھا ہے کہ "وہ شخص (سید محمود) ہم میں ایسا تھا جیسا کہ بونوں میں دیو" لائق باپ کے لائق بیٹے نے سرسید کی ہر مرحلے پر مدد کی جس کا اعتراف سرسید نے "مدرستہ العلوم کے تاریخانہ حالات" میں کیا ہے۔ مدرستہ العلوم کے سلسلے میں علاوہ قلمی امداد کے سید محمود نے مالی امداد بھی دی۔ مدرستہ العلوم میں یوروپین استادوں کی تقرری زیادہ تر سید محمود کی رائے سے ہوتی تھی۔ کالج اور حکومت کے مابین جو مراسلت ہوتی اسے بھی سید محمود انجام دیتے تھے۔ وہ مدرستہ العلوم کی مجلس منتظمہ کے سکریٹری، پرسیڈنٹ اور بعد میں کالج کے وزیٹر مقرر ہوئے ۸ مئی سنہ ۱۹۰۳ کو انتقال ہوا

شین صاحب کا پتہ یہ ہے

ARTHUR G. SHEEN ESQRE
REFRESHMENT ROOMS
LUCKNOW.

لیکن یہ معلوم ہوا ہے کہ وہ اپنے مکان کی نہایت گراں قیمت مانگتا ہے اور اگر اوس کو ذرا بھی معلوم ہوا کہ آپ اوس کے خرید نے کے فکر میں ہیں تو وہ ساڑھے چار ہزار بلکہ پانچ ہزار روپیہ مانگے گا اسلئے میری رائے میں آپ ہرگز ہرگز اس کے خرید نے کا ارادہ نہ کیجئے گا اس مکان کے خرید نے کی کچھ مطلق حاجت نہیں ہے اور آپ اگر اس کو خریدیں گے تو محض ضائع کرنا روپیہ کا ہے ۔ اس کے خرید نے کی بالفعل کوئی ضرورت نہیں ہے ۔ جب مدرسۃ العلوم کی عمارت تیار ہو جاوے گی اوس وقت البتہ خیال کیا جاوے گا لیکن بالفعل اوس کا خریدنا حماقت میری رائے میں ہے ۔ وہ اس امید میں کہ کمیٹی اس مکان کو خرید نے کو تڑپے جاتی ہے وہ دو گنی قیمت کر دے گا اور اس میں کمیٹی کا روپیہ مفت ضائع ہوگا ۔

میں کل یہاں سے الہ آباد واپس جاؤں گا ۔ بخیریت ہوں

عریضہ
محمد محمود

# خطوط مہدی علی نواب محسن الملک[1]

(۱)

جناب من

تسلیم ۔ خط آپ کا مورخہ ۷ رجون معہ نقل خط جناب مولوی علی بخش خاں صاحب بہادر کے پہونچا افسوس ہے ہے کہ یہ ضروری خط بہت دیر کر کے پہونچا جو توقف ہوا اوس کا التزام میری طرف عائد نہ کیا جائے ۔

جناب مولوی علی بخش خاں صاحب کے خط پر جو رائے آپ نے دی ہے وہ آپ ہی کا کام ہے اور کوئی مسلمان عمر مجلس خزنۃ البضاعۃ کا تو آپ کی رائے سے غالباً اتفاق نہ کرے گا اس لئے کہ ہر لفظ سے مولوی صاحب موصوف کے نہ صرف آپ کے کفر و ارتداد پر اشارہ ہوتا ہے بلکہ تمام ممبران مجلس خزنۃ البضاعۃ اور معاونان مدرسۃ العلوم کی بددینی و بے ایمانی پر مکہ کے فتوے کی سند پیش کی جاتی ہے ۔

---

[1] مہدی علی، نواب محسن الملک ۹ دسمبر ۱۸۳۷ء کو اٹاوہ میں پیدا ہوئے ان کے والد کا نام میر ضامن علی تھا ان کا سلسلہ نسب سادات بارہہ کے مشہور خاندان سے ملتا ہے ۔ محسن الملک سر سید کے عزیز دوستوں میں تھے ۔ سر سید انھیں

اور عام کمیٹی خزنۃ البضاعۃ کا امور دینی میں خلل انداز ہونا ثابت کیا جاتا ہے ۔ میری غیرت اور حمیت اس بات کو قبول نہیں کرتی کہ ایسی حالت میں اپنا کفر و ارتداد قبول کر کے اور تمام مسلمانوں کو جواب تک ہماری کمیٹی میں شریک ہوئے ہیں کافر و مرتد ٹھہرا کر ایک امید موہوم پر آپ کی رائے سے اتفاق کروں آپ مدرسۃ العلوم کے خیال میں قد شغفہا حبًا کے درجہ پر پہونچ گئے ہیں اور دین و دنیا سے ہاتھ دھو بیٹھے ہیں مگر میں ہنوز اس درجہ پر نہیں پہونچا جہاں تک میں خیال کرتا ہوں کہ کوئی عمدہ نتیجہ اس بات سے حاصل نہ ہوگا ۔ یہ بات میں منظور کر سکتا تھا کہ مولوی علی بخش خاں صاحب اوس مجلس کے سکرٹری مقرر ہوں جو مذہبی تعلیم کے قواعد تجویز کرنے کے لئے مقرر ہو اس لئے کہ وہ اس کی لیاقت بھی رکھتے ہیں اور استحقاق بھی مگر یہ شرائط کہ آپ اور کمیٹی خزنۃ البضاعۃ مذہبی تعلیم میں مداخلت نہ کریں جس سے شاید یہ مراد ہوگی کہ اب اور کوئی ممبر کمیٹی خزانۃ البضاعۃ کا استحقاق شرکت مجلس تعلیم مذہبی کا بوجہ کفر اور ارتداد کے نہیں رکھتا مجھے منظور نہیں ہے ۔ والسلام

مہدی علی عفی عنہ

۶؍ جولائی ۱۸۷۳ء

---

(بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ) ایک خط میں لکھتے ہیں

"جس قدر دل کو مسرت آپ کے خط سے ہوئی ہے بیان نہیں کر سکتا اگر یوسف زلیخا کو یا لیلیٰ مجنوں کو ملتی تو شاید اسی قدر خوشی ہوتی ۔ جس محبت سے لکھا تھا وہ اثر ان الفاظ میں موجود تھا اور آنکھ سے برابر دل میں پہنچتا تھا ۔ جس محبت سے آپ نے اشعار لکھے تھے ان کو پڑھ کر میں ایسا محو محبت ہوا کہ گویا یہ سمجھتا تھا کہ وہ شعر میں نے آپ کے حق میں لکھے ہیں اور اس کیفیت سے وحدت وجود کے مسئلہ کا عقدہ حل ہوتا تھا ؎

.. میان احمد و مہدی نہ ہیچ ہست حجاب تو خود حجاب خودی احمد از میان برخیز "

ابتدا میں جب سرسید سے مہدی علی کا تعارف نہیں تھا انھوں نے سرسید کی چند مذہبیات سے متعلق تحریریں دیکھیں جس نے مہدی علی پر بہت ناخوشگوار اثر ڈالا انھوں نے سرسید کو بعض مسائل کی وضاحت کے لئے طویل خط لکھا اس زمانہ میں مہدی علی سمجھتے تھے کہ سرسید قبلہ رو ہو کر نماز بھی نہیں پڑھتے ۔ سرسید نے مہدی علی کے شبہات کے ازالہ کے لئے انھیں اپنے پاس بلایا اور اسی زمانہ سے مہدی علی بھی اُن کے حلقہ اثر میں آگئے اور سرسید کے بیشتر علمی و عملی کاموں میں دامے درمے قلمے تعاون کیا ۔ سرسید کی وفات کے بعد بھی بقول شبلی " لوگوں کو ڈر تھا کہ سرسید کے بعد ان کے

(۲)

جناب عالی! انتہائی والقواشل موجع الدوران والامائل دام اقبالہ تسلیم - میں آپ سے رخصت ہو کر مع الخیر پہونچا روئیداد جلسہ سب کمیٹی ضلع جالون خدمت میں علیحدہ روانہ کی ہیں
میں نے اپنے خیالات آزادانہ طور سے بیان کئے تھے یہ نہیں کہتا کہ ساری روئداد تہذیب الاخلاق میں طبع ہو جانی چاہئے لیکن اگر ہو اوس پرچہ کی پانچ چھ نقول اس غرض سے مجھے عنایت ہونی چاہئے کہ جہاں جہاں مقصود ہے مجھکو چندہ فراہم کرنے کی فکر کردں ورنہ فہرست چھاپی جاوے -
دوسرا امر قابل گذارش یہ ہے کہ علمائے لکھنؤ کے نام جو خطوط کے اجراء کا عزم مصمم فرمایا تھا وہ پورا ہوا! نہیں اگر ہو گیا اوس کے نتیجہ سے مجکو بھی اطلاع دی جاوے کہ مجکو کوشش بلیغ کرنے کا موقع ملے اور اپنے ارادہ کو پورا کرسکوں میں یہاں آکر تندرست نہیں رہا اطلاعاً عرض کیا -

رقیمہ
سید مہدی علی از اورئی جالون
۲۴ جنوری ۱۸۷۵ء

(۳)

جناب من
تسلیم عرض ہے - میرا ارادہ تھا کہ براہ میرٹھ معہ مبلغ پانچسو روپیہ کے جن کا میں نے وعدہ کیا تھا والا حضرت ... ہو کر ایفاء وعدہ کروں مگر ایک کام ضروری پیش آیا کہ پھر میرٹھ سے گلاؤٹی واپس چلا آیا اب یوں ارادہ کر لیا ہے کہ ہر روز سو روپیہ کا منی آرڈر آپ کی خدمت میں بھیجتا رہوں لیکن ایسی حالت میں چار روپیہ بابت محصول منی آرڈر کے خرچ ہوں گے خیر جو کچھ ہو - آج سو روپیہ کا منی آرڈر بھیج دیا ہے رسید عنایت ہو - ایک اور امر قابل گذارش ہے کہ الٰہی بخش مرحوم نقل کو رتے والہ نے باوجود چند مرتبہ کی ہدایت کے مدرستہ العلوم کی کچھ امداد نہیں کی اب خاکسار نے الٰہی بخش مرحوم کے برادر زادہ غلام محی الدین کو جس کو انھوں نے متبنیٰ کیا تھا آمادہ اس بات کے اوپر کیا ہے کہ ایک بورڈنگ ہوس تعمیر کرا دوے اس معاملہ میں غلام محی الدین کو کسی قدر میں نے رضامند کر لیا ہے مگر صرف ایک تاریخ کی کسر باقی رہی ہے انشاء اللہ تعالیٰ اب کی مرتبہ میرٹھ کے جانے پر وہ کسر

بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ
منصور ہوگی کون انجام دے گا لیکن خدا نے انہیں کے ہم نشینوں میں سے ایسا شخص (محسن الملک) پیدا کر دیا جو اگرچہ سرسید کا ہمسر نہ تھا لیکن کالج کی ترقی وسعت اور مقبول بنانے میں سرسید سے کسی طرح کم نہ تھا۔

بھی نکل جاوے گی اور غلام محی الدین مسطور غالباً ممبران کمیٹی محمڈن ایسوسی ایشن میں شامل ہونا چاہتے ہیں شاید رمضان شریف میں میرا جانا میرٹھ ہوگا مگر بعد رمضان کے ان امور کی صفائی کروں گا اور اس مرحلہ کو طے کروں گا زیادہ نیاز دیں۔

آپ کا نیاز مند خاص
سید مہدی علی عفی عنہ از کلاوٹی
۲؍ جولائی ۱۸۹۴ء

(۴۸)

۷؍ مئی ۱۸۹۴ء

جناب عالی

اب میں اس قدر نقیہ ہوگیا ہوں کہ اپنے ہاتھ سے خط لکھنے میں بہت تکلیف ہوتی ہے اس لئے یہ عرض لکھواتا ہوں۔ میری طبیعت روز بروز بگڑتی جاتی ہے۔ کوئی صورت افاقہ کی بلکہ تخفیف کی معلوم نہیں۔ بخار رات دن صبح شام کسی دن نہیں اترتا۔ کھانسی بہت ہے۔ بلغم سے بیپ ملی ہوئی آتی ہے۔ اگرچہ ڈاکٹر مرض لاعلاج نہیں بتاتے مگر یہ انکی رائے ہے کہ شش میں آماس ہوگیا ہے اور تازہ خراش۔ اس کے لئے دوا ترکیب سے گلے میں اس طور پہ بخارہی اتارتے ہیں کہ قریب شش کے پہنچ جاتی ہے۔ سب اس میں دوا ڈالتے ہیں لیکن باایں ہمہ بخار میں کچھ کمی نہیں۔ آج قریب ۱۰۳ درجہ کے ہے۔ کھانا تو تین ہفتہ سے قطعاً چھوٹ گیا ہے۔ البتہ ڈاکٹر نٹمنٹ سے طاقت قائم رکھنے کی کوشش رکھتے ہیں علاج جہاں تک ممکن ہے اعلیٰ درجہ کا ہو رہا ہے۔ دو ڈاکٹر معالج ہیں اور ڈاکٹر بھی اول درجہ کے۔ پلنگ پر سے اٹھ کر استنجے کو جانا بھی بے سہارے آدمی کے مشکل ہے۔ غرض کہ دس بارہ برس پہلے جو حالت بیماری کی تھی وہ اب ہوئی ہے۔ جناب مولوی شبلی صاحب کا خط آیا۔ یہی خط ان کو دکھا دیجئے گا جس سے ان کو میرے مزاج کی کیفیت معلوم ہو جائے

مہدی علی

آج بہ نسبت سب دنوں کے طبیعت زیادہ خراب رہی۔ دوپہر تک قریب غشی کے گذرا۔ دوسرے تیسرے اپنے حال سے اطلاع دیتا رہوں گا۔ آپ اپنے مزاج مبارک کی کیفیت ضرور لکھئے۔

(۵)

۴ ستمبر ۱۸۹۴ء                                    بمبئی پیڈر روڈ نمبر ۲

جناب عالی. تسلیمات کے بعد عرض یہ ہے ایک ہفتہ سے مرا مزاج کچھ خراب ہو گیا تھا اور بارش میں ایک دعوت میں جانے سے مجھ کو زیادہ بخار اور کھانسی ہو گئی جس کے سبب ابتک پلنگ سے نہ اٹھا مگر ڈاکٹر سڈنی اسمتھ کی رائے میں کوئی خطرناک اثر نہیں ہوا امید ہے کہ آرام ہو جائے۔

یہاں بعض معزز آدمیوں کی یہ رائے قرار پائی ہے کہ اس سال کانفرنس کو بمبئی میں مدعو کیا جائے اور چند روز میں وہ انجمن اسلام کا جلسہ کر کے باضابطہ درخواست آپ کی خدمت میں روانہ کریں گے۔ صرف تامل یہ ہے کہ آپ اس کو منظور فرمائیں یا نہیں۔ میری رائے میں تو کوئی وجہ منظوری کی سوائے اس کے نہیں، کہ آپ ایسی بیماری کی حالت میں اتنے دور کا سفر برداشت نہیں کر سکتے مگر یہ خود بڑی وجہ ہے

یہاں بمبئی میں بعض بہت روشن خیال اور اعلیٰ درجہ کے تعلیم یافتہ لوگ ہیں مگر اکثر آدمیوں کو تعلیم کا کچھ شوق نہیں۔ کانفرنس سے یہاں بہت فائدہ ہوگا۔ علاوہ اس کے دولت مند مسلمان یہاں اس قدر ہیں کہ آپ بالکل اندازہ نہیں کر سکتے مسٹر عبداللہ مہر علی دھرمسی بی اے ایل ایل بی پریسیڈنٹ بمبئی کارپوریشن اور بدر الدین طیب جی کے تمام خاندان والے (وہ خود نومبر میں ولایت سے واپس آئیں گے) یہاں کانفرنس کے ہونے سے بہت خوش ہوں گے۔ اور بہت سے تعلیم یافتہ آدمی ہیں اور یہاں معزز ہیں اس بات کے خواہاں ہیں کہ آپ میرے جواب میں کوئی خط ایسا تحریر فرمائیں کہ ان لوگوں کو پڑھ کر سنا سکوں

محسن الملک

(۶)

جناب عالی

اگرچہ بخار کم ہو گیا اور خون بھی بند مگر ضعف بہت ہو گیا ہے اور کھانسی کی شدت اور بلغم کثرت سے نکلتا ہے ڈاکٹر نے بات کرنے اور لکھنے پڑھنے کی سخت مخالفت کی ہے اور یہ رائے دی ہے کہ میں دو تین مہینہ کے لئے سیلون جاؤں۔ اگر وہاں نہ جا سکوں تو بنگلور۔ اسلئے کہ ان کے نزدیک اس مسلسل اور متواتر بیماری نے میرے ششش بہت نقصان پہنچایا اور مرے دفع مرض کی قوت کو کمزور کر دیا۔ اگر کامل احتیاط نہ کی گئی اور چند روزہ افاقہ بھروسہ کر کے بے فکری اختیار کی تو کسی روز اس کا نتیجہ اچھا نہ ہوگا۔ مگر دونوں جگہوں میں سے کہیں میرا جانا مشکل ہے اور بڑی مشکل اخراجات کی ہے تنہا میں جا نہیں سکتا گھر کے لوگوں کا ساتھ رکھنا ضروری ہے

اس کے علاوہ ڈاکٹر اور سب نوکروں کا یہاں رہنا ہے گزارا مشکل ہے ان زائد اخراجات کا تحمل کیوں کر ہو سکتا ہے اس بیماری میں کم سے کم پانچ ہزار روپیہ خرچ ہوئے دو ہزار کے قریب صرف ڈاکٹروں کو ملیں دینے پڑی اور ابھی تک سلسلہ جاری ہے

بہر حال میں نہایت پس و پیش میں ہوں کہ کیا کروں صحت مقدم ہے اور اب میں دیکھتا ہوں کہ تھوڑی سی بیماری میں بہت زیادہ نقیہہ اور ضعیف ہو جاتا ہوں ایک ڈگری بخار تو ہمیشہ رہتا ہے اور کھانسی پیچھا نہیں چھوڑتی۔ سیلون یا بنگلور کا جانا مشکل ہے ابھی تک تو میرا ارادہ یہی ہے کہ اکتوبر میں علی گڈھ آپ کے پاس چلا آؤں اور جہاں تک ہو سکے وہیں احتیاط کرتا رہوں البتہ گرمی اور برسات میں وہاں رہنا مشکل ہے اس کے لئے پھر دیکھا جائے گا۔ لیکن اس عرصہ میں اگر ڈاکٹر نے نہایت ہی ضرورت سیلون یا بنگلور جانے کی بتائی تو مجبوری وہاں جانے کا کچھ بند و بست کروں گا مگر اس وقت تک مطلق میرا ارادہ نہیں۔ وہاں یعنی علی گڈھ میں آپ کی زیارت و صحبت در حقیقت روح کو تقویت پہنچاتی ہے اور مولانا حالی اور مولانا شبلی صاحب میرے لئے گیارہ ہزار طبیب ہیں محمود کے پاس جب تک بیٹھتا ہوں دین دنیا کو بھول جاتا ہوں اگر وہاں آکر بیمار ہوا تو پھر امید نہیں کہ اور کہیں اچھا ہو سکوں اس لئے میرا ارادہ ہے کہ چھ مہینے کے لئے ضرور وہاں آکر رہوں آپ نے مثنوی میں صدر جہاں کی حکایت ملاحظہ فرمائی ہوگی کہ اس سے کسی نے پوچھا کہ

پس کہ اے شہر تو آیا خوشتر است — گفت آں شہرے کہ در وے دلبر است

ہر کجا باشد شہ ما را بساط — ہست صحرا گر بود سم الخیاط

ہر کجا یوسف رخ باشد چو ماہ — جنت است آں گرچہ باشد قعر چاہ

پس حضرت یہی حال میرا اور علی گڈھ کا ہے کہ نہ سیلون کی ہوا مجھے خوش کرے گی نہ بنگلور کی۔ روحانی خوشی جو کچھ ہوگی وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہونے اور آپ کی گالیاں سننے سے۔ میں نے سطر یہ خط خود لکھوایا ہے ضعف کی وجہ سے خود نہیں لکھ سکا۔ راقم

مہدی علی

## خطوط مولوی سمیع اللہ خاں [1]

(۱)

قبلہ و کعبہ

تسلیمات۔ والا صحیفہ کے جواب میں گذارش ہے کہ آج میں شب کو بلند شہر سے واپس آگیا۔ دن بھر وہاں رہا تھا۔ دن بھر وہاں رہا تھا سو ساٹھ روپیہ یا چند ہی میں وہاں لکھوا۔ جاتا ہے سو نہیں ہوا۔ آج میں نے نقشہ صاحب جج کو دکھایا تین مقام پر پنسل سے نشان دروازوں کا بنوایا

(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

یہ دو درواتسمان میں سے وہی ہیں جن کے نسبت میری رائے تھی ایک دروازہ کے نشان کرنے میں دیر تک تامل ہوا آخر کو اوس کا بھی ایک نشان کردیا ہے قلعہ کے جانب سے جو سڑک آتی ہے اور جو سڑک کہ اوس کو بجانب صاحب باغ کے تقاطع کرتے ہوئے گذرتی ہے اوس سمت میں یہ تیسرا دروازہ ہوگا لیکن یہ تیسرا دروازہ بطور تجویز مختتم کے نہیں ہے آپ بھی اس پر غور فرمالیں۔ کالج کا جو نشان آپ نے نقشہ میں بنایا ہے وہ بہت وسیع ہے لارنس صاحب کی بھی رائے یہی ہے کہ یہ بہت بڑی عمارت ہوگی اتنی بڑی کی ضرورت نہیں ہے جو تجویز کہ موقع پر قرار پائی تھی معلوم نہیں کہ اوس سے اختلاف کی کیا وجہ ہوئی میری رائے بدستور وہی ہے جو پہلے تھی میں کبھی اس بات راضی نہیں ہوں کہ چار یا ساڑھے چار ہزار روپیہ اس وقت شین صاحب کی کوٹھی کا دیا جائے لارنس صاحب بھی اس قیمت کو سن کر اوسکی خریداری پر نہایت ناراض ہوتے ہیں اونکی مستحکم یہ رائے ہے کہ وہ بنگلہ بالکل نکما ہے اور اوس کو کوئی شخص بعد اسٹوتی صاحب کے جو اپریل میں اوس کو بیچ ڈالے گا۔ جب کالج کا بنانا رفتہ رفتہ منظور ہے اور غالباً اوس کے پوری تیار ہونے میں سالہا سال چاہیئے تو ایسی عجلت سے اوسکی خریداری پر اصرار کرنا یا اوس کی ضرورت کا عام طور سے اشتہار کرنا ضروری نہیں معلوم ہوتا۔ صاحب باغ کی خریداری کا جب تک خیال تھا اور وقت تک بے انتہا قیمت اوس کی مانگی جاتی تھی

---

ہ مولوی سمیع اللہ خاں ۱۸۳۴ء میں دہلی میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم کے بعد عربی علوم کی تحصیل مولوی مملوک علی سے کی اور معقول کی کتابیں مفتی صدر الدین آزردہ سے پڑھیں آزردہ، مولوی سمیع کی ذہانت و فطانت پر ناز کرتے تھے اور کہا کرتے تھے کہ "میرا جانشین سمیع اللہ ہوگا " مولوی سمیع اللہ کی علمیت کا اعتراف کرتے ہوئے مولوی حبیب الرحمن خاں شروانی لکھتے ہیں "سید احمد خانی جماعت میں صرف دو بزرگوار ایسے تھے جن پر صحیح معنوں میں لفظ عالم کا اطلاق ہوتا تھا اول مولوی سمیع اللہ خاں ثانیاً نواب سید مہدی علی خاں مرحوم " مولوی سمیع اللہ خاں ۱۸۸۹ء تک سرسید کے حامی و مددگار رہے اور انکے ہر کام میں بیش از بیش حصہ لیا انھوں نے سائنٹیفک سوسائٹی کی نظامت کے فرائض انجام دیئے اور جب ۱۸۷۳ میں سید محمود نے مدرسۃ العلوم کی اسکیم پیش کی تو اسے عملی شکل دینے میں مولوی سمیع اللہ نے گرانقدر خدمات انجام دیں۔ سر ولیم میور نے ۲۴ مئی ۱۸۷۵ء کو مدرسہ کا افتتاح کرتے ہوئے کہا " مولوی سمیع اللہ خاں نے دل و جان سے اس مدرسہ کی ترقی کے لئے کوشش کی اور اسکی تمام پیشرفت انھیں کی مرہون منت ہے "۔ ۱۸۸۹ء میں ٹرسٹی بل کے مسئلہ پر سید اور مولوی سمیع اللہ کے مابین اختلاف پیدا ہوا اور انھوں نے مدرسۃ العلوم سے علیحدگی اختیار کرلی۔ لیکن ملک و قوم کی بہبودی کا جو جذبہ سرسید کے حلقۂ اثر میں آنے کے بعد پیدا ہوگیا تھا اس نے انھیں نچلا بیٹھنے نہ دیا اور الہ آباد میں انھوں نے مسلم بورڈنگ ہاوس قائم کیا۔ مولوی سمیع اللہ خاں کا خیال تھا کہ اس قسم کے ہاسٹل ملک کے مختلف شہروں میں قائم کئے جائیں گو یہ اسکیم بروئے کار نہ آسکی لیکن آج بھی اس منصوبہ کی اہمیت جوں کی توں قائم ہے۔

اب جب سے انکار کر دیا ہے متعدد چٹھیاں اور پیام اوس کے میرے پاس آ چکے ہیں اور کم پیچ دینے
وہ راضی ہے جو نقشہ مکان کا بنایا جاوے وہ اول میرے پاس بھیج دیجئے ماد نس صاحب بھی اوس کو
چاہتے ہیں ایسا نہ ہو کہ آپ جلدی سے اوس کو گورنمنٹ میں بھیج دیں جو کچھ ردو قدح اوس پر ہوتی ہو وہ
پہلے ہو جانا چاہیے - سید محمود یہاں سے کل چلے گئے - میں خود مسٹر اسٹونی صاحب سے یہ تعمیل آپ کے ارشا
کے نام کوٹھی کے مالک کا پوچھوں گا اسکول اور بورڈنگ ہوس کے شاگرد پیشہ کے مکان اکثر منہدم
ہو گئے پرسوں سے دیواروں کی درستی اور چھپر وغیرہ کی شروع کراؤں گا ہولاسے مستری نے ایک
نقشہ آپ کے حکم کے موافق آپ کے پاس بھیجنے کو مجھے دیا ہے وہ میں بھیجتا ہوں مکانات منہدم
اور باقی ماندہ کا نشان نقشہ پر ملے گا بورڈنگ ہوس چند طالب علموں کے رہنے کے لئے ناکافی -
لیکن میرا خیال یہ ہے کہ زیادہ طالب علموں کے آنے کی امید ہے جن کے واسطے یہ بالکل ناکافی
ہے کم سے کم بالفعل میری رائے میں یہ کرنا چاہیے کہ جو مکان گورنر کے لئے بنانا تجویز ہوا ہے
اوسی کے متصل جو اس وقت ایک مکان نامناسب طور سے بنا ہوا ہے وہ بطور کمروں کے بنا دیا
جو چار لڑکوں کے لئے کافی ہو سکے - شیعہ مدرس اس وقت تک کوئی تجویز نہیں ہوا ہے میں نے ر
باقر علی خاں اور حکیم امجد علی خاں تحصیلدار متھرا اور مرزا عابد علی بیگ صاحب کو اس باب میں لکھا
کہ ایک ایک پرت روداد کا آپ بھی اون کے پاس بھیج دیں. عربی مدارس اہل سنت کے واسطے
سائے میں مولوی لطف اللہ صاحب مناسب ہیں لیکن میں نے سنا ہے کہ نواب محمود علی خاں اپ
چندہ بھیجنے میں اس وجہ سے تامل کر رہے ہیں کہ وہ مولوی سراج الحق کو مقرر کرانا چاہتے ہیں
لیکن مجھ تک ابھی پیام نہیں آیا ہے - مولوی لطف اللہ تقرر پر راضی ہیں لیکن جو تنخواہ صہ میں
مقرر کرنی چاہتا ہوں اوسکی مقدار میں شاید اونکو عذر ہو گا - محمد یوسف چندہ کے مدرسہ سے پہلے او
کو صہ دیتے تھے اور مہینہ دو مہینہ سے للعہ کر دیئے ہیں اگرچہ میں نے مولوی لطف اللہ کو اس بات کی ترغیب
کر دی ہے کہ اس مدرسہ میں اون کی محنت پر اون کی تنخواہ کا اضافہ ہو سکے گا اور اگر وہ سلسلۃ التعلیم کی
کتابیں تالیف کر سکیں جس کا اون کو کافی موقع مل سکتا ہے تو اوس کے معاوضہ سے جو کمیٹی اون کے
واسطے تجویز کرے اونکو معتد بہ فائدہ ہو جاوے گا لیکن ابھی یہ معاملہ صاف نہیں ہوا دو تین روز میں
طے ہو جاوے گا - مدرس انگریزی منشی ذکاء اللہ صاحب نے بذریعہ اپنے خط کے میرے پاس بھیجا ہے ان
کا نام ابوالحسن ہے ایف اے کلاس تک بریلی کالج میں تعلیم پائی ہے - بی اے کی ڈگری کے واسطے میو
کالج میں کئی سال تک پڑھا - سید محمود و منشی محمد ذکاء اللہ دونوں اون کی نسبت یہ رائے دیتے ہیں

کہ اون کی لیاقت نہایت عمدہ ہے سید محمود یہ کہتے ہیں کہ منقولات میں سے ہے کہ ایسا آدمی اس مدرسہ کے واسطے دستیاب ہوگیا ۔ منشی ذکا اللہ اون کی ریاضی کی بالخصوص تعریف کرتے ہیں بی اے میں اون کا فیل ہو جانا صرف اون کی بدقسمتی خیال کی جا سکتی ہے میرے پاس یہ آئے اور تین چار روز رہے آدمی نیک بخت معلوم ہوتے ہیں۔ سب سے زیادہ جو اونکی حالت اس مدرسہ میں لائق پسندیدگی کے ہوگی وہ یہ ہے کہ نماز کے بڑے مستعد ہیں ۔ ص ماہوار پر یہ راضی ہو گئے ہیں ۔ سید محمود و منشی ذکاء اللہ کی یہ رائے ہے کہ بالفعل ہیڈ ماسٹری کا کام بھی یہی کریں اور مدرسہ میں انگریزی کی ضرورت نہیں ہے ۔ لیکن میری رائے اس کے مخالف ہے یہ بات بھی میں قبول کرتا ہوں جیسا کہ وہ کہتے ہیں کہ بالفعل ایسے کلاس موجود نہیں ہونگے جس کو انگریزی تعلیم دے لیکن بلحاظ عام انتظام اور وقعت مدرسہ کے جو اول مدرسہ کے آغاز میں زیادہ تر قابل لحاظ ہے ایک انگریز ماسٹر کا ہونا ضروری ہے اور ص مکان کے بانا ہے وہ عمدہ آدمی ہے ۔ وہاں کا وقت قریب ہے میں اگرچہ جاتا ہوں وہاں سے واپس آکر اور امور لکھوں گا آپ ان امور پر غور فرما کر مجکو اپنی رائے سے مطلع فرمائیں ۔		محمد سمیع اللہ

۶ مارچ ۱۸۷۵ء

(۲)

جناب قبلہ و کعبہ

تسلیم ۔ کنکر والا آگرہ چلا گیا ہے شاید آج کل میں آوے گا اس لئے ٹھیکہ کا معاملہ ہوا ہے ۔ کمہاروں کو بلایا تھا چھ لاکھ اینٹیں شروع بیساکھ میں وہ دینے کا اقرار کرتے ہیں طول اون اینٹ کا دس انچہ اور عرض پانچ سے کچھ کم اور موٹائی سوا دو انچہ ہے ۔ نرخ معہ ڈھلائی سوا فی ہزار قرار پایا ہے ۔ آپ نے شاید اون سے آٹھ روپیہ ٹھہرائے تھے مگر اونھیں کمہاروں کا بیان ہے اب نو پر ٹھہر گئے ہیں اگر ہم اپنی تجویز کے موافق جیسا کہ آپ نے لکھا ہے اون سے اینٹیں بنوائیں تو زیادہ سو روپیہ فی لاکھ دینے کو کہتے ہیں لیکن برسات میں تیاری انکی ناممکن ہے کنواد میں پژاوہ چڑھانے کا وہ وعدہ کرتے ہیں ۔ اگر ہم اپنی نج کا بھٹہ خود لگانا چاہیں تو اینٹ پاتھنے والی اور بھٹہ لگانے والے اور اور سامان تیار ہو سکے گا لیکن نہایت مشکل ہوگی اور میری یہ رائے ہے کہ صرف بھی بہت پڑے بالفعل چھ لاکھ اینٹیں جس کا وہ وعدہ دینے کا کرتے ہیں لے لینی مناسب ہوں گی ۔ آپ کی سب باتوں کا جواب ہو چکا اب چند باتیں میں پوچھتا ہوں اون کے جواب سے مطلع فرمائیے

۱ ۔ مدرسہ ماتحت کے لئے کس قدر روپیہ ماہوار خرچ کو صدر کمیٹی دے سکتی ہے

۱- آمدنی صدر کمیٹی کی کس کس میعد سے کس کس قدر ہے اتنی تو میں جانتا ہوں نواب رام پور ماہ مارچ
آمدنی نوٹ خرید کردہ کیمیٹی بابت ... ماہ سے کر کم
کرایہ کوٹھی مارشل صاحب ۵
اس کے سوا کس قدر اور ہے سر سالار جنگ سے اس معاملہ میں کیا طے ہوا اس بات کو پہلے سوچ لینا چاہئے کہ مدرسہ ماتحت کے اخراجات کے سوا کچھ اور روپیہ بھی بچنا چاہئے جو تعمیر مدرسہ میں کام آوے اور کام تعمیر کا چلا جاوے۔ اگر ہیڈ ماسٹر بالفعل انگریز نہ بھی رکھا جاوے گا تاہم چار سو روپیہ ماہوار سے کسی طرح کم خرچ نہیں ہوسکتا۔
۵ کرایہ ماہ فروری مارشل صاحب نے میرے پاس بھیج دیئے ہیں رسید اون کو کمیٹی سے بھجوا دیجئے۔

محمد سمیع اللہ

۱۴ مارچ ۱۸۷۵ء

(۲)

قبلہ و کعبہ

تسلیم - کل کے خط میں جس قدر طالب علم میں نے لکھے ہیں اون کے سوا چار طالب علم اور داخلہ کے لئے تیار ہیں دو شاہجہاں پور سے آئے ہیں ایک دہلی کا آیا ہوا ہے ایک مولوی الطاف حسین کا لڑکا داخل ہونا چاہتا ہے لیکن جتنے اب آئے ہیں اون کا خیال یہ ہے کہ ہماری تنخواہ مقرر ہوجاوے مدرسہ نہیں ہے محتاج خانہ سمجھ لیا ہے اس وقت تک میری یہ رائے ہے کہ چوتھی کلاس تک اچھی طرح سے جو طالب علم پڑھ سکیں اونکو پانچ روپیہ کی اسکالرشپ دی جاوے بلکہ اگر آپ سے میں نہ ڈرتا تو یہ کہتا کہ تیسری کلاس میں دیا جاوے اور دوسری کلاس میں اور انتہا آٹھ تک کلاس میں سات روپے کی اسکالرشپ دی جاوے اور فرسٹ کلاس اور غایت الخلیق موافق آپ کے خیال کے سکنڈ کلاس میں جو لڑکا اچھا پڑھے اوس کو ... کی اسکالرشپ دی جاوے مہدی حسن ایک طالب علم بدایوں سے آیا ہے جس نے آپکو بھی لکھا تھا اور آپ نے اوس کو مجھ سے خط کتابت کی ہدایت کی تھی اوس کی تحریر سے معلوم ہوا تھا کہ وہ تھرڈ یا فورتھ کلاس میں پڑھنے کے لائق ہے لیکن اب جو وہ آیا ہے تو وہ پانچویں کلاس میں ہماری ہاں داخل ہوا ہے میرا ارادہ ہے کہ اوس کو بھی اسکالرشپ نہ دوں مولوی الطاف حسین کا لڑکا بھی اسکالرشپ پانچ روپیہ کی مانگتا ہے اور فیس سے برارت چاہتا ہے اور منشی ذکاء اللہ صاحب کی تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ چوتھی یا پانچویں جماعت انگریزی میں دہلی میں پڑھتا ہے جو ہماری ہاں کی چھٹی یا پانچویں ہوگی میں اوس کو

..یہی جواب دوں گا کہ ایسا نہیں ہو سکتا اگر اس وقت عموماً بلا تمیز کے بیس اسکالرشپ تقسیم کردی جاویں تو پھر اگر کوئی لایق آدمی دستیاب ہوگا تو اوس کے لئے کیا بندوبست ہوگا - آپ کو طالب علموں کے کمی کا خوف ہے لیکن مجھکو ذرا خوف نہیں ہے میرے کان میں ہر طرف سے یہی آواز آتی ہے کہ لڑکوں کو علی گڈھ اسکول میں بھیجو بالفرض اگر پانچ روپیہ کی اسکالرشپ کسی کو دی جاوے تو وہ بورڈنگ ہوس میں رہنا چاہتا ہے جس کے صرف کھانے کی مقدار پانچ روپیہ ہے فیس داخلہ بورڈنگ ہوس اور فیس مدرسکی اور کتابوں کی قیمت اور کپڑہ وغیرہ کا خرچ مزید برآں - اب میں نے اسی لحاظ سے کہ پانچ روپیہ فیس زیادہ ہے (گو آپ پندرہ روپیہ تجویز کرتے ہیں) یہ ارادہ مستحکم کرلیا ہے کہ رسل گنج میں ایک مکان بہ کرایہ لیا جاوے اور عام طالب علم جو خرچ کی کفایت چاہتے ہیں وہ اوس میں رہیں غالباً انکے کھانے کی مقدار فی کس تین روپیہ سے کچھ کم ہی ہوگی جو لڑکے معزز مالداروں کے آویں گے وہ بنگلہ میں رہیں گے اون سے خرچ زیادہ لیا جاوے گا۔ ضیاء الحسن اور فیض الحسن کے معاملہ میں میں کل کے خط میں لکھ چکا ہوں اس کا جواب جلد دیجئے اور ایسے بچوں کو اگر اسکالرشپ دی جاوے تو ہماری کمیٹی کے ممبروں میں برے خیالات پیدا کریں گے ۸ - ۷ طالب علم تین چار روز میں اور داخل ہو جاویں گے یکم جولائی تک چالیس بلکہ شاید اس سے بھی متجاوز طالب علم ہوں گے یہ ایک ایسا کام ہے جس میں بہت جلدی کرنی نہیں چاہئے رفتہ رفتہ ترقی مستحکم ہوتی ہے بہ نسبت اوس ترقی کے جو دفعتاً ہو -

اب ایک اور امر اہم پوچھتا ہوں ششماہی میں جو پڑھائی ہر ہر درجہ میں اس مدرسہ میں ہوگی وہ بلحاظ اس کے کہ جدید مدرسہ ہے اس قدر قابل بھروسہ کے نہ ہوگی کہ سرکاری ہائی اسکولوں کے ساتھ میں جنہوں نے سال بھر تک اپنی کلاسوں میں پڑھا ہو ہماری مساوی کلاس کے طالب علم امتحان میں اعلیٰ درجہ کے نکلیں پورا انتظام پڑھائی کا ۶ مہینہ میں ہوگا اس لئے کہ جدید طالب علموں کے روزانہ داخل ہونے سے ہر روز جماعتوں کا اولٹ پولٹ ہوتا ہے اس لئے میری رائے یہ ہے کہ ہمارے مدرسہ کا امتحان اس سال نہ لیا جائے بطور خود لینے کا مضائقہ نہیں لیکن سرکاری مدارس کے ساتھ نہ ہونا چاہئے وہاں ۱۸۷۶ء سے برابر امتحان لیا جاوے اس میں آپ کی کیا رائے ہے اگر آپکی رائے مجھ سے متفق ہو تو وقت مناسب پر کمیٹی میں اس بات کو پیش کرنا چاہئے -

حساب جو آپ نے بھیجا ہے اوس میں مجھ کو کچھ غلطی معلوم ہوتی ہے فیاض علی خاں کی رقم پانچ سو روپیہ کی بجد وصول مندرج نہیں ہے جو رقمیں کہ متفرق دس دس پانچ پانچ روپیہ کے میرے پاس سے آپ خود لے گئے اوس کو بھی مرے ہی نام باقی نکال کر قائم کردیا ہے پہلے یہ بتائیے کہ آپ کو کس قدر روپیہ سب کمیٹی کے چندہ سے وصول ہوا ہے اور کس قدر زر وصولی میں سے میرے پاس رہا ہے جب تک یہ بات معلوم نہ ہو حساب کی صحت نہیں ہو سکتی -

شیخ الٰہی بخش وثیقہ مجسٹریٹ نے پانچ روپیہ کا اسکالرشپ ایک سال کیلئے مقرر کیا ہے انگریزی کی تعلیم کے لئے مہینہ قریب ختم کے ہے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تنخواہوں کے بل کا ایک نقشہ چھپوا لیجئے جو بھر کر یہاں سے بھیج دیا جایا کرے گا سوائے اخراجات معینہ ماہوار کے متفرق اخراجات کس صیغہ سے دیئے جاویں گے متفرق اخراجات سے مراد اخراجات وقت پنکھا کشوں کی تنخواہ ہے جو اس وقت دو ہیں اور ہیڈ ماسٹر کے آنے کے بعد تین ہو جاویں گے پتھر کے ایک ڈھلائی ۹ پائی فی میل ہردوا گنج سے زمین مدرسہ تک اجرت قرار پائی ہے اس کی اجرت کس صیغہ سے دی جاوے آپ زر ڈھول یہاں کا تو مانگتے ہیں گرہ سے کچھ نہیں دیتے صاحب کو میں نے لکھ بھیجا ہے کہ کمشنر صاحب کا بنگلہ پچاس روپیہ ماہوار پر مل سکتا ہے اسٹوڈنٹ اسی بنگلہ کے ساٹھ روپیہ دیتے تھے اس وقت تک وہ بنگلہ خالی ہے ۳۰ جون کو امید ہے کہ مسٹر سڈن ہیڈ ماسٹر آجاویں گے بجائے سکنڈ ماسٹر کے واسطے میں نے اون کے افسر کو چٹھی لکھ بھیجی غالباً ایک دو روز میں جواب آجاوے گا بجائے اس نے خود بھی اسی افسر کو چٹھی لکھی ہے اور وہ بالکل یہاں آنے کو تیار ہے اب سکنڈ ماسٹر کی زیادہ ضرورت ہے طالب علم زیادہ ہو گئے ہیں ۔ والسلام

محمد سمیع اللہ

۲۲ جون ۱۸۷۵ء

# خط حاجی محمد اسمٰعیل رئیس دتاولی[1]

(۱)

مڈلینڈ گرینڈ ہوٹل
لندن

۴ جنوری ۱۸۷۰ء

جناب مخدومی و معظمی

دو جھاڑ اور آٹھ دیوار کے لیمپ میں نے ڈائننگ روم یعنی سالانہ منزل کے واسطے خریدی ہیں اور اونکو مسرس ہنری ایس کنگ کے سپرد کر دیا ہے اور اونکو ہدایت کر دی ہے کہ وہ اون کو آپ کی خدمت میں روانہ کر دیں ۔

---

[1] سر سید کے مخلص دوستوں میں حاجی محمد اسمٰعیل ابن منیف احمد خاں رئیس دتاولی بھی شامل ہیں ۱۸۶۷ء میں

(باقی اگلے صفحہ پر ملاحظہ کریں)

اگرچہ انکے تخمینہ کے مواقف تین پونڈ آگ بوٹ بیمہ وغیرہ کے خرچ کے واسطے بھی مسٹر ہنری ایس کنگ کے سپرد کردی ہیں لیکن اگر اس سے کچھ زیادہ راستہ کا خرچ پڑے تو آپ وید یں جس کو میں انشاء اللہ ادا کردوں گا - امید ہے کہ کمیٹی میری اس تذکر کو قبول کرے گی

اس سفر میں ایک بات نہایت افسوس کی ہوئی وہ کیا کہ آپ کا عنایت فرمودہ ترپوش رکھنے کا بکس آسٹریا میں کسی جگہ رہ گیا - یہ آپ کی نوازش کا یادگار میرے پاس تھا - جس کو میں نہایت باعث فخر جانتا تھا اور اوس کو بہت عزیز رکھتا تھا اور زیادہ تر افسوس یہ ہے کہ ایسے زمانہ میں یہ گم ہوا جس زمانہ میں آپ نے بالکل مجھ کو یاد کرنا چھوڑ دیا ہے

آپ کا دل سے نیاز مند اور تابعدار
اسمٰعیل

## خط سید زین العابدین [1]

(۱)

مراد آباد
۲۵ جنوری ۱۸۸۵ء

جناب من - تسلیم - مجھے نہ معلوم تھا کہ جس روز آپ نے جلسہ کا دن قرار دیا تھا وہ تعطیل کا دن ہوگا اس لئے میں نے آپ کو لکھ بھیجا تھا کہ میں نہیں آسکتا - مگر اس وقت نقشہ تعطیل

---

(بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ) دتاؤلی میں پیدا ہوئے - بزم سرسید کا ہر فرد کسی نہ کسی حد تک سرسید کے خیالات کا ابلاغ کرنے کی کوشش کرتا تھا لیکن حاجی محمد اسمٰعیل کو سرسید کے سیاسی اور مذہبی افکار سے جو اتفاق تھا وہ شاید کسی اور کو نہ تھا مدرستہ العلوم میں سرسید میموریل فنڈ وغیرہ کا قیام انہیں کی کوششوں کا نتیجہ تھا - اردو میں سرسید کی پہلی سوانح عمری حاجی اسمٰعیل کی تحریک پر مولوی سراج الدین احمد ایڈیٹر مور گزٹ نے لکھی - اپنے آخری ایام میں جب سرسید مدرستہ العلوم کے فنڈ میں غبن اینٹونی میکڈانلڈ اور ابنائے وطن کی اردو دشمنی اور سید محمود کے سوء مزاج کے باعث دل گرفتہ ہوئے تو حاجی محمد اسمٰعیل سرسید کو اپنے گھر لے گئے اور وہیں سرسید کا انتقال ہوا

[1] سید زین العابدین - مچھلی شہر ضلع جونپور میں ۱۴ جون ۱۸۳۲ء کو پیدا ہوئے - ان کے والد مولوی محمد حسین

دیکھنے سے وہ میرا خیال غلط ہو گیا اب میں ضرور حاضر ہوں گا اور عرصہ اپنے ہمراہ لاؤں گا اور شاید عزیزی محمد احسن بھی میرے ساتھ آویں۔

آپ کا نیازمند
زین العابدین

## خط راجہ جے کشن داس[1]

(۱)

جناب مولوی صاحب مخدوم و مکرم و قدردان من سلامت

تسلیم۔ میں دلی شکرگزاری کے ساتھ آپ کے عنایت نامہ مورخہ ۳۱ جولائی کی رسید کا اقرار کرتا ہوں۔ اس بات سے سب کو پورا اتفاق ہے کہ ہندو مسلمانوں کا نفاق دونوں کو خصوصاً ہندوؤں کو ذلیل و خوار کرے گا

---

(بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ) شہزادگان دہلی کے اتالیق تھے۔ زین العابدین کی تعلیم اس زمانہ کے رواج کے مطابق ہوئی ۱۸۵۵ء سے ملازمت کا آغاز ہوا اسی زمانہ میں سرسید سے ملاقات ہوئی اور جلد ہی وہ سرسید کے حلقۂ اثر میں آگئے سائنٹیفک سوسائٹی جو علی گڑھ تحریک کا نقطۂ آغاز ہے اس کے سکریٹری کچھ دنوں سید زین العابدین بھی رہے۔ انھوں نے اپنی بساط کے مطابق مدرسۃ العلوم کے چندہ اور دوسرے کاموں میں حصہ لیا۔ مولوی بشیر الدین ایڈیٹر البشیر اٹاوہ مولوی زین العابدین کے بارے میں لکھتے ہیں " مولوی زین العابدین کی ذات محبت و فداکاری کا پیکر جمیل تھی یہ گویا سرسید میں اس قدر کھو گئے تھے کہ من تو شدم تو من شدی کا نقشہ نظر آتا تھا سرسید بھی انھیں بے انتہا چاہتے تھے اور زینو کہہ کر پکارا کرتے تھے " زین العابدین کو سرسید ایک خط میں لکھتے ہیں " مجھ کو تمہارے چلے جانے سے جو رنج ہے وہ لکھا بھی نہیں جا سکتا۔ زبان کھجلاتی ہے اور کوئی یہاں نہیں کہ اسکو برا کہوں، دل میں غصہ آتا ہے اور کوئی نہیں جس پر غصہ نکالوں، ہاتھ کھجلاتے ہیں اور کوئی یہاں نہیں جس کو ماروں۔ حقیقت میں تمہارے جانے سے مکان سونا نہیں ہوا بلکہ دل سونا ہو گیا ہے صبح کو اٹھ کر خدا یاد نہیں آتا مگر تم یاد آتے ہو " کہا جاتا ہے کہ سرسید اور زین العابدین جب تک علی گڑھ میں رہتے صبح کی چائے ساتھ پیتے تھے۔ سرسید کے انتقال کے بعد بھی زین العابدین کا یہ معمول تھا کہ وہ روزانہ صبح سرسید کے مقبرہ پر فاتحہ پڑھنے آتے اور مقبرہ کے اندر جا کر بیٹھتے تھے۔ زین العابدین فطرتاً زندہ دل اور ظریف تھے جب بھی سرسید اپنی قوم کی فکر میں مغموم ہوتے زندہ دل زین العابدین اپنی زندہ دلی سے انکی فکر رفع کرتے اور ان میں نیا عزم و ارادہ پیدا کرتے

[1] راجہ جے کشن داس مرادآباد کے رہنے والے تھے۔ ۱۸۵۷ء میں انھوں نے انگریزی حکومت کی نمایاں خدمت انجام دی جس کے صلے میں

(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

جس سے مروجہ رسم ورواج وذات پات کے بکھیڑے نے ہر شخص کو نفاق کی صورت تیار کیا ہے اور ایک فرقہ والا دوسرے فرقہ کو چار سے بدتر خیال کرتا ہے۔ ارحم الراحمین اہل ہند پر رحم فرمائے اور ہندوؤں اور مسلمانوں کو اتحاد و انسانی ہمدردی کی توفیق عطا فرماوے۔ دو قطعہ نصف نوٹ تعدادی دو سو روپیہ منجملہ چندہ اسٹریچی ہال ارسال ہیں۔ براہ عنایت رسید لطف فرمائیں کہ نصف نوٹ بھی روانہ کئے جاویں۔ آپ سے ملنے کو دل بہت چاہتا ہے دیکھنا چاہئے کہ کب زیارت نصیب ہوتی ہے۔ میں امید کرتا ہوں کہ آپ اچھی طرح سے ہیں۔ زیادہ نیاز۔

خاکسار جیکشن داس

۳ ستمبر ۱۸۸۵ء

از بنارس

# خطوط سید علی بلگرامی[۱]

(۱)

ہیمکنڈ

۷ار نومبر ۱۸۹۱ء

مخدومی و معظمی

میں نہایت سخت نادم ہوں کہ آپ کے بزرگانہ عنایت ناموں کا جواب اس وقت تک نہیں لکھ سکا۔ میں اس عرصہ میں برابر سفر میں رہا اور اطمینان سے بیٹھنے کا اتفاق نہیں ہوا۔

---

(بقیہ حاشیہ ملاحظہ کریں) انھیں میونٹی میڈل اور سی۔ ایس۔ آئی کا خطاب ملا۔ راجہ جے کشن داس نے بھی سر سید کے اثر سے متعلق سماجی فلاح و بہبود کے کام انجام دیئے۔ سر سید اور راجہ جیکشن داس میں برادرانہ مراسم تھے۔ راجہ صاحب کے لئے سر سید نے اپنے مکان میں ایک علیحدہ باورچی خانہ بنوایا تھا اور جب وہ سر سید کے یہاں قیام کرتے تو اپنا کھانا خود تیار کرتے تھے۔ ۱۸۶۶ء میں جب علی گڑھ سے سر سید کا تبادلہ بنارس ہوا تو سائنٹفک سوسائٹی کے سکریٹری راجہ جے کشن داس مقرر ہوئے اور ۱۲ر فروری ۱۸۷۴ء تک یہ خدمت انجام دیتے رہے ان کی خدمات کے اعتراف میں انھیں سوسائٹی کا لائف آنریری کو پریسیڈنٹ بنایا گیا۔

[۱] سید حسین بلگرامی کے چھوٹے بھائی مولوی سید علی بلگرامی ۱۰ر نومبر ۱۸۵۱ء کو پیدا ہوئے انھیں یورپ اور ہندوستان کی کئی زبانوں پر عبور حاصل تھا۔ ۱۸۹۳ء میں شمس العلماء کا خطاب ملا۔ ۱۹۰۲ء میں کیمبرج یونیورسٹی میں مرہٹی زبان کے ریڈر ہونے اور انڈیا آفس لائبریری کے عربی، فارسی مخطوطات کی فہرست تیار کی۔ سید علی بلگرامی کی تصانیف و تراجم میں ذیل کی کتابیں مشہور

(بقیہ اگلے صفحہ پر)

میں آپ کی اس عنایت کا بدل مشکور ہوں کہ آپ نے مجھے ٹرسٹی مدرسۃ العلوم بنانے کا ارادہ فرمایا ہے اور مجھے جلسہ کانفرنس میں بھی یاد فرمایا ہے۔ لیکن جلسہ کانفرنس میں شریک ہونا نہایت دشوار معلوم ہوتا ہے کیونکہ ۱۶ ر دسمبر سے ۱۰ ر جنوری تک مجھے مدراس یونیورسٹی کے امتحانوں میں مصروف رہنا پڑے گا۔ اس سال میں بھی میرے پاس دو ایم اے کے پرچے ہیں اور ایک انٹرنس کا۔ انٹرنس کے پرچہ کا دن ۱۶ ر دسمبر ہے لیکن مدراس پریسیڈنسی اس قدر وسیع ہے اور اوس کے چند مقامات ریل سے اس قدر دور ہیں کہ حیدر آباد تک پرچے پہنچنے میں کم سے کم بارہ روز لگتے ہیں یعنی گویا جلدی سے جلدی ۲۵ ر دسمبر تک کل پرچے میرے پاس پہنچیں گے۔ پس ۲۶ ر دسمبر سے پہلے اپنی جگہ سے جنبش نہیں کر سکتا۔ پار سال بھی میرے دیر میں الہ آباد پہنچنے کی یہی وجہ ہوئی ورنہ میں جلسہ کانفرنس میں شریک ہو سکتا۔

مضمون البتہ میں لکھنے کی کوشش کروں گا۔ ابھی تک میں نے سوچا نہیں کہ کون سے مضمون پر میری تحریر ہوگی۔ یہ چند مضمون خیال میں ہیں

(۱) کتاب کلیلہ و دمنہ یہ کہاں سے آئی اور اس کی سرگذشت اور ضمناً اور حکایات و قصص کا ذکر جن کو مسلمانوں نے دوسری اقوام سے لیا ہے۔

(۲) مسلمانوں نے کن کن علوم کی کتابوں کا کن کن زبانوں سے ترجمہ کیا

(۳) زبان فارسی۔ فارسی قدیم ژند پہلوی پاژند فارسی جدید ان کے تعلقات آپس میں اور سنسکرت کے ساتھ۔

(۴) فلسفہ ابن رشد ترجمہ کتاب رینان

انشاء اللہ میں ان میں سے کسی ایک پر لکھوں گا اور حتی الامکان خود بھی کانفرنس میں حاضر ہوں گا۔ لیکن حاضری کا وعدہ نہیں کرتا

کانفرنس سال گذشتہ نے جس فرمائش سے مجھے عزت بخشی ہے اوس کا جواب علیحدہ بھیجتا ہوں۔

عریضہ

سید علی بلگرامی

---

(بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ) . ہیں - ۱- میڈیکل جورس پروڈنس۔ ۲۔ رسالہ در تحقیق تالیف کلیلہ و دمنہ۔ ۳- تمدن عرب - ۴- تمدن ہند وغیرہ۔

[illegible] میں جب سرسید حیدر آباد آئے تو سید علی بلگرامی نے انھیں اپنا کتب خانہ دکھایا اس میں دوسری کتابوں کے علاوہ ایک ایسی کتاب

(بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ کریں)

(۲)

ہمکنڈ
۵ ڈسمبر ۱۸۹۱ء

مکرمی و معظمی

والانامہ نے سرفراز کیا۔ قبل اس کے کہ میں کوئی جواب دے سکوں معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ کانفرنس کا جلسہ کن تاریخوں میں ہوگا اور ٹرسٹیوں کا جلسہ کب ہوگا اور اڈریس کس تاریخ کو دیا جاوے گا۔

مضمون میں نے لکھنا شروع کر دیا ہے اگرچہ مہلت بہت کم ہے لیکن امید ہے کہ ختم ہو جاوے گا۔

سارٹیفکٹ جو آپ نے میر شاکر علی صاحب کو مرحمت فرمایا ہے اوس کا بدل تشکریہ ادا کرتا ہوں اگر آپ آخر دسمبر تک الہ آباد میں تشریف رکھیں تو شاید میری فیلوشپ یونیورسٹی کے واسطے بھی تحریک کرنے کا آپ کو موقع ملے گا۔ سید محمود صاحب تو وہاں پر ہی ہیں اور میں سمجھتا ہوں کہ ہنٹ صاحب اور جسٹس اسٹریٹ بھی مدد کرنے سے انکار نہیں کریں گے۔ اور شاید اور انگریزی بھی جن سے میں الہ آباد میں ملا ہوں میری مخالفت نہیں کریں گے لیکن ان باتوں کو آپ خود جانتے ہیں۔

جناب سید محمود صاحب اور نواب وجیہہ الدین کو بہت بہت سلام پہنچے۔

سید علی بلگرامی

## خطوط جسٹس محمد شاہ دین[1]

(۱)

لاہور۔ ۳ اپریل ۱۸۹۴ء

مخدومی جناب سید صاحب السلام علیکم

یہاں لاہور میں افواہ ہے کہ آپ کے مجوزہ ڈیپوٹیشن کے ساتھ جناب سید محمود صاحب تشریف نہیں لاویں گے۔ خدا کرے یہ افواہ سچ نہ ہو کیونکہ آپ کے ہمراہ انکا تشریف لانا نہایت ضروری ہے اور یہاں کے انگریزی داں

---

(بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ) بھی تھی جس میں اندلس میں مسلمانوں کی بنوائی ہوئی عمارتوں کے نقشے اور اس سے متعلق بہت سی تصویریں تھیں۔ سر سید نے اس کتاب کی تعریف کی اور فرمایا کہ یہ کتاب اس قابل ہے کہ مدرسۃ العلوم کے کتب خانہ میں رہے تاکہ مسلمان دیکھیں (بقیہ حاشیہ اگلے صفحہ پر)

[1] یہ نمبر اگلے صفحہ پر دیکھئے)

نوجوان (ہندو اور مسلمان) انکے دیکھنے کے بہت مشتاق ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ اگر جناب سید محمود صاحب آپکے ساتھ تشریف لائے تو پنجاب پر اور خصوصاً لاہور کی تعلیم یافتہ پارٹی پر آپ کے ڈیپوٹیشن کا بہت بھاری اثر ہوگا اور اگر وہ تشریف نہ لائے تو بہت صاحبان مایوس ہوں گے۔ پس آپ انکو اپنے ہمراہ اگر ہو سکے تو ضرور لایئے۔ ان کی خدمت میں میری طرف سے بھی عرض کر دیجئے کہ ان کا پنجاب میں تشریف لانا ڈیپوٹیشن کی کامیابی کے لئے نہایت ضروری ہے۔

باعث افسوس ہے کہ جناب نواب محسن الملک بہادر آپ کے ہمراہ نہیں آ سکتے۔ یہاں کے لوگ ان کے دیکھنے کے بہت شائق ہیں اور انکے آنے سے آپ کے ڈیپوٹیشن کی رونق دوبالا ہو جاتی۔ اگر وہ بمبئی سے واپس آ سکیں تو انکو آپ ضرور ہمراہ لاویں

میرا ارادہ ہے کہ لاہور میں آپ کی تشریف آوری پر سٹریچی ہال کے لئے چندہ میں آپ کی نذر کروں۔ وہاں غالباً میرے نام کے لئے کوئی جگہ خالی ہوگی

خان بہادر محمد برکت علی خاں صاحب یہاں فراہمی چندہ کے لئے بہت کوشش کر رہے ہیں۔

ڈیرہ اسمٰعیل خاں میں میرے بڑے بھائی محمد ظہور الدین صاحب پلیڈر کی سعی سے چندہ جمع ہو رہا ہے۔

نیاز مند

محمد شاہ دین

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ سابق) اور عبرت حاصل کریں۔ سید علی بلگرامی نے سرسید کی رائے سے اتفاق کیا اور چلتے وقت وہ کتاب سرسید کی گاڑی میں رکھدی۔

لے جسٹس میاں محمد شاہ دین ہمایوں، باغبانپورہ، لاہور میں ۲ اپریل ۱۸۶۸ء کو پیدا ہوئے۔ شاہ دین پنجاب کے پہلے مسلمان تھے جو تعلیم کی غرض سے انگلستان گئے اور ۱۸۹۰ء میں بیرسٹر ہو کر ہندوستان واپس ہوئے۔ شرع محمدی میں انھیں مہارت حاصل تھی چنانچہ اسی بنا پر انھیں پنجاب ہائی کورٹ کا جج مقرر کیا گیا۔ شعر و شاعری کا بھی ذوق تھا۔ سرسید تحریک کے حامیوں میں تھے۔ ۱۸۹۴ء میں جبکہ انکی عمر ۲۶ سال تھی سرسید نے انھیں آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کا صدر بنایا۔ اہل پنجاب کی تعلیمی پیش رفت کے سلسلے میں شاہ دین نے نمایاں کارنامے انجام دیئے ہیں۔ انھیں خدمات کے اعتراف کے طور پر اقبال نے کہا تھا

اے ہمایوں زندگی تیری سراپا سوز تھی

تیری چنگاری چراغ انجمن افروز تھی

(۲)

لاہور - ۱۵ اکتوبر ۱۸۹۲ء

مخدوم بندہ و مخز قوم جناب سید صاحب السلام علیکم

جناب کا عنایت نامہ شرف صدور لایا - جواب عرض کرنے میں اس وجہ سے دیر ہوئی کہ میں ایک مقدمہ کی پیروی کے لئے بمقام چنیوٹ گیا ہوا تھا اور اس کے بعد بھی تین یوم کے لئے بمقام جالندھر جانا پڑا - محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا پریزیڈنٹ ہونا ایک ایسی بڑی عزت ہے کہ میں اپنے تئیں کسی حالت میں اس کے لائق نہیں سمجھ سکتا لیکن بایں خیال کہ آپ کے بزرگانہ حکم کی تعمیل نہ کرنا داخل گستاخی ہے مجھے جرأت نہیں کہ میں اس عزت کو قبول کرنے سے انکار کروں بہتر ہوتا اگر پنجاب کا کوئی اور بزرگ اس کام کے سرانجام کرنے کا ذمہ دار ہوتا مگر جس حالت میں آپ مناسب سمجھتے ہیں کہ میرے کمزور کندھوں پر یہ قوی بوجھ رکھا جائے تو میں بجز اس کے اور کچھ عرض کرنے کی جرأت نہیں رکھتا کہ میں آپ کے ارشاد کی تعمیل کرنے کو بسر و چشم تیار ہوں - میں ان بزرگوں کا بھی بہت ممنون ہوں جو کہ میرا پریزیڈنٹ ہونا پسند فرماتے ہیں -

نیاز مند
محمد شاہ دین

اگر میرا پریزیڈنٹ ہونا ممبران مینیجنگ کمیٹی منظور فرمادیں تو امید ہے جناب اس امر کی بھی جلدی اطلاع فرمادیں گے

(۳)

لاہور - ۱۰ فروری ۱۸۹۵ء

مخدومی مکرمی جناب سر سید احمد خاں صاحب بہادر

ایکے کانفرنس کے موقع پر مجھے اپنے چند احباب کے ساتھ آپ کے باغ متعلقہ بیت العلوم کے دیکھنے کا اتفاق ہوا میں نہایت خوش ہوا تھا کہ آپ کا باغ نہایت عمدہ حالت میں تھا اور خصوصاً بعض نہایت عمدہ قسم کے آموں کے درخت میں نے وہاں دیکھے ہیں - میرے عزیز میاں محمد شفیع صاحب بیرسٹرایٹ لا کے والد میاں دین محمد صاحب بھی اس وقت میرے ساتھ تھے جبکہ آپ کے باغ کی میں نے سیر کی تھی اور انہوں نے آپ کے آموں کا ذخیرہ ملاحظہ کیا تھا - چونکہ انکو آموں کے عمدہ درخت لگوانے کا نہایت شوق ہے

اور چونکہ آپ کے باغ میں لنگڑے کے چند پیڑ موجود تھے جو کہ آپ کے مالی کے قول کے موجب آپ بوقت ضرورت فروخت کر دیا کرتے ہیں اس لئے التماس ہے کہ اگر آپ لنگڑے کے کم از کم ۱۵ پیڑ فروخت کر سکیں تو میں نہایت ممنون ہوں گا۔ میرے عزیزوں کے ہاں چند باغ ہیں جن میں وہ اس قسم کے آموں کا ذخیرہ تیار کرنا چاہتے ہیں۔ اور یہاں پنجاب میں لنگڑے کے پیڑ بہت کم دستیاب ہوتے ہیں۔
نہایت خوشی کا مقام ہے کہ انجمن حمایت الاسلام لاہور کے سالانہ اجلاس پر نواب محسن الملک بہادر اور جناب والا کی قدمبوسی حاصل ہوگی
اس بات کے سننے سے نہایت افسوس ہوا ہے کہ جناب سید محمود صاحب آپ کے ہمراہ تشریف نہیں لا سکتے۔

نیازمند
محمد شاہ دین

(۴)

باغبانپورہ - لاہور
۲۷ر فروری ۱۸۹۵ء

مخدومی و مکرمی جناب سر سید احمد خاں صاحب بہادر
السلام علیکم - فرمائیے جناب کے مزاج اب کیسے ہیں امید ہے کہ جناب کی طبیعت اب بالکل درست ہوگی فرمائیے ریل کے سفر سے کچھ تکلیف تو نہ ہوئی تھی۔ یہاں آپ کے سب نیازمندوں کا خیال آپ کی فکر تھا تاکہ آپ بخیر و عافیت علیگڈھ تک پہنچ جاویں
جناب کو یاد ہوگا کہ میں نے تھوڑا عرصہ ہوا آپ کو ایک نیازنامہ آم کے درختوں کے متعلق لکھا تھا اور اس کے جواب میں آپنے فرمایا تھا کہ ان درختوں کے یہاں بھیجنے کی نسبت لاہور میں آکر فیصلہ کیا جاوے گا۔ یہاں چونکہ آپ کی طبیعت علیل ہوگئی تھی اس لئے اس امر کے متعلق میں نے آپ کو تکلیف دینا مناسب نہیں خیال کیا تھا - اب پھر آپ کی خدمت میں یہ نیازنامہ تحریر کر کے یاد دلانے کی تکلیف دیتا ہوں -
یہاں ہمیں لنگڑے کے ۱۵ درختوں کی ضرورت ہے جنکی قیمت جناب فرماتے ہیں ایک روپیہ فی درخت ہوگی انکو یہاں ارسال کرنے کے متعلق یہ عرض ہے کہ جتنے درخت آپ ہمیں عنایت کرنا چاہیں انکو

ایک ایک درخت ایک گملہ میں لگوادیں تاکہ قریباً ۷ ۔ ۸ روز کے لئے وہ درخت گملوں میں رہیں اور جڑ پکڑ جاویں اس کے لئے اگر پندرہ درخت ہوں تو پانچ پانچ گملے ایک ٹوکرے میں رکھ کر ہر ایک گملہ کے درخت کو ایک لکڑی سے سہارا دیا جاوے تاکہ درخت جنبش کھا کر ٹوٹ نہ جائے یا اس کی جڑ کمزور نہ ہونے پائے اسی صورت میں پندرہ گملے تین ٹوکروں میں رکھے جاویں گے اور وہ ٹوکرے بذریعہ ریل بہ آسانی آسکیں گے۔ اسی طریقے سے آم کے درخت سہارنپور اور دیگر مقامات سے منگوائے گئے ہیں۔ آپ براہ مہربانی اپنے مالی کو فرمادیں کہ وہ سارے خرچ کا حساب تبلادے اور آپ کے نوازش نامہ کے آنے پر قیمت درخت معہ دیگر خرچ کے ارسال کی جاوے گی۔ ریل پر آپ ان درختوں کو میرے نام بیرنگ ارسال فرمادیں۔

نیاز مند

محمد شاہ دین

## خطوط سید حسین بلگرامی [1]

(۱)

حیدرآباد دکن ۸ محرم الحرام ۱۳۰۶ھ

جناب مخدومی و مکرمی و مطاعی و معظمی

آپ کا مرحمت نامہ پہونچا۔ آپ نے اپنی فرط عنایت اور جوش محبت قومی سے میری نسبت اور میرے خط کی نسبت ایسے کلمات استعمال فرمائے ہیں کہ اگر میں اپنی ناچیز تحریر کی داد چاہتے ہیں انتہا سے زیادہ حریص

---

[1] سید حسین بلگرامی ابن سید زین الدین حسن اکتوبر ۱۸۴۲ء میں صاحب گنج ضلع گیا میں پیدا ہوئے ۱۸۶۶ء میں کلکتہ سے بی اے کی ڈگری لی اور لکھنؤ میں عربی کے استاد مقرر ہوئے۔ انھیں دنوں وہ لکھنؤ ٹائمز کی ادارت کی۔ ۱۸۷۳ء میں سید حسین بلگرامی سالار جنگ کی دعوت پر حیدرآباد چلے گئے۔ یہاں عربی کتابوں کی اشاعت کے لئے ایک ادارہ دائرۃ المعارف قائم کیا۔ سرسید نے جب قوم کو نئی زندگی کے قبول کرنے کی دعوت دی تو سید حسین نے لبیک کہا۔ انھوں نے یہی نہیں کہ تعلیمی امور میں سرسید کے افکار و خیالات کی تبلیغ کی بلکہ سیاسی امور میں بھی وہ سرسید کے ہم خیال اور ہم مسلک تھے۔ انھوں نے نہ صرف اپنی جیب سے مدرسۃ العلوم کی امداد کی بلکہ حکومت آصفیہ کو بار بار امداد کی ترغیب دی۔ وہ مدرسۃ العلوم کے ٹرسٹی، مسلم یونیورسٹی کے فیلو اور انڈیا کونسل کے ممبر تھے۔ ۳ جون ۱۹۲۶ء کو انتقال ہوا۔ امجد حیدرآبادی نے تاریخ وفات کہی

بلگرامی مولوی سید حسین
رفت در ظل حسین ابن علی

رحمت حق از لب امجد گفت
یا عماد الملک ادخل جنتی

ہوتا تو بھی اون سے میری غرض پوری ہو جاتی اور عالم کے تحسین سے مستغنی ہو جاتا۔

میرے خط سے جو کام لینا آپ مناسب تصور فرمائیں مجھ سے پوچھنے کی حاجت نہیں ہے۔ میں ایک تحریر اس باب میں اور بھی لکھنے والا ہوں انشاء اللہ آپ کی نظر سے گذرے گی مجھے امید توی ہے کہ اگر ہم سب لوگ باتفاق سعی و کوشش کریں تو یہ بلا ہمارے سر سے ٹل جائے گی۔ میرے نزدیک زیادہ تر ہندو رئیسوں کو اور عمائد کو ان میں شریک کرنا چاہیئے اور مسلمانوں کو اون سے علیحدہ نہیں کرنا چاہیئے۔ راجہ بھنگا کا رسالہ اس باب میں نہایت عمدہ ہے۔ مگر اشاعت کا محتاج ہے۔ میرا خط بھی جیسا چاہیئے شائع نہیں ہوا۔

اس بحث کو ہر وقت تازہ رکھنا مناسب ہے۔ کچھ نہ کچھ لکھتے رہنا چاہیئے۔ مولوی مہدی علی صاحب نے بھی اپنی رائے ظاہر کردی ہے اگرچہ بہت احتیاط کے ساتھ۔ اون سے بھی صاف صاف اس مقدمہ میں کلام کرانا چاہیئے ایسا ہو کوئی مصلحت خاص اون کو ساکت کردے۔ نواب سرسالار جنگ نے پونے کے مقام میں ایک اسپیچ میں اشارۃً اپنی رائے ظاہر کی ہے اون سے بھی مدد لینی چاہیئے۔ میں اون کو لکھتا ہوں۔

قواعد و ضوابط اسوسی ایشن کے پہنچے۔ بہت خوب ہیں۔ ۳ر اور ۴ر ستمبر کا بمبئی گزٹ اگر آپ نے ملاحظہ نہیں فرمایا ہے تو اون کو ملاحظہ فرمائیے۔ میرے نزدیک اوس کی رائے قابل غور کے ہے۔ فقط مخالفت کانگریس کافی نہیں ہے کچھ راستہ بھی بتانا چاہیئے۔ میں انشاء اللہ اپنی دوسری تحریر میں اس بابت کچھ لکھوں گا۔ راجہ امیر حسن خاں معلوم نہیں کس طرف ہیں۔ اون سے بھی مدد لینی چاہیئے۔ عجب یہ ہے کہ کانگریس والے کسی دلیل کا جواب نہیں دیتے۔ فقط گالیاں دیکر اپنے خصم کو ساکت کیا چاہتے ہیں۔ ہندو پیٹریٹ نے تو مذہبی تکرار چھیڑ دی ہے۔

آپ فرماتے ہیں کہ اگر کانگریس کو اپنے مقصوبات میں کامیابی حاصل ہوئی تو مسلمان برباد ہوجائیں گے میں عرض کرتا ہوں کہ گورنمنٹ برباد ہوجاویگی۔ معلوم نہیں گورنمنٹ کس خیال میں ہے۔ یہ میں نے مانا کہ بظاہر کوئی روک یا ممانعت نہیں کرسکتی مگر گورنمنٹ کے پاس بہت سے ذرائع اس قسم کے ہیں کہ جن سے یہ شورش فرو ہوسکتی ہے۔ جو کچھ ڈر ہے وہ خود انگلستان کے نادان ریڈیکل لوگوں سے ہے۔

بہرحال مجھ سے جو کچھ خدمت آپ لینا چاہیں میں حاضر ہوں۔ میرا قلم۔ میری زبان۔ میرا مال۔ میری جان تک حاضر ہے۔ زیادہ آداب و تسلیمات

سید حسین،

(۳)

حیدرآباد ۱۰ر اگست سنہ ۹۴ء

جناب مخدومی و مطاعی و معظمی دام مجدکم

محمد شاہ دین صاحب کا بہانہ بہت مبارک بہانہ تھا کہ اوس نے ایک مرحمت نامہ آپ کا مجھے پہونچایا۔ میں اسوقت چند کلمہ نہ فقط مرحمت نامہ کے شکریہ میں لکھتا ہوں بلکہ اس موقع کو ایک غرض شکایت میں صرف کرتا منظور ہے وہ یہ کہ آپ مجھ سے ایسے کلمات اور خطابوں سے یاد فرماتے ہیں کہ اون کا آپ کے قلم سے نکلنا مجھے محجوب کرتا ہے۔ آپ شاید نہیں جانتے ہیں کہ میں اپنے دل میں اور ایمان میں آپ کو کیا سمجھتا ہوں اور آپ کی نسبت کس قسم کے خیالا رکھتا ہوں۔ آپ کی وقعت اور عظمت میرے دل میں اوس سے زیادہ ہے کہ میں بیان کرسکوں۔ کوئی فرد بشر جو شاید آپ سے عقیدت درویشی رکھتا ہو وہ بھی آپ کو اس نظر سے نہ دیکھتا ہوگا اور یہ عقیدہ میرا اوس کام کا ماحصل ہے جو میرے نزدیک آپ نے ہماری قوم کے واسطے کیا ہے

پھر آپ خود انصاف فرمائیے کہ آپ کے اس قسم کے مخاطبت سے میں کیوں نہ محجوب ہوں۔

وظائف نظامیہ اس وقت تک جھگڑے میں پڑے ہیں لکھتے لکھتے تھک گیا مگر کچھ شنوائی نہیں ہوتی۔ اب کسی قدر امید ہے کہ یکسوئی ہوجائے

جہاں تک میں جانتا ہوں صاحب رزیڈنٹ بہادر باہر کے لوگوں کو مدد دینے کے مخالف ہیں۔

یہاں کا حال آپ پر روشن ہے۔ میں بھی سسک رہا ہوں معلوم نہیں اب کیا کایا پلٹتی ہے۔

سید محمود کو میری طرف سے پیار کیجئے اور گلے لگائیے اور فرمائیے کہ میں تحریر اپنی تمہارے پاس بھیجنے والا ہوں اپنی منتقدانہ رائے لکھنا۔ میں معمولی تعارف سے خوش نہ ہوں گا اور نہ خاموش رہوں گا۔

مولانا شبلی اور مولانا حالی اور مسٹر بک کو میرا بہت بہت سلام۔

آپ کا خادم دیرینہ

سید حسین

(۲۳)

حیدرآباد دکن ۲۵ اپریل ۱۸۹۵ء

جناب مخدوم مکرم و مطاع محترم دام مجدہ

مرحمت نامہ پہونچا۔ آپ کی تحریروں کو میں جس قدر زیادہ باعث فخر و مباہات سمجھتا ہوں شاید اوسکا اندازہ آپ نہیں فرماسکتے۔ ایک پرچہ بھی آپ کا لکھا ہوا مجھے عزت بخشتا ہے اور اوس کے شکریہ میں میری زبان قاصر ہے۔

نواب وقار الامراء بہادر نے میری ابتدائی تحریک پر حکم دیا تھا کہ بقایا وظائف نظامیہ ادا کردیا جائے

اور آئندہ کے واسطے مقدمہ تجویز و حکم کی غرض سے پیش ہو۔ چنانچہ میرے دفتر سے اس حکم کے بنا پر کئی مرتبہ رقم کے واسطے تحریک کی گئی اور ہزار خیراتی رقم بالا بالا آپ کی خدمت میں پہونچائی گئی۔

آئندہ کے بارے میں نواب صاحب کی رائے اچھی ہے۔ میں نے جناب کے تحریر کے موافق کیفیت ساری گوش گزار کر دی ہے اور نواب صاحب نے اقرار فرمایا ہے کہ میں وظائف بند نہ ہونے دوں گا۔ مگر جب تک کہ تحریری حکم نہ مل جائے اس کا اعتبار نہیں ہے یہاں بہت نا عاقبت اندیش اس قسم کے جمع ہیں جن کو علی گڈھ کی اعانت شاق ہے۔ بعضوں کو ذاتی خصومت آپ کے ساتھ ہے اور بعض باہر کے لوگوں کی اعانت کو فضول سمجھتے ہیں مگر خود نواب وقار الامرا بہادر کے خیالات روشن ہیں اور امید نہیں ہے کہ وہ اس معاملہ میں کسی طرح بخیل فرمائیں۔

واقعی فیس کی زیادتی مسلمان طلبہ کے حق میں نہایت مضر ہوگی۔ میں اپنے ذاتی تجربہ سے جانتا ہوں کہ طالب علمی کے زمانہ میں اگرچہ جناب والد مرحوم مجھے ساٹھ روپیہ ماہوار اخراجات کے واسطے عنایت فرماتے تھے مگر کالج کی فیس جو مجھے دینی پڑتی تھی وہ اس قدر گراں تھی کہ اگر مجھکو اول درجہ کا وظیفہ ہمیشہ نہ ملا ہوتا تو میرا کالج میں رہنا دشوار ہوتا۔ لا کلاس کی فیس ملا کر مجھے ۲۵ ماہانہ دینا پڑتا تھا مگر اول درجہ کا گورنمنٹ اسکالرشپ میٹرکولیشن کے بعد ۳۰ اور ایف اے کے بعد ۵۰ میں پاتا رہا اس وجہ سے مجھے کوئی دقت پیش نہیں آئی۔ غریب مسلمان طلبہ ہرگز سنگین فیس ادا کرنے کی استطاعت نہیں رکھتے اور میں نہیں سمجھتا ہوں کہ موجودہ وظائف بھی آپ کے واسطے کافی ہوں گے۔ اگر ممکن ہو تو اس کے علاوہ بھی کوئی فکر کرنی چاہیئے انشاء اللہ اس بارہ میں جو کچھ میرے ذہن میں آتا ہے میں عرض کروں گا۔ افسوس ہے کہ اصل درد کی کوئی تشخیص نہیں کر سکتا۔ ہزار میں ایک مسلمان بھی نہیں سمجھتا کہ ہماری ضرورتیں کیا ہیں اور علی گڈھ کا مدرسہ کیا کر رہا ہے۔ میرا عقیدہ اپنی قوم کے ساتھ اس گئے گذرے پر بھی ایسا واثق ہے کہ میرے نزدیک اگر تمام قوم اصل واقعہ کو برائی العین دیکھ سکے اور سمجھ سکے تو آپ کے مدرسہ کا مال بے طلب چندہ کی رقموں سے بھر جائے

یہاں کے کالج کو اس سال بی اے میں بہت نمایاں کامیابی ہوئی۔ ایک مسلمان لڑکا اول درجہ میں کامیاب ہوا اور طبیعیات اور کیمیا میں تمام یونیورسٹی میں اول رہا۔ اوس کے سوا تین طلبہ پورے طور سے کامیاب ہوئے۔ اور باقی بعض مباحث میں کامیاب ہوئے۔ باقی مباحث میں اسی سال کے آخر میں امتحان دیں گے۔ رفتہ رفتہ ترقی ہوتی جاتی ہے۔ باقی پولیٹیکل حالت یہاں کی ناگفتہ بہ ہے۔ شاید آپ خارجاً سنتے ہوں گے۔ خدا اس ریاست کو آفات سے محفوظ رکھے۔

آپ کا خادم دیرینہ
سید حسین

(۴)

پانچگنی ۵ رجون ۱۸۹۵ء

جناب مخدوم مطاع معظم دام مجدکم

عنایت نامہ پہونچا۔ چونکہ میں حیدرآباد چھوڑ چکا تھا اس واسطے لفافہ وہاں سے بہ تبدیل نشان یہاں بھیجا گیا۔ آپ نے جو کچھ میری میری حقیر اعانت مدرسے کی نسبت تجویز فرمایا ہے دراصل اوس کی اور میری وقعت سے بہت زیادہ ہے مگر آپ کی تحریر اس قسم کی ہے کہ ہم کو بجز اطاعت کے اور کوئی چارہ نہیں ہے کالج کی طرف سے جو عرضداشت اضافہ فیس کی بابت لکھی گئی ہے اوس کا بھی ایک چھپا ہوا نسخہ مجھے ملا اور میں نے اوسے از اول تا آخر دیکھا۔

فی الواقع نہایت عمدہ اور مدلل لکھا گیا ہے اور مجھے تو امید ہوتی ہے کہ وہ کارگر ہوگا۔ اور اگر کارگر نہ ہوا تو میرے نزدیک آپ کو ایک اور حملہ خیرخواہان قوم کے جیبوں پر کرنا چاہئے۔ مجھے پوری امید ہے اگر زیادہ نہیں تو ایک متوسط اور معتدبہ حدود تک کامیابی ضرور ہوگی۔ ایسے لوگوں کی تعداد جنہوں نے اپنے خردسالی کا کوئی حصہ علی گڈھ کالج میں صرف کیا ہے اب بہت زیادہ ہے اور یہ لوگ یقیناً اپنے اپنے مقدور کے موافق مدد کریں گے۔ میرے دو لڑکے اگرچہ ابھی تک ملازم نہیں ہیں محض کارآموز ہیں مگر کسی قدر تنخواہ اونکو ملتی ہے۔ میں فیس کے مقدمہ کو اونکے سامنے پیش کروں گا۔ یقیناً وہ بھی کسی قدر مدد کریں گے۔ زیادہ نہیں تو سردست دس روپیہ ماہانہ تو میں اون سے دلوا سکتا ہوں۔ دیکھئے انشاءاللہ میں حیدرآباد واپس جانے کے بعد اس بادہ میں اور بھی کوشش کروں گا۔ فیس کا اضافہ معاف ہو یا نہ ہو کسی قدر کوشش ضرور ہونی چاہئے۔

میں آئندہ جمعہ کے روز یہاں سے سوار ہوں گا اور انشاءاللہ ہفتہ کی شام کو حیدرآباد پہونچونگا۔

اس عریضہ کا جواب اگر لائق جواب ہو تو حیدرآباد ہی کو روانہ فرمائیے۔

"علی گڈھ کالج میگزین" میں نے اس وقت تک نہیں دیکھا۔ میرا بھی نام شریک فرمادیجئے اور ایک سال کی قیمت سے مطلع فرمائیے میں پیشگی بھیج دوں گا۔

فقط عریضہ نگار

سید حسین بلگرامی

(۵۱)

حیدرآباد ۱۹ دسمبر

جناب مخدومی مطاعی معظمی

نواب وقارالامرا اپنے بھانجے کو جن کی عمر سولہ برس کی ہے علی گڈھ بھیجنا چاہتے ہیں اور آپ سے دریافت فرماتے ہیں کہ آپ ان کو مدرسہ میں لے سکیں گے یا نہیں۔
یہ لڑکا مدرسہ عالیہ میں بورڈر تھا مگر بہت آوارہ اور نہایت خراب ہے۔ نواب صاحب نے مجبور ہو کر مدرسہ سے نکال لیا ہے اور اپنے پاس قید میں رکھا ہے۔ وہ چاہتے ہیں کہ اگر آپ اوس کو لے لیویں تو وہ اوس کے ساتھ یہاں کا کوئی نوکر بھی نہ بھیجیں۔ آپ اپنی مرضی کے موافق وہاں نوکر یا محافظ ضرورت کے موافق رکھ سکتے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ اس کا جواب جلد عنایت فرمائیں گے

نواب صاحب نے حکم دے دیا ہے کہ اس مرتبہ بقایا وظائف نظامیہ ادا کر دیا جائے اور سال آئندہ کے واسطے غور کیا جائے کہ یہ قایم رہیں گے یا نہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس وقت آپ کے ہاں سے ایک بل بقایات کی پیش ہو تو مناسب ہے اوس بل کی رقم بوثیقہ حکم نواب مدار المہام طلب کر لوں گا۔
آپ لوگوں نے رقم سہ ماہی پیشگی وصول کرنے کے بابت کیا فیصلہ فرمایا۔ میں نہیں سمجھتا ہوں کہ عموماً لوگ دے سکیں گے لوگ علی العموم اس قدر احتیاط اور پیش بندی کے عادی نہیں ہیں۔ غریبوں اور امیروں کو یکساں بنانے کے بارے میں کیا تجویز قرار پائی۔

آپ کا خادم
سید حسین بلگرامی

ڈاکٹر عبدالعلیم نامی بمبئی

# صوبہ بمبئی کے قدیم اردو مطابع و مطبوعات

## ۱۸۵۷ء سے قبل

راقم الحروف جس زمانہ میں "اردو ٹیچرز" پر گورنمنٹ آف مہاراشٹرز ارکائیوز میں کام کر رہا تھا اُسے بہت سے خوشگوار حقائق اور تلخ تجربات سے دوچار ہونا پڑا۔

میں نے خوشگوار کا لفظ اس لئے استعمال کیا ہے کہ ہمارے ریسرچ اسکالرز کے بہت سے فرائض برٹش اسکالرز انجام دے چکے ہیں اور اب ہمیں اس سے زیادہ فرض انجام دینا نہیں پڑتا کہ ہم انہیں ایک مقالے کی صورت میں پیش کردیں۔

عنوان بالا دیکھنے میں جس قدر آسان معلوم ہوتا ہے اُسی قدر مشکل بھی ہے کیونکہ عہدِ انگلشیہ میں اگر کسی زبان کی قدر و قیمت تھی تو صرف انگریزی کی۔ باقی زبانیں سیاسی بازی گری کا کرشمہ تھیں۔ ہر ایک کو دس دس ہزار کی گرانٹ دیدی اور بس۔

آپ کو یہ سنکر تعجب ہوگا کہ انگریزوں نے اپنے دورِ حکومت میں کبھی اُردو زبان۔ اردو ادب۔ اردو پریس اور اُردو اخبارات و رسائل کی مکمل رپورٹ مرتب نہیں کی۔ سالانہ رپورٹوں میں سرسری ہے گا ہے جس قدر چھپ گیا وہی آج ہمارا سرمایہ ہے

اس بے سروسامانی کا نتیجہ یہ ہوا کہ آج ریسرچ اسکالرز کو ہر میدان میں اُن مقامی اخبارات و رسائل کی ورق گردانی کرنی پڑتی ہے جو مقامی لائبریریوں میں دستیاب ہوتے ہیں۔ گورنمنٹ آف مہاراشٹرز آرکائیوز میں مندرجہ ذیل روزناموں کے فائلس ملتے ہیں جو ہماری معلومات کا واحد ذریعہ ہیں۔

۱۔ بمبے کوریر۔ ۱۷۹۶ء تا ۱۸۴۶ء۔

" اینڈ ٹائمس ۱۸۴۷ء تا ۱۸۵۶ء۔

۲ - بمبئی گزٹ ۱۸۰۹ء تا ۱۹۱۴ء -

۳ - بمبئی کرانیکل ۱۸۲۹ء تا ۱۸۳۶ء، ۱۸۴۰ء -

ان کے علاوہ اور بھی تیرہ۱۳ اخبارات کے فائلس ہیں جو آرکائیوز میں موجود ہیں۔ پھر رائل ایشیاٹک سوسائٹی کا وسیع کتب خانہ ہے جس میں سات مقامی اخبارات کے مکمل فائلس ہیں۔ مزید برآں اس آرکائیوز میں مندرجہ ذیل سنوں کے کیلنڈرز بھی ہیں جو ہماری معلومات کا بہترین ذریعہ بن سکتے ہیں۔

فہرست "بمبئی کیلنڈرز"

۱۸۰۲ء ۱۸۰۵ء ۱۸۰۷ء ۱۸۰۸ء ۱۸۰۹ء ۱۸۲۱ء
۱۸۲۲ء ۱۸۲۳ء ۱۸۲۴ء ۱۸۲۵ء ۱۸۲۶ء ۱۸۲۷ء
۱۸۲۸ء ۱۸۲۹ء ۱۸۳۰ء ۱۸۳۱ء ۱۸۳۲ء ۱۸۳۳ء
۱۸۳۴ء ۱۸۳۵ء مع اضافہ ۱۸۳۶ء ۱۸۳۷ء ۱۸۳۸ء ۱۸۳۹ء
۱۸۴۰ء ۱۸۴۱ء ۱۸۴۲ء ۱۸۴۳ء ۱۸۴۴ء ۱۸۴۵ء
۱۸۴۶ء ۱۸۴۷ء ۱۸۴۸ ۱۸۴۹ء

فہرست "بمبئی کیلنڈرز اینڈ بک آف ڈائرکشن"

۱۸۵۰ء ۱۸۵۱ء ۱۸۵۲ء ۱۸۵۳ء ۱۸۵۴ء ۱۸۵۵ء
۱۸۵۶ء ۱۸۵۷ء ۱۸۵۸ء ۱۸۵۹ ۱۸۶۰

"فہرست المنک اینڈ ڈائرکٹری"
۱۸۶۲ء

"فہرست "بمبئی کیلنڈر اینڈ ڈائرکٹری"
۱۸۶۳ء ۱۸۶۴ء ۱۸۶۵ء ۱۸۶۶ء ۱۸۶۶ ۱۸۶۸ء

"فہرست بمبئی ٹائمس، کیلنڈر اینڈ ڈائرکٹری"
۱۸۵۲ء -

ان ذرائع سے جو معلومات عنوان بالا کے تحت ہم تک پہنچی ہیں وہ بہت ہی اہم ہیں اور مندرجہ ذیل عنوانات کے تحت فراہم کی گئی ہیں (۱) سلسلہ نمبر (۲) کتاب یا اخبار کا نام - (۳) مصنف یا مترجم کا نام (۴) ایڈیٹر کا نام (۵) موضوع کتاب (۶) پریس کا نام جس میں وہ زیورِ علم سے مرصع ہوئی (۷) مقام اشاعت (۸) تاریخ اشاعت (۹) سائز اور صفحات کی تعداد (۱۰) قیمت کتاب -

# ۱- مطابع

| نمبر شمار | مقام | نام پریس | تاریخ اجراء | اقسام طباعت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | احمد آباد | احمد آباد یونائیٹیڈ | ۱۸۶۳ء | لیتھو۔ گجراتی۔ سنسکرت |
| ۲ | " | باجی بھائی امی چند | ۱۸۴۵ء | " " " " |
| ۳ | " | چھگن لال مگن لال | ۱۸۵۶ء | " " " انگریزی |
| ۴ | " | گورنمنٹ پریس (متعلقہ محکمہ کلکٹری) | نامعلوم | " " انگریزی اور سنسکرت |
| ۵ | " | گجرات ورناکیولر سوسائٹی | ۱۸۵۱ء | " " " |
| ۶ | " | ہری لال تلسی رام | نامعلوم | " " |
| ۷ | " | ہمت بہادر | " | " " " |
| ۸ | " | جے شنکر مایا شنکر | " | " " |
| ۹ | " | جیون لال امبارام | " | " " انگریزی اردو۔ سنسکرت |
| ۱۰ | " | جورڈن (ٹی۔ ایس) | " | " " انگریزی " |
| ۱۱ | " | للو بھائی امی چند | ۱۸۶۹ء | " " " |
| ۱۲ | " | للو بھائی کرن چند | ۱۸۵۷ء | " " ہندی |
| ۱۳ | " | للو سر چند | ۱۸۶۲ء | " " " مرہٹی |
| ۱۴ | " | مول جی امبارام | نامعلوم | " " |
| ۱۵ | " | نرائن ہری رام | نامعلوم | " " |
| ۱۶ | " | پستک ودیدھی کرنار منڈلی | ۱۸۴۵ء | " " سنسکرت |
| ۱۷ | " | سروپ چند ڈالی چند | ۱۸۶۳ء | " انگریزی " |
| ۱۸ | " | امید چند ہرگوند | ۱۸۵۵ء | " |
| ۱۹ | " | یونیورسل | ۱۸۶۵ء | " " " |
| ۲۰ | " | ورتمان | نامعلوم | " " |
| ۲۱ | " | ودیا بہادر | " | " " " |
| ۲۲ | احمد نگر | ورتیادی بھاؤ | ۱۸۶۱ء | " مرہٹی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۳ | میرج | نیتی درپن | ۱۸۶۵ء | لیتھو مرہٹی |
| ۲۴ | " | ستیا دھن پرکاش | ۱۸۶۵ء | " اردو |
| ۲۵ | " | ورتمان | ۱۸۶۱ء | " گجراتی |
| ۲۶ | بلگام | دیش بندھو | نامعلوم | " اور ٹائپ۔ انگریزی۔ مرہٹی۔ کنڑی |
| ۲۷ | " | سماچار | ۱۸۶۴ | " " انگریزی۔ مرہٹی۔ کنڑی |
| ۲۸ | " | سیودہی پرکاش | نامعلوم | "۔ کنڑی |
| ۲۹ | بمبئی شہر و جزیرہ | اخبار سوداگر | ۱۸۵۲ | گجراتی |
| ۳۰ | " | امریکن مشن | نامعلوم | " مرہٹی۔ انگریزی۔ سندھی |
| ۳۱ | " | آیختیار امپیرل | ۱۸۵۴ء | گجراتی انگریزی |
| ۳۲ | " | باپو ہرسیٹھ دیولیکر | ۱۸۴۳ء | لیتھو۔ گجراتی۔ ہندی۔ مرہٹی۔ سنسکرت |
| ۳۳ | " | باپو سداسیو | نامعلوم | سنسکرت اور مرہٹی |
| ۳۴ | " | چھاپک | ۱۸۳۳ | گجراتی اور انگلش |
| ۳۵ | " | کوریر | نامعلوم | " " مرہٹی اور سنسکرت |
| ۳۶ | " | دفتر آشکارا | ۱۸۴۰ | " " پہلوی۔ فارسی<br>مرہٹی۔ سنسکرت |
| ۳۷ | " | ڈی سوزا (ایل۔ ایم) | نامعلوم | " " اور انگریزی |
| ۳۸ | " | دیان پرودھک | ۱۸۶۳ | " اور لیتھو |
| ۳۹ | " | دیان درپن | نامعلوم | "۔ گجراتی اور سنسکرت |
| ۴۰ | " | دیانن سندھو | " | " اور سنسکرت |
| ۴۱ | " | ڈوربین | " | " " |
| ۴۲ | " | ایجوکیشن سوسائٹی | ۱۸۴۰ | " " انگریزی۔ گجراتی۔ کنڑی |
| ۴۳ | " | گنپت کرشن جی | ۱۸۳۱ | اردو۔ فارسی۔ ہبرو۔ یونانی<br>سنسکرت۔ مرہٹی۔ ہندی۔ فارسی<br>گجراتی۔ انگلش اور ہبرو |
| ۴۴ | " | گورنمنٹ لیتھو گرافک | ۱۸۳۱ | گجراتی۔ انگلش۔ مرہٹی |

| نمبر | مقام | نام | سنہ | زبان |
|---|---|---|---|---|
| ۴۵ | بمبئی شہر و جزیرہ | گراہم (ٹی) | نامعلوم | گجراتی۔ انگلش۔ سنسکرت |
| ۴۶ | 〃 | اندو پرکاش | سنہ ۱۸۶۱ | گجراتی۔ انگلش۔ سنسکرت۔ مرہٹی |
| ۴۷ | 〃 | جام جمشید | سنہ ۱۸۲۳ | گجراتی |
| ۴۸ | 〃 | جوائنٹ اسٹاک | سنہ ۱۸۶۳ | گجراتی۔ انگلش |
| ۴۹ | 〃 | خوشحال جی رستم جی | نامعلوم | گجراتی۔ مرہٹی |
| ۵۰ | 〃 | لکشمن وتھوجی | 〃 | مرہٹی اور سنسکرت |
| ۵۱ | 〃 | مادھو چند ربھا | 〃 | 〃 〃 اور گجراتی |
| ۵۲ | 〃 | مارو باپوجی | 〃 | 〃 〃 |
| ۵۳ | 〃 | اورنٹیل | 〃 | 〃 〃 ۔ گجراتی اور انگریزی |
| ۵۴ | 〃 | پربھاکر | 〃 | 〃 〃 〃 اور کنڑی |
| ۵۵ | 〃 | پرتھوی پرکاش | 〃 | 〃 〃 |
| ۵۶ | 〃 | پستک پرسیدہ | 〃 | 〃 〃 〃 |
| ۵۷ | 〃 | رام جی گانوجی | 〃 | 〃 اور سنسکرت |
| ۵۸ | 〃 | سماچار | سنہ ۱۸۶۳ء | انگریزی۔ فارسی۔ ژند اور گجراتی |
| ۵۹ | 〃 | سروسنگرہ | سنہ ۱۸۶۰ء | مرہٹی |
| ۶۰ | 〃 | سکشا منڈلی | نامعلوم | 〃 اور سنسکرت |
| ۶۱ | 〃 | یونین | سنہ ۱۸۵۸ء | 〃 انگریزی۔ گجراتی۔ فارسی ہیبرو اور گریک |
| ۶۲ | | ورتمان | نامعلوم | انگریزی۔ سنسکرت۔ گجراتی مرہٹی اور ژند |
| ۶۳ | پونہ | آپاجی باپوجی ٹیرسے پورکر | سنہ ۱۸۶۳ء | تیلگو۔ سنسکرت۔ مرہٹی |
| ۶۴ | 〃 | بال کرشن رام چند ٹھاکر | سنہ ۱۸۵۶ء | 〃 〃 〃 |
| ۶۵ | 〃 | بدھی پرکاش | نامعلوم | 〃 〃 〃 |
| ۶۶ | 〃 | دیان کلپشو | سنہ ۱۹۶۱ء | سنسکرت۔ مرہٹی |
| ۶۷ | | دیان پرکاش | سنہ ۱۸۴۹ء | تیلگو۔ سنسکرت۔ مرہٹی۔ ٹائپ |

| نمبر | مقام | مطبع | سنہ | زبان |
|---|---|---|---|---|
| ۶۸ | پونہ | گنگادھر گووند سابکر | سنہ ۱۸۴۲ء | لیتھو۔ سنسکرت۔ مرہٹی۔ ٹائپ |
| ۶۹ | " | نارو آپاجی گاڈبولے | سنہ ۱۸۶۰ء | " مرہٹی |
| ۷۰ | " | پاٹ شالہ | نامعلوم | مرہٹی |
| ۷۱ | " | پونہ کالج | " | سنسکرت۔ انگلش اور مرہٹی |
| ۷۲ | " | وٹھل سکھارام اگنی ہوتری | سنہ ۱۸۴۵ء | مرہٹی۔ سنسکرت |
| ۷۳ | " | ودیتھ پرکاش | سنہ ۱۸۶۳ء | " " |
| ۷۴ | حیدرآباد۔ سندھ | وڈیا ساگر | سنہ ۱۸۶۵ء | " سندھی |
| ۷۵ | دمن | کاوس جی | نامعلوم | گجراتی |
| ۷۶ | دھارواڑ | دیان بودھک | سنہ ۱۸۶۴ء | لیتھو۔ سنسکرت اور کنڑی |
| ۷۷ | " | دیان ساگر | نامعلوم | لیتھو اور کنڑی |
| ۷۸ | " | بن مارگدشنکر | " | " مراٹھی اور کنڑی |
| ۷۹ | راجکوٹ | دیان گراہک | " | گجراتی |
| ۸۰ | رتناگیری | جگن متر | سنہ ۱۸۵۴ء | سنسکرت۔ مرہٹی۔ انگریزی۔ اردو |
| ۸۱ | ستارہ | شبھ سوچک | سنہ ۱۸۵۶ء | لیتھو۔ سنسکرت اور مرہٹی |
| ۸۲ | سنوالار | دیان بودھک | نامعلوم | " اور کنڑی |
| ۸۳ | " | سوالوز | سنہ ۱۸۶۱ء | " " اور فارسی |
| ۸۴ | سورت | دیسی متر | سنہ ۱۸۶۰ء | " اور گجراتی |
| ۸۵ | " | دیان ساگر | سنہ ۱۸۵۹ء | گجراتی |
| ۸۶ | " | قادری لیتھو | سنہ ۱۸۶۰ | لیتھو (اردو) |
| ۸۷ | " | منُودے | سنہ ۱۸۵۹ | " اور گجراتی |
| ۸۸ | " | مشن | سنہ ۱۸۱۷ | مرہٹی۔ گجراتی اور انگریزی |
| ۸۹ | " | نیتی درپن | نامعلوم | لیتھو اور گجراتی |
| ۹۰ | " | نیایر پرکاش | سنہ ۱۸۶۵ | " |
| ۹۱ | " | سورت متر | سنہ ۱۸۶۱ | انگلش اور گجراتی |
| ۹۲ | " | سورت متر سوداگر | سنہ ۱۸۶۰ | " " |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۹۳ | سورت | سورت ورتمان درپن | نامعلوم | لیتھو اور گجراتی |
| ۹۴ | 〃 | سوادیشی چو | 〃 | گجراتی |
| ۹۵ | کراچی | آرڈیشیر رستم جی | 〃 | 〃 ۔ انگلش۔ سندھی اور فارسی |
| ۹۶ | 〃 | گورنمنٹ ایجوکیشنل | ۱۸۷۵ء | لیتھو اور سندھی |
| ۹۷ | 〃 | 〃 پریس (متعلقہ دفتر کمشنری) | سنہ ۱۸۶۴ء | 〃 اور ٹائپ۔ انگلش۔ سندھی۔ فارسی |
| ۹۸ | 〃 | مفرح القلوب | ۱۸۶۵ء | لیتھو۔ سندھی اور فارسی |
| ۹۹ | 〃 | سندین | نامعلوم | انگلش۔ سندھی اور فارسی |
| ۱۰۰ | 〃 | سندھ قاصد | سنہ ۱۸۵۴ء | 〃 ۔ گجراتی اور فارسی |
| ۱۰۱ | 〃 | ودیا ونود | سنہ ۱۸۶۰ء | 〃 〃 〃 اور سندھی |
| ۱۰۲ | کولہاپور | ودیان پرکاشنا | نامعلوم | سنسکرت اور مرہٹی |
| ۱۰۳ | 〃 | ورتمان سنگرہ | 〃 | 〃 |
| ۱۰۴ | کیرا | کھیڑا نیتی پرکاش | سنہ ۱۸۵۶ء | لیتھو اور گجراتی |
| ۱۰۵ | 〃 | کھیڑا ورتمان | سنہ ۱۸۶۱ء | گجراتی |
| ۱۰۶ | ناسک | گورنمنٹ | نامعلوم | مراٹھی |
| ۱۰۷ | ہلار (کاٹھیاواڑ) | پولیٹیکل ایجنسی گزٹ | سنہ ۱۸۶۳ء | گجراتی اور انگلش |
| ۱۰۸ | 〃 | ودیان گرانیک | سنہ ۱۸۶۴ء | 〃 اور لیتھو |

## ۲۔ مطبوعات

### بزبان اردو

سنہ ۱۸۳۴ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۴ (۲) راج نیتی (۳) بھیرو پرشاد (۴) × (۵) فرائض شاہی (۶) گنپت کرشن جی (۷) بمبئی (۸) تاریخ اشاعت سنہ ۱۸۳۴ء (۹) سائز ۱۶ ایم او۔ ص ۳۱۵ (۱۰) قیمت سوا روپیے۔

سنہ ۱۸۵۰ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۲۲ (۲) ۔۔ بیج گنت (۳) باپو دیو شاستری ٹوکیکر (۴) × (۵) الجبرا (۶) گنپت کرشن جی (۷) بمبئی (۸) تاریخ اشاعت سنہ ۱۸۵۰ء (۹) سائز ۲۵ × ۸ ص ۳۲۱

(۱۰) قیمت نامعلوم۔

۱۸۵۰ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۲۷ (۲) بیج گنت (۳) باپو شاستری پراج پے (۴) × (۵) الجبرا (۶) گنپت کرشن جی (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) تاریخ اشاعت ۱۸۵۰ء (۹) سائز ۷.۵×۴: ۳۳۱ ص (۱۰) قیمت تین روپئے۔

۱۸۵۴ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۳۸ (۲) پریم ساگر (۳) رستم جی (۴) × (۵) لَو اور کرشن کی داستان محبت (۶) وتھل سکھارام (پریس) (۷) مقام اشاعت پونہ (۸) تاریخ اشاعت ۱۸۵۴ء (۹) ۴۸ ص (۱۰) قیمت ایک روپیہ

۱۸۵۷ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۳۳ (۲) مولود (شریف (۳) مصنفہ مولوی محمد اسمٰعیل لُود ے (۴) × (۵) مذہبی معلومات (۶) جگن متر پریس (۷) رتناگیری (۸) تاریخ اشاعت ۱۸۵۷ء (۹) سائز اور تعداد صفحات نامعلوم (۱۰) قیمت سوا روپیہ۔

۱۸۵۹ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۳۲ (۲) کویتا پستک (۳) مصنفہ رام چندر۔ بی۔ انیس دالوری (۴) × (۵) فوجی اشارے (۶) جگن متر پریس (۷) مقام رتناگیری (۸) ۱۸۵۹ء (۹) سائز فلسکیپ ۷.۵×۴ (۱۰) قیمت دو روپے۔

۱۸۶۰ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۲۵ (۲) عجیب العائد (۳) مصنفہ لطف اللہ (۴) × (۵) طب یونانی (۶) قادری پریس (۷) مقام سورت (۸) ۱۸۶۰ء (۹) سائز ۷.۵×۱۲: ۹۹۲ ص (۱۰) قیمت دو روپئے۔

۱۸۶۰ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۳۶ (۲) بریگیڈ کی فوجی مشقیں (۳) مترجمہ رام چندر۔ بی۔ انیس دالوری (۴) × (۵) ملٹری ڈرل (۶) جگن متر پریس (۷) مقام اشاعت رتناگیری (۸) ۱۸۶۰ء (۹) سائز اور تعداد صفحات نامعلوم (۱۰) قیمت دو آنے

۱۸۶۰ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۳۷ (۲) پاکٹ ڈرل مینول (۳) مترجمہ رام چندر۔ بی۔ انیس دالوری۔ (۴) × (۵) ملٹری ڈریل (۶) جگن متر پریس (۷) مقام اشاعت رتناگیری (۸) ۱۸۶۰ء (۹) سائز اور تعداد صفحات نامعلوم (۱۰) قیمت دو آنے

۱۸۶۰ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۳۴ (۲) ناظم الاخبار (۳) مضمون نگار (۴) اڈیٹر غلام محمد علی حمایت اللہ (۵) ایک اخبار (۶) مطبوعہ قادری پریس (۷) مقام اشاعت سورت (۸) تاریخ ہائے اشاعت ۱۸۶۰ء-۱۸۶۳ء (۹) سائز۔ ورق (۱۰) قیمت ایک روپیہ۔

۱۸۶۳ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۲۹ (۲) اندر سبھا یا راجہ اندر کا دربار (۳) مولفہ دوسابھائی سوراب جی منشی (۴) × (۵) منظوم افسانہ (۶) مقام اشاعت دفتر آشکارا (۷) بمبئی (۸) سنہ ۱۸۶۳ء (۹) ڈیمی ۵۔۸x۵ صفحے ۷۹ (۱۰) قیمت بارہ آنے

۱۸۶۴ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۴۲ (۲) شسندرسری نگار اور سوا کرت ہیرا سری نگار (۳) مصنف کوی ہیرا چند کاہن جی (۴) × (۵) مجموعہ کلام شعر ارکرام (۶) مطبوعہ گنپت کرشن جی پریس (۷) مقام بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۴ء (۹) ۱۹۱ صفحے (۱۰) قیمت نامعلوم۔

مطبوعات صوبہ بمبئی بزبان اردو جن کی تاریخ اشاعت کا پتہ نہیں چل سکا اور وہ بہ اعتبار اندراج نمبر یہاں پیش کی جاتی ہیں۔

۱۶۲۴ (۱) سلسلہ نمبر (۲) یوسف کے قصے (۳) مترجم نامعلوم (۴) اڈیٹر نامعلوم (۵) موضوع۔ قصے (۶) مطبوعہ گنپت کرشن جی پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) تاریخ اشاعت نامعلوم (۹) سائز اور صفحات نامعلوم (۱۰) قیمت نامعلوم۔

۱۶۲۸ (۱) سلسلہ نمبر (۲) تصنیف چہار درویش (۳) مصنف۔ بیرامی (۴) اڈیٹر نامعلوم موضوع حکایت۔ قصہ (۶) مطبوعہ گنپت کرشن جی پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) تاریخ اشاعت نامعلوم (۹) سائز اور صفحات نامعلوم (۱۰) قیمت۔ نامعلوم۔

۱۶۳۰ (۱) سلسلہ نمبر (۲) تصنیف۔ دیوان گویا (۳) مصنف۔ نواب فقیر محمد (۴) اڈیٹر۔ نامعلوم (۵) موضوع۔ مجموعہ کلام (۶) مجموعہ مفرح القلب پریس (۷) مقام اشاعت کراچی (۸) تاریخ اشاعت نامعلوم (۹) سائز اور صفحات فرنچ 4To۔ ۲۲۶ صفحے (۱۰) قیمت دو روپے۔

۱۶۳۱ (۱) سلسلہ نمبر (۲) گل بکاؤلی (تصنیف) (۳) مصنف۔ نہال چند (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع۔ ایک ناول۔ افسانہ (۶) مطبوعہ گنپت کرشن جی پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) تاریخ اشاعت۔ نامعلوم (۹) سائز اور صفحات نامعلوم (۱۰) قیمت نامعلوم

۱۶۳۵ (۱) سلسلہ نمبر۔ (۲) تصنیف۔ نسخہ پران (۳) مصنف۔ نامعلوم (۴) اڈیٹر × (۵) موضوع۔ قصے (۶) مطبوعہ۔ باپو ہرسٹ دیولیکر پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) تاریخ اشاعت نامعلوم (۹) سائز اور صفحات۔ آبلانگ۔ ۸۸ صفحے (۱۰) قیمت آٹھ آنے۔

۱۶۳۹ (۱) سلسلہ نمبر (۲) تصنیف۔ قصیدہ حاتم (۳) مصنف۔ حیدری (۴) اڈیٹر × (۵) موضوع۔ سوانح (۶) مطبوعہ۔ گنپت کرشن جی پریس (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی۔

(۸) تاریخ اشاعت۔ نامعلوم (۹) سائز اور صفحات۔ نامعلوم (۱۰) قیمت۔ نامعلوم

۱۶۴۱ (۱) سلسلہ نمبر (۲) تصنیف۔ رابرٹسن کی پاکٹ ڈکشنری (۳) مصنف۔ مسٹر رابرٹسن (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع۔ انگریزی اور ہندوستانی ڈکشنری (۶) مطبوعہ۔ گنپت کرشن جی پریس (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) تاریخ اشاعت۔ نامعلوم (۹) سائز ۵-۷-۸۔ صفحات نامعلوم (۱۰) قیمت دو روپئے۔

مطبوعات صوبہ بمبئی بزبان اردو و مرہٹی بہ اعتبار تاریخ اشاعت۔

سنہ ۱۸۵۹ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۴۹ (۲) راج نیتی (۳) مصنف اوتم رام پرشوتم (۴) اڈیٹر × (۵) موضوع۔ سیاست (۶) مطبوعہ چھگن لال مگن لال پریس (۷) مقام اشاعت احمد آباد (۸) سنہ اشاعت ۱۸۵۹ء (۹) صفحات چھتیس (۱۰) قیمت بارہ آنے

سنہ ۱۸۶۰ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۴۸ (۲) منوہر پد۔ حصہ اول و دوم (۳) مصنف کوی منوہر بھاؤ نگری (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع۔ اخلاقی اور مذہبی گانے (۶) مطبوعہ ٹامس گراہم پریس (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت۔ ۱۸۶۰ء (۹) صفحات ایک سو بارہ (۱۰) قیمت دو روپیے۔

سنہ ۱۸۶۱ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۴۷ (۲) سوایا (۳) مصنف۔ سندر داس (۴) اڈیٹر × (۵) موضوع۔ نظم (۶) مطبوعہ۔ گنپت کرشن جی پریس (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت۔ ۱۸۶۱ء (۹) صفحات نامعلوم (۱۰) قیمت نامعلوم

مطبوعات صوبہ بمبئی بزبان اردو و گجراتی۔ بہ اعتبار تاریخ اشاعت

سنہ ۱۸۵۹ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۴۹ (۲) مصنف اوتم رام پرشوتم (۳) تصنیف راج نیتی (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع۔ سیاست (۶) مطبوعہ چھگن لال مگن لال پریس (۷) مقام اشاعت احمد آباد (۸) سنہ اشاعت ۱۸۵۹ء (۹) صفحات چھتیس (۱۰) قیمت بارہ آنے۔

سنہ ۱۸۶۰ء (۱) سلسلہ نمبر ۱۶۴۸ (۲) منوہر پد۔ حصہ اول و دوم (۳) مصنف کوی منوہر بھاؤ نگری (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع۔ اخلاقی اور مذہبی گانے (۶) مطبوعہ ٹامس گراہم پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۰ء (۹) صفحات ایک سو بائیس (۱۰) قیمت دو روپیے۔

مطبوعات صوبہ بمبئی بزبان اردو و فارسی بہ اعتبار اندراج رجسٹرار

۱۶۶۷ (۱) سلسلہ نمبر (۲) تصنیف۔ غزلستان (۳) مصنف پارسی نسروان جی (۴) اڈیٹر۔ (۵) موضوع ہندستانی اور فارسی غزلیں (۶) پریس۔ نامعلوم (۷) مقام اشاعت۔ نامعلوم (۸) سنہ اشاعت نامعلوم (۹) صفحات۔ نامعلوم (۱۰) قمت نامعلوم۔

## مطبوعات صوبہ بمبئی بزبان اردو معہ تاریخ اشاعت

(۱) سلسلہ نمبر ۵۰۴ (۲) تصنیف۔ بارہ قصہ (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع نظم۔ (۶) مطبع۔ حیدری۔ (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت۔ ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحے ۱۳۲ (۱۰) قیمت ساتآنے۔

(۲) سلسلہ نمبر ۵۱۱ (۲) داستان امیرحمزہ (۳) مصنف۔ علی خاں (۴) اڈیٹر۔ × (۵) امیرحمزہ کا قصہ (۶) مطبع۔ حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحے ۲۱۶ (۱۰) قیمت ڈیڑھ روپئے۔

(۳) سلسلہ نمبر ۵۱۴ (۲) حاتم طائی (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر × (۵) ایک حکایت (۶) مطبع۔ حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to صفحے ۱۸۱ (۱۰) قیمت آٹھ آنے

(۴) سلسلہ نمبر ۵۱۶ (۲) اندرسبھا (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر۔ × (۵) ایک طویل نظم (۶) مطبع۔ حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحے ۵۶ (۱۰) قیمت دوآنے۔

(۵) سلسلہ نمبر ۵۱۷ (۲) جنگ نامہ فتح نامہ (۳) مصنف نامعلوم۔ (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع حسنین کی تعریف وتوصیف بصورت نظم (۶) مطبع۔ حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت۔ ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحے ۱۵۶ (۱۰) قیمت فی جلد آٹھ آنے

(۶) سلسلہ نمبر ۵۱۸ (۲) جوگی نامہ (۳) مصنف۔ ناظر (۴) اڈیٹر۔ عبدالقادر (۵) جوگیوں کے کارنامے (۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت۔ ۱۸۶۵ء (۹) سائز 8 vo۔ صفحے ۲۰ (۱۰) قیمت دوآنے

(۷) سلسلہ نمبر ۵۲۰ (۲) کشف الخلاصہ (۳) مصنف حافظ شجاع الدین (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع۔ مذہب (۶) مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحے ۲۴۵ (۱۰) قیمت دوآنے۔

۸۔ سلسلہ نمبر ۵۲۴۔ (۲) قصہ شیروان (۳) مصنف نامعلوم۔ (۴) اڈیٹر (۵) شیروان کی منظوم کہانی (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحات ۲۹ (۱۰) قیمت دو آنے۔

۹۔ سلسلہ نمبر ۵۲۵ (۲) قصہ پامل (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر۔ × (۵) پامل شاہ کی کہانی (۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت، بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 8×7.5 صفحات ۔ قیمت ایک آنہ۔

۱۰۔ سلسلہ نمبر ۵۲۶ (۲) لیلیٰ مجنوں (۳) مصنف کیفی (۴) اڈیٹر۔ × (۵) ایک قصہ (۶) مطبوعہ حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت۔ ۱۸۶۵ء (۹) سائز 8×7.5۔ صفحات ۲۰ (۱۰) قیمت ایک آنہ

۱۱۔ سلسلہ نمبر ۵۲۹ (۲) مجموعہ مدحیات (۳) مصنف۔ نامعلوم۔ (۴) اڈیٹر۔ × (۵) ثنائے محمد (۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحات ۵۶ (۱۰) قیمت تین آنے۔

۱۲۔ سلسلہ نمبر ۵۳۲۔ (۲) سیتا و لاس (۳) مصنف تلسی داس (۴) اڈیٹر۔ × (۵) عاشق و معشوق کی باتیں (۶) مطبوعہ۔ باپو ہرشٹ پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز۔ ڈیمی 8×7.5۔ صفحات ۱۰۰ (۱۰) قیمت ساڑھے تین آنے۔

۱۳۔ سلسلہ نمبر ۵۳۹ (۲) سوداگر بچہ (۳) مصنف۔ رحمٰن شاہ (۴) اڈیٹر۔ × (۵) ایک سوداگر کی کہانی (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 8×7.5۔ صفحات ۱۸ (۱۰) قیمت دو آنے۔

۱۴۔ سلسلہ نمبر ۵۴۰ (۲) صد حکایات (۳) مصنف سید ابوالفتاح (۴) اڈیٹر۔ × (۵) ایک قصہ (۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحات (۱۰) قیمت چار آنے

۱۵۔ سلسلہ نمبر ۵۴۱ (۲) تحفۃ العنوان (۳) مصنف محمد یوسف (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع۔ مذہب (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۵ء (۹) سائز 4to۔ صفحات ۱۳۶ (۱۰) قیمت چھ آنے

۱۶۔ سلسلہ نمبر ۵۴۵ (۲) دنیا نے پتریکا (۳) مصنف تلسی داس (۴) اڈیٹر۔ × (۵) موضوع

اخلاقیات (۶) مطبوعہ ہاپوسنداشیو پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵.۷ - ۴ ص ۱۶۴ -
(۱۰) قیمت آٹھ آنے -

۱۷ - سلسلہ نمبر ۵۰۴ (۲) یوگ وشسٹ (۳) مصنف - نامعلوم (۴) اڈیٹر - ہیرا چند کاہن جی (۵) موضوع - مافوق الطبعیات (۶) مطبوعہ

۱۸۶۶ء (۱) نمبر ۵۰۳ (۲) عاشق کا جنازہ (۳) مصنفہ حیدر (۴) اڈیٹر × (۵) ایک سوشل قصہ
(۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت - بمبئی (۸) سنہ طباعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵.۷ - ۴ ص ۱۸
(۱۰) قیمت آٹھ آنے -

۲ - سلسلہ نمبر ۵۰۶ (۲) بھاشا بھوشن (۳) مصنفہ ہیرا چند کاہن جی (۴) اڈیٹر × (۵) دائرہ تقریر
(۶) مطبوعہ جوائنٹ اسٹاک پریس (۷) مقام اشاعت - بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵.۷ - ۴ ص ۱۲۳
(۱۰) قیمت چودہ آنے -

۳ - سلسلہ نمبر ۵۰۷ (۲) چہار درویش (۳) مصنفہ میر امیر علی (۴) اڈیٹر × (۵) درویشوں کے حالات زندگی (۶) طبع مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت - بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز 4to -
ص ۱۲۵ (۱۰) قیمت آٹھ آنے

۴ - سلسلہ نمبر ۵۰۸ (۲) چمن بینظیر (۳) موسیٰ (۴) اڈیٹر (۵) حکایات (۶) مطبع حیدری -
(۷) مقام اشاعت - بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز 4to - ص ۳۸۳ (۱۰) قیمت ایک روپیہ بارہ آنے -

۵ - سلسلہ نمبر ۵۱۰ (۲) دیان سمندر (۳) مصنفہ ہیرا چند کاہن جی (۴) اڈیٹر × ۵ مافوق الطبعیات (۶) ساتھی پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵۰ - ۴ء ۱ - ص ۹۶ (۱۰) قیمت دس آنے

۶ - سلسلہ نمبر ۵۱۲ (۲) کتاب القواعد (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر × (۵) موضوع - کتاب صرف و نحو (۶) مطبوعہ ایجوکیشن سوسائٹی پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز - رائل ۵ . ۷ ۱۲ - ص ۴۴ (۱۰) قیمت چار آنے -

۷ - سلسلہ نمبر ۵۱۳ (۲) گل بکاؤلی (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر × (۵) گل بکاؤلی کی مہم (۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت - بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز 4to - ص ۲۳۶
قیمت دس آنے -

۸ - سلسلہ نمبر ۵۱۵ (۲) ہندوستانی دوسری کتاب (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر × (۵) درسی اسباق (۶) مطبوعہ گنپت کرشن جی پریس (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۷×۵.۵ - ص ۳۰ (۱۰) قیمت نو آنے۔

۹ - سلسلہ نمبر ۵۱۹ (۲) جوگن نامہ (۳) مصنف۔ ناظر (۴) اڈیٹر۔ عبدالقادر (۵) جوگنوں کے افسانے (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۷×۵.۰ - ص ۲۴ (۱۰) قیمت دو آنے۔

۱۰ - سلسلہ نمبر ۵۲۱ (۲) قصص الانبیاء (۳) مصنف غلام نبی (۴) اڈیٹر × (۵) تاریخ نبوی بصورت حکایات (۶) مطبوعہ حیدری پریس (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۸×۴ - ص ؟ (۱۰) قیمت ڈہائی روپئے۔

۱۱ - سلسلہ نمبر ۵۲۴ (۲) قصۂ سکندر (۳) مصنف۔ جے۔ علاء الدین (۴) اڈیٹر × (۵) سکندر ذوالقرنین کا ایک قصہ (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۷×۵.۰ - ص ۲۰ (۱۰) قیمت دو آنے۔

۱۲ - سلسلہ نمبر ۵۲۶ (۲) قرآن (مجید) (۳) مصنف × (۴) اڈیٹر × (۵) موضوع۔ کلام الٰہی (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری - (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) ۱۸۶۶ء (۹) سائز ڈمی۔ ص ۴۴۴۔ (۱۰) ہدیہ۔ چار روپئے۔

۱۳ - سلسلہ نمبر ۵۲۸ (۲) مقصد تمہید (۳) مصنف۔ نامعلوم (۴) اڈیٹر × (۵) فلسفۂ ویدانت (۶) مطبع سداشیو پریس (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۷×۵۔ ص ۱۱۵ (۱۰) قیمت ایک آنہ۔

۱۴ - سلسلہ نمبر ۵۳۰ (۲) پریم ساگر (۳) مصنف لال پنڈت (۴) اڈیٹر × (۵) بھگوت پران کے چوتھے باب کا خلاصہ (۶) مطبوعہ باپو ہرشٹ پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۷×۵.۰ - ص ۱۴۶ (۱۰) قیمت پونے تین روپئے۔

۱۵ - سلسلہ نمبر ۵۳۲ (۲) روضۃ الیقار (۳) مصنف فقیہہ صاحب (۴) اڈیٹر × (۵) سوانح حسنین بصورت حکایت (۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۸×۴ - ص ۵۰۰ (۱۰) قیمت ڈیڑھ روپیہ۔

۱۶ - سلسلہ نمبر ۵۳۴ (۲) سخاوت نامہ (۳) مصنف مسکین (۴) اڈیٹر × (۵) زکاۃ کی اہمیت

بصورت نظم (۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت. بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۸×۵۔
قیمت دو آنے۔

۱۷۔ سلسلہ نمبر ۵۳۵ (۲) سرمشق (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر۔ × (۵) حروف و الفاظ لکھنے کی مشق (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵×۴۔ ص ۱۲۰ (۱۰) قیمت ایک روپیہ۔

۱۸۔ سلسلہ نمبر ۵۳۶ (۲) شاہ نامہ (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر۔ × (۵) تاریخ شاہان سلف (بصورت نظم) (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۹) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۱۰) سائز ۸×۵۔ ص ۲۰۰ (۱۰) قیمت سوا روپیہ۔

۱۹۔ سلسلہ نمبر ۵۳۷ (۲) صبح کا ستارہ (۳) مصنفہ مولوی محمد (۴) اڈیٹر۔ × (۵) زائچہ حیات و ممات (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵×۴۔ ص ۶۰ (۱۰) قیمت تین آنے

۲۰۔ سلسلہ نمبر ۵۳۸ (۲) سپاہی بچہ (۳) مصنفہ خوش دل (۴) اڈیٹر۔ × (۵) ایک قصہ (۶) مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۸×۵۔ ص ۲۸ (۱۰) قیمت دو آنے۔

۲۱۔ سلسلہ نمبر ۵۴۲ (۲) تعلیم نامہ (جلد دوم) (۳) مصنفہ۔ داد حقیقہ (۴) مرتبہ قاضی ابراہیم (۵) حکایات مطبوعہ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵×۴ ص ۲۳۲ (۱۰) قیمت چھ آنے۔

۲۲۔ سلسلہ نمبر ۵۴۳ (۲) طوطی کہانی (۳) مصنف۔ نامعلوم (۴) ایڈیٹر۔ × (۵) ایک افسانہ (۶) مطبوعہ۔ مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵×۴۔ ص ۲۳۴ (۱۰) قیمت ایک روپیہ۔

۲۳ سلسلہ نمبر ۵۴۶ (۲) غصہ کے برے نتائج (۳) مصنف نامعلوم (۴) ایڈیٹر۔ × (۵) مذہب۔ (۶) مطبوعہ ایجوکیشن سوسائٹی پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۱۸۶۶ء (۹) سائز ۵×۱۴۱۱ ص (۱۰) قیمت۔ نامعلوم۔

۱۸۶۷ء۔ ۱۔ سلسلہ نمبر ۵۰۵ (۲) بھگت مالا (۳) مصنفہ نابھاجی (۴) اڈیٹر۔ × (۵) فقیروں اور درویشوں کے افسانے (۶) مطبوعہ۔ باپو سدا شیو پریس (۷) مقام اشاعت بمبئی۔

(۸) سنہ اشاعت سنہ ۱۸۶۱ء (۹) سائز 8 × 5 ۔ صفحات ۱۵۲ (۱۰) قیمت دو روپئے ۔

۲ ۔ سلسلہ نمبر ۵۰۹ (۲) دیوان حافظ (۳) مصنف۔ حافظ (شیرازی) (۴) اڈیٹر۔ × (۵) مجموعہ کلام ۔نظم (۶) مطبوعہ ۔مطبع حیدری (۷) مقام اشاعت ۔بمبئی (۸) سنہ اشاعت سنہ ۱۸۶۲ء (۹) سائز 4 × 6 ۔ صفحات ۳۴۴ (۱۰) قیمت ۔آٹھ آنے ۔

۳ ۔ سلسلہ نمبر ۵۲۲ (۲) کیمیائے سعادت (ترجمہ) (۳) مترجمہ محمد غوث خاں (۴) ایڈیٹر ×
(۵) مذہبی معلومات پر ایک پر مغز رسالہ (۶) مطبوعہ مطبع حیدری ۔ (۷) مقام اشاعت ۔بمبئی (۸) سنہ اشاعت ۔سنہ ۱۸۶۶ء (۹) سائز 4 × 5 ۔ صفحات ۵۲۶ (۱۰) قیمت ساڑھے تین روپئے ۔

۴ ۔ سلسلہ نمبر ۵۳۱ (۲) پہ اُمرِ (۳) مصنف نامعلوم (۴) اڈیٹر ۔ × (۵) درسی اسباق (۶) مطبوعہ ۔ ایجوکیشن سوسائٹی (۷) مقام اشاعت ۔ بمبئی (۸) سنہ اشاعت سنہ ۱۸۶۷ء (۹) سائز 5.0 × 12 ۔ صفحات ۵ (۱۰) قیمت نامعلوم ۔

۵ ۔ سلسلہ ۵۴۴ (۲) اُردو مجالس (۳) مصنفہ قاضی غلام حسین (۴) ایڈیٹر ۔ × (۵) تاریخ (۶) مطبوعہ ۔مطبع بہادری (۷) مقام اشاعت ۔بمبئی (۸) سنہ اشاعت سنہ ۱۸۶۷ء (۹) سائز 5 × 4 ۔ صفحات ۲۱۶ (۱۰) قیمت بارہ آنے ۔

۶ ۔ سلسلہ نمبر ا ۔ (۲) چمن بینظیر (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ ابراہیم شاہ موسلی (آف بمبئی) (۵) مجموعہ کلام (غزلیں) (۶) مقام اشاعت ۔ بمبئی (۷) مطبوعہ مطبع حیدری ۔پبلشر نورالدین جیوا خاں اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) سنہ اشاعت اگست سنہ ۱۸۶۷ء (۹) صفحات ۳۱۲ (۱۰) سائز ۔ رائل ۔ 5 × 7 (۱۱) اشاعت یار کر (تعداد) پانچ سو (۱۳) طباعت بذریعہ لتھو پریس (۱۴) قیمت ایک روپیہ ۔ (۱۵) نورالدین جیوا خاں ۔ پتہ ۔ ۵۸ بھنڈی بازار اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۴۰) کولسر محلہ (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) دلچسپ غزلیں ۔

۷ ۔ سلسلہ نمبر ۲ ۔ سورۂ آخرت (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ شیخ عبدالقادر بن شیخ محی الدین (۵) نعت رسول (۶) مقام اشاعت ۔ بمبئی (۷) مطبوعہ گلستان کشمیر پریس ۔پبلشر ۔قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) تاریخ طبع جولائی سنہ ۱۸۶۷ء (۹) صفحات دو سو (۱۰) سائز ۔ رائل 7.0 × 5 ۔
(۱۱) اشاعت بار دوم (۱۲) تعداد ڈیڑھ ہزار (۱۳) اشاعت بذریعہ لتھو پریس ۔ (۱۴) قیمت بارہ آنے (۱۵) قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد ۔ پتہ ۔ ۴۰ ۔ کولسر محلہ ۔ پائیدھونی ۔بمبئی (۱۶) رجسٹرڈ ۔ ریمارکس ۔ نعت رسول ۔

۱۸۶۳ء ۱ ۔ سلسلہ نمبر ۱ ۔ (۲) مثنوی بہار عشق (۳) بزبان اردو (۴) مصنف حکیم نواب مرزا ہے (۵) ایک عشقیہ نظم (۶) مقام اشاعت ۔ بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس ۔ پبلشر نور الدین جیوا خان اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) مطبوعہ ۔ فروری ۱۸۶۳ء (۹) صفحات ۲۴ (۱۰) سائز رائل ۸×۵ ۔ (۱۱) طباعت بار دگر (۱۲) تعداد ساڑھے سات سو (۱۳) مطبوعہ لیتھو پریس (۱۴) قیمت سوا آنہ ۔ (۱۵) ملنے کا پتہ ۔ نور الدین جیوا خاں ۔ ۵۰ ۔ بھنڈی بازار قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد ۔ ۶۵ ۔ کولسر محلہ بمبئی (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) عشقیہ نظم ۔

۲۔ سلسلہ نمبر ۲ ۔ (۲) کشف الاخبار نمبر (۳) بزبان اردو (۴) مصنف میر خداداد (۵) جادو ٹونے ۔ سفلی عملیات (۶) مقام اشاعت بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس پبلشر ۔ قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد ۔ (۸) تاریخ اشاعت ۔ مئی ۱۸۶۳ء (۹) صفحات ۱۲ (۱۰) سائز ۔ رائل 16 M.O. (۱۱) اشاعت بار دگر (۱۲) تعداد ڈیڑھ ہزار ۔ (۱۳) اشاعت بذریعہ لیتھو (۱۴) قیمت ڈھائی آنے (۱۵) نور الدین جیوا خاں ۔ ۵۰ ۔ بھنڈی بازار اور قاضی ابراہیم قاضی نور محمد ۔ ۶۵ ۔ کولسر محلہ بمبئی (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ریمارکس ۔ عملیات ۔

(۳) سلسلہ نمبر ۳ ۔ (۲) زین المجالس (۳) بزبان اردو (۴) مصنف قاضی محمد یوسف مرحوم ۔ (۵) موضوع ۔ درحالات پیر دستگیر (۶) مقام اشاعت بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس ۔ پبلشر ۔ قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) تاریخ اشاعت ۔ مئی ۱۸۶۳ء (۹) صفحات ۲۳۱ (۱۰) سائز ۔ رائل ۵ × ۷ (۱۱) اشاعت بار دگر (۱۲) تعداد ۔ ڈیڑھ ہزار (۱۳) اشاعت بذریعہ لیتھو ۔ (۱۴) قیمت ایک روپیہ سات آنے (۱۵) ملنے کا پتہ ۔ نور الدین جیوا خاں ۔ ۵۰ ۔ بھنڈی بازار بمبئی اور قاضی ابراہیم قاضی نور محمد ۔ ۶۵ ۔ کولسر محلہ (۱۵) رجسٹرڈ (۱۶) ریمارکس ۔ درحالات پیر دستگیر ۔

۴۔ سلسلہ نمبر ۴ ۔ (۲) اعجاز الرسول یا فالنامہ (۳) بزبان اردو (۴) مصنف میر داد خان (۵) رسول صلعم کی حیات مبارک کا ایک خاکہ (۶) مقام اشاعت ۔ بمبئی (۷) مطبوعہ ۔ حیدری پریس ۔ پبلشر ۔ نور الدین جیوا خاں اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) تاریخ اشاعت ۔ جون ۱۸۶۳ء (۹) صفحات ۹۶ (۱۰) سائز رائل O.M. 16 ۔ (۱۱) اشاعت بار دوم (۱۲) تعداد اشاعت ڈیڑھ ہزار (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو ۔ (۱۴) قیمت ڈھائی آنے ۔ (۱۵) ناشر نور الدین جیوا خاں ۔ ۵۰ ۔ بھنڈی بازار اور قاضی ابراہیم نور محمد ۶۵ کولسر محلہ ۔ (۱۶) رجسٹرڈ ۔ (۱۷) ریمارکس ۔

حیات مبارک رسول اکرم -

۵- سلسلہ نمبر ۵ - (۲) طب شہابی اور دبیر حکمت (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ میر خداداد (۵) علاج کے مختلف طریقے (۶) مقام اشاعت - بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس - پبلشرز - نورالدین جیوا خان اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) تاریخ اشاعت - جولائی ۱۸۶۵ء (۹) صفحات ۶۴ (۱۰) سائز رائل - ۷.۵۰ × ۵ (۱۱) بار دگرہ (۱۲) تعداد ڈیڑھ ہزار (۱۳) اشاعت بذریعہ لیتھو (۱۴) قیمت تین آنے (۱۵) نورالدین جیوا خان - پتہ - ۵۵ - بھنڈی بازار - اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد - ۶۵ - کولسہ محلہ - بمبئی (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ریمارکس - طب شہابی اور دبیر حکمت -

۶- سلسلہ نمبر ۶ - (۲) تحفۃ الاخوان (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ معلم ابراہیم خطیب (۵) طریقہ ہائے عبادت (۶) مقام اشاعت - بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس - پبلشر - نورالدین جیوا خان اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) تاریخ اشاعت نومبر ۱۸۶۶ء (۹) صفحات ۲۱۶ (۱۰) سائز رائل ۷.۵ × ۵ (۱۱) اشاعت - بار دوم (۱۲) تعداد ساڑھے سات سو (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو (۱۴) قیمت سات آنے (۱۵) ناشر - قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد - پتہ - ۶۵ - کولسہ محلہ - اور نورالدین جیوا خان - ۵۰ - بھنڈی بازار - بمبئی -

سنہ ۱۸۶۶ء جون (چھ) - ڈاکٹ نمبر ۵ (۲) لذت النساء (۳) بزبان اردو (۴) اشاعت بار دگر (۵) موضوع عورت اور محبت (۶) مقام اشاعت بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس (۸) تاریخ اشاعت ۲ جون ۱۸۶۹ء مطابق ۱۲۸۶ھ (۹) صفحات ۴۸ (۱۰) سائز ۷.۵۰ × ۵ (۱۱) اشاعت بار اول (۱۲) تعداد نامعلوم (۱۳) مطبوعہ لیتھو پریس (۱۴) قیمت نامعلوم (۱۵) پتہ ناشر نامعلوم (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ریمارکس - سنسکرت کی کتاب ANANGARANGA کا ترجمہ اور خلاصہ (بمبئی گورنمنٹ گزٹ - پارٹ سوم سپلیمنٹ - بہ اختتام سہ ماہی ۳۰ جون ۱۸۶۹ء) -

اکتوبر (چودہ) - ڈاکٹ نمبر نامعلوم (۲) طلسمات عجائب (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ میر خداداد (۵) جادو ٹونوں کی اہمیت (۶) مقام اشاعت بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس - پبلشرز نورالدین جیوا خان اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) تاریخ اشاعت - اکتوبر ۱۸۶۹ء (۹) صفحات ۱۲۰ (۱۰) سائز رائل ۷.۵ × ۵ (۱۱) اشاعت بار دگر (۱۲) تعداد اشاعت پانچ ہزار (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو (۱۴) قیمت چھ آنے (۱۵) ناشر - قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد - پتہ - کولسہ محلہ اور نورالدین جیوا خان - ۵۰ - بھنڈی بازار (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ریمارکس - عملیات اور اوراد

سنہ ۱۸۷۰ء (مارچ) (۲) حاتم طائی (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ حیدری دہلوی (۵) عنوان۔ حکایات (۶) مقام اشاعت۔ بمبئی (۷) مطبوعہ۔ حیدری پریس۔ پبلشر۔ نورالدین جیوا خان اور قاضی ابراہیم قاضی نور محمد (۸) مارچ سنہ ۱۸۷۰ء (۹) صفحہ ۱۱۱ (۱۰) سائز۔ رائل ۵۰۔۷ x ۵ (۱۱) اشاعت بار دگر (۱۲) تعداد تین ہزار (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو (۱۴) قیمت سات آنے (۱۵) ناشر نورالدین جیوا خان۔ ۵۸۔ بھنڈی بازار۔ بمبئی اور قاضی ابراہیم قاضی نور محمد۔ ۶۵۔ کولسہ محلہ (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ایک مشہور افسانہ۔

(مارچ) (۲) اندرسبھا (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ امانت دمداری لال (۵) موضوع۔ ایک طویل عشقیہ نظم (۶) مقام اشاعت۔ بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس۔ پبلشر۔ نورالدین جیوا خان تاریخ طباعت۔ مارچ سنہ ۱۸۷۰ء (۹) صفحہ ۶۴ (۱۰) سائز ۵۰۔۷ x ۵ (۱۱) اشاعت بار دگر (۱۲) تعداد ساڑھے سات سو (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو پریس (۱۴) قیمت تین آنے (۱۵) ناشر نورالدین جیوا خان۔ مقام۔ باباڈھبوا اسٹریٹ (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ایک مقبول عام نظم۔

(اپریل) (۲) گل مغفرت (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ حیدر بخش (۵) حالات شہدائے کربلا (۶) مقام طباعت۔ بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس۔ پبلشرز نورالدین جیوا خان اور قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد (۸) تاریخ اشاعت اپریل سنہ ۱۸۷۰ء (۹) صفحہ ۱۵۲ (۱۰) سائز۔ رائل ۸ x ۵ (۱۱) اشاعت بار دگر (۱۲) تعداد طباعت ڈیڑھ ہزار (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو (۱۴) قیمت سات آنے (۱۵) ناشر۔ قاضی ابراہیم بن قاضی نور محمد۔ پتہ۔ کولسہ محلہ۔ بمبئی اور نورالدین جیوا خان۔ ۵۸ بھنڈی بازار (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ریمارکس۔ سوانح حسنین۔

(جولائی) (۲) طوطا کہانی (۳) بزبان اردو۔ مصنفہ حیدر بخش (۵) قصہ (۶) مقام اشاعت بمبئی (۷) مطبوعہ۔ حیدری پریس۔ پبلشر نورالدین جیوا جی (۸) تاریخ اشاعت۔ جولائی سنہ ۱۸۷۰ء (۹) صفحہ ۱۰ (۱۰) سائز رائل ۵۰۔۷ x ۵ (۱۱) اشاعت۔ بار اول (۱۲) تعداد اشاعت ڈیڑھ ہزار۔ (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو (۱۴) قیمت سات آنے (۱۵) x (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ریمارکس x

(اگست) (۲) فریب عشق اور لذت عشق (۳) بزبان اردو (۴) مصنف نامعلوم (۵) حکایات حسن و عشق (۶) مقام اشاعت۔ بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس پبلشر۔ نورالدین جیوا خان (۸) تاریخ اشاعت۔ بمبئی (۹) صفحہ ۵۰ (۱۰) سائز ۵۰۔۷ x ۵ (۱۱) اشاعت بار دگر (۱۲) تعداد ڈیڑھ ہزار (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو (۱۴) قیمت دو آنے (۱۵) ناشر۔ نورالدین جیوا خان۔ ۵۸۔ بھنڈی بازار

بمبئی ۔ (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) حکایت حسن وعشق ۔
(اگست ۲) (۲) اخوان الصفا ، (۳) بزبان اردو (۴) مترجم ۔اکرام علی (۵) موضوع ۔ مباحث متعلقہ وجود کبریائی (۶) مقام اشاعت ۔ بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس ۔ پبلشر ۔ نورالدین جیوا خان (۸) تاریخ اشاعت ۔ اگست ۱۸۶۸ء (۹) صفحہ ۱۳۲ (۱۰) سائز ۔ رائل ۔ 8 ۔ ۷۔۵ (۱۱) اشاعت ۔ بار اول (۱۲) تعداد ساڑھے سات سو (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو پریس (۱۴) قیمت سات آنے (۱۵) × (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ۔ ×
ستمبر ۔ (۲) چشمۂ شیریں (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ شیخ عبدالواحد (۵) موضوع ۔ سوانح شیریں و فرہاد (۶) مقام اشاعت ۔ بمبئی (۷) مطبوعہ حیدری پریس ۔ پبلشر ۔ نورالدین جیوا خان (۸) تاریخ اشاعت ۔ ستمبر ۱۸۶۸ء (۹) صفحہ ۵۲ (۱۰) سائز ۔ رائل ۔ ۷۔۵ ۔ 8 (۱۱) اشاعت بار اول (۱۲) تعداد طباعت ساڑھے سات سو (۱۳) طباعت بذریعہ لیتھو پریس (۱۴) قیمت دو آنے (۱۵) × (۱۶) × (۱۷) ایک عشقیہ داستان ۔
نومبر ۔ (۲) خلاصہ علم جغرافیہ (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ سید ابوالفتاح مولوی (۵) موضوع جغرافیہ (۶) مقام طباعت ۔ بمبئی (۷) مطبوعہ مطبع حیدری پریس (۸) تاریخ اشاعت نومبر ۱۸۶۸ء (۹) صفحہ ۱۱۲ (۱۰) سائز 4 تا (۱۱) اشاعت بار اول (۱۲) تعداد ڈیڑھ ہزار (۱۳) مطبوعہ لیتھو پریس (۱۴) قیمت بارہ آنے (۱۵) ناشر ۔ سید ابوالفتاح مولوی (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ایک درسی کتاب ۔
دسمبر ۔ (۲) اشرف اللغات ۔ حصہ اول ۔ مصادر الافعال ۔ آمدنامہ (۳) بزبان اردو (۴) مصنفہ سید ابوالفتاح مولوی (۵) موضوع ۔ مصادر (۶) مقام اشاعت ۔ بمبئی (۷) مطبوعہ مطبع حیدری ۔ بمبئی (۸) تاریخ اشاعت دسمبر ۱۸۶۸ء (۹) صفحہ ۹۶ (۱۰) سائز ۔ 4 تا (۱۱) اشاعت بار اول (۱۲) تعداد اشاعت ڈیڑھ ہزار (۱۳) مطبوعہ لیتھو پریس (۱۴) قیمت دس آنے ۔ (۱۵) ناشر ۔ سید ابوالفتاح مولوی (۱۶) رجسٹرڈ (۱۷) ابتدائی درسی کتاب ۔

---

رحیم علی الہاشمی

# میکبتھ

## شیکسپیئر کے مشہور ڈرامہ کا منظوم ترجمہ

( بلینک ورس )

### تعارف

کنگ لیئر کے تعارف میں میں نے لکھا تھا کہ جن مبصرین کے خیال میں شیکسپیئر کی بہترین ٹریجڈی کنگ لیئر ہے ان سے مجھے اتفاق ہے اور منجملہ دیگر وجوہ کے ایک وجہ اس کی یہ بھی ہے کہ کنگ لیئر کا ڈرامہ مکمل ہے جس میں کہانی کا کوئی گوشہ تشنہ نہیں رہ جاتا ہے۔ جن مبصرین کے خیال میں ہیملٹ شیکسپیئر کی بہترین ٹریجڈی ہے۔ اُن سے مجھے بالکل اتفاق نہیں ہے اس لئے کہ اس کا ہیرو فلسفہ بگھارتا ہے اور عمل نہیں کرتا اور جب عمل کرتا ہے تو غلط عمل کرتا ہے۔ اس کی مثال کچھ مغل شاہنشاہ شاہجہاں کے لڑکے داراشکوہ کی سی ہے جو علم و فن کے اعتبار سے اپنے سب بھائیوں سے بڑھا ہوا ہے مگر عملی نہیں ہے اور جب عمل کرتا ہے تو غلط کرتا ہے جس کے نتیجہ میں وہ مصائب برداشت کر کے قتل ہوتا ہے۔ اس کے برعکس اکبر اگرچہ پڑھا لکھا ہوا برائے نام تھا مگر عملی تھا جس کی وجہ سے اس کا دور حکومت ہندوستان کی تاریخ کا زریں باب شمار ہوتا ہے۔ ایک اور مثال اسپین کے بادشاہ الحکم کی ہے جس کے کتب خانہ میں کہا جاتا ہے کہ ایک لاکھ کتابیں تھیں اور ہر کتاب پر اس کے لکھے ہوئے حواشی تھے مگر عملی نہ ہونے کی وجہ سے اسپین کی اسلامی حکومت کا زوال اسی کے زمانہ سے شروع ہوا۔

جن مبصرین نے میکبتھ کو شیکسپیئر کی بہترین ٹریجڈی کہا ہے اُن کی رائے کا میں اس حد تک احترام کرتا ہوں کہ اسمیں ہیرو اور ویلین کے کردار کو ایک میں ملا کر بہت بڑے فنی کارنامے کا اظہار کیا گیا ہے اور ڈرامائی

ضرورت سے کاڈر کی بغاوت اور شاہ ناروے کے حملے کو مختلف اوقات میں ایک ساتھ دکھا کر اور میکبتھ کے سترہ سالہ دور حکومت کو حذف کر کے ایک وحدت پیدا کی گئی ہے لیکن اس میں بعض خامیاں ایسی ہیں جن کی وجہ سے میں اسے بہترین ٹریجڈی کا درجہ نہیں دے سکتا۔ مثلاً ڈنکن کے لڑکے ڈونل بین اور بینکو کے لڑکے فلی انس کی کہانیوں کو معلق چھوڑ دیا گیا ہے۔ تاہم ان مبصرین کیخا طرسے میں نے اس ڈرامے کو منظوم شکل میں پیش کر دیا ہے

شیکسپیر کی ڈرامہ نویسی کی زندگی ۱۵۸۶ء سے شروع ہوئی۔ اُس کے پہلے ڈرامے ٹائیٹس اینڈ رونیکس اور ہینری ششم حصہ اول دراصل پہلے کے لکھے ہوئے تھے جن کو شیکسپیر نے نظرثانی کر کے درست کیا۔ آخری ڈرامے ٹمپسٹ اور ونٹرس ٹیل ۱۶۱۰ء اور ۱۶۱۱ء میں لکھے گئے۔ میکبتھ کی تاریخ محققین نے داخلی اور خارجی شہادتوں کی بنیاد پر ۱۶۰۶ء معین کی ہے جس کے بعد اُس نے صرف چھ ڈرامے اور لکھے۔ کل ڈرامے جو اس نے لکھے اُن کی تعداد ۳۷ ہے اور نظمیں وغیرہ اس کے علاوہ ہیں۔ اس لئے میکبتھ کی تصنیف کے وقت اُس کے فن میں کافی پختگی آگئی ہوگی اور ٹیکنیک کے لحاظ سے اس کا شمار اعلیٰ قسم کے ڈراموں میں کیا جا سکتا ہے۔ جس میں توازن، وحدت عمل، وحدت خیال اور وحدت ماحول کا لحاظ رکھا گیا ہے

میکبتھ میں ہیرو اور ویلین کے کردار کو جو ایک میں ملا یا گیا ہے اُس میں بھی ایک فنکاری کا کمال ہے۔ اوتھیلو میں آئگو ہیملٹ میں کلاڈیس اور کنگ لیئر میں گانرل اور ریگن کے ویلین کردار ڈرامے میں مرکزی حیثیت کے نہیں ہیں لیکن میکبتھ میں وہ پورے ڈرامے پر حاوی اور مرکزی حیثیت کا کردار ہے اور میکبتھ جس طرح ایک بہادر اور وفادار انسان سے بدل کر کس طرح ایک سفاک اور ظالم انسان بن جاتا ہے جس سے اُسکے ساتھ سراسر نفرت کی جگہ کچھ ہمدردی اور ترس کا بھی جذبہ پیدا ہوتا ہے پھر جب ہم اس انقلاب کے اسباب پر نظر ڈالتے ہیں تو ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ میکبتھ فطرتاً بد نہ تھا بلکہ صرف کمزور طبیعت کا تھا جو حالات کی رو میں بہتا چلا گیا اور اگرچہ حالات کا مقابلہ کرنے کی صلاحیت اسمیں موجود تھی مگر اسے استعمال نہیں کیا اور حالات کی رو کو اس صلاحیت پر غالب ہونے دیا۔ نیز ساحراوں کی مبہم پیشگوئیوں اور لیڈی میکبتھ کی ہوس جاہ کا اس بگاڑ میں جو حصہ ہے وہ بھی قابل لحاظ ہے

آرٹ کا اصل مقصد تو جمالیاتی احساس کی تشفی ہوتا ہے اور ڈرامے کا آرٹ بھی ایسا ہی ہے لیکن ثانوی طور پر اُس سے کوئی نہ کوئی اخلاقی سبق بھی ملتا ہے جو اگر واضح طور پر دیا جائے تو آرٹ ایک اخلاقی وعظ بن جائے گا اور اور اپنے اصل مقصد سے دور ہٹ جائے گا۔ شیکسپیر کے ڈراموں میں بھی اور خصوصاً المیہ ڈراموں میں کوئی نہ کوئی سبق ضمناً ملتا ہے جو بڑی فنکاری سے کہانی میں پوشیدہ ہوتا ہے۔ مثلاً ہیملٹ میں یہ تاثر ہے کہ ایک

تخیلی انسان پر اُس کے ماحول کا کیا ردعمل ہوتا ہے، کنگ لیئر میں یہ سبق ملتا ہے کہ کسی کردار کی غلط فہمی کا انجام کیا ہوتا ہے، اسی طرح میکبتھ میں یہ نتیجہ ظاہر کیا گیا ہے کہ ہوس کا مزاج شیطان کے ورغلانے سے کس طرح متاثر ہو جاتا ہے اور اس کا انجام کیا ہوتا ہے۔

میکبتھ کے المیہ کی سنگینی اُس وقت اور بڑھ جاتی ہے جب ہم دیکھتے ہیں کہ اس کے خاص کردار ایک دوسرے کے قریبی رشتہ دار تھے۔ ڈنکن اور میکبتھ دونوں مالکم دوم کے نواسے تھے اور لیڈی میکبتھ بھی دور جا کر اسی خاندان میں مل جاتی تھی اور سیوارڈ انگریز جنرل جسے شاہ انگلستان نے مالکم کی مدد پر دس ہزار فوج کے ساتھ بھیجا تھا مالکم کا ماموں تھا۔ اور بینکو کے خاندان سے نو پشتوں کے بعد اسکاٹ لینڈ کا بادشاہ جیمس اول اور پندرہ پشتوں کے بعد جیمس ششم ہے جو اسکاٹ لینڈ اور انگلینڈ دونوں کا بادشاہ تھا یعنی انگلینڈ کا جیمس اول میری کوئین آف اسکاٹس کا لڑکا۔

جادو ٹونے اور بھوت پریت پر اعتقاد آجکل بہت کم ہو گیا ہے لیکن شیکسپیر کے زمانے میں لوگوں کا ان پر کافی اعتقاد تھا اور میکبتھ میں شیکسپیر نے ان سے کافی کام لیا ہے لیکن اسی کے ساتھ ان کے توہمات کو دور کرنے کی بھی کوشش کی ہے اور ایسے کرداروں کی ثانوی حیثیت رکھی ہے اور ان کے تاثر کو مخصوص رکھا ہے جیسے بینکو کا بھوت صرف میکبتھ کو نظر آتا ہے کسی اور کو نہیں اور ساحرائیں بھی صرف میکبتھ پر اور کسی حد تک بینکو پر عمل کرتی ہیں۔ ڈرامے کے دوسرے افراد اس سے متاثر نظر نہیں آتے اور پھر میکبتھ پر ان کا جتنا قوی اثر ہوتا ہے اتنا بینکو پر نہیں ہوتا اس لئے کہ جب ساحرائیں غائب ہو جاتی ہیں تو وہ کہتا ہے کہ آیا یہ حقیقت تھی یا ہم گھاس کھا گئے ہیں جس سے ہماری عقل سلب ہو گئی ہے۔

میکبتھ پر کولبر کوچ، مولٹن، ولیم ہیزلٹ، الیزبتھ فرینوال، مسز جیمس، ڈاکٹر برمان، ڈگلیس، ایک فل، سر ہنری اروِنگ، ارتھر سائمنس، ہنٹر، فرائز بارن، کروسیگ، کولیرج، کننگھم اور ڈاروں کی جو تنقیدیں ہیں اُنھیں اصل میں پڑھنا چاہئے اس لئے کہ اقتباس سے ان کی اصل روح ختم ہو جائے گی۔

میکبتھ کے مختلف کرداروں کی خصوصیات اور ان پر ماحول کے ردعمل کا مطالعہ بھی خالی از دلچسپی نہ ہوگا۔ مگر یہاں ہم اس تعارف کو طوالت نہیں دینا چاہتے اور صرف متذکرہ صدر اشارات کافی سمجھتے ہیں۔ مزید تفصیل کے لئے شیکسپیر کے متعلق تنقیدی لٹریچر کا مطالعہ کرنا چاہئے جس کی انگریزی زبان میں بہتات ہے اور اردو میں بھی بقدر ضرورت مواد موجود ہے

۷ر نومبر ۱۹۶۹ء

رحیم علی الہاشمی
۶۲ شبلی روڈ۔ علی گڑھ، یو۔ پی

# میکبتھ

## پہلا ایکٹ

### پہلا منظر۔ ایک جنگل

(گرج اور چمک تین ساحرائیں داخل ہوتی ہیں)

پہلی ساحرہ۔ ہم تینوں پھر کب ملیں گے؟ چمک گرج اور بارش میں

دوسری ساحرہ۔ جنگ کا غوغا جب کم ہوگا جیتے گا کوئی ہارے گا

تیسری ساحرہ۔ یہ تو شام سے پہلے ہوگا

پہلی ساحرہ۔ مگر کہاں پر ملنا ہوگا ؟

دوسری ساحرہ۔ جنگل میں یا جھاڑی میں

تیسری ساحرہ۔ وہاں ملیں گے میکبتھ سے

پہلی ساحرہ۔ آئی۔ آئی۔ بلون بی بی !

دوسری ساحرہ۔ مینڈک مجھے بلاتا ہے

تیسری ساحرہ۔ آئی، آئی۔ فوراً آئی۔

سب ملکر۔ اچھی چیز بری لگتی ہے اور بری ہے اچھی تم کو

گہرا ہو یا ہوا ہو گندی اوپر اوپر اُڑتے پھریں ہم

(جاتی ہیں)

### دوسرا منظر۔ فاریس کے قریب ایک کیمپ

(اندر سے قرنا کی آواز۔ شاہ ڈنکن، مالکم، ڈونل بین، لینا کس ساتھیوں کے ساتھ داخل ہوتے ہیں)

ایک زخمی سارجنٹ ملتا ہے)

ڈنکن۔

یہ خون میں تھڑا ہوا ہے کون سپاہی | جو حال ہے اُس کا وہی کرتا ہے

کچھ تازہ خبر اس سے لڑائی کی ملیگی | تو جوں نے دبایا ہے بغاوت کو کہاں تک

مالکم

جہاں پناہ یہ سرجنٹ ہے وہی جس نے | مجھے بچالیا ہے حریفوں میں قید ہونے سے

خوش امید مرے مشفق جوان ہمت | جہاں پناہ کے آگے ذرا بیاں تو کر

جو حال جنگ کا دیکھا ہے آنکھوں سے تم نے | روانہ جنگ کے میدان سے ہوئے جب

سارجنٹ۔

عجیب حال تذبذب کا تھا حضور وہاں | کہ جیسے دو کوئی تیراک تھک کے ہوں بیحال

پھر ایک دوسرے سے اس طرح چمٹ جائیں | کہ جس سے دونوں ہی ہو جائیں کیطرح بے بس

وہ سنگدل تھا جو باغی تھا یعنی میکڈانولڈ | سرشت اسکی بغاوت کو راس آتی تھی

بھری ہوئی تھی شرارت دماغ میں اُس کے | اور اُسکے دل میں شرارت کا ایک تھا طوفان

اور اس کے ساتھ تھی جو فوج باغیوں کی　　سوار اور پیادوں کی اک مسلح فوج
مگر حقیر یہ ثابت ہوا سر و سامان　　اگرچہ پہلے مقدر نے اُس کا ساتھ دیا
کہ میکبتھ جو دلاور تھے اور نام آور　　انھوں نے کی نہ مقدر کی اک ذرا پروا
چلائی اپنی وہ تلوار ایسی خون آشام　　نگاہ مہر شجاعت کے دیوتا کی ہوئی
بنا کے رستہ وہ پہونچے غنیم کے سر پر　　نہ بات کی کوئی اُس سے نہ دی ذرا مہلت
بس ایک وار تھا سر سے جو تا بہ ناف آیا　　اور اُسکے سر کو فصیل قلعہ سے لٹکایا

ڈنکن ۔ میرے عزیز دلاور شریف کو شاباش

سارجنٹ ۔

شعاع شمس جہاں سے شروع ہوتی ہے　　وہیں سے آتا ہے طوفان اور غضب کی گرج
شکستہ ریخت جہازوں کی جیسے ہوتی ہے　　اسی طرح سے جہاں سوت ہے مسرت کی
وہیں سے اٹھتے ہیں بادل بھی حسرت و غم کے　　حضور شاہ ذرا غور سے سنیں یہ بات
کہ حق کی فتح سے دشمن ہٹے ہی تھے پامال　　اور اُسکی فوج مسلح نے لی فرار کی راہ
تو شاہ ناروے موقعہ کو دیکھ کر فوراً　　نئی سپاہ نئے اسلحہ سے آئے وہاں
کیا وہ حملہ کہ پھر معرکہ ہوا سرگرم　　بہادروں کے لہو سے زمین ہوگئی لال

ڈنکن ۔

ہماری فوج کے سردار کچھ ڈرے تو نہیں　　دلیر میکبتھ و بینکو ہوئے ہراساں کچھ؟

سارجنٹ ۔

حضور سچ تو ہے اُن کو ہوا ہراس ضرور　　مگر عقاب کو گنجشک سے ہو جیسے ہراس
ہراس شیر کو خرگوش سے ہو جیسے کبھی　　تو ان دلیروں نے کچھ اس طرح کیا حملہ
کہ جیسے توپ میں بارود ہو دوگونہ بھرا　　وہ زور شور سے دشمن پہ پھر کیا حملہ
وہ کشت و خون کا منظر کچھ اسطرح کا تھا　　کہ جیسے خون سے ہو جائے لالہ زار زمیں
عظیم گول گتھا جنگ کا نمونہ تھا　　وہ کشت و خون کا منظر حضور ایسا تھا
جہاں پناہ مگر اب نہیں ہے مجھ میں دم　　مرے جو زخم ہیں درکار اُن کو ہے مرہم

ڈنکن ۔

تمہارے زخم ہیں اعزاز کا پتہ دیتے　　تمہاری باتیں بھی لفظ ہیں شرافت کے
چلو لیں اب انھیں عزت کے ساتھ لیجاؤ　　لگا دو جلد ذرا مرہم انکے زخموں کو

(سارجنٹ کو ساتھ لیکر لوگ جاتے ہیں۔ راس داخل ہوتے ہیں)

یہ کون اب آیا ہے ؟

مالکم ۔

محترم باوقار راس کے تھین

ڈنکن

جھلکتی ہے آنکھوں میں عجلت کچھ انکی　　انوکھی کوئی بات جیسے کہیں گے

راس ۔

جہاں پناہ سلامت رہیں ہزار برس

ڈنکن ۔

کہاں سے آپ کا آنا ہوا معزز تھین ؟

راس ۔

جہاں پناہ ابھی آرہا ہوں فائف سے　　جہاں علم ہیں شہ ناروے کے لہراتے
فلک کو آنکھ دکھاتا ہے انکا لہرانا　　ہماری فوج کا جس سے ہوا ہے دل ٹھنڈا
وہ ناروے کے شہنشاہ ساتھ لائے ہیں　　وہ فوج جسکی کہ تعداد کا شمار نہیں
مدد پہ اُنکی وہ غدار تھین کاڈر ہے　　بڑے غضب کا اُنھوں نے کیا تھا گو حملہ
کہ میکبتھ جو ہے اک دیوتا لڑائی کا　　مقابلے کو بڑھا ہو کے اسلحہ سے لیس
لڑا وہ دست بدست اور جما جما کے قدم　　کہ جیسے لڑتے ہیں شیران کارزار بہم
کیا غنیم کے مغرور سر کو پس نیچا　　اڑایا فتح و ظفر کا پھر آخرش جھنڈا

ڈنکن ۔ بہت بڑی ہے یہ خوشی

راس ۔

بس اب وہ شاہ سوینو جو ناروے کا ہے　　امان ہم سے بعد عجز ہے طلب کرتا
مگر ہم اُسکو اجازت نہ دینگے اب ہرگز　　کہ اپنے جنگ کے مقتول کو کرے وہ دفن
نہ جب تلک کہ ہمیں دس ہزار ڈالر دے　　ہماری فوج کرے خرچ جسطرح چاہے

ڈنکن

نکالو دل کو مرے جو تھا اس سے غم بھرا | تو بس ابھی کرو اعلان اُسکے مرنے کا
خطاب اور حقوق اسکے جسقدر بھی تھے | دلیر میکبتھ اُن سب سے سرفراز ہوا

راس۔ ضرور حکم کی تعمیل ہوگی عالی جاہ

## تیسرا منظر۔ فارلیس کے قریب ایک جنگل

(گرج۔ تین ساحرائیں داخل ہوتی ہیں)

پہلی ساحرہ۔ بہن کہاں گئی تھیں تم؟

دوسری ساحرہ۔ سوروں کو گئی تھی مارنے میں

تیسری ساحرہ۔ بہن کہاں گئی تھیں تم؟

پہلی ساحرہ۔۔

ملاح کی ایک تھی جو بیوی | لے کر وہ گود میں تھی بیٹھی
چپ چپ دانتوں میں تھے کٹکٹے | دانے تھے بلوط کے جو پھل کے
آواز کچھ ایسی آرہی تھی | کتا کھاتا ہو جیسے ہڈی
میں نے کہا مجھکو دے ذرا سے | بولی آنکھوں میں غیظ بھر کے
چل دور ہو او غلیظ بڑھیا | حرافہ ہے ساحرہ سراپا
شوہر اُس کا حلب گیا ہے | ٹائگر کا وہ ماسٹر ہوا ہے
پہونچوں گی ابھی وہیں میں چلنی | چھلنی کو بنا کے اپنی کشتی
چوہا بے دُم کا میں بنونگی | ٹائگر میں چھید میں کرونگی
کرنا ہے مجھے ضرور ایسا | میں نے یہ کیا تو مجھکو کہنا

دوسری ساحرہ۔ میں دونگی تمھیں ہوا ابھی اچھی

پہلی ساحرہ۔ یہ تو ہے بڑی ہی مہربانی

تیسری ساحرہ۔ مجھ سے بھی یہ دوسری ہوا لو

پہلی ساحرہ۔

باقی میری ہیں سب ہوائیں | ہر سو سے چلیں گی جب ہوائیں
ہر رُخ پہ قطب نما کی سوئی | میری ایما ہی پر چلے گی
اس طرح سکھاؤں گی میں اسکو | بھوسے جیسے سبھی سکھائیں
آنکھوں سے نیند ہوگی غائب | دن رات سہے گا وہ مصائب
جادو کے اثر سے وہ رہے گا | حاصل نو سات کے ضرب کا
خستہ ماندہ رہے گا ہر دم | گھلتا جائے گا جسم پیہم
ڈوبے گا نہیں جہاز اُس کا | لیکن طوفان میں رہے گا

دیکھو مرے ہاتھ میں یہ کیا ہے؟

دوسری ساحرہ۔

دکھلاؤ مجھے دکھاؤ

پہلی ساحرہ۔

یہ میرے پاس انگوٹھا جہاز راں کا ہے | کہ واپسی میں جہاز اُسکا بس ڈوبا

تیسری ساحرہ۔

یہ نقارہ نقارہ | وہ دیکھو میکبتھ آیا (اندر سے نقارے کی آواز)

سب مل کر۔

ملا دو ہاتھ سے ہاتھ آؤ ساحرہ بہنو | نہیں جو بند میں خشکی ہو یا کہ پانی
دکھا دو ناچ ذرا باندھ کر کے اک حلقہ | چلو چلو یونہیں پھیرو تم دے کے اک
مرے ہوں تین تمہارے بھی تین تین اور | کہ پورے نو سے بنے گا ہمارا یہ منتر
مگر خموش بس اب ناچ ہوگیا پورا | کہ اپنے سحر کا حلقہ بھی اب ہوا پورا

(میکبتھ اور بینکو داخل ہوتے ہیں)

میکبتھ۔

عجیب بات ہے اچھا ہے اور پھر بھی برا | یہ دن تو ایسا ہے جیسا کبھی نہیں دیکھا

بینکو

یہاں سے فاصلہ فارس کا اور کتنا ہے | کسی سے آپ نے رستہ وہاں کا پوچھا ہے
مگر یہ کون ہے خلقت عجیب ہے ڈھنگی | کہ انکے جسم میں سوکھے لباس مجنونی
یہ اس زمین کی مخلوق ہو نہیں سکتی | اگرچہ دیکھ رہا ہوں اسی زمیں پہ انھیں

بتاؤ زندہ ہو تم یا کوئی ہیولیٰ ہو | وجود پر جیسے انسان کو یقین نہ ہو
جو خشک انگلیاں سوکھے لبوں پہ رکھتی ہو | تو گویا بات جو کہتا ہوں وہ سمجھتی ہو
اگرچہ جسم سے عورت کی تم سراپا ہو | مگر یہ ڈاڑھی ہے کیسی بتاؤ تو کیا ہو

میکبتھ۔ زبان ہے منہ میں تو بولو ذرا کہ تم کیا ہو ؟

پہلی ساحرہ۔
سلام تم کو سلام میکبتھ | کہ تم گلامس کے تھین بھی ہو

دوسری ساحرہ۔
سلام تمکو سلام میکبتھ | کہ تھین کاؤڈر کے بھی تھین ہو

تیسری ساحرہ۔
سلام تمکو سلام میکبتھ | کہ آگے چل کر کے شاہ ہوگے

بینکو
جناب حیران کس لئے ہیں | سنی ہیں باتیں جو ایسی اچھی
بتائیے ذرا تو مجھکو | خیال میں ہو گئے ہیں کیا گم
کہ یہ دکھاوے کی بات یہ ہیں | یہ میرے ہیں محترم جو ساتھی
جو انکا اعزاز ہے ابھی تک | سلام اُس پر کیا ہے تم نے
مزید عزت کی پیش گوئی | پھر اُس پہ شاہی کی ہیں امیدیں
ہوا ہے اُنکا دماغ مختل | مگر ذرا مجھکو بھی بتا دے
جو آگے کی کچھ خبر تمھیں ہو | کہ زندگی میں مرے کیا کیا
نہ ہوگا کیا اور ہوگا کیا کچھ | بتاؤ مجھکو بھی تم ذرا کچھ
اگرچہ تم سے نہ لوں گا عزت | کرم کرو مجھ پہ یا کہ نفرت

پہلی ساحرہ۔ سلام
دوسری ساحرہ۔ سلام
تیسری ساحرہ۔ سلام

پہلی ساحرہ۔
جو کم ہے میکبتھ سے اور برتر

دوسری ساحرہ۔
نہ اتنا اچھا نصیب ہوگا | مگر وہ پھر بھی ہے بخت اچھا
تمہاری اولاد شاہ ہوگی | اگرچہ تم خود نہ شاہ ہوگے
سلام میکبتھ سلام بینکو سلام سبکو

پہلی ساحرہ۔
سلام میکبتھ سلام بینکو | سلام سبکو

میکبتھ۔
ٹھہر کے ذرا بات تو پوری کردو | ادھوری سی باتیں ہیں ساری تمہاری
گلامس کا ہوں تھین یہ جانتا ہوں | سنیل کا ہوا جانشیں بعد اُس کے
مگر تھین کاؤڈر کا کیسے ہوا میں | کہ ابتک وہ زندہ ہے کاؤڈر کا تھین
شریف اور خوشحال بھی ہے بہت | مگر میں کہاں بادشاہی کہاں
یقین اس کا مجھکو تو آتا نہیں | نہ کاؤڈر نہ شاہی کا ہے کچھ گماں
کہاں سے عجب یہ خبر پا گئیں | یہ رستے میں روکا ہمیں کس لئے
سنانے کو آگے کی باتیں ہمیں | تمہیں حکم دیتا ہوں بتلاؤ تو

(ساحرائیں غائب ہوجاتی ہیں)

بینکو۔
جیسے پانی میں بلبلے ہوں | ویسے ہونگے زمیں پر بھی
یہ بھی گویا کہ ایسی ہی تھیں | لیکن غائب ہوئیں کہاں وہ

میکبتھ۔
ہوا میں ہو گئیں غائب | مجسم وہ نظر آئیں
ہوا میں مل گئیں لیکن | ٹھہرتیں وہ تو اچھا تھا

بینکو۔
یہ منظر کیا حقیقی تھا جو دیکھا | کہ ہم نے گھاس کھائی تھی نشے میں
کہ جس سے ہوش ہو جائیں معطل | سمجھ ہو جائے اپنی عقل مختل

میکبتھ۔ تمہاری اولاد شاہ ہوگی

بینکو۔ ملے گی تم کو بھی بادشاہی

میکبتھ۔

کاڈر کا بھی تھین میں بنوں گا  ایسا ہی کہا نہ تھا انھوں نے

بینکو۔

بالکل ایسا ہی تو کہا تھا  لیکن یہ کون اب ہے آیا

(راس اور انگس داخل ہوتے ہیں)

راس۔

جہاں پناہ بہت خوش ہوئے خبر سنکر  جو کامیاب ہوئے آپ حضرت میکبتھ
وہ باغیوں سے لڑائی میں شوق آپکا نام  تحیر اور مسرت سے کی بہت تعریف
کریں وہ آپ کی تعریف یا کریں حیرت  اس انتشار میں خاموش ہوگئے بالکل
اُسی دن آپ لڑے ناروے کی فوجوں سے  تو ہی غنیم کو جرأت سے کر دیا پامال
ڈرے نہ موت سے کشتوں سے بھر دیا میداں  پیامبر جو مسلسل خبر تھے لے آئے
وہ سارے شاہ سے تعریف آپکی کرتے  جو کام آپ کا تھا ملک کو بچانے میں

انگس۔

ہم آئے شاہ کا پیغام تہنیت دینے  اگرچہ آپکو انعام شاہ خود دیں گے
مگر سپرد ہمارے ہوئی ہے یہ خدمت  حضور شاہ میں ہمراہ آپکے جائیں

راس۔

مزید مہر و عنایت کا یہ کیا اظہار  کہ مجھکو حکم یہ ہے آپ کو سلام کروں
کہ آپ تھین ہیں کاڈر کے ماسوا اب سے  ملا ہوا ہے جو پہلے سے آپ کو اعزاز
سر نیاز سے کرتا ہوں آپکو میں سلام  نیا یہ آپ کا اعزاز آپ کا حق ہے

بینکو (الگ ہٹ کر) یہ کیا کہ بات ہو شیطان کی زبان کی سچ

میکبتھ۔

ابھی تو تھین جو کاڈر کا ہے وہ زندہ ہے  تو دوسرے کا جو اعزاز ہے مجھے کیوں دیں

انگس۔

یہ سچ ہے تھین جو کاڈر کا تھا وہ زندہ ہے  مگر یہ فیصلہ اُسکے خلاف ہے سنگین

کہ اسکو جان سے اپنی حساب دینا ہے  ملا ہوا تھا ناروے سے یہ باغی
کہ اس نے دونوں کو امداد دی رعایا کی  شریک سازش خفیہ ہوا وہ دشمن سے
تباہ کرنے کو اپنے وطن کے درپے تھا  اگرچہ اصل حقیقت مجھے نہیں معلوم
مگر قصور بغاوت کا اُس پہ ثابت ہے  کیا ہے جرم کا اپنے خود اُس نے بھی اقرار
کہ جو خطاب تھا اُسکا وہ چھن گیا اُس سے  اور اپنی ساری ریاست سے ہوگیا محروم

میکبتھ (الگ ہٹ کر)

گلامس بھی اور تھین کاڈر کے بھی  اور اس سے بھی اونچا آگے کو بھی

(راس اور انگس سے)

یہ زحمت آپکی میرے لئے ہے شکر کا باعث

(بینکو سے)

کیا آپکو امید نہیں آپکی اولاد  ہو جائے گی شاہی سے سرافراز یقیناً
کاڈر کا بنایا ہے مجھے جن غیبوں نے  انکا ہی تو ہے آپ سے وعدہ بھی کچھ ایسا

بینکو۔

یقین آپکو ہے اس قدر اگر اس پر  تو آپ تھین جو کاڈر کے ہوگئے یکسر
تو خواب تاج کے پھر آپ کیوں نہ دیکھیں گے  مگر عجیب ہے یہ بات ہوتی ہے اکثر
برائیوں کے جو ہیں کارکن وہ کہتے ہیں  کچھ ایسی باتیں سچائی کی ہوں جو معمول
کہ ہمکو کھینچ کے لیجائیں وہ زیاں کی طرف  اور انکے جو ہوں نتائج وہ ہوں بہت سنگین
مرے عزیز مجھے ایک بات کہنا ہے

میکبتھ (الگ ہٹ کر)

دو باتیں کہی گئی ہیں سچی  اچھی تمہید میں بڑی کی
یعنی شاہی کی بات جو ہے  حضرات ہوا بہت ہی ممنون

(الگ ہٹ کر)

جو بات ہے ماورائے فطرت  اُس میں ہوگی نہ کچھ برائی
ممکن ہے یہ بات ہو نہ اچھی  لیکن یہ اگر ہوئی ہے کیوں شاد
تمہید ہوئی مگر خوشی کی  سچ سے اسکی ہوئی شروعات

کاڈر کو تعین ہو گیا ہیں اچھا ہے اگر تو کیوں میں سوچوں
وہ ہول کی بات جس ہو نکلے استادہ بدن کے رونگٹے بھی
بڑھتی جس ہو ہے دل کی دھڑکن فطرت کے خلاف جو عمل ہو
اسوقت جو خوف ہے وہ کم ہے تخئیل سے ہولناکیوں کے
ہے قتل کا جو خیال دھندلا لرزہ اُس سے ہی آرہا ہے
تخئیل میں گم عمل ہوا ہے ہر چیز ہوئی ہے بے حقیقت

بینکو ۔ مرا رفیق خیالات میں ہوا ہے محو

میکبتھ ۔ (الگ ہٹ کر)

جو اتفاق سے بننا ہے بادشاہ مجھے تو اتفاق مرے سر پہ تاج رکھے گا
نہ اس کے واسطے کوشش کی ہے ضرورت کچھ

بینکو ۔

نیا نیا انھیں حاصل ہوا ہے جو اعزاز ابھی ہوا نہیں مانوس کچھ دماغ اس سے
نیا لباس پہننے میں کچھ کھٹکتا ہے مزا ولے مگر اُس سے ربط ہوتا ہے

میکبتھ (الگ ہٹ کر)

ہوتا جو کچھ ہے ہو رہے گا رفتار ہے وقت کی بہت تیز
گذرے گا کٹھن ہو خواہ کتنا مقدور جو ہے وقت آجائیگا

بینکو ۔

ہم انتظار میں عالی وقار بیٹھے ہیں حضور شاہ میں چلنے کی ہو گی کب فرصت

میکبتھ ۔

مجھے معاف کریں اے امیر اور سردار کہ میرا ذہن معطل ہوا ہے کچھ ایسا
جو یاد کرتا ہوں کوشش سے بھولی باتوں کو جو آپکی ہیں عنایات وہ ہیں یاد مجھے
اُنھیں میں ذہن میں لاتا ہوں روز صبح و شام تو اب حضور میں چلیں گے ہم فوراً

(بینکو سے)

جو حال گذر رہا ہے اُسپر کرینگے غور ضرور کبھی ملے جو ہمیں کوئی وقت فرصت کا
اور اس زمانے میں ادھیڑیں گے ذہن میں اسکو کریں گے بات پھر اُسوقت اک ہم دونوں

بینکو ۔ بڑی خوشی سے خوں گا میں آپ سے باتیں

میکبتھ ۔

تو پھر زباں سے کچھ بھی کہیں نہ ہم تب تک اب آئیے مرے احباب ہم روانہ ہوں

## چوتھا منظر ۔ فارِیس ۔ محل کا ایک کمرہ

(قرنا بجتا ہے ۔ ڈنکن مالکم ڈونل بین لینا کس ہمراہیوں کے ساتھ داخل ہوتے ہیں)

ڈنکن

خبر ہے آپکو کاڈر کو ہو گئی پھانسی سپرد کام تھا جنکے وہ آگئے کہ نہیں

مالکم ۔

جہاں پناہ وہ ابتک نہیں ہوئے واپس مگر ملا تھا مجھے ایک آدمی ایسا
خود اپنی آنکھ سے دیکھی ہے جس نے موت اُسکی تو اُس سے مجھکو ہوئی سرگذشت سب معلوم
کہ اُس نے قصہ بغاوت کا کر لیا اقبال حضور شاہ سے تھا خواستگار معافی کا
پھر اُس نے دل سے ندامت کا بھی کیا اظہار شرافت ایسی دکھائی جو موت پر اُسنے
وہ زندگی میں نہ اُسکے نصیب میں تھی کہ جیسے مشق سی کرلی تھی اُس نے مرنے کی بہت
جو سب سے بیش بہا چیز جان تھی اُسکی حقیر شے کی طرح اُسکو تج دیا فوراً

ڈنکن ۔

کوئی ہنر نہیں چہرے سے جان لینے کا کسی دماغ میں کیسے خیال ہوتے ہیں
وہ تھا شریف کہ جس پر مجھے بھروسا تھا بہت ہی زیادہ مرا اعتماد تھا اُسپر

(میکبتھ، راس اور انگس داخل ہوتے ہیں)

دماغ پر مرے حاوی ابھی ندامت ہے بہت سوا ہیں صلے سے جناب کی خدمات
کسی طرح کا صلہ بھی ہے نہیں کافی یہ چاہتا تھا کہ آپ اتنے مستحق ہوتے
کہ جو صلہ مرا ہوتا وہ اُس سے بڑھ جاتا بس اب کہونگا یہ کچھ اور ما سوا اسکے
کہ حق ہے جتا بنتا تھا بڑا کہ اُسکا صلہ بڑے سے بھی جو بڑا ہو تو ہو نہیں سکتا

میکبتھ ۔

جو خدمت اور وفاداری مجھ پہ واجب ہے　　تو اسکا دینا ہی انجام ہے صلہ اُس کا
حضور کیلئے بس حق اسے قبول کریں　　جو تخت و تاج کے خاطر مرے فرائض ہیں
وہ بس کہ خادم و اولاد کی طرح سے ہیں　　کہ والدین کی خاطر کریں وہ ایسا کام
حفاظت انکی ہو مقصود جس بہر صورت　　اور اس سے الفت و اعزاز کا بھی ہو اظہار

ڈنکن۔

خوش آمدید کہ میں نے تمہیں شجر کی طرح　　جما دیا ہے زمیں پر تو میرا فرض بھی ہے
کہ میری ہو یہی کوشش کہ تم پھلو پھولو　　مگر معزز و عالی وقار بینکو بھی
کچھ اس سے کم نہیں حقدار جاہ و منصب کے　　کچھ اس سے کم نہیں خدمات آپکی بھی ذرا
تو آئیں آپ سے میں اس طرح گلے مل لوں　　کہ میرے دل کے برابر ہو آپکا دل بھی

بینکو۔

جہاں پناہ کے دل پر اگر پھلوں گا میں　　حضور ہی کا وہ سب ہوگا ماحصل میرا

ڈنکن۔

مجھے ہے اتنی مسرت کہ حد نہیں اسکی　　کہ اشک آنکھوں میں آکر دبا رہے ہیں اُسے
مرے عزیز مرے بچو اور رئیس و امیر　　وہ سب جنہیں بھی حاصل ہے مجھ سے قرب کا
کہ مالکم جو بڑا سب سے ہے مرا لڑکا　　اُسے بناؤنگا میں تخت و تاج کا وارث
زمین آج سے کہلائیگا وہ کمبرلینڈ　　مگر نہیں یہ فقط شاہزادے کا اعزاز
ملینگے اور انکو بھی عز و جاہ کے تمغے　　کہ مستحق جو ہیں انکے تو انکے سر پہ بھی
چمک ستاروں کی اور جیسے ماہ کی ہوگی　　بس اب یہاں سے کریں کوچ سوئے انورنس
مزید لطف و مراعات کا کریں اظہار　　کہ اور رشتہ ہمارا ہو آپ سے مضبوط

میکبتھ۔

جہاں پناہ کی خدمت میں جو گھڑی ہو صرف　　وہ بس کہ کوشش لاحاصل اور بے مصرف
حضور شاہ کی تشریف آوری کی خبر　　پیام بر کی طرح خود ہی لیکے جاؤنگا
سرور جس سے بہت ہوگا میری بیگم کو　　تو اب حضور اجازت مجھکو رخصت کی

(الگ ہٹ کر)

یہ کمبرلینڈ شہزادہ　　ہے میری راہ میں حائل
مجھے اب اسکے اوپر سے　　گذرنا یا پٹخنا ہے
کہ حائل راہ میں یہ ہے　　ستارو بس کہ چھپ جاؤ
کہ میری خواہشیں دل کی　　جو تاریک اور گہری ہیں
نہ اُن پر روشنی کچھ ہو　　مری آنکھیں نہ دیکھیں وہ
جو میرے ہاتھ کر گزریں　　مگر ہو کر رہے گا یہ
کہ جب انجام پا جائے　　تو منظر اُس کا ہو ایسا
کہ ہیبت چھائے آنکھوں پر　　اس عبرتناک منظر سے

ڈنکن۔

معزز بینکو یہ سچ کہا تم نے　　یقیناً وہ جری ہے اور بہادر ہے
خوشی ہوتی ہے تعریف اُسکی سنکر　　یہ میرے واسطے ہے اک ضیافت
چلیں ہم سب بھی اسکے پیچھے پیچھے　　کہ اسکو میری آسائش کی ہے فکر
گیا ہے آگے آگے وہ ہمارے　　کہ دل سے خیر مقدم ہو ہمارا
کرے گا اہتمام اسکا وہاں پر　　ہمارا کوئی رشتہ دار ایسا
نہیں ہے جو کہ ہو اس کے برابر　　کہ اسکی ہمسری کچھ کر سکے وہ

## پانچواں منظر۔ انورنس۔ میکبتھ کا قلعہ

(لیڈی میکبتھ ایک خط پڑھتی ہوئی داخل ہوتی ہے)

لیڈی میکبتھ۔

جب کیا باغیوں کو میں نے زیر　　کامیابی کا تھا وہ میرا دن
وہ ملیں مجھکو اور میں سمجھا　　اطلاعات سے جو مجھکو ملیں
بیش انسان سے ہے علم اُن کا　　تھی مجھے جب شدید یہ خواہش
کہ مزید اُن سے کچھ سوال کروں　　تو ہوا میں وہ ہو گئیں غائب
جبکہ حیرت زدہ کھڑا تھا میں　　شاہ کا لوگ لے کے آئے پیام
سب نے مجھکو کیا ادب سے سلام　　اور کہا مجھکو تھین کاڈر کا
یعنی جیسا کہ ساحروں نے　　مجھکو پہلے لقب دیا تھا ہی

اور کہا تھا کہ وقت آنے پر — تخت شاہی پہ ہو گے جلوہ گر
مجھکو دینا تھی یہ خبر تم کو — کہ مجھے جب ملی گی یہ عظمت
تم مری ہو گی اس میں شریک عزیز — تاکہ تم بے خبر نہ رہ جاؤ
اُس مسرت سے جو تمہیں ہوگی — سُن کے مقسوم اپنی عظمت کا
غور اس پر ذرا کرو دلمیں — اور رخصت بس اب خدا حافظ
تم گلامس ہو اور کاڈر بھی — اور وہ ہو گے جس کا وعدہ ہے
ہاں مگر ڈر مجھے ضرور یہ ہے — کہ طبیعت میں ہے تمہاری بہت
نرمیت اور مہر کی بہتات — کہ نہ لے پاؤ گے قریب کی راہ
چاہتے ہو ضرور عظمت کو — تو صلے سے نہیں ہو تم خالی
لیکن اس کا حصول چاہتے ہو — ایسے جسمیں نہ ہو بری کوئی بات
پاکبازی سے چاہتے ہو وہ بات — جسکی خواہش بھی ہے قوی دلمیں
کوئی بد کام خود کرو گے نہیں — ہاں جو شر سے ہو کوئی شے حاصل
اُس سے خوش ہو کے کام تم لوگے — اے گلامس تمہیں جو خواہش ہے
مفلتوں کی تو وہ پکارتی ہیں — تم کو کرنا ہے جو لینا ہے
جس کے کرنے سے تو ہے ڈر تجکو — میٹ دو اُسکو دوسرا جو کرے
جلد اب تم یہاں پہونچ جاؤ — کہ بھر دوں کان میں تمھائے میں
مجھ میں جتنی ہے جرأت و ہمت — اور اپنی زباں سے دور کر دوں
ساری باتیں جو روکتی ہیں تمہیں — تاج زریں حصول کرنے سے
جس کو سر پر تمہارے رکھتا ہے — ہاتھ قدرت کا جسمیں ظاہر ہے
اور وہ فطرتیں جو ہوتی ہیں — ماورائے قوائے انسانی

(ایک پیامبر داخل ہوتا ہے)

لے کے آیا ہے تو خبر کیسی ؟

پیامبر۔

آج شب کو ہے شاہ کی آمد

لیڈی میکبتھ۔

کچھ خرابی دماغ میں تو ہے تیرے — تیرے آقا تو ساتھ شاہ کے ہیں
بات ایسی اگر کوئی ہوتی — مجھکو کرتے وہ اطلاع ضرور
مجھکو کرنا تھی اسکی تیاری — کہ مناسب ہو شہ کا استقبال

پیامبر۔

ہے بجا آپ کا یہ فرمانا — حضرت تھین آ رہے ہیں خود
دوڑ کر میرا اک رفیق آیا — تھین سے پہلے وہ یہاں پہونچا
اب وہ بے حال ہو گیا آتا — کہ یہ مشکل خبر کو پہونچا پایا

لیڈی میکبتھ۔

تو احتیاط سے اُسکی کرو خبرگیری — کہ لیکے آیا ہے اتنی بڑی اہم وہ خبر

(پیامبر جاتا ہے)

ہے نحوست کا کوے کا بول ہے گویا — خبر جو دیتا ہے ڈنکن کی آمد آمد کی
وہ آرہا ہے ہمارے حصار کے اندر — جو شریک ہوتی ہیں ارواح اب وہ آجائیں
جو قاتلانہ خیالوں کے ساتھ رہتی ہیں — مری سرشت سے نسوانیت کو دور کریں
مجھے بنائیں مرے سر سے پاؤں تک ایسا — شقاوت اتنی مرے جسم میں سما جائے
تو ہار ہے نہ ندامت کی اسمیں گنجائش — کہ خوفناک ارادے سے اپنے باز آؤں
نہ ہو ارادہ وہ جسکے میں کوئی شے حائل — کہ جب تلک اُسے انجام تک نہ پہونچاؤں
جہاں بھی تم ہو ہلاکت کے کار پرداز — وہ ہستیاں جو بدی کی چھپی ہیں نظروں سے
آؤ اور مرا سینہ تلخ کر ڈالو — نہ کوئی چیز بھی شیریں یہاں رہے باقی
وہ آئیں رات کی تیرہ ظلمتیں ساری — اور اُن پہ چھائے سیہ تر دھواں جہنم کا
کہ آسکے نہ نظر گھاؤ میرے خنجر کا — نہ آسماں بھی تاریکیوں میں جھانک سکے
کہ وہ پکار کے مجھ سے کہے ٹھہر جاؤ

(میکبتھ داخل ہوتا ہے)

خوش آمدید گلامس عظیم اور کاڈر — اور اس سے بیش وہ عظمت ہے جو ملنے والی
تمہارے خط سے مسرت مجھے ہوئی اتنی — کہ مجھکو حال سے پہونچا دیا بہت آگے
ابھی نظر سے ہے پوشیدہ جو کہ مستقبل — وہ آرہا ہے نظر صاف حال میں مجھکو

میکبتھ۔

عزیز تم ہو مری جان بہت پیارے  کہ آج رات کو ڈنکن بھی آ رہے یہاں

لیڈی میکبتھ۔

اور انکا کب ہے ارادہ یہاں سے جانے کا؟

میکبتھ

وہ کل ہی جائینگے واپس ارادہ ہو ایسا

لیڈی میکبتھ

طلوع دیکھ سکیں گے کبھی نہ وہ کل کا  مگر یہ تعین مکہ آپ کی ہے حالت کیا

انوکھی باتیں ہیں جیسے یہ آپکے لکھی  گذارنے کے لئے وقت وقت کی ہو بنا

نظر میں، ہاتھ میں، باتوں میں خوشی ظاہر  جو آ رہا ہے وہ خاطر میں سکے ہو نہ کمی

بڑا ہو رات کا ہے کام مجھ پہ وہ چھوڑ دو  کہ جس سے اگلے شب و روز شاد کام کریں

ہمارے ہاتھ میں شاہی بھی اور حکومت ہو

میکبتھ۔

کریں گے بعد کو اس بات پر تو ہم غور

لیڈی میکبتھ۔

جو رنگ چہرے کا بدلا تو خوف ہوگا عیاں  جو اور کام ہیں وہ چھوڑ دو مجھ پہ سب

## چھٹا منظر۔ بدستور قلعہ کے سامنے

(نفیری اور مشعلیں۔ ڈنکن مالکم ڈونل بین، لینا کس، میکڈف، راس، اینگس ہمراہیوں کے ساتھ داخل ہوتے ہیں)

ڈنکن۔

ہے بہت خوب یہ اس قلعہ کی جگہ  اور اس کی ہوا بہت ٹھنڈی

اس سے ہم کو ملا سکون بہت  حاصل احساس کو قرار ہوا

بینکو۔

یہ طائر موسم گرما کا مہمان  بتاتا آشیاں ہے مندر و محل میں

جو اس منزل میں ہے اُس کا نشیمن  تو اس کے آشیاں سے ہے یہ"

کہ وہ اس کی سماوی ہوا کو  مقدس جان کر رکھتا ہے محبوب

کہ گوشہ کا نس طاق و ستون تک  نہیں خالی جہاں اس کا نہ گھر

جو آویزاں ہے یا صدر خوشنمائی  اسی گہوارے میں اسکے ہیں بچے

یہیں پلتے ہیں وہ اور بڑھ کے اُڑتے  مجھے اس کا تجربہ ہو چکا ہے

کہ جو ہوتا ہے اس طائر کا رہنا  ہوا ہوتی ہے وہاں دلکش خوش آ

(لیڈی میکبتھ داخل ہوتی ہے)

ڈنکن

معزز میزبان دیکھو یہ آئیں  محبت سے کبھی ہوتی ہے زحمت

مگر پھر بھی ہے یہ بس ایک رحمت  تو اس سے یہ سبق ملتا ہے بیشک

دعائیں آپ ہم کو اس لئے دیں  کہ ہم نے آپ کو جو دی ہے زحمت

ہمارا شکریہ پھر بھی ہے واجب  کہ زحمت آپ کو ہم سے ہوئی یہ

لیڈی میکبتھ۔

ہماری خدمتیں ساری اگر ہوں  سہ گز ہوں  کہ اس بھی سوا ہو پھر بھی ڈر سب میں بہت ہو

مقابل میں عنایات فراواں شاہی کے  ہمارے خانوادے پر جو ارزانی رہی ہر دم

پرانے جو تھے اعزاز اور منصب نئے حاصل  ہمیشہ ہم دعا گو شاہ کے انکے لئے ہونگے

ڈنکن۔

کہاں ہیں تھین کا ڈر کے  چلے تھے اُن سے پہلے ہم

پہنچے اُن سے پہلے ہی  مگر وہ ہیں سوار اچھے

پھر اُس پر ہم سے الفت ہے  ہوئی مہمیز وہ ان کی

کہ پہنچے ہم سے پہلے ہی  معزز میزبان میری

رہیں گے آج شب بھر ہم  کہ مہمان آپ کے ہونگے

لیڈی میکبتھ۔

جو خادم شاہ کے ہیں انکا جو کچھ ہے  وہ خود بھی اور جو املاک ہے انکی

وہ سبھی شاہ دالا جاہ کی ہیں  ہمارا کام جو ہے وہ فقط ہے انکی نگرانی

کہ جب شاہ کی مرضی وہ لیں جیسے حساب انکا  بلا عذر انکا جو حق ہے وہ واپس کریں ہم ان کو

ڈنکن۔

پڑھاؤ ہاتھ اپنا اور مجھکو لیچلو اب تم — معزز میزبان کے پاس جن سے ہمکو الفت ہے
ہمیشہ کے لئے ان پر ہماری نظر شفقت ہے۔ ہماری میزبان کی اب اجازت ہمکو حاصل ہے

## ساتواں منظر ۔ میکبتھ کا قلعہ

(ایک خانساماں اور مختلف ملازمین پلیٹیں اور کھانے لئے ہوئے اسٹیج پر آتے ہیں اور گذر جاتے ہیں۔ پھر میکبتھ داخل ہوتا ہے)

میکبتھ ۔

اگر یہ کام ہوتا ہے تو عجلت کیجئے ضرور — کہ انجام اسکے ہونے سے مقصد ٹھہرایا
اگر اس قتل کے انجام بد سے بچ کے ہم نکلیں — اسی کامیابی ابھی ہو جائے بس حاصل
یہی اک ضرب ہو گر ابتدا اور انتہا اسکی — تو ہم جو زندگی کے بحر میں ہیں اچھلے ساحل تک
مسرت زندگی کی پھر نہیں حاصل ہونے کی — مگر جو کام ایسے ہیں یہیں انکی سزا بھی ہے
سکھاتے ہیں ہم اوروں کو یہی خونریزیاں — اذیت اسکی پھر استاد کو ہلکان کرتی ہے
یہ وہ انصاف ہے جسمیں رعایت کچھ نہیں ہوتی — کسی کو زہر دینے کو جو ہم تیار ہوتے ہیں
پیالہ زہر کا اکثر ہمارے منہ لگتا ہے — ہمارے قصر میں ہیں شاہ تو انکی حفاظت کا
دوگانہ ہے ہمارا فرض اسمیں شک نہیں کوئی — عزیز انکا ہوں میں اور پھر ہوں انکی رعایا بھی
مخالف ہیں یہ دونوں حق اسیر کار مہلک کے — مگر مہمان نوازی کا فریضہ اس سے بڑھ کر ہے
کہ قاتل کوئی آ پائے نہ انکے پاس تک ہرگز — بڑی جرأت ہے گر میں جاؤں قاتل انکا میں خود ہی
پھر اسپر یہ کہ ڈنکن اسقدر نیک اور حلیم دل ہے — صفائی سے برتتا ہے اس نے اختیار اپنا
رہا ہر اسکی شاہی اس طرح سے عیب سے خالی — کہ بیرحمی سے اسکے قتل کا انجام یہ ہوگا
کہ اسکی نیکیاں بنکر فرشتہ یہ پکاریں گی — کہ قاتل کی شقاوت ہے نہایت قابل نفرت
ہوا پہ رحم نو مولود بچے کی طرح چڑھ کر — فضا کے غیر مرئی دوش پر چڑھ کر فرشتے بھی
شقاوت کی خبر ہر ایک کو جا کر سنائیں گے — پھڑک اٹھے گا پہلے انکے دل میں غیظ یہ سنکر
کہ بجھے سو پھر اس آگ کو وہ اپنے اشکوں سے — نہیں مجھکو شکایت اس سے جو اسپر کیے مائل
بجز اپنی ہوس کے جو کہ ہے اپنی سواری — کہ چڑھتے وقت جس نے اختیار اپنے نہ کچھ کر لی
گریگی دوسری جانب وہ بے قابو سی ہو کر — کہ اس کا مدعا جو کچھ ہے گم ہو جائیگا خود ہی

کہو کیا بات ہے اور کیا خبر ہے شاہ والا کی

(لیڈی میکبتھ داخل ہوتی ہے)

لیڈی میکبتھ ۔

قریب الختم ہے کھانا اب انکا — مگر یہ آپ کیوں آئے ہال سے

میکبتھ ۔ شہ والا نے کیا پوچھا تھا مجھکو؟

لیڈی میکبتھ ۔

کیا آپ کو معلوم نہیں شاہ نے پوچھا

میکبتھ ۔

کروں گا نہیں میں اب اس کام کو — ابھی مجھکو اعزاز اُن سے ملا
سب لوگ کرتے ہیں عزت مری — زیادہ اس کا کرنا مجھے ہے ضرور
مناسب نہیں انکو ٹھکراؤں میں — ابھی تو نیا ہی یہ اعزاز ہے

لیڈی میکبتھ ۔

تو کیا اسوقت تم پر کچھ نشہ تھا — جو کی تھی تم نے خواہش تاج زر کی
اب آیا ہوش تو ڈر کر ہوئے زرد — یہ ہمت نہیں تمہاری ہے تلون
تو سمجھی ہوگی تجھ کو کیا محبت — جسے زیور ہو سمجھے زندگی کا
تو کیا اسکو کرو گے یونہی حاصل — کہ اپنی ہی نظر میں تم ہو بزدل
کہ جو کرنا ہے اس میں تامل — عمل کی کچھ رہے باقی نہ جرأت
تو اسکی تو مثال ایسی ہے جیسے — وہ بلی تیرنا جو چاہتی تھی
مگر سر اپنے تر کرنا نہ چاہا — مثل ہے آج تک مشہور اسکی

میکبتھ ۔

نہ اب زیادہ کہو مجھ میں ہمت — کسی انسان کو لازم ہے جتنی
کسی میں ہو جو مجھ سے بیش جرأت — تو ایسا کوئی انسان بھی نہیں،

لیڈی میکبتھ ۔

تو پھر کیا جانور تھا وہ کہ جسنے — تمہارا قصد کہلایا تھا مجھ سے

کہ انسان تم تھے بہت کم جس وقت     مگر اس پر عمل کے وقت گویا
تم انسان سے زیادہ ہوگئے کچھ اور     جب اس کا قصد تم نے کر لیا تھا
مناسب وقت یا موقعہ نہ تھا کچھ     مگر دونوں کو کرنا تھا فراہم
اب اس دم سامنے موقعہ ہے اور وقت     سہولت ہوگئی تیار از خود
تو پھر باقی رہی تم سے وہ ہمت     مجھے معلوم ہے ماں کی محبت
جو بچے سے ہو پیتا دودھ جو ہو     مگر میں نے قسم کھائی جو ہوتی
کہ جیسی تھی تمہاری سخت سوگند     تو میں بچے کو سینے سے ہٹاتی
زمیں پر اسطرح اسکو پٹختی     کہ ہوتا سر سے باہر اسکا بھیجا

میکبتھ

اگر سوچو تو ناکامی ہوئی گر

لیڈی میکبتھ ۔

نہیں ہے خوف ناکامی کا ہمکو     اگر تم پختگی سے باندھو ہمت
تو کیا ممکن کہ ناکامی ہمیں ہو     تھکاوٹ میں سفر کی ہوگا ڈنکن
بہت جلدی وہ سو جائیگا غافل     جو نگراں اس کے کمرے کے ہیں انکو
شراب اتنی پلادونگی میں بھر کر     کہ انکی یاد کھو جائیگی ان سے
جو حافظہ ذہن کی اور عقل کی ہے     تو جب سو جائینگے سوروں کی مانند
نشے میں ہوش ان کے ہونگے غائب     تو ڈنکن کا محافظ کون ہوگا
کریں گے حال اسکا ہم جو چاہیں     تو پھر ہمیں نہ ہوگی کچھ بھی مشکل
کہ ان مبہوت لوگوں کو بتائیں     کہ قاتل شاہ والا کے یہی ہیں

میکبتھ

نرینہ ہی ہو پیدا تم سے اولاد     کہ تم میں جو ہے اس درجہ جسارت
تو اس سے ہونگے نرینہ بچے پیدا     محافظ وہ ہیں جو کمرے کے اندر
ملیں گے ان کے منہ پر خون تازہ     کریں گے قتل انکے خنجروں سے
تو بیشک انکو سب سمجھیں گے قاتل     کسی پر اور شبہ بھی نہ ہوگا

لیڈی میکبتھ ۔

کرے گا کون شبہ پھر کسی پر     کہ جب شور و فغاں کے ساتھ پیہم
کریں گے شاہ کے مرنے پہ ماتم

میکبتھ

تہیہ کر لیا میں نے بس اب تیار ہوں بالکل     قوی اب جسم کے سارے اسی پر ہیں لگے
بنا کر شاد و خرم اپنا چہرہ سب کو دھوکہ دو     فریبی دل میں جو ہوتا ہے وہ چہرہ چھپاتا ہے

# دوسرا ایکٹ

## پہلا منظر۔ انورنس۔ میکبتھ کے قلعہ کا صحن

(بینکو اور فلی انس مشعل لئے داخل ہوتے ہیں)

بینکو ۔

مرے بیٹے بتا وقت کیا ہے

فلی انس ۔

سنا گھنٹہ نہیں میں نے     مگر اب چاند ڈوبا ہے

بینکو ۔

غروب چاند جو ہوتا ہے بارہ بجتے ہیں ۔

فلی انس

مرے خیال میں اس سے بھی کچھ زیادہ ہے

بینکو ۔

ذرا ٹھہرو مری تلوار لے لو     کفایت روشنی کی ہے فضا میں
وہاں کی ساری شمعیں بجھ گئی ہیں     اسے بھی لو ذرا تم ہی سنبھالو
اگرچہ نیند غالب آنکھ پر ہے     مگر سونا نہیں میں چاہتا ہوں
سمائی قوتیں برتر سنو تم     تخیل بد مرے سر سے نکالو
جو سوتے میں مرے دل پر ہوں طاری     مری تلوار مجھکو دیدو بیٹے

مگر یہ کون ہے جو آ رہا ہے    (میکبتھ مشعل لئے ہوئے
داخل ہوتا ہے)

میکبتھ ۔

ایک دوست ہوں آیا ہوں

بینکو ۔

جناب کیا ہو کہ سوئے نہیں ہیں آپ اب تک    حضورِ شاہ تو آرام کر رہے ہیں اب
بہت ہی خرم و شاداں حضورِ عالی ہیں    ملازموں کو دیا ہے بہت بڑا انعام
سلام آپکی بیگم کو بھی انھوں نے کہا    بطور تحفہ کے بھیجا ہے انگوٹھی یہ ہیرا
بہت شریف انھیں میزباں کہتے ہیں    بڑے سکون سے آرام کر رہے ہیں اب

میکبتھ ۔

ہم اہتمام مکمل نہ کر سکے ان کا    بہت سی خامیاں آخر کو رہ گئیں ایسی
کہ ہم جو پہلے سے تیار ہو گئے ہوتے    تو اور شان سے کرتے ہم ان کا استقبال

بینکو

جو کچھ ہوا ہے بہت ہے نہ اسکی فکر کریں    وہ ساحرائیں مجھے خواب میں نظر آئیں
بہت کچھ آپ کو جو کچھ کہا ہوا پورا

میکبتھ ۔

مجھے نہیں ہے کچھ اس وقت اسکی فکر ذرا    مگر ملے گا گھڑی بھر جو وقت فرصت کا
کریں گے آپ سے ہم بات اسکے بارے میں    جو اسکے واسطے کچھ وقت آپ دیدینگے

بینکو ۔

بڑی خوشی سے ہوں تیار آپ جب چاہیں

میکبتھ ۔

ملے گی آپ کو عزت جو میرے ساتھ ہیں    ہمیشہ آپ چلیں گے جو میری مرضی پر

بینکو ۔

مجھے ملی ہے جو عزت وہ گر نہ کھو جائے    اسے بڑھانے کی کوشش کا ہو نہ یہ انجام
وفاشعاری پہ میری نہ حرف آئے کچھ    مرا ضمیر بھی رہ جائے صاف اور بیباک

تو میں ضرور کرونگا جو آپ کہتے ہیں    کرونگا آپ مجھے رائے دیں گے جو کچھ بھی

میکبتھ ۔

کریں اب آپ بھی آرام خوب نیند آئے

بینکو ۔

یہی دعا ہے مری بھی بہت ہی شکریہ

(بینکو اور فلی انس جاتے ہیں)

میکبتھ ۔

بس اب تو جاؤ یہ کہہ دو ہماری بیگم سے    بجائیں گھنٹی جو مشروب ہو گیا تیار
چلو بس اب کرو آرام اپنے بستر پہ

(خادم جاتا ہے)

یہ دیکھتا ہوں کہ جو سامنے ہے یہ خنجر    مری ہی سمت ہے قبضہ کہ اس کا رخ بالکل
تو آ تجھے میں پکڑ لونگا مگر یہ کیسا ہے    کہ ہاتھ میں مرے آیا نہیں ترا قبضہ
اگرچہ دیکھ رہا ہوں میں ہو بہو تجھکو    تو کیا کوئی جھلک سا ہے تصور تو
ہوئی دماغ کی گرمی سے جسکی تشکیل    کہ جسکو ہو نہ حقیقت سے واسطہ کوئی
مگر میں اب بھی مجسم تجھے ہوں دیکھ رہا    اسی طرح سے کہ جیسا یہ میرا خنجر ہے
جدھر کو جانا ہے مجھکو دکھاتا ہو وہ راہ    کہ میرے حربہ مجھے جس سے کام لینا ہے
مری نگاہ نے احساس کو دیا دھوکہ    کہ بس نگاہ حقیقت ہے اور حس ہے غلط
میں اب بھی دیکھ رہا ہوں تجھے مگر اب تو    یہ تیرے قبضہ و پھل پر ہیں خون کے دھبے
اگرچہ پہلے نہیں کچھ نشان تھا انکا    مگر یہ کچھ بھی نہیں ہے مرا تخیل ہے
جو میرے سامنے لاتا ہے ایسی صورت بھی    وہ قتل کا جو ارادہ ہے دماغ میں ہے
یہ وقت ہو کہ زمانہ ہو نصف خواب میں گم    جو آدمی کی بھی آنکھ کا ہے اک پردہ
برے ہیں خواب ستاتے ہیں سونے والوں کو    وہ ساحرائیں بھی ہوتی ہیں جبکہ سب آ کے
کہ اپنی دیوی ہیکیٹ کو دیں وہ قربانی    جھکا ہوا سا جو قاتل ہے جاگ جاتا ہے
جو بھیڑیا ہے محافظ اسے جگاتا ہے    گونج ہے جسکی گزرتی گھڑی کو جانیں سب
دبے دبے سے قدم چل کے بس آتا وہ ہے    کہ قاتلانہ جو مقصد ہے وہ کرے پورا

کہ جیسے تارکوین جانے کو لیکے یہاں | کہ اُسکی عصمت و عزت کو روند کے بیباک
زمین سخت نہ سن لیجیے پاؤں کی آہٹ | کہ اُن کا رُخ ہے کدھر کس طرف کو جاتے ہیں
بتا نہ بیٹھے مری حرکت کو سخت پتھر بھی | کہ جیسے خوف کا جو یہ سماں ہے ختم نہ ہو
شدید جرم کا میرا جو ہے ارادہ آج | تو اس کے واسطے ہے سازگار ایسی فضا
یہ دھمکیاں اُسے دیتا ہوں جو کہ زندہ ہے | بہت سی باتوں سے مجھکو سکون ملتا ہے
بھڑک رہے ہیں وہ جذبات میرے سینے میں | تو اب میں جاؤنگا اور کام ہوگا ختم ابھی
مجھے بلا رہی گھنٹی بھی اب تو بجتی ہے | تو کیا صدا نہیں ڈنکن کے کان میں جاتی
کہ یہ تو گھنٹی ہے سب اُسکی موت کی گھنٹی۔ | بلاتی ہے جو اُسے جنت میں یا کہ دوزخ میں

## دوسرا منظر - وہی مقام

(لیڈی میکبتھ داخل ہوتی ہے)

لیڈی میکبتھ -

دی شراب کہ جس سے وہ ہوگئے مدہوش | اُسی سے آئی ہے مجھ میں حیا و جرأت
دبی ہے جس چیز سے وہ ہوگئے مغلوب | مگر اُسی نے مرے دل میں روح پھونکی ہے
ملو سنو کہ یہ آواز آئی اُلو کی | پرند نحس جو لاتا ہے موت کا پیغام
وہ اب تو کام میں مشغول ہوگئے ہونگے | کھلے ہیں در تو محافظ پڑے ہیں اُنکے کمرے کے
اُنھیں کھلا کے بہت مست کر دیا میں نے | کہ اسطرح سے وہ لیتے ہیں اب تو خراٹے
کہ موت و زیست کی اک کشمکش ہے دونوں پر

میکبتھ (اندر سے)

یہ آواز کس کی ہے باہر ہے کون؟

لیڈی میکبتھ -

ہزار حیف مجھے خوف ہے وہ جاگ گئے | ہوا نہیں ہے ابھی کام جو کہ ہونا تھا
تباہ ہو رہے گے جو کوشش نہ کامیاب ہوئی | سنو کہ میں نے تو خنجر کو پاس رکھا تھا
کہ اس کے لینے میں دقت ذرا نہیں ہوتی | جو نیند میں وہ مشابہ نہ باپ کے ہوتا
تو اسکو ہاتھ سے خود اپنے قتل کر دیتی | وہ آ گئے میرے عالی وقار شوہر بھی

(میکبتھ داخل ہوتا ہے)

میکبتھ -
کر دیا میں نے کام کو پورا | کیا کچھ آواز بھی سنی تم نے؟

لیڈی میکبتھ -
بس اُلو کی آواز جھینگروں کے بول | مگر آپ بولے نہیں تھے ابھی

میکبتھ - کب ؟

لیڈی میکبتھ - ابھی

میکبتھ - جب اترا تھا زینے کے نیچے کو میں ؟

لیڈی میکبتھ - جبھی -

میکبتھ - سنو کمرے میں ہے وہ کون لیٹا ؟

لیڈی میکبتھ - ڈونلبین

میکبتھ - بہت ہی بد نما ہے اُنکی صورت

(اپنے ہاتھوں کو دیکھ کر)

لیڈی میکبتھ - حماقت ہے یہ کہنا بدنما ہیں

میکبتھ -
ہنسا تھا ایک سوتے میں | تو بولا دوسرا قاتل!
وہ دونوں جاگ اُٹھے پھر | کھڑا میں اُنکو سنتا تھا
دعا دونوں نے لی لیکن | مگر پھر سو گئے دونوں

لیڈی میکبتھ - وہاں وہ ساتھ لیٹے ہیں -

میکبتھ -
خدا محفوظ رکھے ایک بولا | کہا آمین فوراً دوسرے نے
مرے ہاتھوں کو دیکھا تھا انہوں نے | کہ جن پر خون کے دھبے پڑے تھے
سنی جو ڈر کی اُنکی یہ آواز | نکل پایا نہ آمین منہ سے میرے
خدا محفوظ رکھے جب وہ بولے

لیڈی میکبتھ - پریشاں ہوں نہ ان باتوں سے بالکل۔

میکبتھ ۔
تو پھر میں کیوں نہ آمین کہہ سکا تھا    حفاظت کی تو مجھکو بھی ضرورت
اٹک کر رہ گیا آمین گلے میں

لیڈی میکبتھ ۔
نہ ان باتوں کو سوچو اس طرح سے    وگرنہ ہم تو ہو جائینگے پاگل

میکبتھ
یہ سمجھا میں کہ اک آواز آئی    نہیں اچھا ہے سونا اب تو بھائی
کہ میکبتھ نیند کو ہے قتل کرتا    وہ سونا جو کہ ہے بے عیب معصوم
جو الجھن فکر کی ہے دور کرتا    جو دن کی زندگی کی موت بھی ہے
تھکن محنت کی دھو دیتا ہے بالکل    دکھے ذہنوں کو دیتا ہے تسلی
موثر ہے یہ فطرت کی دوا بھی    اسی سے زیست کی نشو و نما ہے

لیڈی میکبتھ ۔
یہ کیا باتیں ہیں بے معنی تمہاری

میکبتھ ۔
یہی کہتا ہے وہ گھر بھر سے اب بھی    مناسب اب نہیں بالکل ہے سونا
گلامس نیند کو ہے قتل کرتا    تو کاڈر اب نہ سو پائیگا بالکل
نہ سو پائے گا اب میکبتھ کبھی بھی

لیڈی میکبتھ ۔
کہو تھی بات یہ جس نے وہ تھا کون؟    معزز تھین میکن بات کیا ہے؟
کہ ہیٹی کرے ہے ہو اپنی قوت    بری باتیں جو ایسی سوچتے ہو
چلو ہاتھوں کو اب پانی سے دھو لو    یہ دھبہ جو کہ شاید جرم کا ہے
یہ کیوں خنجر لئے آئے وہاں سے    اسے کمرے میں رہنا تھا ضروری
تو جاؤ اسکو رکھ آؤ وہیں پر    محافظ ان کے جو واں سو رہے ہیں
بس ان کے منہ پہ بھی کچھ خون مل دو

میکبتھ ۔
نہیں اب تو نہ جاؤنگا وہاں پر    مجھے یہ سوچ کر ہوتی ہے وحشت
کہ میں نے کام جو ایسا کیا ہے    اسے دیکھوں نہیں مجھ میں یہ ہمت

لیڈی میکبتھ ۔
ارادے کے بہت ہی تم ہو کمزور    مجھے دو اسکو رکھ آؤں وہیں پر
کہ سونا اور مردہ بس ہے تصویر    یہ بچپن ہے جو کوئی خوف کھائے
اگر دیکھے کہیں شیطان کی تصویر    اگر کچھ خون ہے ڈنکن کے نکلا
تو پہرے داروں کے منہ پر ملونگی    کہ یہ ہو جرم کی انکی شہادت
(جاتی ہے ۔ اندر سے دستک پیٹنے کی آواز)

میکبتھ ۔
یہ دستک کون دیتا ہے کہاں سے    مجھے کیا ہو گیا ڈرتا ہوں اب میں
کہیں سے کوئی آتی ہے جو آواز    مگر یہ ہاتھ کیسے بڑھ رہے ہیں
نکالیں گے یہ جیسے میری آنکھیں    نہ ہوگا خون میرے ہاتھ سے صاف
سمندر کے بھی پانی سے جو دھوئیں    تو ہو جائے مرے ہاتھوں سے پر خوں
سمندر کا ہرا پانی جو ہو گا    وہ سارا سرخ ہو جائیگا اس سے
(لیڈی میکبتھ پھر داخل ہوتی ہے)

لیڈی میکبتھ
مرے ہاتھوں کی رنگت بھی وہی ہے    مگر دل میرا بودا تو نہیں ہے
(اندر سے دستک کی آواز)
جنوبی در پہ ہے دستک کی آواز    بس اب کمرے میں چلکر سو رہیں ہم
اسے دھو ڈالے گا تھوڑا سا پانی    تو پھر یہ کس قدر آسان تھا کام
تمہارے تو خطا کرتے ہیں اوسان
(اندر سے دستک کی آواز)
سنو وہ پھر ہوئی دستک کی آواز
پہن لو رات کے کپڑے بھی اب تم    کہ ہم موقعہ پہ باہر آئیں جس دم
تو شبہ یہ نہ ہو سوئے نہ تھے ہم    خیالوں میں نہ گم ہو جاؤ ایسے

میکبتھ۔

جو یاد آتا ہے کیسا یہ کیا کام   تو کہتا ہوں کہ خود کو بھول جاتا

(اندر سے دستک کی آواز)

یہ دستک سے ڈنکن کو بیدار کر دو   جو بیدار کرنے کی طاقت ہو تم میں

(جاتے ہیں)

## تیسرا منظر۔ وہی جگہ

(ایک دربان داخل ہوتا ہے)

(اندر سے دستک کی آواز)

دربان۔

یقیناً یہ دستک کی آواز ہے   جو دوزخ کا دربان ہوتا کوئی

تو اُسکے لئے بھی یہ آسان تھا   کہ کنجی لگا کر وہ در کھولتا

(اندر سے دستک کی آواز)

کھٹا کھٹ کھٹا کھٹ کھٹا کھٹ کھٹا   قسم تجھکو شیطان کی کون ہے

یہ بیچارہ اک مزارع جسے حرص تھی   کہ غلے کی ہو فصل اچھی بہت

کہ پھانسی لگا لی اس امید میں   پہلے وقت سے آ گئے تم یہاں

گھبرائے ہو کیا بہت رومال   یہاں تم کو کرنا ہے محنت بہت

پسینے سے ہو جائنگے تر بتر

(اندر سے دستک کی آواز)

کھٹا کھٹ کھٹا کھٹ کھٹا کھٹ کھٹا   یہ اب کون آیا ہے شیطان کے نام

یہ وہ ہے کہ کرتا ہے باتیں جو گول   قسم کھائیگا وہ تو دونوں طرف

خدا کو دئے اس نے دھوکے بہت   نہ کی گول باتوں نے لیکن مدد

نہ جنت میں اُس کو جگہ مل سکی   تو آ بات کرتا ہے جو گول مول

(اندر سے دستک کی آواز)

کھٹا کھٹ کھٹا کھٹ کھٹا کھٹ کھٹا   یہ اب کون آیا ہے جلدی بتا

یہ ہے ایک انگریز درزی کہ جو   چراتا ہے ترچھوں سے کپڑا بہت

تو آ چور درزی چلا آ یہاں   تری استری کو بہت آگ ہے

(اندر سے دستک کی آواز)

کھٹا کھٹ کھٹا کھٹ کھٹا کھٹ کھٹا   کبھی چپ نہ ہوگا یہ اب کون ہے؟

یہ ٹھنڈی جگہ ہے نہیں اتنی گرم   جہنم کے قابل جو یہ ہو سکے

رہونگا نہ دوزخ کا دربان اب   یہ سوچا تھا سب کو بلا لونگا میں

ہر اک پیشہ والے کو دیدونگا راہ   سہولت سے جائینگے جہنم میں وہ

(اندر سے دستک کی آواز)

بہت خوب لیکن یہ ہے التجا   فراموش دربان کو کرنا نہیں

(میکڈف اور لیناکس داخل ہوتے ہیں)

میکڈف۔

کیا میرے دوست الٹ سوئے ہیں   کہ ابھی تک ہوئی نہ پوری نیند

دربان۔

ہاں بجا ہے جناب والا یہ   صبح تک ہم شراب پیتے رہے

میکڈف

کیا ترے آقا ہو گئے بیدار؟

(میکبتھ داخل ہوتا ہے)

دربان۔

جاگ اٹھے یہ ہماری دستک سے   لو وہ آتے ہیں ہو سکے اب تیار

لیناکس۔   معزز دوست کو آداب ہے عرض

میکبتھ۔   آپ دونوں کو میرا بھی آداب

میکڈف۔   حضور شاہ اٹھے کیا مرے معزز ہیں؟

میکبتھ۔   جہاں پناہ ابھی خواب سے نہیں اٹھے

میکڈف۔

مجھے تو حکم دیا تھا جگانے کا بر وقت   مگر مجھے نہ رہا کچھ خیال وقت کا بھی

میکبتھ ۔ تو میں جناب کو پہونچاؤں شاہ والا تک

میکڈف ۔
یہ جانتا ہوں کہ زحمت سے آپ خوش ہونگے
مگر یہ پھر بھی ہے زحمت جو آپ کو ہوگی

میکبتھ
جو خوشگوار ہو زحمت وہ خود مسرت ہے
یہ آگیا شہ والا کی خوابگاہ کا در

میکڈف ۔
حضور شاہ کو آواز دونگا میں جاکر
اگرچہ ہے یہ جسارت مگر ہے فرض مرا

( جاتا ہے )

لیناکس ۔ روانگی شہ والا کی آج ہی تو ہے ؟

میکبتھ ۔ ضرور مجھکو دیا ہے حضور نے یہ حکم

لیناکس ۔
بڑی خراب تھی یہ رات ایک طوفاں تھا
کہ چمنیاں مرے گھر کی الٹ گئیں ساری
یہ لوگ کہتے ہیں آواز آئی ماتم کی
فضا میں موت کا اک شور سا ہوا برپا
دپیش بینی تھی کہ اک ہولناک تعطل تھی
مزید ہول ہے اور انتشار آگے بھی
بھی غضب کا برا وقت آنیوالا ہے
پرندہ وہ جو ہے منحوس رات بھر چیخا
سنا ہے ایسا کچھ لوگ یہ بھی کہتے ہیں
زمین ہلتی تھی اور زلزلہ سا آیا تھا

میکبتھ ۔ یہ ٹھیک ہے کہ بڑی ہولناک تھی یہ رات

لیناکس ۔ نہ ایسی رات کبھی دیکھی میں نے بچپن سے

( میکڈف پھر داخل ہوتا ہے )

میکڈف ۔
غضب ہوا غضب ہوا
بڑا ہی خوفناک ہے
زبان پر نہ آ سکے
نہ ذہن میں سما سکے

میکبتھ اور لیناکس ۔ یہ کیا ہوا یہ کیا ہوا ؟

میکڈف ۔
خرابیوں کی یہ صورت کبھی نہیں دیکھی
کہ شاہ کے سر اقدس پہ زخم ہے کاری
کہ اس سے روح بھی پرواز کرگئی انکی
قلعہ سے جان جو انکی تھی ہوگئی وہ گم

میکبتھ ۔
یہ کیا کہا جناب نے ؟
یہ کس کی جان کا ہے ذکر

لیناکس ۔ جہاں پناہ کا ہے ذکر کیا ؟

میکڈف ۔
ذرا کمرے میں جاؤ تو
بصارت ہوگی بس غائب
وہ منظر سامنے ہوگا
بنا دے گا تمہیں پتھر
نہ مجھ سے اور کچھ پوچھو
خود اپنی آنکھ سے دیکھو

( میکبتھ اور لیناکس جاتے ہیں )

اٹھو جاگو اٹھو جاگو
بجاؤ خوف کی گھنٹی
یہ قتل اور ایسی غداری
اٹھو بنیکو اٹھو مالکم
خبر لو اٹھ کے ڈونل بین
کرو دور اپنی آنکھوں سے
یہ غفلت موت جیسی ہے
تو اب خود موت کو دیکھو
اٹھو اٹھو ذرا دیکھو
قیامت کا جو منظر ہے
اٹھو مالکم اٹھو بینکو
نکل کر اپنی قبروں سے
اب آؤ روح بن بن کر
یہ منظر ہول کا دیکھو
بجاؤ خوف کی گھنٹی

( گھنٹی بجتی ہے )

( لیڈی میکبتھ داخل ہوتی ہے )

لیڈی میکبتھ ۔
یہ کیا افتاد آئی ہے
بلایا ایسی عجلت سے
بجا کر خوف کی گھنٹی
جگایا نیند سے سب کو
کہو بولو یہ سب کیا ہے ؟

میکڈف ۔
نہیں یہ آپ کے سننے کی ہے بات
معزز نیک دل ہیں آپ خاتون

کہ حرکت دل کی رک جائے نہ کیونکر     جو دوہراؤں خبر وحشت اثر میں

(بینکو داخل ہوتا ہے)

اے بینکو اے بینکو سنو تو     ہمارے شاہ آقا ہو گئے قتل

لیڈی میکبتھ ۔

اسے وائے ہیہات ایسا ستم     ہمارے ہی گھر میں ہو برپا ستم

بینکو

کہیں بھی یہ ہوتا ستم ہے بڑا     مگر ہائے وقت میں کیونکر کہا ہی

کریں آپ تردید اس بات کی     کہیں جو کہا ہے وہ سب ہے غلط

(میکبتھ اور لیناکس پھر داخل ہوتے ہیں)

میکبتھ ۔

کاش مرتا میں اک گھڑی پہلے     زندگی میری خود سنور جاتی

کیونکہ بعد اس کے رنگیا ہی کیا     ہو گیا زندگی میں ایک خلا

موت کی رہ گئی نہ اصلیت     خاک میں شہرت و عزت ملا

زندگی کا نشہ ہوا سب ختم     آسمان کے تلے رہا سرماں

(مالکم اور ڈونل بین داخل ہوتے ہیں۔)

یہ ہنگامہ کس بات کا ہے بپا

میکبتھ ۔

نہیں تم کو معلوم زندہ ہو تم     جگر کا تمہارے ہوا خون خشک

فنا چشمۂ زندگی ہو گیا     کہ باقی نہیں اس کا سوتا رہا

میکڈف ۔ ہوئے ہیں قتل شاہ نامدار آپکے باپ

مالکم ۔ کیا قتل کس نے ؟

لیناکس ۔

بظاہر یہ ہے پہرے والوں کا کام     کہ چہروں پہ اُنکے بھرا ہے لہو

بھرے خون سے اُنکے خنجر بھی ہیں     جو ویسے ہی تکیوں پہ اُنکے دھرے

وہ وحشت زدہ اور مخبوط تھے     کوئی جان اُن سے سلامت نہیں

میکبتھ ۔

مگر اب مجھے اس کا افسوس ہے     کہ غصے میں میں نے کیا انکو قتل

میکڈف ۔ غضب آپ نے کس لئے یہ کیا ؟

میکبتھ ۔

وہ ہے کون غصہ کی حالت میں جو     رہے معتدل اور معقول بھی

وفادار ہو اور ہلائے نہ ہاتھ     جب آجائے ایسا ہی موقعہ کوئی

مرے سامنے شاہ ڈنکن پڑے     وہ چاندی سا جسم انکا سب لال لال

کھلا تھا وہ خنجر کا اس طرح زخم     کہ داخل ہوں قدرت کی بربادیاں

وہیں اُنکے قاتل بھی موجود تھے     شرارت کی اپنی شہادت لئے

وہ خنجر کہ جس سے لگایا تھا زخم     وہیں پر وہ تھا پاس اُنکے دھرا

تو ایسا کوئی ہے جسے چاہ ہو     اور اظہار کی اسکے قدرت بھی ہو

کہ روکے رہے اپنے جذبات کو     نہ ظاہر ہو ان کی محبت ذرا

لیڈی میکبتھ ۔ سہارے سے لیجائے مجھکو کوئی

میکڈف ۔ خبر لیجئے آپ خاتون کی

مالکم ۔ (الگ ہٹ کر ڈونل بین سے)

ہم اپنی زبان کس لئے بند رکھیں۔ کہ اس کا تعلق ہمیں سے ہے زیادہ

ڈونل بین (الگ ہٹ کر مالکم سے)

یہاں بات کرنے کا موقعہ نہیں     جہاں اپنا مقسوم ہے تاک میں

کہ ہم پر وہ کس وقت حملہ کرے     تو ہو جائیں اب ہم یہاں سے فرار

ابھی اشک آنکھوں میں آئے نہیں     نہ قابو ہے صدمے کی برداشت کا

بینکو ۔ خبر لیجئے آپ خاتون کی

(لیڈی میکبتھ کو لوگ باہر لیجاتے ہیں)

یہ بھیگے سے کپڑے بدل لیں گے جب     نکل آئے سردی سے بچنے کی راہ

تو ہم مل کے باہم کریں مشورہ     کریں غور پھر بیٹھ کر اس پہ ہم

کہ کچھ اور حالات معلوم ہوں     ابھی لرزہ ہے خوف و دہشت کا

خدا ہی کے ہاتھوں میں ہم سب ہیں اب — کروں گا میں تحقیق اس بات کی
غدار و اشرار ہیں کون لوگ — پھر اُن سازشوں سے لڑنا مجھے

میکڈف۔ یہی قصد میرا بھی ہے بالیقیں

سب مل کر۔ سبھی کا ہے اس بات پر اتفاق

میکبتھ۔
پہن لیں ذرا ٹھیک سے ہم لباس — ملیں ہال میں جمع ہو کر کے سب

(مالکم اور ڈونل بین کے علاوہ سب جاتے ہیں)

مالکم۔
تمہارا ارادہ بتاؤ ہے کیسا؟ — ہمیں اُنکی سازش میں ملنا نہیں
جسے غم نہ ہو اور وہ ظاہر کرے — یہ آسان ہے غدار کے واسطے
تو انگلینڈ کی سمت جاتا ہوں میں

ڈونل بین۔
میں آئرلینڈ کی سمت جاؤنگا پھر — جو اک دوسرے سے الگ ہونگے ہم
ہمیں حفاظت رہے گی بہت — یہاں مسکراہٹ میں خنجر چھپے
جسے رشتے میں جتنا قریبی کوئی — وہ اتنا ہی بے رحم و خونخوار ہے

مالکم۔
جو قاتل کی تلوار نکلی ہے یہ — تو زد اُسکی پوری نہیں ہے پڑی
ہماری حفاظت اسی میں ہے اب — کہ ہو جائیں دور اسکی زد سے ابھی
چلو بس ابھی اپنے گھوڑوں کو لیں — نہیں اسکی حاجت کہ رخصت بھی لیں
بس اب جلد ہوں ہم یہاں سے فرار — بہانہ بھی چپکے سے جانے کا ہے
اس گھر میں باقی نہیں اب ذرا — کوئی رحم و رأفت کا رشتہ جو ہو

## چوتھا منظر۔ میکبتھ کے قصر کے باہر

(راس اور ایک بوڑھا آدمی داخل ہوتے ہیں)

بوڑھا۔
مجھے یاد ستر برس کی ہے بات — کہ اس دور میں میں نے دیکھی نہیں
جو گھڑیاں ہوں ایسی مہیب و عجب — بھیانک ہے یہ رات کچھ اس طرح
کہ میں نے کبھی ایسی دیکھی نہیں

راس۔
بھلے اچھے ابا یہ ہیں دیکھتے — کہ ہے آسمانوں میں اک اضطراب
وہ خائف ہیں انسان کے اعمال سے — ڈراتے ہیں خونیں زمانہ سے وہ
اگرچہ ہے دن وقت کا یہ ضرور — مگر رات جیسی ہے ظلمت گھری
کہ جس نے چھپایا ہے سورج کو بھی — تو کیا رات دن سے ہے زیادہ قوی
کہ دن چھپ گیا شرم سے شام سے — کہ انسان کی حرکات دیکھے تو وہ
اسی سے زمین پر ہے ظلمت گھری — اگرچہ ضروری ہے اس کا یہ کام
کہ دنیا کو روشن کرے اس طرح — کہ ہر شے میں ہو زندگی کی نمود

بوڑھا۔
یہ جو کام انجام پایا ہے اب — اسی طرح فطرت کے ہے برخلاف
ہوا واقعہ پچھلے منگل کو یہ — ہوا پر عقاب ایک اُڑتا جو تھا
غرور اُس کو تھا اپنی پرواز پر — تو اُلّو نے اُس کا تعاقب کیا
وہی جو کہ چوہوں کو کرتا شکار — عقاب اُس نے مارا یہ کیسا شکار

راس۔
یہ کتنی عجیب اور یقینی ہے بات — کہ ڈنکن کے گھوڑے جو تھے خوشنما
سبک رو بھی تھے تیز رفتار بھی — کہ تھے نسل میں سب سے بہتر یہی
تو وہ ہو گئے ایک دم بے کو اک — اگاڑی پچھاڑی کو توڑ لو ہیں
کسی کے نہ روکے رکے زینہار — وہ بپھرے ہوئے تھے کچھ اس طور سے
کہ جیسے لڑیں گے وہ انسان سے

بوڑھا۔
یہ کہتے ہیں اک دوسرے کو وہ سب — وہیں کھا گئے جیسے چارہ وہ ہوں

راس۔

بجا میں نے دیکھا یہ خود آنکھ سے اگرچہ ہوئی مجھکو حیرت بہت
یہ لو اچھے میکڈف بھی آب آگئے

(میکڈف داخل ہوتا ہے)

زمانہ کدھر جا رہا ہے جناب ؟

میکڈف ۔ تو کیا آپ کو خود نہیں ہے پتہ ؟

راس ۔

ہوا کچھ یہ معلوم کس کا ہے کام یہ خونخوار سے بیشرم حرکت جو کی ؟

میکڈف ۔ وہی کر دیا جن کو میکبتھ نے قتل

راس ۔ برا وقت ہے انکو کیا مل گیا ؟

میکڈف ۔

کرائے کے تھے آدمی وہ ضرور ڈونلبین و مالکم وہ شہزادے بھی
پر اگر جو بھاگے تو شبہ یہ ہے کہ ہوگی انہیں کی یہ حرکت ضرور

راس ۔

یہ اُس سے بھی زیادہ ہے فطرت سے دور حماقت کلی ہے حوصلہ جو کرے
خود اپنے وسیلے کو برباد یوں تو اسکو یقینی یہی بات ہے
کہ میکبتھ کو ملجائے گا تخت و تاج

میکڈف ۔

وہی ہو چکے نامزد اس لئے گئے تاج پوشی کو اسکون وہ

راس ۔ کہاں ہے لاش ڈنکن کی ؟

میکڈف ۔

اُسے کوہکل لے گئے ہیں جہاں سب اجداد اُنکے ہوئے دفن ہیں
وہیں اُنکے جسموں کے ہیں اب مزار

راس ۔ تو کیا آپ جائینگے اسکون کو

میکڈف ۔

نہیں بھائی فائف کو جاؤنگا میں

راس ۔

مگر میں تو اسکون ہی جاؤنگا

میکڈف ۔

وہاں دیکھنا ٹھیک ہے انتظام کہ ایسا نہ ہو یہ ہمارا لباس
نیا یہ پرانے سے بد تر نہ ہو

راس ۔

خدا حافظ اے میرے بابا بڑے

بوڑھا ۔

خدا کا کرم آپ کے ساتھ ہو اور اُن سب پہ جنکی ہو فطرت میں یہ
برائی سے لیں نیکیاں وہ نکال بنائیں جو دشمن کو بھی اپنا دوست

# تیسرا ایکٹ

## پہلا منظر ۔ فارس کا محل

(بینکو داخل ہوتا ہے)

بینکو ۔

تمہیں تو ملی کل ساری بھلائی گلامس اور کاڈر اور شاہی
بشارت ساحراؤں نے جو دی تھی مگر مجھکو تو شبہ ہے کچھ ایسا
کہ تم نے اسمیں کی ہے کچھ برائی مگر اسکی بھی تو تھی پیش گوئی
تمہاری نسل تو وارث نہ ہوگی میری اولاد میں ہونگے کئی شاہ
سچائی اُنکی باتوں میں اگر تھی تمہارے سر پہ میکبتھ ہیں درخشاں
وہ باتیں جو زباں سے اُنکی نکلیں تو میرے واسطے بھی ہونگی وہ سچ
توقع مجھکو بھی اسکی رہے گی مگر خاموش یہ باتیں نہ ہوں اب

(قرنا بجتا ہے ۔ میکبتھ اور لیڈی میکبتھ بادشاہ و ملکہ کے لباس میں)

(لینکس، راس، امرا و خواتین ہمراہیوں کے ساتھ داخل ہوتے ہیں)

میکبتھ ۔ معزز مہمان دیکھو یہی ہیں

لیڈی میکبتھ ۔

فراموش انکو ہم کرتے تو دعوت میں خلا رہتا — مناسب بھی کسی صورت نہ تھی یہ بات گر ہوتی

میکبتھ

جناب اس رات کو ہم کر رہے ہیں اک بڑی دعوت — تو میں درخواست کرتا ہوں کہ اسمیں آپ بھی آئیں

بینکو

سر آنکھوں پہ ہے حضرت عالی جو فرمائیں — کہ میرا فرض عالی جاہ سے وابستہ ہے ایسا

ہمیشہ کیلئے جو بند ہو گیا اور ایسا مستحکم — نہ ٹوٹیگا کبھی اسمیں نہ کوئی فرق آئیگا

میکبتھ ۔ سواری کا ہے قصد کیا سہ پہر کو؟؟

بینکو ۔ جہاں پناہ ارادہ ضرور ہے ایسا

میکبتھ ۔

دگرنہ ہمیں مشورہ کچھ تھا کرنا — ہمیشہ رہی آپکی رائے صائب

جو دن بھر کی مجلس میں دی آپ نے — تو اب ملتوی ہوگی وہ کل تلک

مگر آپ جائیں گے کیا دور تک

بینکو ۔

بہت دور جانا نہیں ہے مجھے — بس اتنا کہ آجائے کھانے کا وقت

اگر تیز دوڑے نہ گھوڑے مرے — گھڑی دو گھڑی رات ہو جائیگی

میکبتھ ۔ نہ دعوت ہماری ہو ناغہ کہیں

بینکو ۔ اسے تو نہ ناغہ کرونگا حضور

میکبتھ ۔

سنا ہے ہمارے وہ دونوں عزیز — ہیں انگلینڈ میں اور آئرلینڈ میں

قبولا نہیں باپ کے قتل کو — سناتے ہیں گھڑ گھڑ کے قصے عجیب

تو کل بات اس پر بھی ہو جائیگی — مسائل ریاست کے بھی اور ہیں

ضروری ہے اسمیں مدد آپکی — خدا حافظ اب آپ ہو لیں سوار

خدا حافظ اسوقت تک جبکہ آپ — ضیافت کے موقعہ پہ آجائیں گے

فلی انس بھی آپ کے ساتھ ہیں ؟

بینکو ۔

فلی انس بھی ساتھ ہوگا مرے — اجازت کہ اب دیر ہوگی حضور

میکبتھ ۔

سبک تیز رفتار گھوڑے ہیں سب — سپرد آپ کو انکے کرتا ہوں میں

خدا حافظ اک بار پھر آپکو

(بینکو جاتا ہے)

بس اب اپنا اپنا کریں آپ کام

کہ جبتک نہ گھنٹہ بجے سات کا — ضیافت ہماری ہو تا خوشگوار

رہوں گا میں خلوت میں اسوقت تک — تو اب آپ سب پر خدا کی نظر

(میکبتھ اور ایک خادم کے سوا سب جاتے ہیں)

(خادم سے)

ادھر کو آ مجھے اک بات تجھ سے کہنا ہے — وہ لوگ جنکو بلایا تھا کیا وہ حاضر ہیں؟

خادم ۔ حضور عالی وہ باہر کھڑے ہیں حکم جو ہو

میکبتھ ۔ تو جاؤ انکو بلا لاؤ میرے پاس ابھی

(خادم جاتا ہے)

عروج یہ جو ملا ہے تو بے حقیقت ہے

نہ جب تلک اسے مل جائے کچھ حفاظت بھی — مجھے تو خوف ہے ہر لحظہ ایک بینکو سے

ہے اس کی فطرت شاہانہ اسقدر عالی — کہ اس سے خوف جو آئے تو کیا تعجب ہے

جری بہت ہے وہ جرأت کے ساتھ عاقل بھی — کہ ہوشیاری سے کرتا ہے کام جرأت کا

نہیں ہے کوئی سوا اسکے خوف ہو جسکا — مری جو عقل ہو وہ ہیچ اسکے آگے ہے

کہ جیسے پایا نے قیصر کے انطونی کا تھا — جھڑک دیا تھا وہاں ساحروں کو اس نے

انھوں نے شاہ سے مجھکو کیا مخاطب جب — پھر انکو حکم دیا یہ کہ بات مجھ سے کرو

تو اُسکو بھی یہ سنائی خبر مسرت کی — کہ بادشاہ کئی ہونگے اُسکی نسل سے بھی
تو میرے سر پہ بس اک تاج بے ثمر رکھا — عصا بھی ہاتھ میں اک خشک سے رکھا
کہ چھین کر مرے ہاتھوں سے دوسروں کو ملے — نہ میری نسل میں شاہی کسی کو حاصل ہو
مجھے یہی تو کیا میں نے اپنے دل کو خراب — کہ بینکو کی ہو اولاد اس سے بہرہ مند
انہی کیواسطے اپنے سکون کو کھویا — انھیں کیواسطے ڈنکن کو میں نے قتل کیا
وہ بادشاہ جو رحم و کرم مجسم تھا — اور اپنی روح کو شیطان کے سپرد کیا
کہ وہ بسر و انکو ملے تخت و تاج شاہانہ — جو بادشاہ ہوں بینکو کی نسل سے وہ ہوں
کہ پھر اکھاڑے میں آئے مرا مقدر بھی — کہ زیست و موت کی کُھل جائے آج اک پیکار
یہ کون آیا : جو ہے سامنے وہ آ جائے

(خادم دو قاتلوں کو لے کر پھر داخل ہوتا ہے)

بس اب یہ کمرہ کا دروازہ بند کر دو تم
نکل کے ٹھیرو وہ جب تک کہ میں بلاؤں پھر

(خادم جاتا ہے)

(قاتل سے) تمہیں وہ یاد ہے کل میں نے بات کی تھی جو؟

پہلا قاتل۔ بجا ہے بات ہوئی تھی جہاں پناہ کل

میکبتھ۔

کہا جو میں نے بخوبی اُس پہ کر لیا تم نے — کہ یہ وہی تھا کہ جس نے تمہیں ذلیل کیا
اگرچہ میرا ذرا بھی قصور اس میں نہ تھا — مگر تمہاری نظر میں قصور میرا تھا
تو کل اک بات میں یہ صاف کہہ گیا میں نے — ثبوت اور دلائل سبھی دیے اس کے
فریب تم کو دیا خاک میں ملی امید — بتائی چال بھی اور کارکن جو تھے اسکے
کہ بیوقوف سے بیوقوف جو ہوتا — یہی وہ کہتا کہ بینکو کا کام تھا یہ سب

پہلا قاتل۔ حضور نے یہ صفائی سے کہہ دیا تھا سب

میکبتھ۔

یہ کل کہا تھا اشارہ کیا تھا اور بھی کچھ — تو آج بات اسی کی کروں گا میں تم سے
تمہارے ضبط میں آنا قوی طبیعت میں — کہ ایسی بات پہ بیٹھے رہو گے صبر کئے
تمہیں سکھاتا ہے مذہب کیا یہاں تک بھی — کہ جس نے قبر میں تمکو جھکا کے ہو بھلایا
تمہیں سدا کیلئے کر دیا غریب و ذلیل — تو تم دعائیں دو اسکو بھی اسکو اور انکو

پہلا قاتل۔ جہاں پناہ ہمارا ہے قلب انسان کا

میکبتھ

یہ ٹھیک ہے تمہیں انسان لوگ کہتے ہیں — کہ جیسے کتوں کی قسمیں بہت سی ہیں لیکن
وہ شیر ہوں کہ بلڈ ہانڈ کہ گریہنڈ ہی ہوں — وہ چھوٹے ہوں کہ بڑے تیز رو کہ کاہل ہوں
سبھی وہ نام سے کتے کے ہوتے ہیں مشہور — مگر شناخت تو ہوتی ہے انکی فطرت سے
یہ چھپا دیا ہے جو قدرت کے فیض نے ان میں — اسیطرح کلبۂ انسان کا حال بھی بالکل
تو تم اگر نہیں انسان سب سے نیچے ہو — مرا جو کام ہے دل پر تمہارے نقش کر دو
ملے نجات تمہیں اک طرف تو دشمن سے — تو اس طرف سے مرے دل میں تمہاری الفت ہو
کہ زندگی مری بیمار جیسی ناقص ہے — اور اسکی موت سے ہو جائیگی مکمل وہ

دوسرا قاتل۔

حضور مجھکو لگی ہیں زمانہ کی چوٹیں — دماغ جس سے ہوا اسقدر مرا مختل
کہ اب مجھے نہیں پروا کچھ ذرا اسکی — کہ انتقام زمانہ سے کس طرح لیلوں

پہلا قاتل۔

مجھے بھی اتنا مصائب نے کر دیا بیزار — اور اتنی کھائی ہیں قسمت کی ٹھوکریں میں نے
کہ جو ملے مجھے موقع عزیز ہے مجھکو — کہ اس کی کچھ ہو تلافی وگرنہ جائے جان

میکبتھ۔

تو اب تمہیں دونوں کو ہو گیا معلوم — کہ جو تمہارا ہے دشمن وہی ہے بینکو

دونوں قاتل۔

سمجھ گئے ہیں بخوبی حضور ہم دونوں

میکبتھ۔

تو بس وہ اتنا ہی سنگین میرا دشمن ہے — وجود اسکا ہر اک لحظہ ایک خنجر سی
کہ جیسے صاف کرے قلب پر ہوا اسکی زد — اگرچہ چاہوں تو کام اس کا خود تمام کروں
کہوں کہ بس یہ میری مصلحت تھی اور مرضی — مگر نہیں ہے مناسب مرے لئے یہ کچھ

کہ اسکے حقیقت میں کچھ دشت میں جو میرے بھی    دیا ہے جسے مجھے اسکی دوستی کو بھی
کہ اسکو مار سکے تم بھی خود کر دوں اُسکا    بس اسلئے ہو تمہاری مدد کا خواہاں میں
کہ باپ اسکی ڈھکی اور چھپی رہے بالکل    بہت سا اور بھی سنگین ہیں مصلحت اسمیں

دوسرا قاتل ۔
دیا ہے حکم جو ہم کو حضورِ عالی نے    کریں گے اسکی بجا آوری اگر جان جائے
اگر یہ جان ہماری .....

میکبتھ ۔
تمہاری آنکھوں سے روشن تمہارا جذبہ ہے    تو ایک گھنٹے کے اندر بتا دونگا تمکو
کہاں پہ تاک میں تم چھپ کے منتظر ہو گے    بتا دونگا تمہیں جو ٹھیک وقت اسکا ہو
یہ کام ہونا ہے انجام آج ہی کی رات    مگر محل سے ذرا دور جا کے کرنا ہے
کہ مجھپہ اسکا ذرا بھی نہ ہو سکے شبہ    پھر اسلئے کہ کمی کام میں نہ رہ جائے
پسر وہ اُس کا فلی انس ساتھ ہو اسکے    کہ جس کا خاتمہ میرے لئے ضروری ہے
اہم ہے باپ کے مانند اس کا بھی انجام    تو اپنی اپنی جگہ اس پہ غور کر لو تم
ابھی میں آؤنگا پھر جلد ہی تمہارے پاس

دوسرا قاتل ۔
حضور ہم نے تہیہ کیا ہے اب پختہ

میکبتھ ۔
نہیں اب ٹھہرو ذرا دیر کو تم اندر ہی    میں یہ جلد ہی آکر ملوں گا کام ہے میں
(قاتل جاتے ہیں)
یہ بات طے ہوئی بینکو تمہاری روح اگر    بہشت جائیگی تو آج رات جائیگی

## دوسرا منظر ۔ وہی مقام ۔ دوسرا کمرہ

(لیڈی میکبتھ اور ایک خادم داخل ہوتے ہیں)

لیڈی میکبتھ ۔
وہ بینکو گئے کیا وہ دربار سے ؟

خادم ۔
گئے وہ حضور اور آئیں گے رات

لیڈی میکبتھ ۔
حضور شاہ سے بولو جب انکو فرصت ہو    کہ مجھکو اُن سے ضروری ہے بات کچھ کہنی

خادم ۔ بجا حضور کہوں گا میں اُن سے جا کے ابھی

(خادم جاتا ہے)

لیڈی میکبتھ ۔
نہ حاصل کچھ ہوا سب کچھ ہوا خرچ    جو خواہش کو نہ حاصل ہو فراغت
خوشی مبہم جو ہو تو موت بہتر    جو حاصل دوسروں کو مار کر ہو

(میکبتھ داخل ہوتا ہے)

حضور اب آپکی یہ کیا ہے حالت    کہ خلوت میں الگ رہتے ہیں سب سے
بُرے افکار رہتے ذہن میں ہیں    کہ جن کو ختم ہونا تھا اُسی وقت
ہوا جب ختم وہ پر سوچ جس کا    نہ ہو جس شے کا چارہ سوچنا کیا
کہ جو کچھ ہو گیا بس ہو گیا وہ

میکبتھ ۔
ہوا ہے سانپ زخمی دم ہے باقی    وہ اچھا ہوکے پھر ویسا ہی ہوگا
جو کی ہلکی سی کوشش مارنے کی    تو اسکی اصل قوت سے ہے خطرہ
مگر دنیا یہ سب ہو جائے برباد    جہاں میں ہر طرف ہو جائے ہلچل
یہ دنیا اور وہ دنیا سبھی ختم    ہمارے کھانے اور سوتے سمئے
غذا ہو گر ہماری بیکلی سے    بُرے افکار ہوتے میں ستائیں
تو انکے ساتھ مر جانا ہے بہتر    جنہیں اپنے سکون کے واسطے ہم
ہمیشہ کے لئے ان کو سکوں دیں    دماغی کوفت سے جینا ہی ہے کیا
کہ ہر دم ہو اذیت اور الجھن    ہیں اپنی قبر میں ڈنکن سکون سے
بہت آرام کی ہے نیند اُن کی    الگ ہے زندگی کے خرخشوں سے
جو غداری کو کرنا تھا کیا وہ    مگر انکو دکوئی چھو سکے گا ۔

وہ خنجر ہو عداوت یا کہ ہو زہر  فساد اندر کا ہو باہر کا یا کچھ
مزر انکو نہ پہنچے گا کسی سے

لیڈی میکبتھ

ادھر آئیے میرے آقا ذرا  کریں دور چہرے سے افکار کو
خوشی اور مسرت سے مہمانوں کو  کہیں مرحبا دعوت شب میں آج

میکبتھ ۔

مری پیاری ملکہ کرونگا یہی  مگر تم سے بھی التجا ہے مری
کہ بینکو کی خاطر کرو آج خوب  نظر سے زباں سے کرو احترام
ابھی ہم کو حاصل نہیں ہے سکون  کہ جو ہم کو عزت ملی ہے نئی
خوشامد کے پانی سے دھوئیں وہ سب  جو ہیں بد نما داغ اس پہ لگے
بنائے یہ چہرے ہوں دل کے حجاب  چھپا وہ لے اسکے اندر جو ہے

لیڈی میکبتھ ۔ بس اب چھوڑ دو یہ پریشاں خیال

میکبتھ

مرے ذہن میں تو ہیں بچھو بھرے  مری پیاری ملکہ میں مجبور ہوں
تمہیں تو یہ معلوم ہے خوب ہی  فلی انس و بینکو ہیں زندہ ابھی

لیڈی میکبتھ ۔

ہمیشہ تو وہ بھی جئیں گے نہیں

میکبتھ ۔

اسی سے تو ہے ایک گونہ سکون  کہ حملے سے محفوظ وہ بھی نہیں
تو ہو جاؤ خوش میری پیاری ذرا  کہ جس وقت خفاش گھر سے اڑے
وہ کالی ہیکیٹی اسکے کہنے سے جب  وہ بھونرے کی آواز سے جس گھڑی
زمانہ اٹھے آنکھ ملتا ہوا  تو اس سے ہی پہلے یہ ہو جائیگا
وہ ایک کام جو ہے بڑا ہولناک  اسے تم سنوگی مسرت کے ساتھ

لیڈی میکبتھ ۔

بتاؤ تو وہ کام آخر ہے کیا ؟

میکبتھ ۔

مری پیاری ملکہ نہ اسکو سنو  نہ جب تک کہ خود تم سے تعریف
اب آجائے رات اندھاریک  چھپالے جو دن کی ترحم
پیچھے ہاتھ اسکے جو خونخوار ہیں  کریں پارہ پارہ وہ اس
کہ جس سے ہے چہرے پہ زردی مرے  ہوئی روشنی دن کی مدھم
وہ کوا اڑا اسنو جنگل کی سمت  بنائے گا اپنا وہاں آشیاں
جو مخلوق دن بھر تھی مصروف کار  وہ سر کو جھکائے ہے محو
جو تاریک مخلوق ہے رات کی  وہ اب گھات کرتی ہے اپنا
تعجب ہے تمکو مری باتوں پر  ابھی تم کرو صبر تھوڑا ذرا
بدی سے جو آغاز ہو کوئی کام  تو مضبوط ہوگا برائی سے

تو اب میری پیاری چلو میرے ساتھ

(دونوں جاتے ہیں)

## تیسرا منظر۔ محل کے پاس ایک پارک

(تین قاتل داخل ہوتے ہیں)

پہلا قاتل ۔

یہ تو آگیا کس لئے میرے ساتھ

تیسرا قاتل ۔

یہی حکم میکبتھ نے مجھکو دیا

دوسرا قاتل ۔

مناسب نہ تھا ہم یہ شبہ انہیں  کہ سونپا تھا ہم کو انھوں نے یہ
جسے دیں گے انجام ہم اسطرح  کہ جیسے ملی ہے ہدایت ہمیں

پہلا قاتل ۔

تو آکر کھڑے ہو ہمارے ہی ساتھ  ابھی کچھ ہے مغرب کی جانب چمک
یہ دن کی شعاعوں کی ہے اک جھلک  مسافر جو پیچھے تھا بڑھتا ہے وہ

کہ بروقت منزل پہ جائے پہنچ — وہ آتا ہے جس کی ہمیں تاک ہے

تیسرا قاتل ۔ سنو میں نے گھوڑوں کی آہٹ سنی

بینکو (اندر سے) سنو تو ذرا روشنی دو مجھے

دوسرا قاتل ۔

یہی ہے کہ باقی جو مدعو ہیں لوگ — محل میں وہ آ جا کے پہونچے ہیں سب

پہلا قاتل ۔ وہ گھوڑوں والے نے لی اُس کے چکر کی راہ

تیسرا قاتل

محل رہ گیا بس اب اک میل دور — عموماً وہ چلتا ہے پیدل یہاں

کہ سب لوگ پھاٹک تلک قصر کے — یہاں سے چلے جاتے ہیں پاؤں پاؤں

(بینکو اور فلی انس ایک مشعل لئے داخل ہوتے ہیں)

دوسرا قاتل ۔ وہ دیکھو وہ دیکھو وہ ہے روشنی

تیسرا قاتل ۔ یہی ہے وہ بیشک

پہلا قاتل ۔ بس اب ہوشیار

بینکو ۔ یہ بارش کے آثار ہیں رات کو

پہلا قاتل ۔ پڑے ہاتھ جلدی

بینکو ۔

ارے دھوکہ! فلی انس بھاگ جلدی سے — تجھے لینا ہے بدلہ بھی! ارے ظالم!

(مر جاتا ہے فلی انس بچ کر بھاگتا ہے)

تیسرا قاتل ۔ یہ کس نے روشنی گل کی ؟

پہلا قاتل مناسب کیا نہ تھا ایسا ؟

تیسرا قاتل

مرا ہے ایک ہی گر کر — پسر بچ کر نکل بھاگا

دوسرا قاتل ۔

جو بہتر کام تھا آدھا — وہی بس رہ گیا باقی

پہلا قاتل ۔

چلو بس اب روانہ ہوں — بتائیں ہو سکا جتنا

(جاتے ہیں)

## چوتھا منظر ۔ محل کا ایک ہال

(ضیافت تیار ہے ۔ میکبتھ، لیڈی میکبتھ، راس، لینا کس امرا اور رہبر ابھی داخل ہوتے ہیں)

میکبتھ ۔

پتہ ہے آپکو ترتیب سب مراتب کی — تو اپنی اپنی جگہ آپ بیٹھ جائیں سب

خوش آمدید میں کہتا ہوں آپکو دل سے — خوشی ہمیں ہی بہت ابتدا سے آخر تک

امرا ۔ جہاں پناہ ہمارا ہو شکریہ مقبول

میکبتھ ۔

برابر آپ کے بیٹھیں گے مل کے ہم سب سے — کریں گے عجز سے انجام میزبانی ہم

جو میزبان ہیں ہماری وہ اُن کو بیٹھیں — خوش آمدید کہیں گی وہ وقت پر سب کو

لیڈی میکبتھ

جناب میری طرف سے بھی سب کو کہہ دیں — یہاں پہ سب کے وہ احباب جو کہ ہیں موجود

خوش آمدید بھی کہے ہے دل سے مرے

(پہلا قاتل دروازے پر نظر آتا ہے)

میکبتھ ۔

یہ دیکھیں آپ کہ سب آپ کا شکریہ کرتے ہیں — تو دونوں سمت کا پلہ ہوا برابر اب

ہم آج آپ ہی کے درمیاں بیٹھیں گے — خوشی منائیں ابھی جوش ہو گا جام صحت

ہر ایک کیلئے جو میز پر ہیں حلقے میں

(دروازے کے پاس جا کر)

تمہارے چہرے پہ دھبے ہیں خون کے سارے

قاتل ۔ تو اے جناب جو ہے خون یہ ہے بینکو کا

میکبتھ ۔

تمہارے سحر کی استاد ہوں اگر چہ میں    ہنر دکھا بھی چکے میرے ہاتھ کے وہ کرتب ہیں
مگر مجھے نہ خبر کی کہ اسمیں لوں حصہ    تمہیں دکھاتی کہ میرے ہنر کی شان ہے کیا
پھر اس پہ یہ کہ کیا تم نے کام بھی جتنا    وہ ایک ضدی سے انسان کے لئے سب تھا
جو کینہ جو بھی ہے غصہ دماغ میں ہے بھرا    محبت اس کی ہے اپنی غرض سے تم سے وفا
مگر اب اسکی تلافی کرو چلو یاں سے    صبح کو مجھ سے ملو غار میں ایکرن کے
تمہارے پاس وہ آئے گا تم سے پوچھیگا    کہ آگے اس کے مقدر میں کیا ہے کیا
کڑاہ بھی سب تمہارا وہاں پہ اور وہ سب    جو لازمی ہے کہ منتر کا سحر ہو گا جب
میں آسمان کی طرف جاتی ہوں سہارے سے    کہ رات خوف و ہلاکت کے کام میں گذرے
کہ دوپہر سے ادھر اک مہیب کام بھی ہے    لٹک رہا ہے جو اک قطرہ چاند کے نیچے
غبار سا ہے اگرچہ اُسے میں پکڑونگی    زمین پہ اُسکے گرنے نہ میں کبھی دوں گی
پھر اس کو سحر کی اشیا میں جوش دوں گی جب    بنی ہوئی سی وہ روحیں اٹھیں گی اس سے
تو وہ دکھائیں گی اپنی فریب کی قوت    تو میکبتھ کو دکھا دیں گی آخری علت
نہ موت سے وہ ڈرے گا نہ اپنی قسمت سے    بلند سمجھے گا خواہش کو عقل و عزت سے
تمہیں ہے علم کہ ہو اعتماد اگر جھوٹا    تو آدمی کا وہ دشمن بہت بڑا ہو گا

(اندر سے موسیقی اور گیت کی آواز اور آجاؤ آجاؤ وغیرہ وغیرہ کی آوازیں)

وہ دیکھو میرا بلاوا ہے میری چھوٹی سی روح    چھپی غبار کے بادل میں بیٹھی ہے موجود

پہلی ساحرہ ۔

اب آؤ جلد روانہ یہاں سے ہو جائیں    کہ جلد ہی وہ ابھی آئیگی یہاں واپس

# چھٹا منظر ۔ فارس کا محل

(لینا کس اور ایک امیر داخل ہوتے ہیں)

لینا کس ۔

جو میں نے آپ کی تھی وہ گفتگو پہلے    وہ آپ کے کچھ خیالات سے ملتی جلتی ہوئی
نکال سکتے ہیں اب آپ اس سے مطلب اور    یہی کہوں گا کہ حالات کا عجب رخ ہے
وہ مہربان جو ڈنکن تھا اسکے مرنے پہ    کیا تھا غم کا بھی اظہار میکبتھ نے

تو وہ تو مر گئے جنکو جو خود بہادر تھا    اُسے جو ہو گئی آنے میں کچھ ذرا سی دیر
تو آپ چاہیں کہیں یہ کہ اسکو قتل کیا    فلی انس اس کے پسر نے جو ہو گیا مفرور
جو جائے سیر کو کوئی تو دیر وہ نہ کرے    یہ بات کتنی ہے فطرت کے عقل کے بھی خلاف
کہ مالکم و ڈونل بیں اپنے ہاتھوں سے    جو مہربان تھا اک باپ قتل کر دیں اُسے
ذلیل و قابل نفرت یہ بات ہے کتنی    بہت ہی غم کا تو میکبتھ نے تھا کیا اظہار
کہ ایک غصے میں وہ ملزموں کو مار دیا    نشہ میں جو تھے بہت نیند اُن پہ طاری تھی
یہ کام تھا نہ بہت ہی بڑی شرافت کا ؟    دیا نہیں اسکو سر انجام ہوشیاری سے
کہ اس پہ آتا ہر اک شخص کو بڑا غصہ    انھوں نے قتل سے انکار جو کیا ہوتا
تو میرا کہنا ہے حضرت کہ یہ ہوا سب ٹھیک    کہے یہ کون کہ اسمیں نہیں شرافت تھی
مرا خیال تو یہ ہے کہ ڈنکن کے    جو اس کے ہاتھ میں آئے خدا کرے یہ نہ ہو
پدر کے قتل کا ہوتا انہیں مزہ معلوم    اسی طرح ہے فلی انس کا بھی ہوتا حال
مگر سنو کہ جو میکڈف نے سخت لفظ کہے    وہ آیا بھی نہیں ظالم کی اس ضیافت میں
تو شاہ اس سے خفا ہیں مگر کہاں ہے وہ ؟

امیر ۔

پسر جو شاہ کے تھے تخت و تاج کے مالک    تو انکے حق کو جو ظالم نے کر لیا ہے غصب
تو وہ چلے گئے انگریز شاہ کے دربار    بڑے تپاک سے خاطر وہاں ہوئی انکی
نہ ان کی شومی قسمت سے کم ہوئی عزت    تو میکڈف بھی گئے ہیں اُسی ارادے سے
کہ نیک شاہ سے امداد کی کریں خواہش    امیر نار تھمبرلین کو وہ بھیجیں یہاں
سیوارڈ جو کہ شجاعت میں نام ہیں بہت    کہ انکی فوجوں کی تعداد اور خدا کا کرم
ملے سکون سے کھانا بھی ہمکو اور سونا    نہ کھانے اور ضیافت میں ڈر رہے خنجر کا
وفا شعاری دکھائیں بہر طرح اعزاز    جو صاف ہو کہ ہم اسکے لئے ترستے ہیں
تو اس خبر نے کیا شاہ کو خفا اتنا    کہ جنگ کیلئے تیار ہو رہے ہیں وہ

لینا کس ۔ تو کیا بلایا تھا میکڈف کو بھی ضیافت میں

امیر ۔

بلایا تو مگر انکار صاف انھوں نے کیا    کہا کہ میں تو نہیں آؤنگا یہ اب مت

پیامبر نے بنایا کچھ اس طرح چہرہ اور اس پہ بھی میکڈف پھر لیے
کہ جیسے کہتا ہو افسوس تمکو ہوگا بہت جواب ایسا جو گستاخ تمنے مجھکو دیا
لینا کس۔

تو اس کے بعد انھیں ہوشیار رہنا ہے وہ دور رہیں جسقدر کہ ممکن ہو
کوئی فرشتہ بھی اڑ کر وہاں پہونچ جائے کہ دیا جائے وہ انگریز شاہ کا پیغام
وہ میکڈف بھی پہلے وہاں پہونچ جائے ہمارے ملک کو حاصل فراغ جلدی ہو
جو ایک لئیم کے ہاتھوں میں ہے اذیت سے

امیر۔ تو اسکے ساتھ مری بھی دعائیں جائینگی

# چوتھا ایکٹ

## پہلا منظر۔ ایک غار۔ بیچ میں ایک ابلتا ہوا کڑاہ

(گرج۔ ساحرائیں داخل ہوتی ہیں)

پہلی ساحرا۔ چتلی بلی نے میاؤں کی ہیں تین
دوسری ساحرا۔ چار آوازیں خارپشت نے دیں
تیسری ساحرا۔ ہارپیر بولی وقت وقت ہے اب
پہلی ساحرا۔ گرد گھومو کڑاہ کے اب سب
زہر سے جانور مرا جو ہو
اس کی آنتیں کڑاہ میں ڈالو
سرد پتھر کے نیچے مینڈھک کے
ایسے اکتیس رات دن گذرے
کہ پسینے سے زہر رستا رہا
اور سوتے میں اسکو جا پکڑا
سحر کے اس کڑاہ میں ڈالو
جوش پھر سب کو خوب اسمیں دو

سب ملکر۔
دوہرے دوہرے دکھ کی مشقت میکبتھ کو دینا ہے مصیبت
آگ کے شعلے اٹھیں دھڑ دھڑ جوش کڑاہ میں آئے بھڑ بھڑ

دوسری ساحرہ۔
دلدل میں جو سانپ ہے رہتا اس کا حصہ کاٹ کے تھوڑا
جوش کڑاہ میں دیدو اس کو گرگٹ کی اک آنکھ بھی ڈالو
مینڈھک کی ایک انگلی بھی چمگادڑ کے بال کی روئی
کتے کی بس والی زبان سانپ کی چمٹے جیسی زبان
ڈنک بھی اندھے کیڑے کا پیر بھی گرگٹ کا لینا
پر بھی لینا الو کے سحر بنے دکھ بڑا جو دے
گاڑھا حلوا بن جائے اتنا جوش اسمیں آئے

سب مل کر۔
دوہرے دوہرے دکھ کی مشقت میکبتھ کو دینا ہے مصیبت
آگ کے شعلے اٹھیں دھڑ دھڑ جوش کڑاہ میں آئے بھڑ بھڑ

دوسری ساحرا۔
ٹھنڈا خون سے بندر کے ہو پکا اور اچھا ہو جادو

(ہیکیٹی داخل ہو کر تینوں ساحراؤں سے ملتی ہے)

ہیکیٹی۔
بہت خوب مجھکو پسند آگیا ہر اک کو ملے گا نفع میں سے حصہ
تو گاؤ لگا کر کڑاہی کا چکر وہ بونوں کا پریوں کا حلقہ بنا کر
کہو ڈال جو تمنے پڑھو اس پہ منتر

(گانا اور گیت "کالی روحیں" وغیرہ ہیکیٹی جاتی ہے)

دوسری ساحرہ۔
انگوٹھے میں میرے اٹھی ایک ٹیس ادھر سے کوئی آرہی بدی

(دستک)

کھولو تالا کیسی ہے دستک

(میکبتھ داخل ہوتا ہے)

میکبتھ۔

کہو اے ساحرہ کالی چڑیلیں آدھی راتوں کی

یہ کیا تم کرتی ہو آخر؟

سب ساحرائیں۔ وہ کام نہیں ہے نام جس کا

میکبتھ۔

قسم دیتا ہوں میں اُس کی تمہارا دیوتا جو ہے

یہ تم نے کس طرح جانا مجھے اب دو جواب اسکا

اگر تم آندھیاں لاؤ جو گرجا سے لڑیں جاکر

اگرچہ جھاگ کی لہریں جہازوں کو نگل جائیں

الٹ دیں کشتیوں کو بھی گریں بالیں بھی غلے کی

اُکھڑ جائیں شجر جڑ سے سروں پر پہرہ داروں کے

قلعے بھی گر پڑیں آکر وہ اہرام اور محل بھی سب

جھکیں بنیاد پر اپنی وہ جو ٹوٹے کبھی فطرت کے

جو ہستی کے سہارے ہیں تباہی سب پہ آجائے

کہ تھک جائے تباہی بھی کہ جو کچھ پوچھتا ہوں میں

جواب اس کا مجھے دیدو

پہلی ساحرہ۔ کہو

دوسری ساحرہ۔ پوچھو

تیسری ساحرہ۔ تو دیں گے ہم جواب اُس کا

پہلی ساحرہ۔

مگر ہم سے سنو گے کیا؟ کہ آقاؤں سے ہم سب کے

میکبتھ۔ بلاؤ اپنے آقا کو کہ دیکھوں وہ بھی ہیں کیسے

پہلی ساحرہ۔

سورنی کا لہو ڈالو جو نو حبول اپنے کھا گئے ہوں

وہ چکنائی جو نکلی ہو کسی قاتل کی سولی سے

پسینے میں جو ٹپکی ہو انھیں شعلوں میں سب ڈالو

سب مل کر۔

اعلے آؤ ادنےٰ آؤ عہدہ اپنا اپنا دکھاؤ

(گرج پہلی روح۔ ایک مسلح سر)

میکبتھ۔

کون ہو تم انجانی قوت؟

پہلی ساحرہ

تمہارا خیال اسکو معلوم ہے سنو اُسکی بات اور نہ بولو ذرا

پہلی روح۔

میکبتھ میکبتھ میکبتھ سن ہوشیار رہ میکڈف سے

تھین سے فائف کے ہشیار بس رخصت یہ کافی ہے

(نیچے چلی جاتی ہے)

میکبتھ۔

تو جو کبھی ہو اس خوبی تنبیہ کا میں ممنون ہوں بالکل ہے مجھے خوف اسی کا

لیکن مجھے اک بات ذرا اور بھی بتلا

پہلی ساحرہ۔

حکم اسکو نہ دو لو یہ اب ایک اٹھ آیا پہلے سے زیادہ جو قوی اور جری ہے

(دوسری روح اور ایک خون آلود لڑکا)

دوسری روح۔۔ میکبتھ میکبتھ میکبتھ سن

میکبتھ۔

کان میرے جو تین بھی ہوتے بات تیری ضرور سن لیتا

دوسری روح۔

خونخوار جری، دل کا قوی بن انساں کی قوت سے نہ کر خوف ذرا بھی

عورت سے جو پیدا ہوا انسان ہو کوئی     پہونچا نہ سکے گا وہ ضرر کوئی بھی مجھکو

میکبتھ ۔

پھر مجھے دنیا سے میکڈف کی     خوف کچھ بھی نہیں رہا باقی
ہاں مگر اور پختگی کے لئے     اپنے مقسوم کی ضمانت کو
تجھکو زندہ نہ رہنے دونگا میں     خوف بیجا سے کہدوں یہ ہے غلط
نیند آرام کی گرجنے میں بھی ہو

(تیسری روح ۔ ایک تاج پوش لڑکا جس کے ہاتھ میں ایک درخت ہے)

یہ کیا ہے جو ابھرا ہے وارث کی طرح     کہ بچوں کا سر اور اسپر ہے تاج
علامت ہے فرمانروائی کی جو ایک

سب مل کر۔ سنو اور بولو نہیں تم ذرا

تیسری روح ۔

شیر دل بن کے سر کو اونچا رکھ     شور و غوغا سے سازشوں سے نہ ڈر
میکبتھ کو نہ ہوگی ہار کبھی     آئے جبتک نہ ڈنسینان تلک
وہ جو برنام کا ہے جنگل ایک     اور کرے وہ مقابلہ اس کا

میکبتھ ۔

یہ تو ممکن نہیں قیامت تک     کس کا اتنا اثر ہے جنگل پر
کہ زمیں میں گڑی درخت کی جڑ     اکھڑ آئے یہاں تلک پہونچے
پیش گوئی بہت ہی خوش کن ہے     جا ہے اٹھیں بغاوتیں کتنی
وہ جو برنام کا ہے اک جنگل     آنہ جائے اکھڑ کے وہاں تک
بے خطر زندگی ہے میکبتھ کی     قدرتی طور سے مرے گا وہ
جیسا دستور ہے زمانے میں     مگر اپنے ہنر سے بتلاؤ
کیا کبھی خاندان بینکو کا     حکمراں اس زمیں پر ہو گا؟

سب مل کر ۔

اور کوئی سوال اب نہ کرو

میکبتھ ۔

تم کو کرنا ہے مطمئن مجھکو     ورنہ تم پر ہمیشہ لعنت ہو
مجھکو بتلاؤ بات کیا ہے وہ     ڈوبتا جاتا ہے کڑاہ یہ کیوں
اور یہ شور کس طرح کا ہے؟
(نفیری کی آواز)

پہلی ساحرہ ۔ دکھاؤ ۔
دوسری ساحرہ ۔ دکھاؤ ۔
تیسری ساحرہ ۔ دکھاؤ
سب مل کر ۔

دکھاؤ اس کی آنکھوں کو     کرو مغموم دل اس کا
اب آؤ مثل سایوں کے     اسی صورت چلے جاؤ

(آٹھ بادشاہوں کی روحیں ۔ آخری کے ہاتھ میں ایک شیشہ ہے)

(پیچھے بینکو کی روح ہے)

میکبتھ

تری صورت ہے بینکو کی     اتر کر غرق ہو تجھے
جو لگا تاج ہے سر پہ     تو میری آنکھ جلتی ہے
ارے یہ بال تیرے ہیں     مگر یہ شاہ ہے دیگر
کہ سر پہ تاج زریں ہو     یہ آیا تیسرا ویسا
یہ گندے شاہ ہیں بالکل     مجھے یہ کیوں دکھاتی ہو
یہ جو نتھا آگیا اب تو     مری آنکھیں جلی جاتی ہیں
یہ آخر سلسلہ کیا ہے     قیامت تک چلے گا کیا؟
یہ پھر اک اور اب آیا     ارے یہ ساتواں ابھرا
بس اب آگے نہ دیکھونگا     مگر یہ آٹھواں آیا
لئے ہے ہاتھ میں شیشہ     نظر آتے ہیں اور اس میں

کسی کے ہاتھ دو گیندیں    لئے تیسرا عصا بھی ہے
بڑا پُر ہول ہے منظر    نظر آتا ہے اب یہ سچ
کہ جیسے بینکو بھی ہنسے    اگرچہ خون سے تر ہے
مگر مجھ پر ہے خندہ زن    اشارہ کر رہا ہے یہ
کہ یہ اولاد ہیں اُسکی    یہ کیا ایسا ہی ہو سکتا؟

(روحیں غائب ہو جاتی ہیں۔

پہلی ساحرہ ۔

یہ سب سچ ہے حضورِ اعلیٰ    مگر میکبتھ ہے کیوں ششدر
چلو بہنو کریں اب خوش    اور اس کا جوش بھڑکائیں
خوشی بھرپور ظاہر ہو    ہوا پہ سحر کر دوں گی
کہ اُس سے راگ ہو پیدا    بس اب حلقے سے ناچو تم
کہ یہ ہے شاہ باعظمت    کہے یہ مہرباں ہو کر
ہوا یہ فرض بھی پورا    خوشی سے خیر مقدم کا

(گانا۔ ساحرائیں ناچتی ہیں اور پھر
غائب ہو جاتی ہیں)

میکبتھ

کہاں یہ سب ہوئیں غائب    یہ دن اس سال کا بدتر
ہمیشہ اُس پہ لعنت ہو    مگر یہ کون ہے باہر
چلا آئے جو ہو اندر

(لیناکس داخل ہوتا ہے)

لیناکس ۔ حضورِ عالی کا حکم کیا ہے؟
میکبتھ ۔ یہ ساحراؤں کو تم نے دیکھا؟
لیناکس ۔ نہیں مجھے تو نظر نہ آئیں
میکبتھ ۔ وہ پاس گذریں نہیں تمہارے؟
لیناکس ۔ نہیں ادھر تو نہیں وہ آئیں

میکبتھ ۔
ہوا جس پہ اُڑتی ہیں لعنت ہو اُس پر    جو مانے انھیں وہ بھی ملعون ہو
سنی میں نے کچھ چاپ گھوڑوں کی ابھی    ادھر سے جو گذرا وہ تھا شخص کون؟

لیناکس ۔
یہ دو تین ہیں جو خبر لائے    کہ میکڈف گیا بھاگ انگلینڈ کو

میکبتھ ۔ گیا بھاگ انگلینڈ کو کیا کہا؟
لیناکس    حقیقت یہی ہے مرے محترم
میکبتھ (الگ ہٹ کر)

بہت تیز مجھ سے ہے رفتارِ وقت    کہ میں کر سکا ظلم کا وہ نہ کام
کہ جب تک کہ فوراً عمل ہم کریں    ضروری وہ لمحہ گذر جائے گا
تو اب دل میں پہلی جو بات آئیگی    عمل اُس پہ اول ہی ہوگا ضرور
اب اسوقت جو ہے ارادہ مرا    اسی وقت اُس پر کروں گا عمل
اچانک پہونچ قصر میکڈف پہ میں    کروں گا میں قائم یہ قبضہ وہیں
تو بیوی کو بچوں کو اور سب کو بھی    ذرا نسل کا جس سے ہو سلسلہ
کروں گا تہ تیغ سب کو وہیں    حماقت کا غرہ نہیں یہ ذرا
ارادے میں نرمی نہ آپائیگی    کہ ہوجائیگی اُس کی تعمیل بھی
بس اب اور روحیں دیکھوں گا میں    کہاں ہیں جو لے کر پیام آئے ہیں؟
مجھے لے چلو جلد اب اُنکے پاس

## دوسرا منظر ۔ فائف ۔ میکڈف کا قصر

(لیڈی میکڈف، اُس کا لڑکا اور راس داخل ہوتے ہیں)

لیڈی میکڈف ۔
انھوں نے کیا کام وہ کون سا    بدر ملک سے اُنکو ہونا پڑا
راس ۔ ذرا صبر سے کام لیں اے جناب
لیڈی میکڈف۔

اُنھیں تو ذرا صبر آیا نہیں فرار اُن کا تھا ایک پاگل بنا
اگرچہ بغاوت عمل کی نہ ہو بتانے گا خوف اُن کو باغی ضرور

راس۔
نہیں آپ کو علم اس کا مگر کہ یہ ہوشیاری تھی یا خوف تھا

لیڈی میکڈف۔
یہ کیا عقل ہے بیوی بچے مکان زمین اور اعزاز سب چھوڑ کر
چلے جائیں ہر اک سے منہ موڑ کر ہماری محبت جنہیں ہے مگر
کمی دل میں اُنکے ہے اس کی ضرور کہ چڑیا بھی چھوٹی سی ہوتی ہے جو
بچاتی ہے اُلو سے بچوں کو وہ نشیمن کی کرتی ہے وہ دیکھ بھال
یہ سب خوف ہے کچھ محبت نہیں فراری تو کچھ عقلمندی نہیں
ہر اک عقل کے ضابطے کے خلاف

راس۔
مری سب سے پیاری عزیزہ سنو کہ دل اپنا قابو میں رکھو ذرا
تمہارے جو ہیں شوہر نامدار شریف اور عاقل ہیں ہوشیار ہیں
سمجھتے ہیں موقعہ کی جو بات وہ مگر وقت ہے آجکل کا بُرا
کہ غدار ہم ہو گئے ہیں سبھی اگرچہ ہمیں علم اس کا نہیں
ہر افواہ سنتے ہیں ہم خوف کی پتہ یہ نہیں خوف کا ہے کا ہے
ہر اک سمت ہے شک کا سمندر محیط جھکولے تلاطم میں کھاتے ہیں ہم
اجازت مجھے آپ جانے کی دیں بہت جلد آؤنگا میں پھر یہاں
یہ منحوس دن ختم ہوں گے ضرور وگرنہ یہ اوپر چلے جائیں گے
وہی وقت پہلے کا آجائے گا خوشی اور مسرت کے جیسے تھے دن
خدا آپ پر مہربانی کرے مری خوبصورت عزیزہ بہن

لیڈی میکڈف۔
اگرچہ ہے باپ اسکے زندہ ابھی مگر ہو گیا ہے یہ بے باپ کا

راس۔
یہاں اور ٹھہرا تو اچھا نہیں حماقت کروں گا جو ایسا کیا
کہ اسمیں مری ہوگی تو لت بہت مصیبت بھی بڑھ جائیگی آپکی
بس اب جاؤنگا میں یہاں سے ابھی خدا ناصر و مہربان آپ کا
(جاتا ہے)

لیڈی میکڈف۔
ترا باپ تو مر گیا اے پسر تو تیری گذر ہوگی اب کسطرح

لڑکا۔ رہوں گا میں چڑیوں کی مانند ماں

لیڈی میکڈف۔ تو کیڑے مکوڑوں پہ ہوگی بسر

لڑکا۔
مرا یہ ہے مطلب ملیگا جو کچھ کہ چڑیاں گذر کرتی ہیں جسطرح

لیڈی میکڈف۔
مری پیاری چڑیا ڈرے گا نہیں نہ لاسے سے یا جال سے خار سے

لڑکا۔
ڈروں کیوں شکاری تو کوئی نہیں کرے جو کہ ننھی سی چڑیاں شکار
مگر باپ میرے مرے تو نہیں کہیں آپ جو کچھ نہیں مانتا

لیڈی میکڈف
یہ سچ ہے ترا باپ تو مر گیا کہاں سے ملے گا تجھے باپ اب

لڑکا۔ تو شوہر ملے گا کہاں آپ کو ؟

لیڈی میکڈف۔
مجھے بیس شوہر بھی مل جائیں گے کہیں جا کے بازار سے لاؤنگی

لڑکا۔ تو بیچیں گی بھی آپ لے کر انھیں

لیڈی میکڈف۔
بہت سوجھ کی بات کرتا ہے تو سمجھ ہے تری عمر سے بھی سوا

لڑکا۔ مرے باپ غدار تھے کیا ممی ؟
بلاشک ترا باپ غدار تھا

لڑکا۔ کیسے لوگ کہتے ہیں غدار ماں ؟

لیڈی میکڈف۔ قسم کھائے جو اور جھوٹا بھی ہو

لڑکا۔

تو جھوٹا ہو جو اور قسم کھائے وہ  وہی شخص غدار کہلائیگا

لیڈی میکڈف۔

ہر اک وہ جو ایسا ہو غدار ہے  چڑھائیں گے سولی پہ اس کو ضرور

لڑکا۔

تو وہ جو قسم کھائیں جھوٹے بھی ہوں  سبھی کو چڑھائیں گے سولی پہ لوگ

لیڈی میکڈف۔ سبھی سولی پائیں گے ایسے جو ہیں

لڑکا۔ تو سولی پہ انکو چڑھائیگا کون

لیڈی میکڈف۔ وہی لوگ جو ہوں گے ایماندار

لڑکا۔

تو احمق ہیں جھوٹے قسم کھائیں جو  کہ تعداد انکی ہے اتنی بہت

ہرا دیں انھیں جو ہیں ایماندار  پھر انکو ہی سولی پہ لٹکائیں وہ

لیڈی میکڈف۔

میرے پیارے بندر خدا کی مدد  مگر باپ تجھکو ملیگا کہاں

لڑکا۔

جو سچ مچ مرے ہوتے ابا کہیں  تو اس وقت تم ہوتیں روتی ہوئی

جو روتیں نہیں تم تو ہوگا یہی  مجھے دوسرا باپ مل جائے گا

لیڈی میکڈف۔ مرے ننھے تو تے چہکتا ہے خوب

(ایک پیامبر داخل ہوتا ہے)

پیامبر۔

مری اچھی بیگم سلامت رہیں  اگرچہ نہیں مجھ سے واقف ہیں آپ

مگر آپ کا ہے جو عز و شرف  بہت خوب واقف ہوں اس سے حضور

مجھے ڈر ہے یہ آپ کے واسطے  بہت جلد خطرہ اک آئیگا پیش

تو نا چیز کی مانئے یہ صلاح  کہ بچوں کو لے کر چلی جائیے

اگرچہ بہت ہے اداب کے خلاف  کہ میں آکے ایسے ڈراؤں جناب

مگر یہ نہ کرتا تو ہوتا قصور  بڑے ظلم کی بات تھی یہ ضرور

کہ خطرہ بہت جلد در پیش ہے  خدا آپ کا ہو محافظ حضور

ٹھہرنے کی اب مجھ میں جرأت نہیں  اجازت ہو رخصت کی حاصل مجھے

(جاتا ہے)

لیڈی میکڈف۔

کہاں جاؤں کہاں بھاگوں میں آخر  کہ میں نے کیا بگاڑا ہے کسی کا

مگر ہاں یاد آیا یہ ہے دنیا  ضرر پہونچانا ہے تعریف کی بات

مگر نیکی حماقت ہے خطرناک  صفائی دوں میں عورت کیطرح کیوں

کہ میں نے کیا بگاڑا ہے کسی کا  مگر یہ کون ہیں خونخوار چہرے

(قاتل داخل ہوتے ہیں)

قاتل۔ ترا شوہر کہاں ہے ؟

لیڈی میکڈف۔

وہ ہوگا جس جگہ ایسی نہ ہوگی  تمہارے جیسے گندے اس کو پائیں

قاتل۔ تمہارا جو شوہر ہے غدار ہے

لڑکا۔ اے جھبرے گندے نہ جھوٹ اتنا بول

پہلا قاتل۔ ابے مرغی کے انڈے۔

(خنجر بھونک دیتا ہے)

لڑکا۔

ارے ظالم نے مجھکو مار ڈالا  مری اماں یہاں سے جلد بھاگو

(مر جاتا ہے)

(لیڈی میکڈف قتل قتل پکارتے بھاگتی ہے۔ قاتل پیچھا کرتے ہیں)

## تیسرا منظر۔ انگلینڈ۔ قصر شاہی کے سامنے

(مالکم اور میکڈف داخل ہوتے ہیں)

مالکم۔

اکیلے سے سائے میں بیٹھیں چلو    وہاں رو کے دل کی نکالیں بھڑاس

میکڈف۔

نہیں بلکہ خونریز تلوار لیں    جواں مرد بنکر حفاظت کریں

وطن کی جو ہے ظلم سے پس رہا    یہ پیدائشی حق ہے ہر شخص کا

ہر اک صبح کو یہ نظارہ ہے واں    کہ بیوائیں ہوتی ہیں نوحہ کناں

یتیموں کی چیخوں سے دل چاک ہو    نئے غم ہلاتے ہیں افلاک کو

فلک سے بھی آتی ہے ایسی صدا    کہ اُس کو بھی جیسے ہو غم ملک کا

مالکم۔

یقین مجھکو جو ہے تو اُسپر ہے غم    جو معلوم ہے اُسپہ مغموم ہوں

کرونگا جو کچھ ہو سکے گا ضرور    مناسب مگر وقت جب آئیگا

کہا آپ نے جو وہ شاید ہو سچ    یہ ظالم کہ نام اُس کا لے لیں اگر

تو فوراً ہی چھالے زباں پر پڑیں    کبھی سب سمجھتے تھے ایماندار

محبت بھی اُس سے بہت آپ کو    ابھی کچھ ضرر اُس سے پہونچا نہیں

مگر عمر میری تو ہے کم بہت    پھر اُسپر ہوں ناچیز بے اصل

تو ممکن ہے کچھ فائدہ اس سے ہو    مرے واسطے سے ملے آپ کو

یہ معصوم بکرا کریں آپ پیش    کہ جس سے ہو آقا کا غصہ فرو

میکڈف۔ نہیں اس طرح کا ہوں میں دھوکے باز

مالکم۔

مگر دھوکے بازی ہے ممکن میں تو    اگر نیک اور پاک فطرت بھی ہو

تو فرمان شاہی پہ جھک جائیگی    مگر آپ سے معذرت خواہ ہوں

کہ جو کچھ بھی ہو آپ کی حیثیت    مرے فہم میں کس طرح آئیگی

فرشتے تو ابتک ہیں روشن ضمیر    مگر سب سے بہتر جو تھا گر گیا

وہ بدیاں جو ساری زمانہ میں ہیں    پہن لیں اگر نیکیوں کا لباس

تو نیکی کی فطرت رہے گی وہی    تغیر نہ اُسمیں ذرا آئے گا

میکڈف۔ مجھے تھی جو امید جاتی رہی

مالکم۔

مجھے شک بھی شاید اسی سے ہوا    کہ کیوں جلد بازی میں چھوڑ آئے آپ

عزیز اپنی بیوی کو بچوں کو بھی    نہ رخصت ہوے اپنے پیاروں سے آپ

مگر میں کروں گا یہی التجا    کہ میں نے جو شبہات ظاہر کئے

اسے اپنی تحقیر سمجھیں نہ آپ    کہ اپنے تحفظ کی خاطر یہ تھا

مرا ظن جو ہے وہ ہو شاید غلط    مگر آپ ہوں نیک ایماندار

میکڈف۔

غریب ملک بہے جائے یوں ہی خوں ترا    عظیم ظلم و جفا کا بنا رہے اڈا

کہ اُسکے روک کی جرأت نہیں ہے کسی میں    مظالم اپنے سہے جا کہ مستحق ہے تو

سلام لیجئے آقا ہماری رخصت کا    کہ بدمعاش نہیں ہم جو آپ سمجھے ہیں

وسیع ملک جو ظالم کی دسترس میں ہے    مزید اُسپہ وہ زردار ملک مشرق کا

یہ سب بھی ہاتھ میں میرے اگر دے جائیں    شریر مجھکو بنا پائیں گے نہ اُسپر بھی

مالکم۔

نہ ہوں میری باتوں سے ناراض آپ    نہ مقصود شبہ تھا کچھ آپ پر

خبر ہے مرا ملک ہے پس رہا    لہو اُس کا بہتا ہے اور اشک بھی

نیا زخم لگتا ہے ہر روز اُسے    مجھے اپنے حق کا بھی احساس ہے

کہ اُٹھیں گے میری مدد کو بہت    یہاں نیک دل شاہ انگلینڈ سے

ملیں گی ہزاروں کی فوجیں مجھے    مگر باوجود اسکے مجھکو ہے خوف

کہ پیروں تلے میرے ظالم کا سر    جو تلوار کی نوک پر آئے گا

تو حاصل جو ہوگا مرے ملک کو    وہ بدیاں جو پہلے سے بھی بیش ہوں

وہ اُس سے دکھی ہوگا پہلے سے بیش    جو میکبتھ کی لے گا جگہ تخت پر

**میکڈف** ۔ اشارہ ہے یہ آپ کا کس طرف ؟

**مالکم** ۔

اشارہ تھا اپنی ہی جانب مرا     طبیعت میں میری ہیں بدنامیاں بہت
کہ جسوقت آئیں گی وہ سامنے     سیہ کار میکبتھ نظر آئے گا
کہ ہے برف کے مثل شفاف وصاف     غریب اور مظلوم ہے مملکت
تو معصوم پھر اسکو سمجھیں گے سب     کہ مجھ میں برائی ہیں بے حد حساب

**میکڈف** ۔

نہیں ہے جہنم کے لاکھوں میں بھی     کوئی ایسا شیطان جو اتنا ہو بد
کہ میکبتھ سے لے جائے بازی کبھی

**مالکم** ۔

یہ میں مانتا ہوں وہ خونخوار ہے     غلط کار جھوٹا دغاباز ہے
غضبناک ہے کینہ پرور بھی ہے     غرضکہ جہاں میں ہیں جتنی بدی
نہیں کوئی ایسی جو اسمیں نہیں     مگر میری بدکاریاں بے شمار
حکومت یہ ایسا اگر شخص ہو     تو اس سے تو میکبتھ ہی اچھا ہے

**میکڈف** ۔

جو قابو نہ ہو اپنے جذبات پر     تو یہ ظلم ہے اور اسکے سوا
نہ عقل وخرد اسمیں رہ جائیگی     اسی سے ہوا عزل شاہوں کو بھی
مگر پھر بھی اس کا کریں کچھ نہ غم     کہ حق آپ کا جو ہے اسکو لیں
فراغت سے جی بھر تعیش کریں     مگر پھر بھی رکھیں مزاج اپنا نیک
زمانہ کہے نیک اطوار ہیں

**مالکم** ۔

مگر حرص میری طبیعت میں ہے     حریصانہ فطرت ہے اتنی بہت
کہ مجھکو اگر بادشاہی ملے     رئیسوں کی املاک ہیلونگا میں
کسی کی زمیں اور کسی کا مکاں     نہ زیور نہ دولت بچے گی کوئی
پھر اسپر بھی قانع رہونگا نہیں     ملے جسقدر حرص ہوگی سوا
کہ اچھے وفادار امیروں سے میں     بلا وجہ جھگڑوں گا بس اسلئے
کروں اُن کو دولت کی خاطر تباہ

**میکڈف** ۔

اگر چہ تعیش سے بدتر ہے حرص     کہ وقتی اثر عیش کوشی کا ہے
مگر حرص کی تیغ ہے اسطرح     کہ جس سے کئی شاہ گھایل ہوے
مگر پھر بھی اس کی کریں کچھ نہ فکر     کہ دولت ہے اسکاٹلینڈ میں بہت
جو کچھ آپ چاہیں گے مل جائیگا     یہ سب خامیاں قابل انگیز ہیں
اگر خوبیاں بھی ہوں کچھ انکے ساتھ

**مالکم** ۔

مگر مجھ میں خوبی تو کوئی نہیں     جو موزوں ہو اک شاہ کیواسطے
سچائی کرم گستری عفو وحلم     شجاعت تدبر فروتنی بیکسی
تحمل کرم ضبط درباد لی     یہ کوئی بھی خوبی تو مجھ میں نہیں
مگر اس کے برعکس فطرت مری     ہر اک جرم کرنے میں بیباک ہے
ہر اک جرم کی جتنی قسمیں بھی ہیں     وہ سب ہیں بافراط مجھ میں بھری
بس اتنا نہیں بلکہ قوت جو ہو     تو دنیا سے میں امن اور اتحاد
جہنم میں لیجا کے جھونکوں ابھی     کروں امن عالم میں اتنا فساد
مٹے میل وملت کا نام ونشاں

**میکڈف** ۔

ارے ہائے ہائے اپنا اسکاٹلینڈ !

**مالکم** ۔

جہاں انساں ایسا ہو موزوں اگر     حکومت کے لائق تو فرمائیے
بس اب میں تو ایسا ہوں جیسا کہا

**میکڈف** ۔

حکومت کے قابل! حکومت کہاں     نہیں زندہ رہنے کے قابل یہ شخص
ارے قوم قسمت تری پھوٹ گئی     کہ بے حق کا ظالم حکومت یہ ہے

لہو سے عصا جس کا ہے تر بتر    بھلے دن تجھے ہونگے کب تک نصیب
کہ اصلی جو حقدار ہے تخت کا    خود اپنے کو کہتا ہے مجرم عیب
شرافت پہ اپنی لگاتا ہے داغ    پدر آپ کے شاہ والا جو تھے
بڑے نیک طینت تھے صوفی منش    بٹھاتی تھی زانو پہ ماں آپکی
نہ رکھا کبھی پیر پر آپ کو    اُنھیں تھا سدا آخرت کا خیال
خدا سو نگہباں نیں اب آپکا    جرائم جو اپنے کیے آپ نے
انھیں نے مجھے گھر سے بے گھر کیا    کلیجہ مرا ہو گیا اب تو شق
ہوئیں خاک ساری امیدیں مری

مالکم ۔

شرافت کا یہ جوش ہے صدق کا    جو تاریک شبہے تھے زائل ہوئے
سچائی شرافت ہے جو ہے آپکی    مرا ذہن قایل اب اس کا ہوا
جو شیطان میکبتھ یہ کرتا ہے وہ    تدابیر ہر روز اس طرح کی
کہ مجھکو کرے اپنے قابو میں وہ    مری عقل ناقص کا ہے انتباہ
کہ عجلت میں کرلوں نہ میں اعتبار    کوئی شخص جو بات مجھ سے کہے
خدا کو بنا کر اب اپنا گواہ    چلوں گا بس اب آپکی رائے پر
وہ اپنے لئے میں نے جو کچھ کہا    ہر اک بات کو آپ سمجھیں غلط
کہ یہ سب ہے فطرت کے میری خلاف    ابھی تک نہ عورت سے واقف ہوں میں
کبھی بات جو اُس پہ قائم رہا    جو پاس اپنے ہے اُسکی وقعت نہیں
تو اوروں کی دولت کا ہے کیا سوال    کبھی میں نے وعدے کو توڑا نہیں
نہ شیطان سے بھی دغا کی کبھی    صداقت دل و جان سے مجھکو عزیز
یہ پہلی دفعہ آج بولا ہوں جھوٹ    کہ اپنے لئے میں نے جو کچھ کہا
حقیقت میں خوبی جو کچھ مجھ میں ہے    وہ صدقے ہے سب آپ پر ملک پر
ابھی قبل اسکے کہ آئے ہیں آپ    وہ سیوارڈ جو ہیں ہمارے بزرگ
سپاہی مسلح لئے دس ہزار    اُسی سمت چلنے کو تیار ہیں
تو ہم آپ دونوں چلیں اُنکے ساتھ    خدا کی مدد بھی ہو ہمراہ میں
کہ مقصد ہمارا ہے انصاف پر    اسی سے ملیگی ہمیں فتح ۔
مگر آپ خاموش کیوں ہو گئے ؟

میکڈف ۔

خوشی ناخوشی کی یک وقت بات    نہ آسان ہے ہضم کرنا اُسے ۔
(ایک ڈاکٹر داخل ہوتا ہے)

مالکم ۔

بہت خوب پھر بات ہو گی ابھی    شہنشاہ کیا آج ہے میں خیال

ڈاکٹر ۔

ابھی شاہ والا ادھر آئیں گے    بہت سے دکھی اور بیمار ہیں
شفا کے لئے شاہ کے منتظر    مرض انکا ہے اسطرح کا عجیب
معالج کا فن جس میں لاچار ہے    خدا نے مگر شاہ کے ہاتھ
عطا کی ہے برکت کچھ اس قسم کی    کہ چھوتے ہی بیمار کو ہو شفا

مالکم ۔ بہت شکریہ ڈاکٹر آپ کا

میکڈف ۔ یہ کیسا مرض ہے کہ جس کا ہے ذکر

مالکم ۔

مرض شاہ کا اس کو کہتے ہیں لوگ    یہ اعجاز ہے شاہ کے ہاتھ
کہ جب سے میں انگلینڈ میں ہوں مقیم    کئی بار دیکھا ہے میں نے اسے
خدا ہی کو ہے علم کیا ہے دعا    انوکھے مرض لیکے آتے ہیں لوگ
بدن جن کے آماس پھوڑے بھی ہیں    جنہیں دیکھ کر ترس آتا ہے
معالج سبھی ان سے مایوس ہیں    مگر شاہ دیتے ہیں اُنکو شفا
گلے میں سنہری سی ایک مہر ڈال    دعائیں وہ پڑھتے ہیں آہستہ ۔
یہ کہتے ہیں وہ ہے شفا کی دعا    سکھا جائینگے اپنی اولاد کو
پھر ایسی عجائب صفت کے سوا    اُنھیں پیش گوئی کا ملکہ بھی ہے
صفات اور بھی تخت کے ساتھ ہیں    کہ وہ ہو گئے ہیں سراپا ...

میکڈف ۔ یہ کون آگیا ہے ذرا دیکھئے

(راس داخل ہوتا ہے)

مالکم ۔ یہ ہیں ہم وطن اور میں واقف نہیں

میکڈف مرے اچھے بھائی تمہیں مرحبا

مالکم ۔

بس اب کر لیا میں نے انکو شناخت وسائل خدا وہ کرے دور جلد

جو اک دوسرے کو کریں اجنبی

راس ۔ میں آمین کہتا ہوں اس پہ حضور

میکڈف ۔ کہو ملک میرا ہے اپنی جگہ

راس ۔

صد افسوس بیحد دکھی ملک ہے خود اپنے سے ہے خوف آتا اُسے

ہم اپنا وطن اُس کو کیسے کہیں کہ وہ بن گیا ہے ہماری لحد

کسی شے میں اب واں تبسم نہیں مگر وہ جو بالکل ہی واقف نہیں

فضا میں ہیں آہیں کراہیں کہ چیخ بس اب رنج و غم ہی کی تفریح ہے

جو میت پہ گھڑیاں سنتے ہیں تو تو یہ کون پوچھے کہ کس کے لئے

جو اچھے ہیں مرتے ہیں وہ اس طرح نہ مرجھائیں پھول اُنکی ٹوپی بھی

میکڈف ۔ یہ بالکل ہے سچ اور واضح بیان

مالکم ۔ مصیبت نئی اور تازی ہے کون ؟

راس ۔

خبر ہے گھڑی بھر کے پہلے کی بھی کہے گا جو کوئی بنے گا بُرا

ہر اک لمحہ ہے اک مصیبت نئی ۔

میکڈف ۔ مری اچھی بیوی تو ہیں خیر سے ؟

راس ۔ بہت خوب ہیں ۔

میکڈف ۔ میرے سارے بچے بھی ہیں خیر سے ۔

راس ۔ بہت خوب وہ بھی ؟

میکڈف نہیں اُن کو ظالم نے کچھ دُکھ دیا ؟

راس ۔

نہیں جب وہاں سے روانہ ہوا تو سب امن سے تھے بڑے مطمئن

میکڈف ۔

اشاروں میں باتیں نہ کیجئے ذرا بتائیں کہ دراصل صورت ہے کیا؟

راس ۔

یہاں وہ خبر دینے آیا تھا میں جو ایسی ہے جس سے دہل جائے دل

تو میں نے سنی تھی کچھ افواہ یہ بغاوت امیروں نے کردی ہے اب

بڑے لوگ اس میں ہوئے ہیں شریک تو پھر آگیا مجھکو اس پہ یقین

جو دیکھا کہ ظالم کی فوجیں چلیں شتابی سے ہیں نقل و حرکت میں وہ

مدد کا یہی وقت ہے اے حضور کہ ہے چشم بر راہ اسکاٹلینڈ

جمع ہونگی فوجیں نظر پہ حضور لڑیں گی ہماری خواتین بھی

کہ اُن کے مصائب یہ ہوں دور ۔ اب

مالکم ۔

تسلی کیں اب اُنکو ہو جائیگی وہاں جلد ہم خود پہنچ جائینگے

بڑی مہربانی ہے انگلینڈ کی کہ سیوارڈ کے ساتھ ہیں دس ہزار

جو ہم کو عنایت کئے ہیں سپاہ بہادر ہیں پختہ تجربے کے ہیں

مسیحی ممالک میں کوئی نہیں شجاعت میں ان سے ذرا بڑھ کر

راس ۔

مرے پاس بھی کاش ہوتی کوئی خوشی یا تسلی کی ایسی خبر

مگر بات میری تو بس ایسی ہے کہ صحرا میں جا کر سنائیں جیسے

جہاں کوئی بھی سننے والا نہ ہو

میکڈف ۔

عوامی مسائل کی ہے بات کیا کہ ایسی کہ جس کا تعلق ہو خاص

راس ۔

کوئی شخص بھی جس سے ایماندار شریک ایسے غم میں نہ ہو گا ضرور

اگرچہ حقیقت کی یہ بات ہے		کہ اس کا تعلق ہے صرف آپ سے

میکڈف

میری بابت تو بتائیں مجھے		چھپائیں نہ جلدی سنائیں مجھے

راس۔

زباں سے سدا میری نفرت نہ ہو		سنیں آپ مجھ سے جب ایسی خبر
بھرا جس میں ہے اسقدر رنج و غم		کہ ایسا نہ پہلے سنا ہو کبھی

میکڈف۔

سمجھ میں مرے بات کچھ آ گئی

راس۔

ہوئی تاخت بس آپ کے قصر پر		کیا ذبح بیوی کو بچوں کو بھی
بیان اس کی تفصیل اگر میں کروں		تو بس موت کا تم کو پیغام دوں

مالکم

خدا کی پناہ ہاں مگر آپ بھی		چھپائیں نہ چہرے کو رومال سے
کریں غم کا اظہار الفاظ میں		اگر غم نہ الفاظ میں ہو ادا
تو دل جو کہ پہلے سے بھرپور ہے		یہ اندیشہ ہے پھٹ جائے کہیں

میکڈف۔ میرے پیارے بچے بھی مار دئے گئے ؟

راس۔

سبھی بیوی بچے ملازم تلک		وہاں جو بھی موجود پایا گیا

میکڈف

عبث میں وہاں پر نہ موجود تھا		میری بیوی بھی مار ڈالی گئی

راس۔ یہی سب تو پہلے ہی میں کہہ چکا

مالکم

بجز صبر کے اور چارہ ہے کیا		دوا اس کی ہے ایک سخت انتقام
یہی اس بڑے غم کا ہے بس علاج

میکڈف۔

یہ کیا جانیں انکے تو لڑکے نہیں		تو سب وہ مرے پیارے بچے۔
کہا تم نے کیا ہو گئے ذبح سب		اسے او جہنم کے کندے سبھی
مرے پیارے بچے اور انکی ماں		سبھی ایک ہلے میں مارے

مالکم۔ جواں مرد بنکر کرو سامنا۔

میکڈف۔

کروں گا یہی میں مگر کس طرح		نہ احساس ہو مثل انسان کے
کبھی بھول سکتا ہوں میں بھی تھے		یہ پیارے جو مجھکو تھے بیحد عزیز
گنہگار میکڈف یہ تیرے سبب		ہوئے قتل معصوم سارے جو تھے
خطاوار میں تھا یہ تھے بےقصور		کہ ان پر جو نازل ہوا یہ عذاب
خدا ان کی روحوں کو تسکین دے

مالکم۔

اسی سے کرو اپنی تلوار تیز		بدل جائے غصہ میں جو رنج ہے
کہ پژمردہ اس سے نہ دل ہو کہیں		سراسر بھرے اسمیں غیض و غضب

میکڈف۔

مری آنکھ میں ہو گی نسوانیت		زباں سے مگر آگ برساؤں گا
خدا سے دعا ہے کہ ایسا کرے		کہ اٹھ جائیں پردے جو ہیں سامنے
یہ شیطان آئے مرے سامنے		جو زد میں ہو یہ میری تلوار کے
تو بچ کر نکل جائے مجھ سے اگر		تو اسکو بھی کر دے خدا وند معاف

مالکم۔

یہ لہجہ ہے اب مرد انسان کا		چلو اب چلیں شاہ کے پاس ہم
ہماری جو فوجیں ہیں تیار ہیں		اجازت کی رخصت کی بس دیر ہے
بس اب میکبتھ کا بھی وقت آ گیا۔		سزا پائے وہ اپنے اعمال کی
خدا نے وسائل مہیا کیے		بس اب آپکے دل بھی مسرور ہوں
کوئی رات اتنی بڑی بھی نہیں
کہ بعد اس کے ہوتا سویرا نہ ہو

# پانچواں ایکٹ

## پہلا منظر۔ ڈنسینان۔ محل کا اگلا کمرہ

(ایک معالج ڈاکٹر اور ایک مصاحبہ داخل ہوتے ہیں)

ڈاکٹر۔

تمہارے ساتھ دو راتوں سے دیکھا خبر تم نے جو دی تھی وہ غلط تھی
مگر کب سے آخر وہ چلی تھیں؟

خاتون۔

لڑائی پر گئے ہیں شاہ جب سے تو میں ہر روز ایسا دیکھتی ہوں
کہ بستر سے اُٹھیں اور گاؤن پہنی پھر الماری کو کھولا لیکے کاغذ
اُسے موڑا لکھا اور پھر پڑھا بھی۔ لگائی مہر پھر بند اسکو کر کے
پھر اس کے بعد بستر پر گئیں وہ یہ سب ہوتا ہے گہری نیند ہی میں

ڈاکٹر۔

یہ سونا اور حرکت جاگنے کی بڑے ذہنی خلل کی ہے یہ صورت
مگر دورے پہ کچھ ایسا بھی دیکھا کہ چلنے کے سوا کہتی بھی ہیں کچھ

خاتون۔

وہ باتیں ایسی ہیں جو انکے پیچھے نہیں کہہ سکتی میں اپنی زباں سے

ڈاکٹر۔

مگر مجھ سے تو کہنا ہے ضروری

خاتون۔

نہ تم سے یا کسی سے کہہ سکونگی کہ شاہد دوسرا کوئی نہیں ہے
مگر وہ دیکھئے خود آ رہی ہیں

(لیڈی میکبتھ شمع لئے ہوئے داخل ہوتی ہے)

یہی ہر روز ہے اُن کا وتیرہ
مگر واللہ بالکل سو رہی ہیں قریب آ کر بخوبی اسکو دیکھیں

ڈاکٹر۔

کہاں سے شمع یہ پائی انھوں نے

خاتون۔

یہ ہر دم پاس ہی رہتی ہے اُنکے بڑی تاکید سے ہے حکم اُن کا

ڈاکٹر۔

یہ دیکھو آنکھ اُن کی تو کھلی ہے

خاتون۔

مگر اسمیں بصارت کچھ نہیں ہے

ڈاکٹر۔

مگر یہ کیا ہے جو اب کر رہی ہیں رگڑتی کس طرح ہیں ہاتھ اپنا

خاتون۔

یہی ہے اُنکی روزانہ کی عادت کہ جیسے ہاتھ اپنے دھو رہی ہوں
مجھے معلوم ہے کرتی ہیں ایسا بلا وقفہ کے بس چوتھائی گھنٹے

لیڈی میکبتھ۔ مگر اب بھی یہاں باقی ہے دھبہ

ڈاکٹر۔

ذرا دیکھو وہ اب کچھ کہہ رہی ہیں لکھے لیتا ہوں میں جو کچھ کہیں گی
کہ شاید میں زبانی بھول جاؤں

لیڈی میکبتھ۔

ارے کمبخت دھبے دور ہو جا تجھی سے کہہ رہی ہوں!) دور ہو جا
بجے گھڑیال میں ہیں ایک دو تین یہی تو وقت ہے بس کام کر لو
ارے تف تیرے آقا تف تم پر سپاہی ہو بہادر خوف کیا ہے
کسے معلوم آخر ڈر کی کیا بات ہمارے حکم سے ہے کون باہر
خبر کیا تھی کہ اس بوڑھے کے اندر بھرا ہے خون اتنا بھی زیادہ

ڈاکٹر۔ ذرا تم سن رہی ہو یہ؟

لیڈی میکبتھ۔

فائیف کے تھین کی تھی بیوی / لیکن اب وہ کہاں گئی ہے؟
کیا ہاتھ کبھی نہ صاف ہونگے / بس اب نہ کریں یہ میرے آقا
بس کیجئے اب تو بس بس / دعوت کا لطف کھو رہے ہیں
اس طرح سے بیقرار ہوکر

ڈاکٹر۔

جاؤ جاؤ یہاں سے جاؤ / سن لی جو بات تھی نہ سننی

خاتون۔

وہ کہہ گئیں جو نہیں تھا کہنا / ہے مجھکو یقین اس کا بالکل
کتنی باتیں ہیں ان کو معلوم / بس اسکو خدا ہی جانتا ہے

لیڈی میکبتھ

دھوؤ اپنے ہاتھ آپ اپنے / اور گون کو بھی ذرا پہنئے
چہرہ نہ بنائیں زرد اتنا / میں کہتی ہوں آپ سے یہ پھر
بینکو تو دفن ہو گیا ہے / مُردے اُٹھتے نہیں لحد سے

ڈاکٹر۔ اچھا ایسا بھی کیا ہوا ہے؟

لیڈی میکبتھ۔

بستر بستر پہ اب چلو تم / دروازے پہ ہو رہی ہے دستک
آؤ آؤ ادھر کو آؤ / ہاتھ اپنا ذرا مجھے دو
ہونا جو کچھ تھا ہو چکا وہ / اب کون مٹا سکے گا اسکو
بستر بستر پہ اب چلیں ہم

ڈاکٹر۔ بستر پہ وہ اپنے جائیں گی کیا؟

خاتون۔ ہاں ہاں بس ابتو فوراً

ڈاکٹر۔

افواہیں بری سی اڑ رہی ہیں / فطرت کے خلاف کام جو ہیں
لائیں گے خلاف فطرت آلام / جس ذہن کو لگ گیا ہے آزار
بے حس تکیے سے وہ کہیں گے / جو راز چھپے ہوئے وہاں ہیں
بے بس ہے بس طبیب اسمیں / بس اسمیں دعا کی ہے ضرورت
ہم سب کے گناہ کرے خدا معاف / ان کی رکھو خبر بہت خوب
جس بات سے انکو آئے غصہ / وہ پاس کبھی نہ آنے پائے
پھر بھی ان پر نگاہ رکھنا / اچھا قبلہ خدا ہی حافظ
اب میرا دماغ ہے پریشان / آنکھوں میں سما گئی ہے حیرت
گو سوچ میں ہے دماغ میرا / لیکن بس مہر ہے زباں پر

خاتون۔ ہاں آپکی بھی بخیر شب ہو (جاتے ہیں)

## دوسرا منظر۔ ڈنسینان کے قریب کا علاقہ

(نقارہ اور علم بینٹیتھ، کیتھینس، انگس لیناکس اور سپاہی داخل ہوتے ہیں)

بینٹیتھ۔

پہونچ گئی ہے قریب ابتو فوج انگریزی / ہیں افسروں میں اک شاہزادہ مالکم
اور ان کے ماموں سیوارڈ اور میکڈف بھی / لئے ہوئے ہیں دلوں میں وہ انتقام کا علم
کہ جس سے قبر کے مُردے بھی جاگ جائینگے / کرینگے گرم وہ بازار قتل و خونریزی

انگس۔

برنام کا جنگل ہے پاس اسکے ملیں گے / جس سمت آتے ہیں وہ رستہ تو یہی ہے

کیتھنس۔

کیا تھا ڈونلبین بھی بھائی کے اپنے / معلوم کسی کو ہو تو بتلائے ہمیں بھی

لیناکس۔

بالکل وہ نہیں ہیں اُنکے ہمراہ / فہرست ہے سب کی پاس میرے
لڑکے سیوارڈ کے ہیں ہمراہ / اور ایسے بہت سے نوجوان ہیں
پہلے ہی پہل جو آگئے ہیں / اپنی قوت کو آزمانے

منٹیتھ۔ ظالم میکبتھ کا حال کیا ہے؟

کیتھنس ۔

وہ ڈنسینان کا اسکا بڑا قلعہ جو ہے    بنا رہا ہے اسی کو وہ خوب مستحکم
یہ لوگ کہتے ہیں کچھ اس کا ہے دماغ خراب    مگر جنہیں نہیں نفرت ہے اس سے کچھ زیادہ
وہ کہتے ہیں کہ یہ غصہ بہادری کا ہے    مگر جو بات یقینی ہے وہ تو اتنی ہے
کہ مطمئن جو نہیں اس کے ساتھ والے بھی    تو ان پہ ضبط کا کا قانون چل نہیں سکتا

انگس ۔

یہ محسوس اس کو ہوا ہوگا اب    کہ اس نے جو خفیہ کئے قتل ہیں
ہوئے ہیں وہ سب اس کے سر پر سوار    گھڑی ہر گھڑی ہے بغاوت نئی
ملامت وہ اب کر رہی ہیں اسے    کہ آقا سے اپنے ہوا بے وفا
جو تعمیل کرتے ہیں احکام کی    ضوابط کی تعمیل کرتے ہیں وہ
کسی کو نہیں ہے محبت ذرا    اسے ہو رہا ہوگا محسوس اب
کہ پہنا ہے جو دیو کا یہ لباس    وہ بونے سے قد پر نہیں زیب دے

مینٹیتھ ۔

تو پھر کیا تعجب جو اس کے حواس    پریشان و مختل ستائیں اسے
و دماغ اس کا پلٹے کہ دورے پڑیں    کہ ہر چیز اس کی جو ہے جسم میں
ہے بیزار اس سے کہ کیوں ہے وہاں    ملامت خود اپنے پہ کرتی ہے وہ

کیتھنس ۔

چلو اب چلیں باندھ کر ہم صفیں    کہ جس کی اطاعت ہے واجب ہمیں
اسی کو اطاعت کریں اپنی پیش    مرض کی دوا ملک کی اس سے لیں
چلیں اس کے پیچھے بہائیں وہیں    وطن کی رہائی کو ہر قطرہ خون

لینا کس ۔

نہ سب ہو تو جتنا اسے چاہئے    کہ سرسبز شاہی کا ہو جائے پھول
جو بیکار ہے گھاس وہ ختم ہو    چلیں اب تو برنام کی سمت ہم

(مارچ کرتے ہوئے جاتے ہیں)

## تیسرا منظر ۔ ڈنسینان ۔ قلعہ کے اندر کا ایک کمرہ

(میکبتھ، ڈاکٹر اور ایک خادم داخل ہوتے ہیں)

میکبتھ ۔

بس اب لاؤ خبریں نہ کچھ میرے پاس    چلے جائیں وہ سب تو پروا نہیں
کہ جب تک نہ جنگل وہ برنام کا    اکھڑ کر نہ ڈنسینان تک آئیگا
ذرا بھی مجھے خوف ہوگا نہیں    یہ لڑکا جو مالکم ہے ہستی ہے کیا
یہ عورت سے پیدا ہوا یا نہیں    وہ روحیں جو واقف ہیں اسرار سے
انھوں نے یہ بتلا دیا ہے مجھے    کہ ڈر تا نہ میکبتھ کہ تو ہے امر
جو عورت سے پیدا ہوا ہے کوئی    وہ تجھ پر نہ قابو کبھی پائے گا
چلے جائیں جو بے وفا تھیں ہیں    ملیں جا کے خوش باش انگریز سے
مرے پاس ایسا ہے دل اور دماغ    جسے خوف و شبہ کی عادت نہیں

(ایک ملازم داخل ہوتا ہے)

یہ الو کا چہرہ بنایا ہے کیوں    ترا خون تو خشک ہے بیوقوف

ملازم ۔    حضور ان کی تعداد ہے دس ہزار

میکبتھ ۔    یہ بطخیں، ابے بے ادب بدمعاش

ملازم ۔    نہیں شاہ والا سپاہی پیادہ

میکبتھ ۔

چلا جا ذرا اپنے چہرے کو مل    کہ آجائے کچھ خون کی بھی جھلک
چھپالے جو چہرے پہ ڈر ہے ترے    ابے بچ دلے بزدلے دور ہو
کہاں کے سپاہی ارے بیوقوف    تری جان نکلی ترے جسم سے
یہ اترا سا چہرہ پتہ دیتا ہے    کہ تجھ پر بہت خوف طاری ہے
کہاں کے سپاہی ارے بزدلے

ملازم ۔ یہ ہے فوج انگریز کی اے حضور

میکبتھ ۔    میرے سامنے سے چلا جا ابھی

(ملازم جاتا ہے)

اے سیٹن اے سیٹن مرا دل ہے دکھی بے حد — ارے سیٹن سنو میری کہ میں اب دیکھتا ہوں
کہ یہ شورش ہمیشہ کے لئے مسرور کر دیگی — وگرنہ پھینک دیگی یہ گرا کر تخت سے مجھ کو
میں زندہ رہ چکا کافی اب آئے ہیں خزاں کے دن — کہ میری قابلیت جو کبھی تھی بوڑھی ہو گئی وہ اب
خزاں کی پتیاں جیسے زرد ہوں وہ گرتی جاتی ہیں — اسی طرح حضور صلاحیت بھی میری گرتی جاتی ہے
بڑھاپے میں جو ہونا چاہئے عزت محبت اور اطاعت بھی — سپاہ اور فوج اور احباب مجھکو اب نہیں ملتے
مگر انکی جگہ ہونگی بیاں جو ہیں دو منہ لب پہ خاموشی — خوشامد ظاہری باتیں نہیں لگتی ہیں جو دلکو
رذالت کا خوشامد کرنیوالا جو بھی چاہتا ہے کہنا زباں — گر مجبور ہو کر ہی وہ کرتا ہے خوشامد بھی

ارے سیٹن !

(سیٹن داخل ہوتا ہے)

سیٹن ۔ فرمائیے حضور نے ارشاد کیا کیا ؟
میکبتھ ۔ بتلاؤ تو اور ہے خبر کیا ؟
سیٹن ۔ مرے آقا سنا تھا آپ نے جو کچھ وہ سب سچ ہے
میکبتھ ۔
لڑونگا میں جبتک مجھ سے یوں گوشت گر جائے — بس اب آؤ مرے اسلحہ تیار ہوں بالکل
سیٹن ۔ ابھی اس کی نہیں حاجت مرے آقا ۔
میکبتھ ۔
لباس جنگ پہنوں گا — ابھی بھیجو سواروں کو
کریں وہ ملک کا دورہ — کرے جو خوف کی باتیں
اسے سولی پہ لٹکا دو — مرے اب اسلحہ لاؤ
بتاؤ ڈاکٹر حالت — مریضہ کی ہے کیسی اب
ڈاکٹر ۔
حضور اگرچہ نہیں ہیں مریض وہ ایسی — مگر دماغ خیالات سے پریشاں ہے
کہ انکو چین میسر ذرا نہیں ہوتا
میکبتھ ۔
تو پھر علاج سے اس کا کرو مداوا تم — مرض دماغ سے کیا دور کر نہیں سکتے
نکال پھینکو جو غم ہے دماغ میں انکو — لکھی ہوئی ہیں جو تکلیف ذہن پر
کسی دوا سے سکون دے کے بس بنا دو تمہیں — جو مادہ ہے برا دل میں اسکو صاف کرو
کہ جس سے بوجھ ہے دل پر جو ہے ہلاک
ڈاکٹر ۔ مریض خود ہی کرے گا حضور علاج اس کا
میکبتھ ۔
تو اس علاج کے فن کو لگا دو آگ ابھی — مجھے ذرا نہیں کام اس سے ۔ آؤ ادھر
پہناؤ جنگ کا مجھکو لباس لاؤ عصا — دو ادھر اور کرو آدمی ذرا سیٹن
یہ تھین بھاگتے ہیں مجھ سے ڈاکٹر دیکھو — بس آؤ جلد بہت جلد آؤ اے سیٹن
مرض جو ملک کا تشخیص ڈاکٹر کر دو — علاج کر کے اسے پہلی سی صحت دو
تو میں تمہاری کرونگا یہاں تلک تعریف — کہ باز گشت سے جسکی آئے بار بار صدا
مرا یہ حکم ہے لے آؤ اسلحہ میرے — کوئی سنا ہو کہ ریوند چینی یا کچھ اور
کوئی علاج جو انگریزوں کو کرے خارج — سنا ہے تم نے بھی حال ان کا ڈاکٹر
ڈاکٹر ۔
سنا ہے میں نے حضور سے آپکی یہ تیاری — بتا رہی ہے کہ دشمن کا سامنا ہے ضرور
میکبتھ ۔
مرے اسلحہ ساتھ لاؤ مرے — تباہی کا یا موت کا ڈر نہیں
کہ جبتک نہ جنگل وہ برنام کا — اکھڑ کر نہ یاں ڈنسینان آئیگا
ڈاکٹر ۔ (الگ ہٹ کر)
یہاں ڈنسینان سے چلا جاؤں گر — کبھی پھر نہ آؤں نفع کے لئے
(جاتے ہیں)

چوتھا منظر ۔ برنام جنگل کے پاس کا علاقہ

(نقارہ اور علم ۔ مالکم، بزرگ سیوارڈ اور اس کے لڑکے، میکڈف، منٹیتھ، کیتھنس، اینگس، لینا کس، راس اور سپاہی)

مارچ کرتے ہوئے داخل ہوتے ہیں)

مالکم۔
قریب آگئے دن مجھے ہے یقین کہ گھر کے مکانوں کے محفوظ ہوں
نہ ہو قتل کا کوئی خطرہ وہاں

مینٹیتھ۔ ذرا بھی تو اسمیں ہمیں شک نہیں

سیوارڈ۔ ہمارے سامنے جنگل یہ کیا ہے ؟

مینٹیتھ۔ یہ جنگل ہے برنام کا اے جناب

مالکم۔
سپاہی ہر اک شاخ اک توڑ لے اسے سامنے رکھ کے آگے بڑھے
کہ دشمن کو اندازہ بھی کچھ نہ ہو کہ فوجوں کی اپنی ہے تعداد کیا

سپاہی۔ ضرور اس کی تعمیل ہوگی حضور

سیوارڈ۔
ہمیں اور کچھ تو نہیں علم ہے بس اتنا کہ ظالم کو ہے اعتماد
قلعہ میں ہے وہ ڈنسینان کے جا کہ ہم اُس پہ آگے سے حملہ کریں

مالکم۔
اسی پہ ہے سارا بھروسہ اُسے کہ چھوٹے بڑے جس کو موقعہ ملا
وہ سب چھوڑ کر اسکو بھاگ آئے ہیں نہیں اُس کی خدمت میں کوئی رہا
مگر جو کہ جبراً ہیں رو کے ہوئے نہیں کام کرتا ہے دل سے کوئی

میکڈف۔
کوئی رائے قطعی نہ ظاہر کریں کہ جبتک نتیجہ نہ معلوم ہو
بس اب مستعد ہو کے تیار ہوں جو حق ہے سپاہی کا انجام دیں

سیوارڈ۔
بس اب آگیا وقت اس کا قریب کہ ہم سب کو معلوم ہو جائیگا
ملا کیا ہمیں اور کھویا ہے کیا ابھی سے ہے بیکار کرنا قیاس
مگر جب چلائینگے تلوار ہم نتیجہ اُسی وقت ہوگا عیاں
قدم اب بڑھیں گے اُسی کے لئے

(مارچ کرتے ہوئے جاتے ہیں)

## پانچواں منظر۔ ڈنسینان قلعہ کے اندر

(نقارہ اور علم کے ساتھ میکبتھ، سیٹن اور سپاہی داخل ہوتے ہیں)

میکبتھ۔
پڑھا دو باہری دیوار پر اب تم علم اپنے کہ اک شور ہوتا ہے وہ آتے ہیں وہ آتے ہیں
ہمارا یہ قلعہ ہے اسقدر مضبوط و مستحکم کریں وہ جبتک محصور اندر آ نہیں سکتے
پڑا رہنے دو اُنکو جبتک قحط اور بیماری اُنھیں بیکار کر کے ختم بالکل ہی نہ کر ڈالے
جو ہمکو چھوڑ کر بھاگے ہیں وہ بھی ساتھ گر ہوتے تو ہم سینہ بہ سینہ اُن سے جم کر دو بدو لڑتے
پھر اُنکو اُنکے گھر تک لا کر ہم جا کے پہونچاتے

(اندر سے رونے کی آواز)

یہ کیسا شور ہے دیکھو

سیٹن کوئی عورت ہے روتی میرے آقا

(جاتا ہے)

میکبتھ۔
مجھے اب خوف کا احساس بالکل ہی نہیں ہوتا کبھی وہ وقت تھا سنتا اگر میں رات کی چیخیں
تو لرزہ مجھکو آجاتا رونگٹے کھڑے ہوتے کہانی خوف کی مجھکو اگر کوئی سنا دیتا
مری ہر رگ اُچھلتی جیسے اس میں زندگی ہی ہے مگر اب ہولناکی بن گئی ہے زندگی میری
کسی بھی ہول کے مجھ میں ذرا حرکت نہیں ہوتی

(سیٹن پھر داخل ہوتا ہے)

مگر کیسی تھی یہ آواز رونے کی جو آئی تھی

سیٹن۔ حضور ملکۂ عالم کی ہوگئی ہے وفات

میکبتھ۔

جو مرنا تھا تو مرتیں وہ کبھی اور — مناسب وقت ہوتا اس خبر کا
گذرتے دن پہ دن ہیں اور ہم بھی — چلے جاتے ہیں اُس لمحے کی جانب
جو قسمت نے مقرر کر دیا ہے — جو گذرے دن ہیں وہ ہم احمقوں کو
دکھاتے ہیں لحد کا صاف رستہ — تو بجھ جائے یہ شمع مختصر بھی
ہماری مختصر سی زندگی کی — کہ چلتا ایک دھوکہ زندگی ہے
ہے انسان ایک بے چارہ سا ایکٹر — جو اکھلاتا ہے جبتک کام پر ہے
پھر اُس کا نام تک ہے بھول جاتا — حیات انسان کی ہے بس اک کہانی
جسے بس ایک احمق نے سنائی — کہ ہے آواز جس میں اور جذبہ
مگر جس کی حقیقت کچھ نہیں ہے

(ایک پیامبر داخل ہوتا ہے)

زبان اپنی چلانے آ گیا تو — سنا دے جلد اپنی بھی کہانی

پیامبر۔
مرے دیجاہ آقا کیا بتاؤں — کہوں گا وہ جو ان آنکھوں سے دیکھا
مگر اب عقل ہے حیران میری — کہ کن الفاظ سے اس کو سناؤں

میکبتھ۔ تو کہدے بات جو کہنا ہے تجھکو

پیامبر۔
اگر میں جھوٹ کہتا ہوں تو غصہ آپکا برحق — مگر خود آپ دیکھیں تین ہی میلوں کی دوری پر
چلا آتا ہے جیسے باغ کوئی خود سے چلتا ہو

میکبتھ
اگر تو جھوٹ کہتا ہے تو لٹکا دونگا میں تجھکو — یہی جو پیڑ اُگا ہے کہ فاقوں سے تو مر جائے
ارادے میں مرے لغزش ہے شک کرنے لگا ہوں میں — کہ مبہم بات شیطاں کی ہے جھوٹ اسکا ہے سچ جیسا
کہا اُس نے کہ ڈر مت تو نہ جبتک ڈنسینان آئے — اُکھڑ کر اور چل کر آپ سے برنام کا جنگل
اب آتا ہے وہ جنگل ڈنسینان کی سمت میں چلکر — مسلح ہو مسلح ہو چلو اب مل کے سب لڑنے
اگر سچ ہے خبر جو اُس نے دی ہے پھر نہیں چارہ — برابر ہے کہ ٹھہریں یا لڑیں باہر نکل کر ہم
بس اب سورج سے بیزاری ہوئی اور یہ چاہتا ہوں میں — کہ ہو جائے یہ دنیا سب کی سب برباد و ویرانہ

بجاؤ زور سے گھنٹہ کہ آئے زور کی آندھی — تباہی آ جائے ہاں مگر لوگوں میں ہو چرچا
کہ ہم نے مستعد اور چست ہو کر جان دی اپنی

(جاتے ہیں)

## چھٹا منظر۔ ڈنسینان۔ قلعہ کے باہر ایک میدان

(نقارہ اور علم۔ مالکم، بزرگ سیوارڈ، میکڈف وغیرہ فوج کے ساتھ شاخیں لئے آتے ہیں)

مالکم۔
بس اب کافی ہے شاخیں اپنی پھینکیں اب — دکھائیں دشمنوں کو اپنی حالت جسطرح کی ہے
معزز میرے ماموں آپکے لڑکے مرے شریف بھائی — لڑیں وہ آگے چلکر اور ہم میکڈف
جو باقی کام ہے سارا وہ ہم انجام دے لیں گے — جو منصوبہ بنایا ہے اُسی پر کام سارا ہو

سیوارڈ۔
خدا حافظ اگر ظالم کی فوجیں سامنے آئیں — اسی شب انکو ماریں ہم وگرنہ خود ہی پٹ جائیں

میکڈف۔
بجاؤ سب نقارے خبر دشمن کو ہو جائے — کہ آئے یہ پیامی کشت و خون و قتل و غارت کے

(سب جاتے ہیں نقارہ برابر بجتا ہے)

## ساتواں منظر۔ میدان جنگ کا دوسرا حصہ

(نقارے کے ساتھ میکبتھ داخل ہوتا ہے)

میکبتھ
مقید کر دیا ہر سو سے ہم کو — کہ رستہ بھاگنے کا بھی نہیں ہے
مگر میں بھی لڑوں گا شیر جیسا — نکالوں گا میں اپنی راہ لڑ کر
کوئی ہے جو نہ عورت سے ہو پیدا — اُسی سے میں ڈروں گا بس اُسی سے

(چھوٹے سیوارڈ داخل ہوتے ہیں)

چھوٹے سیوارڈ۔ بتا کیا نام ہے تیرا؟

میکبتھ

لرز جائے گا تو سنکر

چھوٹے سیوارڈ۔

نہیں ڈرتا میں چاہے نام تیرا — جہنم سے بھی زیادہ شعلہ ور ہو

میکبتھ۔

تو میرا نام میکبتھ ہے

چھوٹے سیوارڈ۔

اگر شیطان بھی لیتا کوئی نام — تو ایسا قابل نفریں نہ ہوتا

میکبتھ۔

نہ اتنا خوف کے قابل

چھوٹے سیوارڈ۔

یہ بالکل جھوٹ ہے بدذات ظالم — مری تلوار یہ ثابت کرے گی

سراسر جھوٹ ہے تیرا یہ کہنا

(دونوں لڑتے ہیں اور نوجوان سیوارڈ قتل ہوجاتا ہے)

میکبتھ۔

ہوا تھا تو بھی اک عورت سے پیدا — جو عورت سے کوئی پیدا ہوا ہو

تو اس کے اسلحہ ہیں سب اکارت — حقارت سے نظر ڈالوں گا اُن پر

(جاتا ہے)

(نقارہ - میکڈف داخل ہوتا ہے)

میکڈف۔

ادھر ہی شور زیادہ ہے — ارے ظالم نظر آ جا

اگر تو مر گیا یوں ہی — کیا میں نے نہ ہو زخمی

تو روحیں بیوی بچوں کی — ستائیں گی مجھے ہر دم

بچارے فوجیوں کو میں نہ ماروں — کرائے کے سپاہی یہ ہیں سارے

مری تلوار میکبتھ کی ہے خواہاں — وگرنہ میان میں یونہی رہے گی

ادھر سے آرہی ہے تیز آواز — جو اعلیٰ شخصیت کی ہے نشانی

یقیناً وہ اسی جانب کو ہوگا — مری تقدیر سے مل جائے مجھکو

تمنا اور کچھ مجھکو نہیں ہے

(جاتا ہے)

(مالکم اور بزرگ سیوارڈ داخل ہوتے ہیں)

بزرگ سیوارڈ۔

ادھر آئیں مرے آقا — قلعہ تو لے لیا ہم نے

نہیں اسمیں ہوئی دقت — کہ اُس کے آدمی جو ہیں

دو طرفہ لڑ رہے ہیں وہ — ہمارے ساتھ کے امرا

لڑے ہیں خوب جرأت سے — فتح ہے آپ کی اس دن

بس اب تو کام ہے تھوڑا — کہ جو ہے رہ گیا باقی

مالکم۔

ملے ہیں ہم کو وہ دشمن — لڑے ہیں ساتھ ساتھ اپنے

سیوارڈ۔ قلعے میں اب ہوں داخل مرے آقا

## آٹھواں منظر۔ میدان جنگ کا دوسرا حصہ

(میکبتھ داخل ہوتا ہے)

میکبتھ۔

بنوں میں رومی احمق کیوں — مروں تلوار سے اپنی

کہ میرے سامنے وہ ہیں — مناسب زخم جن کو ہے

(میکڈف داخل ہوتا ہے)

میکڈف۔ ادھر آ جہنم کے کتے ادھر آ

میکبتھ

تجھی سے بچ رہا تھا میں — مگر اب تو الگ ہٹ جا

کہ پہلے ہی مرے سر ہے — لہو بے حد ترے گھر کا

میکڈف ۔

مجھے باتیں نہیں آتیں زبان تلوار ہے میری
بڑا بدکار خونی ہے نہیں الفاظ وہ پیدا
کہ تیرا شر کریں ظاہر

(دونوں لڑتے ہیں)

میکبتھ ۔

نہ کر برباد قوت بے سبب اپنی اس طرح تری تلوار مجھکو کر نہیں سکتی ذرا زخمی
ہوا کو بھی اگر تلوار تیری کاٹ سکتی ہو تو اس پر بھی مجھے اس سے ضرر کوئی نہ پہنچیگا
چلا تلوار اپنی ان سروں پر زخم جو کھائیں مری تو زندگی ہے سحر سے محفوظ کچھ ایسی
کہ جو پیدا نہ ہو عورت سے قابو اس کو حاصل ہو

میکڈف ۔

تو اپنے سحر سے دھو ہاتھ اور شیطان کہ جسکی تو عبادت کر رہا ہے اس سے تو جا کہہ کے یہ کہدے
کہ میکڈف اپنی ماں کے پیٹ سے نکلا تھا پہلے ہی عموماً وقت پیدائش کا ہوتا ہے مقرر جو

میکبتھ ۔

جہنم میں زباں جائے کہا تھا مجھ سے جس نے کہ اب تو جس قدر جرأت تھی میری گھٹ گئی وہ کم
بھروسا اب کسی پہ کوئی نہ شیطانوں کی باتوں پر جو کرتے شعبدے ہیں اور مبہم بات کہتے ہیں
صدا امید کی اک سنائی دیتی ہے کانوں میں مگر جب وقت آتا ہے تو ہو جاتی ہے مایوسی
لڑونگا میں نہ تجھ سے اب اٹھا لیتا ہوں ہاتھ اپنا

میکڈف ۔

تو پھر تلوار رکھدے ہٹ لے اور رہ زندگی کو کہ ہم اس کو نمائش کیلئے دکھلائیں دنیا کو
ہو تو اور جیسی ہستیاں کیا ہوتی ہیں کہ لٹکا کر تجھے ہم بانس پر نیچے یہ لکھیں
ذرا لوگو اسکو دیکھو جو سراپا ظلم ہستی تھی

میکبتھ ۔

نہیں تلوار میں ہرگز نہ رکھونگا کہ بوسہ دوں زمیں کا میں پسر کے آگے جو لڑکے مالکم کے ہوں
پھر اسیر گالیاں کھاؤں عوام الناس کی ہر دم اگرچہ ڈنسینان میں آگیا برنام کا جنگل

مقابل میں بھی ہو وہ جو کہ عورت سے نہیں پیدا لڑونگا میں تو آخر تک سپر کو سامنے رکھ کر
تو اپنا وار کر میکڈف جو بس کہدے اُسے لعنت

(لڑتے ہوئے جاتے ہیں)

(پسپائی ۔ نقارہ ۔ مالکم، سیوارڈ ۔ راس، امرا اور سپاہی علم لئے
پھر داخل ہوتے ہیں)

مالکم ۔

ہمارے دوست جو غائب ہیں زندہ کاش آ جاتے

سیوارڈ ۔

کچھ کو تو کام آ ہی جانا تھا دیکھتے ہیں مگر جو سامنے ہم
فتح اتنی بڑی ہوئی جو ہمیں تو زیادہ نہیں ہے کچھ نقصان

مالکم ۔

ماموں سیوارڈ کے جو ہیں فرزند ؟

راس ۔

میرے آقا آپ کے فرزند نے جان دی ہے اک سپاہی کی طرح
وہ رہے زندہ جوانمردی کے ساتھ دیدیا جب اپنی طاقت کا ثبوت
بے جھجک اپنی جگہ لڑتے رہے پھر سپاہی کی طرح دی اپنی جان

سیوارڈ ۔

آہ کیا وہ مر گیا ؟

راس ۔

ہاں مرا وہ لاش اُسکی آ گئی قدر کے قابل وہ اتنا تھا بہت
غم اگر اُس کا کریں اُسکے حساب ختم پھر تو وہ کبھی ہوگا نہیں

سیوارڈ ۔

زخم اُس کے تھے مگر سینے پہ کیا ؟

راس ۔

ہاں سبھی ۔ تھے زخم اُس کے سامنے

سیوارڈ ۔

پھر سپاہی وہ خدا کا ہوگیا گرچہ ہوتے میرے لڑکے اسقدر
بال یہ ہیں جسقدر سر پر مرے اس سے بہتر موت کی پھر بھی مجھے
اُنکی خاطر میں نہ ہرگز چاہتا پھر تو اُس کی رسم میت ہو چکی

مالکم ۔

مستحق تھے وہ بہت ہی رنج کے میں کروں گا اب یہ اُنکے واسطے

سیوارڈ ۔

بس اور غم کی ضرورت نہیں ہے اس کیلئے وہ کہتے ہیں کہ ہوئی موت اُسکی بہتر ہی
اور اُسنے ایک سپاہی کا حق کیا پورا تو اُس پہ اب ہو خدا ہی کا سایہ رحمت
مگر یہ اور تسلی کی بات آتی ہے ۔

(میکڈف میکبتھ کا سر لئے داخل ہوتا ہے)

میکڈف ۔

زندہ باد بادشاہ بادشاہ اب ہیں آپ
دیکھئے یہ سر ہے وہ غاصب و لئیم کا
روشنی اب آگئی مل گئی ہمیں نجات
ملک کے جواہرات سب ہیں ساتھ آپ کے
دل سے کرتے ہیں سلام ہاں مگر بلند ہو
میرے ساتھ مل کے اب شاہ کو سلام ہو
زندہ باد بادشاہ

سب مل کر ۔

زندہ باد بادشاہ بادشاہ ملک کا

(نقارہ بجتا ہے)

مالکم ۔

محبت آپ سبکی قابل تعریف ہے بیحد صلہ دینے میں اُسکے کچھ تامل ہو نہیں سکتا
تو وہ جو تھین ہیں میرے عزیز اب ارل کہلائیں یہ ہے اعزاز جو اس ملک میں پہلے پہل ہوگا
جو کچھ ہے اور کرنا اور مناسب ہے زمانہ میں بلانا دوستوں کا ملک سے باہر گئے ہیں جو
کہ اس ظالم کے پنجے سے بچائیں اپنی جان کو سزا دینا جو اُس مردود کے تھے کارکن چیلے
اور اُس شیطان ملکہ کے مری جو اپنے ہاتھوں سے یہ سب بھی اور جو کچھ ہے ضروری وقت پر ہوگا
مناسب وقت جب آئیگا موقع اور محل ہوگا بس اب ہر ایک کا دل سے ادا کرتا ہوں شکریہ
سبھوں کے واسطے دعوت دل سے میں دیتا ہوں
ہماری تاجپوشی دیکھنے اسکون میں آئیں

(نقارہ بجتا ہے۔ سب جاتے ہیں)

ختم شد

# انجمن کی چند مطبوعات

| نمبر | کتاب | مصنف | قیمت |
|---|---|---|---|
| ۱ | یادگار نظر | جگر بریلوی | ۱ر۵۰ |
| ۲ | تین مغربی ڈرامے | مجنوں گورکھپوری | [illegible]ر۰۰ |
| ۳ | خواب شیریں | جے کرشن چودھری | [illegible]ر۰۰ |
| ۴ | کچھ زر کی بابت | ابو سالم | [illegible]ر۵۰ |
| ۵ | کلام سودا | خورشید الاسلام | ۹ر۰۰ |
| ۶ | گل کرسٹ اور اس کا عہد | محمد عتیق صدیقی | [illegible]ر۰۰ |
| ۷ | گاندھی اور نہرو کی راہ | ڈاکٹر سید عابد حسین | ۵ر۰۰ |
| ۸ | مذہب اور دھرم | مہاتما گاندھی | ۴ر۰۰ |
| ۹ | مشترکہ زبان | " | ۴ر۰۰ |
| ۱۰ | مضامین رشید | رشید احمد صدیقی | ۶ر۰۰ |
| ۱۱ | نسیم مغرب | اے۔ سی بہار | ۲ر۵۰ |
| ۱۲ | اردو مثنوی شمالی ہند میں | ڈاکٹر گیان چند جین | ۱۷ر۰۰ |
| ۱۳ | سخن مختصر (دیا مجموعہ کلام) | معین احسن جذبی | ۲ر۰۰ |
| ۱۴ | سیر افلاک | حکیم احمد | ۵ر۰۰ |
| ۱۵ | شاد کی کہانی شاد کی زبانی | محمد مسلم | ۵ر۰۰ |
| ۱۶ | صحیفۂ خوش نویسان | مولوی احترام الدین شاغل | ۴ر۰۰ |
| ۱۷ | فرانسیسی ادب | ڈاکٹر یوسف حسین خاں | ۱۳ر۰۰ |
| ۱۸ | باد دید | نصیب الرحمٰن | ۳ر۵۰ |
| ۱۹ | اردو صرف و نحو (جدید ایڈیشن) | مولوی عبد الحق | ۱ر۲۵ |
| ۲۰ | خطوط غالب | مالک رام | ۷ر۵۰ |

انجمن ترقی اردو (ہند) علی گڑھ

ذکاء الدین شایاں

# یادوں کی برات

(مصنفہ جوش ملیح آبادی)

(تبصرہ)

ادب میں سوانح نگاری انتہائی نازک فن ہے۔ اس میں دو شخصیتوں کا عمل ہوتا ہے ——— یعنی ایک سوانح نگار اور دوسرا وہ شخص جس کی سوانح مرتب کی جائے۔ معروضیت کے باوجود ادیب و فن کار اپنی شخصیت کے حصار سے آزاد نہیں ہو سکتا۔ اور شخصیت نگاری کا مسئلہ اتنا ٹیڑھا ہے کہ سوانح نگار کو اس کے نشیب و فراز، تانے بانے اور اندھیرے اجالے میں گم ہو کر ہر قدم پر بہک جانے کا خطرہ ہوتا ہے۔ واقعات کی ترتیب و تنظیم اور ان کا مناسب انتخاب، متعلقہ شخص کا کردار اور سوانح نگار کے ذاتی تاثرات وغیرہ ایسے سنجیدہ مراحل ہیں جن سے گذرنا آسان نہیں۔ خود نوشت سوانح (آٹوبائیگرافی) میں یہ پیچیدگیاں مزید شدت اختیار کر لیتی ہیں کیونکہ اس میں سوانح اور سوانح نگار کی دوئی بھی ختم ہو جاتی ہے۔

ڈاکٹر جانسن نے اپنے عہد کے شاعروں۔ شیکسپیئر، ملٹن وغیرہ کی سوانح مرتب کر کے انگریزی ادب میں سوانح نگاری کی بنیاد ڈالی۔ اور شعر و فن کی طرح اس کے کچھ اصول وضع کئے۔ مثلاً سوانح نگار کو غیر جانبدار اور ایماندار ہونا چاہئے۔ واقعات کے انتخاب میں احتیاط اور سلیقہ کی ضرورت ہے، متعلقہ ادیب و شاعر کی زندگی اور اس کے ادبی کارناموں پر گہری نظر لازم ہے اور اسی کے ساتھ سوانح نگار کو اپنے مشاہدات اور احساسات کی روشنی میں سوانح کا اسلوب بھی پیدا کرنا ضروری ہے۔ جانسن بنیادی طور پر معلم اخلاق تھا۔ یہ وہ دور تھا جب مذہب اور سماج کے شعبوں کی مانند ادب میں بھی اخلاق کی اہمیت تھی۔ اور اس کے تحت سوانح نگار کسی شخص کی زندگی کے صرف وہی پہلو پیش کرتا تھا جو "صالح" اور روشن ہوں۔ کیونکہ صالح پہلو ہی سوانح میں شامل کرنے اور منظر عام پر لانے کے قابل سمجھے جاتے تھے۔ چنانچہ جانسن نے بھی سوانح نگاری میں اسی عنصر پر زور دیا۔ اور کسی شخص کی ذاتی زندگی کے تاریک، غیر مہذب، بے تکلف اور پرائیویٹ حصوں کو قطعی نظر انداز کر دیا۔ اس وقت تک نفسیات کا علم عام نہیں ہوا تھا اور شخصیت کی تشکیل اور اس کی دھوپ چھاؤں میں صالح عناصر کے علاوہ دیگر بھی حالات و واقعات کتنے اہم ہوتے ہیں، اس کا کوئی واضح تصور نہیں تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اس عہد کی سوانح نگاری میں شخصیت کی بلندی "دیوتاؤں" کی سیرت سے وابستہ تھی۔ اور انسان کی فطرت میں چھپے ہوئے شیطان کو پردے ہی میں رکھا جاتا تھا۔ حالی بھی معلم اخلاق تھے۔ "حیاتِ جاوید" میں سرسید اور ان کی زندگی کے کارناموں کو جس طرح پیش کیا گیا ہے اس میں سوانح نگاری کے تقریباً وہی اصول ہیں جو جانسن کے عہد میں تھے۔ لیکن بیسویں صدی میں شعر و ادب کی طرح سوانح نگاری کے آئین، ضوابط اور تقاضے بھی یکسر بدل چکے ہیں۔ نفسیات نے فرد کی زندگی اور شخصیت میں گناہ، ثواب، نیکی، بدی،

حسن، قبح، تاریکی اور روشنی ۔۔ سب کی دھوپ چھاؤں کو شامل کر لیا ہے۔ ابلیس کے بغیر آدم کا تصور مکمل نہیں ہوتا۔ انسان میں نور اور نار دونوں عناصر موجود ہیں ۔۔ آج سوانح نگار کے پیش نظر یہ تمام چیزیں ہیں۔ اور ہمیں کسی سوانح کو اسی انداز سے دیکھنا ہے۔

"یادوں کی برات" جوش ملیح آبادی کی خود سوانحی تصنیف ہے۔ یہ کتاب جوش اکیڈمی کراچی سے ۱۹۷۰ میں شائع ہوئی جس کی ضخامت تقریباً ساڑھے سات سو صفحات ہے۔ اپنی اس سوانح کو مصنف نے اپنے محسن اور دوست روشن علی بھیم جی کی ذات گرامی سے منسوب کیا ہے۔ یہ کتاب حسب ذیل ابواب پر مشتمل ہے۔

(۱) چند ابتدائی باتیں (۲) میرا خاندان (۳) میرے چند قابل ذکر احباب (۴) میرے دور کی چند عجیب ہستیاں (۵) میرے معاشقے۔

"چند ابتدائی باتیں" ۔۔ اس باب میں جوش نے اپنی زندگی کی ابتداء سے لے کر پاکستان جانے تک کے تمام علمی، تعلیمی، سماجی، ادبی، صحافتی، فلمی اور گھریلو حالات قلمبند کئے ہیں۔

"میرا خاندان" کے تحت مصنف نے اپنے دادا، پردادا، باپ، ماں، چچا، بیوی، بیٹا اور بیٹی کا ذکر کیا ہے۔

"میرے چند قابل ذکر احباب" ۔۔ اس حصہ میں جن شخصیتوں کا تذکرہ شامل ہے ان کے نام یہ ہیں:۔

ابرار حسن خاں اثر ملیح آبادی۔ مختار احمد خاں۔ قاضی خورشید احمد۔ حکیم صاحب عالم۔ رفیع احمد خاں۔ پرنس میرزا عالم گیر قدر۔ مولانا سُہا بھوپالی۔ ڈاکٹر ایس۔ کے سنہا۔ مانی جائسی۔ منشی میرزا اشہد لکھنوی۔ شاہ دستگیر اکبرآبادی۔ نواب جعفر علی خاں اثر لکھنوی۔ حکیم آزاد انصاری۔ فانی بدایونی۔ آغا شاعر قزلباش۔ سردار رویندر سنگھ۔ وصل بلگرامی۔ ڈاکٹر کرنل اشرف الحق۔ کنور مہندر سنگھ بیدی۔ پنڈت جواہر لال نہرو۔ سروجنی نائیڈو۔ میاں محمد صادق۔ علامہ حیرت۔ سردار دیوان سنگھ مفتون۔ مولانا عبدالسلام۔ مولانا عبداللہ عمادی۔ فراق گورکھپوری۔ وحید الدین سلیم۔ سیٹھ غالب دہلوی۔ روشن علی بھیم جی۔ آغا حسن عابدی۔ مصطفیٰ زیدی۔ مجاز۔

"میرے دور کی چند عجیب ہستیاں" ۔۔ اس باب میں درج ذیل اصحاب کا ذکر ہے۔

میر سجادت حسین۔ ناظم الدین حسن۔ علی گڈھ کے ایک گمنام پٹھان شاعر۔ بنی شیر خاں۔ محمد شیر خاں۔ کنکو خاں۔ امیر احمد خاں۔ ہدایت اللہ خاں۔ محبوب شاہ مجذوب۔ الویرو مشیر۔ احمد خاں رامپوری۔ مولوی احمد حسین۔ نواب زادہ مصطفیٰ علی خاں۔ نیاز علی خاں۔ میر بارق لکھنوی۔ منشی واجد علی ابرقدردانی۔ حکیم دانش لکھنوی۔ نواب رستم علی خاں مہر۔ چند وخان۔

"میرے معاشقے" ۔۔ اس حصے میں آٹھ معاشقوں کی تفصیل ہے جس میں چھ عورتیں اور دو مرد

ہیں۔ ان کے ناموں کے صرف پہلے حروف دیئے گئے ہیں ــ چند نام مکمل ہیں ۔
س، ح ــ ع، ج ــ مس میری رومالڈ ۔ مس گلیسی ۔ م بیگم ۔ ر، کماری ۔
ط، ج ۔ ج، ب ۔ ع، خ ۔

"یادوں کی برات" میں سوانح نگاری کے معیار اور اصول کے اعتبار سے بہت خامیاں ہیں۔ اس میں مزاح بے تکلفی کے حدود سے تجاوز کر کے پھکڑپن کی سرحد میں داخل ہو گیا ہے۔ ضمنی شخصیتوں کی خاکہ نویسی میں مصنف نے اپنی ذاتی پسند اور ناپسندیدگی کو اہمیت دی ہے جس کی وجہ سے بیشتر شخصیات اور معاصرین کے کردار مجروح ہوئے ہیں۔ فحش اور غیر مہذب کلمات بے تکلف دوستوں کی صحبتوں میں عام ہوتے ہیں لیکن ان کلمات کو بجنسہٖ سوانح میں شامل کرنا مناسب نہیں۔ اس کتاب میں اکثر مقامات پر ناشائستہ فقرے قاری کے ذہن کو پراگندہ کرتے ہیں۔ جہاں مصنف نے مذہب، سیاست، سماج اور دوسرے اداروں پر طنز کیا ہے تو وہاں اپنے نظریات کے بیان میں بے جا تفاخر و مباہات کا اظہار بھی کیا ہے۔ لیکن ان تمام کمزوریوں اور کوتاہیوں کے باوجود ہمیں یہ نہیں بھولنا چاہئے کہ یہ ایک ایسے شاعر اور فنکار کی خود نوشت سوانح ہے جس نے اپنی طویل زندگی شعر و فن کے سائے میں بسر کی۔ جو نظریات و اوہام، تشکیک و یقین، بت شکنی اور آذری کے نشیب و فراز سے نبرد آزما رہا۔ اور جس کو "بزرگوں کے دین" سے آسودگی نہ ملی ۔ علماء اور صوفیا کی رہنمائی جس کے کام نہ آئی۔ علم کی تشنگی کے باوصف جسے علم کا یقین و سرور میسر نہ آسکا اور جس کے اندر کے شیطان نے اُسے ہمیشہ باغی بنائے رکھا۔ "یادوں کی برات" ایک فنکار کی داستانِ حیات ہے جس کو مصنف نے اپنے ذاتی محسوسات، مشاہدات اور تجربات کی روشنی میں مرتب کیا ہے ۔ "حیات سعدی" اور "حیات جاوید" جیسی مقدس سوانح کے معیار سے اس کتاب پر کوئی فیصلہ دینا انصاف سے دور ہوگا ۔

ساڑھے سات سو صفحات کی اس سوانح میں جوشؔ کا ایک نثری اسلوب بھی ابھر کر سامنے آیا ہے۔ ہر چند کہ یہ اسلوب جوشؔ کی شاعری کی طرح لغات اور طوالت و خطابت کے عناصر سے پوری طرح آزاد نہیں ہے، پھر بھی اس میں ہر قدم پر فنکار کے دل دھڑکن اور تجربات و احساسات کے خلوص کا اندازہ ہوتا ہے۔ پچھتر سال کی زندگی پر جوشؔ نے ایک شاعر کی حیثیت سے نظر ڈالی ہے۔ واقعات کے انتخاب اور بیان کے طریق میں مصنف سے سہو کا ہو جانا غیر فطری نہیں۔ لیکن اس میں شک نہیں کہ جہاں تک محسوسات کو ادبی پیرائے میں قلمبند کرنے کا سوال ہے جوشؔ اس میں بڑی حد تک کامیاب ہیں موضوع اور تاثر کے تحت مصنف نے ہر جگہ اپنے قلم کی روش کو بدل دیا ہے۔ ادبی سوانح، تصویر کشی، رپورٹ یا محض بیان نہیں ہوتی مصنف اپنی زندگی کے دائرے میں دوسروں کے اعمال و افعال اور کردار کا جیب تجزیہ کرتا ہے تو اسے دروں بینی، داخلیت، وجدانی نظر اور "تیسری آنکھ" سے کام لینا ہی پڑتا ہے ۔ ہم

سوانح نگار کو مجبور نہیں کر سکتے کہ وہ کسی شخصیت کی خاکہ نویسی میں انھیں باتوں اور پہلوؤں کا ذکر کرے جنھیں لوگ دیکھتے یا محسوس کرتے ہیں ۔

قطع و برید کے بعد اور کئی مسودوں کو رد کر کے "یادوں کی برات" کو شائع کیا گیا ہے ۔ اس کے ابتدا مصنف نے اعتراف کیا ہے کہ وہ اس کے معیار و صحت سے اب بھی مطمئن نہیں ہے ۔

میں نے اپنے حالات زندگی قلمبند کرتے کے سلسلے میں کامل چھ برس تک ، زیادہ تر مسلسل اور گاہ گاہ غیر مسلسل عرق ریزی کی ہے ۔ ڈیڑھ برس کی محنت کے بعد پہلا مسودہ تیار کیا ، اُسے ردّی کی ٹوکری میں ڈال دیا ۔ پھر ڈیڑھ برس میں دوسرا مسودہ مکمل کیا ، اس پر بھی تنسیخ کا خط کھینچ دیا ۔ پھر ڈیڑھ پورے دو سال صرف کر کے تیسرا مسودہ تحریر کیا اور تین ہزار میں اس کی کتابت مکمل کرائی مگر جب اس پر غائر نظر ڈالی تو پتہ چلا کہ اس مسودے کو بھی میں نے ایک ایسے گھبرائے ہوئے آدمی کی طرح لکھا ہے جو صبح کو بیدار ہو کر رات کے خواب کو ، اس خوف سے جلدی جلدی الٹا سیدھا لکھ مارتا ہے کہ کہیں وہ ذہن کی گرفت سے نکل نہ جائے ——— اور بعد از تعدد کر کے یہ چوتھا مسودہ شائع کیا جا رہا ہے ۔ اور ——— میں چوتھے مسودے سے بھی مطمئن نہیں ہوں لیکن کیا کروں اب مجھ میں دم نہیں رہا ہے کہ دو برس مزید عرق ریزی کر کے پانچواں مسودہ لکھوں ——— " (صفحہ ۲۴)

جوش نے اپنی زندگی کے چار میلانات بتائے ہیں ——— شعر گوئی ۔ عشق بازی ۔ علم طلبی اور انسان

شاعری جوش کی زندگی میں اسی طرح داخل رہی جیسے جسم میں سانس اور خون ——— انھوں نے بالقصد نہیں کیا ۔ عشق بازی میں حسن پرستی کا جذبہ کارفرما رہا ۔ انھوں نے عشق میں ایک طرف اگر بہت کچھ گنوایا تو دوسرا طرف ذہنی اور جمالیاتی سرمایہ بھی اکٹھا کیا ——— عشق کی طرح علم حاصل کرنے کا شوق بھی انھیں زندگی بھر رہا ۔ اور جہاں تک انسان دوستی کا مسئلہ ہے یہ جذبہ سب سے بالاتر ہے ۔ جوش اس کا یقین رکھتے ہیں ۔

"یادوں کی برات" کا پہلا باب بعنوان "چند ابتدائی باتیں" جوش کی شخصیت اور شاعری کو سمجھنے میں سنگ میل کی حیثیت رکھتا ہے ۔ اس میں مصنف کی ابتدائی زندگی کے نقوش ، تاثرات اور ماحول سے لے کر آج تک کے تمام وہ آگئے ہیں جنھوں نے اس کے مزاج اور فن کی تشکیل میں حصہ لیا ہے ۔

جوش کی شاعری میں حسن ، مناظرت ، جنس ، عورت اور رومانیانہ جذبات کے عناصر کی نوعیت ہو جاتی ہے جب آپ بیتی کا یہ ابتدائی حصہ سامنے آتا ہے ۔ اُن کا آبائی وطن ملیح آباد تھا جس کی بابت لکھتے ہیں ———

"آم کے باغوں کی رومانی اور گھنیری چھاؤں میں جھومتا، بور کی بوئے مستانہ سے مہکتا، کوئلوں کی کوکو اور پپیہوں کی پی ہو پی ہو سے چہکتا، ملیح آباد ہندوستان کی جنت یعنی لکھنؤ سے فقط تیرہ میل کی مسافت پر ہے۔"

اس ماحول میں جوش نے آنکھ کھولی۔ ایک طرف تو یہ فضا اور دوسری طرف اُن کے اجداد کا گرم "آفریدی خون" چنانچہ بقول خود ان کے "ہم لوگ ایک عجیب گنگا جمنی قوم بن گئے۔ ہمارے خون میں درہ خیبر کی شعلہ باد دوڑ مچلتی رہی اور ہمارے سروں پر اودھ کی سلوتی شام گل باریاں کرنے لگی ۔۔"

جوش کی شخصیت میں بچپن ہی سے اپنی متضاد عناصر کی حکومت رہی۔ جس کا انہوں نے اعتراف کیا۔ "کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ میں بچپن میں تھا کیا؟ شعلہ تھا کہ شبنم، حدید تھا کہ حریر ۔۔۔۔"

صبح کی رنگینی و رعنائی کا اثر جوش کی شاعری میں واضح ہے۔ حالانکہ انہوں نے لکھا ہے کہ ۔۔" ہمارے گھر کے اندر لطیفوں، نقلوں اور کہانیوں کی بنا پر دن رہتا تھا۔ رات کے گیارہ بجے تک، اور رات رہتی تھی دن کے بارہ ایک بجے تک ۔۔۔ اس لئے اس غیر فطری ماحول میں پلا ہوا بچہ واقف ہی کیوں ہوسکتا تھا۔ صبح کی رنگینیوں سے ۔۔" جوش نے صبح کی پہلی بھرپور جھلک سے جو پہلا حیا لیا آئی تاثر لیا اس کے سلسلے میں لکھتے ہیں ۔

"کیونکر مالا مال ہوا میں اس دولت بیدار سے اور کیونکر یہ قرآن اترا میری آنکھوں پر اس کی روداد بھی سن لیجئے۔"

اس کے بعد جوش نے پہلی مرتبہ اپنے گاؤں جاکر مناظر فطرت، دیہی فضا اور صبح کی رنگا رنگ کیفیتیں جو مشاہدہ کیا تھا ان کو الفاظ کے پیمانوں میں بند کرنے کی کوشش کی ہے ۔

"نگاہ اُٹھائی تو بڑی حیرت کے ساتھ جب یہ دیکھا کہ دھندلے سنگ مرمر کی تراشیدہ اور دھوپ چھاؤں کی پروردہ، نیم پیدا اور نیم پنہاں، گنگا جمنی پریاں نقابوں کے سہروں کو چٹکیوں میں تولے بھساتے آسمان سے کسمساتی زمین کی طرف اڑی چلی آرہی ہیں تو میرے دل نے پوچھا یہ کیا ہو رہا ہے؟ دن ہے نہ رات۔ اندھیرے میں اُجالا اُجالے میں اندھیرا۔ صباحت میں ملاحت، ملاحت میں صباحت ۔۔"

"شلنگیں بھرتا نیم کے نیچے گیا۔ شاخ پہ چہچہاتی چڑیاں بھر امار کر اڑ گئیں۔ ہاتھ پھیلا کر نیم کی ڈالی کو جھکا لیا اور چھاتی سے لگا لیا اس کی پتیوں کو چوم لیا۔ مرغانِ سحری کی بانگ نے خون گرما دیا۔"

---

"دیوانہ وار مردانے میں پہنچا۔ دیکھا میانہ صحن میں رکھا ہوا ہے۔ میانہ محمل نظر آیا۔ کہار چلمیں پی پی کر کھانس رہے ہیں۔ ان کی کھانسی بھی اچھی لگی۔ سپاہی "لا الہ الا اللہ" کہہ کر منہ دھو رہے ہیں ان کے چھپکوں کی آواز نے دل موہ لیا — پھاٹک کے قریب گھوڑے دم ہلا رہے ہیں۔ ہتھنی جھوم رہی ہے۔ الاؤ کی اچھلتی آگ میں زہرا کی کمر لچک رہی ہے۔"

---

"اللہ اللہ تا حدِ نظر جھومتے لہلہاتے اور گنگناتے کھیت۔ کھیتوں میں دھرتی ماتا کی اگی ہوئی تمنائیں — اور مستجاب دعائیں۔ بیچ بیچ میں مانندِ زلفِ بتاں پیچ و خم کھاتی ہوئی پگڈنڈیاں سنہری اور ملائم کرنوں سے، کچے کچے لپے پتے مکانوں کے چھپر — دور کھیتوں سے، اونچے اونچے کھلیان۔ نکائی کرنے والی جوان جوان عورتیں۔ اور لدر لدر چھو کریاں۔ اُدھر طوفان۔ اِدھر اُٹھان۔ ان کے لال پیلے لہنگے اور اودی اودی چندریاں۔ گٹھے گٹھے چکنے بدن۔ ایسے بدن کہ پوری طرح کسمسا کر انگڑائی آئے تو جلد مسک کر رہ جائے۔ اور دیکھنے والے کے دل میں یہ آرزو دھومیں مچائے کہ انھیں چھو کر بھی دیکھ لیا جائے کہ یہ بنی کن عناصر سے ہیں — یہ سماں دیکھ کر میرے سینے کی تمام کھڑکیاں کھل گئیں — اور میرے جسم کے اندر لو پھٹنے لگی۔ سویرا ہو گیا!"

موسموں کے تغیرات اور اُن کی دلفریب کیفیات کو بھی جوش نے اپنی ابتدائی عمر سے اپنے طور پر محسوس کیا تھا۔ مثلاً انھیں موسم سرما اور برشگال سے جتنا ذہنی لگاؤ تھا، موسم گرما سے اتنی ہی شدید نفرت تھی۔ کیونکہ یہ موسم شیاطین کا "آنکھ تارا، الاؤ کا گہوارہ اور — شعلوں کا فوارہ۔ خونی ریچھ، لاگو بھیڑیا اور ببر بیلا سود" ہے —

"نفرت ہے مجھکو اس محرور المزاج، مغضوب، مبغوض، معتوب اور مردود شہدے سے —
اس کی صبحیں بھی چنگاریاں" اس کی شامیں بھی کٹاریاں —"

جوش موسم سرما کے دلدادہ ہیں۔ یہ موسم "کندن سی دمکتی ہوئی انگیٹھیوں کا گلزار۔ لچکے پٹھے کی رعنائیوں

متذکرہ بالا اقتباس میں موجود ہے۔ باغی اور "آفریدی" مزاج رکھنے کے باوجود جوش نے علم و فضل کے سلسلے میں ڈینگیں نہیں ماری ہیں۔ شاعری اور علم کو انھوں نے اپنا حاکم سمجھا ہے اور خود کو محکوم ـــــ یہ شاعر جوش کا کردار ہے۔ لیکن کبھی کبھی شبیر حسن خاں شاعر پر غالب ہوتے نظر آتے ہیں۔ اس وقت ان کے ذہن اور قلم و زبان کا انداز بالکل مختلف ہوتا ہے

حسن کی جانب والہانہ جھکاؤ اور ہر اُس شے سے باغیانہ نفرت جو خواہ مذہب و اخلاق کی ظاہر داری میں ہو خواہ سیاستِ فرنگ کی شکل میں، جوش کی پیدائشی نطرت تھی ـــــ جوش نے لکھا ہے کہ جب ان کے گھر میں کسی تقریب کا انعقاد ہوتا تھا تو عموماً مجرے وغیرہ ہوا کرتے تھے اور اُن کو بچپن ہی سے طوائف کے رقص اور اُس کے حسن سے لطف اندوز ہونے کے مواقع ملتے تھے۔

"کوئی چودہ برس کی پانچویں طوائف آئی مجرے کے لئے۔ العظمتہ للہ اس کا چمپئی مکھڑا گویا سرکوہسار آغازِ بہار کی صبح طالع ہو رہی ہے۔"

اوائل عمری میں جوش اپنے والد کے ہمراہ جب تاج محل دیکھنے گئے تو اُس کے حسن کے جادو نے انہیں اس حد تک متاثر کیا تھا کہ وہ رقص کرنے پر آمادہ ہو گئے تھے

"خدا کی قسم، بے ساختہ جی میں آیا کہ پھاڑ ڈالوں اپنا گریبان اور ناچنے لگوں تھرک تھرک ـــــ لیکن جب کن انکھیوں سے باپ کی طرف دیکھا، ڈر کے مارے کلیجہ مسوس کے رہ گیا کہ اگر ناچوں گا تو باپ عاق کر دیں گے ـــــ"

اس کے بعد جوش لکھتے ہیں کہ جب انھوں نے دوسرے لوگوں کو دیکھا جو تاج محل کا مشاہدہ کر رہے تھے اور جن کے جسم و جان میں رقص کی کوئی علامت نظر نہ آتی تھی، جو عقل کو چھوڑ کر کیفیت کے دائرے میں نہیں تھے، تو انھیں سخت تعجب ہوا تھا کہ پتھر کے بنے ہوئے ایسے انسان بھی ہو سکتے ہیں!

"اپنے ولولۂ رقص کا گلا گھونٹ کر جب میں نے تاج کے دوسرے تماشائیوں کی طرف نگاہ اُٹھائی تو یہ دیکھ کر حیرت میں غرق ہو گیا کہ وہ لوگ بھی بڑی سنجیدگی کے ساتھ بہ ثباتِ عقل و ہوش، تاج کا نظارہ کر رہے ہیں اور ان میں سے ایک فرد بھی ناچ نہیں رہا ہے میں سوچنے لگا کہ یہ سب کے سب پتھر کے بنے ہوئے ہیں یا یہ تمام لوگ بھی اپنے پٹھان باپوں کے ساتھ یہاں آئے ہیں۔"

انگریزوں سے نفرت کے اولین احساس کو جوش نے ایک واقعہ میں بیان کیا ہے کہ جب وہ لکھنؤ میں تھے تو انہوں نے سڑک پر ایک انگریز کو دیکھا جو برابر گھوڑے کو چابک مار رہا تھا اور جس کو دیکھ کر جوش کی کھلائی "بڑی بی" جان عالم پیا کے اس عہد کو یاد کر کے رونے لگی تھیں جب گھوڑوں کو رئیسوں کی آبرو سمجھا

ہوا تھا۔ چنانچہ جوش کہتے ہیں

"بڑی بی کی یہ بات (ہائے ہمارے جانِ عالم پیا اب کبھی نہیں پلٹیں گے) سنگریں بلبلا گیا اور فرنگی سے نفرت ہو گئی — اور وہی لڑکپن کی نفرت آگے چل کر میری سیاسی نظموں کے روپ میں شعلہ افشانی کرنے لگی —"

جوش کو ابتدا ہی سے علم کا شوق تھا گھر پر انہوں نے گلستاں، بوستاں، سکندر نامہ اور دیوان حافظ وغیرہ تمام کتابیں پڑھ لی تھیں۔ مزید تعلیم کے لئے وہ باہر جانا چاہتے تھے لیکن ان کے والد اس سے متفق نہیں تھے۔ ان کا خیال تھا باہر لکھنؤ کے رنگین ماحول میں لڑکا بگڑ جائے گا۔ جوش حاشیہ میں لکھتے ہیں —

"میاں والد کو کب معلوم تھا کہ وہ جس شبیر کو مرد صالح بنانا اور بگڑنے سے بچانا چاہتے ہیں وہ بگڑے بغیر رہنے کا ہی نہیں اس کو بسم اللہ کے گنبد میں بند کر کے اس کے پاؤں میں "اخلاق جلالی" کی گراں زنجیریں بھی ڈال دی جائیں تو یہ شبیر ان زنجیروں کو توڑ پھوڑ کر حریم بتاں اور بارگاہ مغاں میں پہنچ جائے گا۔"

لیکن جوش کی پھوپھی زاد بھائی صفدر حسین جو تعلیم کے شیدائی تھے اور جنہیں جوش "مسدس حالی" کی نسل سے سمجھتے تھے، اس سلسلہ میں کام آئے۔ انھوں نے والد سے سفارش کر کے جوش کو سیتاپور، لکھنؤ اور بعد کو علی گڈھ بغرض حصولِ تعلیم بھجوانے کا انتظام کیا۔ اسی زمانہ میں جوش کی شادی بھی ہو گئی۔

جوش نے نو برس کی عمر میں شعر کہنا شروع کر دیا تھا۔ اپنے والد کے ڈر سے وہ پرزوں پر اشعار لکھ لکھ کر ایک صندوقچی میں جمع کرتے جاتے تھے۔ ایک دن اُن کے والد کو اس کا علم ہو گیا۔ انہوں نے تنبیہ کی "خبردار اگر تم نے شاعری کی تو مجھ سے برا کوئی نہیں ہوگا —" اور یہ کہہ کر زنانے اور مردانے میں تمام لوگوں کو اس بات پر مامور کر دیا کہ اگر وہ جوش کو شاعری کرتے ہوئے پائیں تو فوراً مطلع کریں۔ لیکن جوش کا یہ حال تھا —

"مشیت کا یہ فرمان کہ شاعری کر، شریعت کا یہ حکم کہ خبردار شاعری کے قریب بھی نہ پھٹک — میں اس کشمکش میں پڑ گیا کہ اپنی فطرت کا حکم مانوں کہ اپنے باپ کا خارجی فرمان قبول کروں —"

حاشیہ کا حسب ذیل اقتباس بھی بہت اہم ہے کہ انھیں وراثت اور ماحول میں شاعری ملی تھی۔ وہ اس سے یوں کر الگ رہ سکتے تھے۔

ذرا سوچئے وہ بچہ جس کا باپ بھی شاعر ہو، دادا بھی شاعر ہو، دو سوتیلے چچا بھی شاعر ہوں۔ بڑی پھوپھی، بڑی بہن اور بڑا بھائی بھی شاعر ہو — جس کی دادی مرزا غالب کی قرابت دار اور اردو فارسی کے اشعار برمحل سناتی رہتی ہو۔ جس کی انّا خالص لکھنوی ہو اور رات کے وقت

"کھلی ہے کنج قفس میں مری زباں صیاد" کی لوری دے دے کر اس کو سلاتی ہو۔ جس کے گھر میں آئے دن لکھنؤ کے شاعرآ تے جاتے اور ہر تیسرے اور چوتھے مہینے مشاعرے ہوتے رہتے ہوں اور جو شعرا کے دیوانوں کو پتنگ اور گولیوں کی طرح کھیل کر پروان چڑھا ہو، وہ شعر نہیں کہے گا تو اور کیا کرے گا۔"

جوش کے شاعرانہ ذوق کی نزاکت کو محسوس کرتے ہوئے ان کے والد نے انھیں نہ صرف یہ کہ شعرگوئی کی اجازت دیدی بلکہ اپنے ساتھ مشاعروں میں بھی لے جانے لگے۔ ۱۹۱۱ء کے ایک مشاعرہ کی جھلک جوش نے پیش کی ہے جس میں وہ پہلی مرتبہ اپنے والد کے ہمراہ شریک ہوئے تھے اور شرم کی وجہ سے غزل نہ پڑھنے پر مرزا محمد ہادی رسوا، نے ان کی پیٹھ ٹھو کتے ہوئے ہمت بندھائی تھی۔

"شفاف چاندنی بچھی ہوئی ہے۔ چاندنی پر قالین ہیں۔ گاؤ تکیئے دیواروں سے لگے ہوئے ہیں — ادھر ادھر صاف ستھرے اگالدان، نیچوں میں ہار لپٹے حقے۔ شال باف سے منڈھی ہوئی کوری ہانڈیاں۔ ہانڈیوں میں چاندی کے ورق کی معطر گلوریاں — شعرا، زیادہ تر انگرکھے اور کم تر شیروانیاں پہنے اپنے اپنے مراتب کے لحاظ سے دوزانو بیٹھے ہیں۔ سب کے سروں پر ٹوپیاں ہیں۔ سامعین میں سے کوئی بھی ننگے سر نہیں ہے۔ جو شاعر، مشاعرے کے فرش پر قدم رکھتا ہے وہ حاضرین کو جھک جھک کر غیر ملفوظ سلام کرتا ہے —"

۱۹۱۲ء میں جوش ایم۔ اے۔ او۔ کالج علی گڈھ میں (ممتاز ہاؤس کمرہ نمبر ۲۴) داخل ہوئے۔ یہ علی گڈھ کا وہ دور تھا جب مسلمان طالب علم ایک جماعت کی حیثیت سے رہتے تھے۔ ان میں صوبائی تعصب نام کی کوئی چیز نہیں تھی "اس زمانہ کے طالب علموں میں کوئی اودھی تھا، نہ پنجابی، نہ بنگالی تھا، نہ بہاری، صوبوں کے تعصب کی کسی کو خبر ہی نہیں تھی اور جتنے بچے تھے وہ سارے ایم۔ اے۔ او۔ کالج کے بچے اور آپس میں شیر و شکر تھے۔"

جوش کی جماعت کے خاص معلم واحد علی شیدا اور قاضی عبدالجلیل مرادآبادی تھے۔ ان کے ایک قول سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ اس عہد کے لوگ اردو سے کتنی محبت کرتے تھے کہ انگریزی جیسی زبان کے الفاظ بھی اردو ہی سے مستعار سمجھے جاتے تھے۔ ہر چند کہ یہ بات برنبائے ظرافت تھی لیکن اس کی تہہ میں تھا وہی اردو پرستی کا جذبہ — !

"قاضی صاحب بلا کے ظریف اللسان تھے اور ان کا مزاحیہ دعویٰ تھا کہ انگریزی زبان اردو کے بطن سے پیدا ہوئی ہے — وہ کہتے تھے یہ ڈاٹر، فادر، مدر، سسٹر اور

جاتا تھا۔ چنانچہ جوش کہتے ہیں

"بڑی بی کی یہ بات (ہائے ہمارے ٹیان عالم پیا اب کبھی نہیں پلٹیں گے) سنکو میں بلبلا گیا اور فرنگی سے نفرت ہوگئی — اور وہی فرنگین کی نفرت آگے چل کر میری سیاسی نظموں کے روپ میں شعلہ افشانی کرنے لگی —"

جوش کو ابتدا ہی سے علم کا شوق تھا مگر پر انہوں نے گلستاں، بوستاں، سکندر نامہ اور دیوان حافظ وغیرہ تمام کتابیں پڑھ لی تھیں۔ مزید تعلیم کے لئے وہ باہر جانا چاہتے تھے لیکن ان کے والد اس سے متفق نہیں تھے۔ ان کا خیال تھا باہر لکھنؤ کے رنگین ماحول میں لڑکا بگڑ جائے گا۔ جوش حاشیہ میں لکھتے ہیں —

"میاں والد کو کب معلوم تھا کہ وہ جس خمیر کو مود صالح بنانا اور بگڑنے سے بچانا چاہتے ہیں وہ بگڑے بغیر مانے گا ہی نہیں اس کو بسم اللہ کے گنبد میں بند کرکے اس کے پاؤں میں "اخلاق جلالی کی گز بھری بھی ڈال دی جائیں تو یہ طلسماتی زنجیروں کو توڑ مروڑ کر حریم بتاں اور بارگاہ مغاں میں پہنچ جائے گا۔"

لیکن جوش کی پھوپھی زاد بھائی صفدر حسین جو تعلیم کے شیدائی تھے اور جنہیں جوش "مسدس حالی" کی نسل سے سمجھتے تھے، اس سلسلہ میں کام آئے۔ انھوں نے والد سے سفارش کر کے جوش کو سیتاپور، لکھنؤ اور بعد کو علی گڈھ بغرض حصول تعلیم بھجوانے کا انتظام کیا۔ اسی زمانہ میں جوش کی شادی بھی ہو گئی۔

جوش نے ۹ برس کی عمر میں شعر کہنا شروع کر دیا تھا۔ اپنے والد کے ڈر سے وہ پرزوں پر اشعار لکھ لکھ کر ایک صندوقچی میں جمع کرتے جاتے تھے۔ ایک دن اُن کے والد کو اس کا علم ہوگیا۔ انہوں نے تنبیہہ کی "خبردار اگر تم نے شاعری کی تو مجھ سے برا کوئی نہیں ہوگا —" اور یہ کہہ کر زنانے اور مردانے میں تمام لوگوں کو اس بات پر مامور کر دیا کہ اگر وہ جوش کو شاعری کرتے ہوئے پائیں تو فوراً مطلع کریں۔ لیکن جوش کا یہ حال تھا —

"مشیت کا یہ فرمان کہ شاعری کر، شریعت کا یہ حکم کہ خبردار شاعری کے قریب بھی نہ پھٹک — میں اس کشمکش میں پڑ گیا کہ اپنی فطرت کا حکم مانوں کہ اپنے باپ کا قاہری فرمان قبول کروں —"

حاشیہ کا حسب ذیل اقتباس بھی بہت اہم ہے کہ انھیں وراثت اور ماحول میں شاعری ملی تھی۔ وہ اس سے دور کر الگ رہ سکتے تھے۔

ذرا سوچئے وہ بچہ جس کا باپ بھی شاعر ہو، دادا بھی شاعر ہو، دو سوتیلے چچا بھی شاعر ہوں۔ بڑی پھوپھی، بڑی بہن اور بڑا بھائی بھی شاعر ہو — جس کی دادی مرزا غالب کی قرابت دار اور اردو فارسی کے اشعار برمحل سناتی رہتی ہو۔ جس کی انا خالص لکھنوی ہو اور رات کے وقت

"کھلی ہے کنج قفس میں مری زباں صیاد" کی لوری دے دے کر اس کو سلاتی ہو۔ جس کے گھر میں آئے دن لکھنؤ کے شاعر آتے جاتے اور ہر تیسرے اور چوتھے مہینے مشاعرے ہوتے رہتے ہوں اور جو شعرا کے دیوانوں کو پتنگ اور گولیوں کی طرح کھیل کر پروان چڑھا ہو، وہ شعر نہیں کہے گا تو اور کیا کرے گا۔"

جوش کے شاعرانہ ذوق کی نزاکت کو محسوس کرتے ہوئے ان کے والد نے انھیں نہ صرف یہ کہ شعر گوئی کی اجازت دیدی بلکہ اپنے ساتھ مشاعروں میں بھی لے جانے لگے۔ ۱۹۱۱ء کے ایک مشاعرہ کی جھلک جوش نے پیش کی ہے جس میں وہ پہلی مرتبہ اپنے والد کے ہمراہ شریک ہوئے تھے اور شرم کی وجہ سے غزل نہ پڑھنے پر مرزا محمد ہادی رسوا نے ان کی پیٹھ ٹھونکتے ہوئے ہمت بندھائی تھی۔

"شفاف چاندنی بچھی ہوئی ہے۔ چاندنی پر قالین ہیں۔ گاؤتکیے دیواروں سے لگے ہوئے ہیں — ادھر ادھر صاف ستھرے اگالدان، نیچوں میں ہار لپٹے حقے۔ شال باف سے منڈھی ہوئی کوری ہانڈیاں۔ ہانڈیوں میں چاندی کے ورق کی معطر گلوریاں — شعرا، زیادہ تر انگرکھے اور کم تر شیروانیاں پہنے اپنے اپنے مراتب کے لحاظ سے دوزانو بیٹھے ہیں۔ سب کے سروں پر ٹوپیاں ہیں۔ سامعین میں سے کوئی بھی ننگے سر نہیں ہے۔ جو شاعر، مشاعرے کے فرش پر قدم رکھتا ہے وہ حاضرین کو جھک جھک کر غیر ملفوظ سلام کرتا ہے —"

۱۹۱۲ء میں جوش ایم۔ اے۔ او۔ کالج علی گڈھ میں (ممتاز ہاؤس کمرہ نمبر ۲۴) داخل ہوئے۔ یہ علی گڈھ کا وہ دور تھا جب مسلمان طالب علم ایک جماعت کی حیثیت سے رہتے تھے۔ ان میں صوبائی تعصب نام کی کوئی چیز نہیں تھی "اس زمانہ کے طالب علموں میں کوئی اودھی تھا، نہ پنجابی، نہ بنگالی تھا، نہ بہاری، صوبوں کے تعصب کی کسی کو خبر ہی نہیں تھی اور جتنے بچے تھے وہ سارے ایم۔ اے۔ او۔ کالج کے بچے اور آپس میں شیر و شکر تھے۔"

جوش کی جماعت کے خاص معلم واجد علی شیدا اور قاضی عبدالجلیل مراد آبادی تھے۔ ان کے ایک قول سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ اس عہد کے لوگ اردو سے کتنی محبت کرتے تھے کہ انگریزی جیسی زبان کے الفاظ بھی اردو ہی سے مستعار سمجھے جاتے تھے۔ ہر چند کہ یہ بات برنبائے ظرافت تھی لیکن اس کی تہہ میں تھا وہی اردو پرستی کا جذبہ —!

"قاضی صاحب بلا کے ظریف السان تھے اور ان کا یہ ازاحیہ دعویٰ تھا کہ انگریزی زبان اردو کے بطن سے پیدا ہوئی ہے — وہ کہتے تھے یہ ڈاٹر، فادر، مدر، سرنڈر اور

ڈیکوریشن" کے الفاظ دراصل دختر، پدر، "سراندر" اور دیکھو رے شان سے بنائے گئے ہیں۔ جن کا تلفظ بگڑ گیا ہے۔ اور انگریزی میں طوائف کے لئے جو "پراسٹی ٹیوٹ" کا لفظ ہے۔ وہ ہماری اردو کے "برائے واسطے" کی کا بگڑا ہوا ہے"

ایک نوجوان کھلنڈرے طالب علم کی طرح جوش نے علیگڑھ میں مختلف تفریحات، مشاغل اور مذاق و شرارت میں حصہ لیا۔ ان کے گروہ کی چند شخصیتیں قابل ذکر ہیں۔ پٹنے کے سید عباس علی۔ رام پور کے سید مبارک علی۔ جواد علی گڑھ کے محسن اللہ خاں اور عبد الجلیل خاں۔ جوش کا بیان ہے کہ ہماری جماعت کو علی گڑھ سے اس شرارت پر نکالا گیا تھا کہ فرسٹ ایر کے ایک حسین طالب علم فضل الہی کے غرور کو توڑنے کیلئے ہمارے گروہ کے ایک (جہاں گیر قدر) کو نوشہ بنا کر باجے اور ڈھول کے ساتھ برات کی شکل میں دلہن کے گھر یعنی فضل الہی کے کمرہ میں لا اتارا تھا۔

علی گڑھ سے جوش پھر لکھنؤ آگئے۔ اور یہاں انھیں سید ناصر حسین اور پیارے صاحب رشید کی صحبت ہی نہیں ملی بلکہ انھوں نے مرزا محمد ہادی رسوا لکھنوی سے باقاعدہ عربی اور فارسی پڑھنا شروع کردی اور عطا حسین تر لیاش کی تربیت میں وہ مکمل تبرائی شیعہ بن گئے۔ جوش کی شخصیت میں لکھنؤ کے ماحول اور فضا کا اثر نمایاں ہے اور مذکورہ شخصیات نے ان کی علمی اور مذہبی رجحانات کی ہے۔

"مجھے عربی تو نہ آسکی لیکن فارسی میں کسی قدر نظر پیدا ہوگئی اور اسی کے ساتھ ساتھ میری اردو بھی خوب منجھ گئی"

"عطا حسین کی صحبت میں میری دادی نے شیعیت کے جو نقوش میرے دل پر بنائے تھے وہ اور بھی ابھر گئے۔ اور میری "رافضیت" مسلّم ہوگئی۔ اور جب میں تبرے سے دستبردار ہونے پر آمادہ نہ ہوا تو میرے باپ نے وصیت نامے کی رو سے، مجھکو جائیداد سے محروم فرماکر فقط سو روپیہ کا گزارہ مقرر کر دیا۔"

یہاں سے جوش کی شخصیت ایک دوسرا موڑ اختیار کرتی ہے (جو بڑی حد تک غیر فطری اور عارضی تھی) جب شاعرانہ مزاج، حسن پرستی، علم کی طلب اور بغاوت کے جذبے نے جو زمین تیار کی تھی اس پر مذہب کے قدم پڑنے لگے اسی کے ساتھ جوش کو اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے اور لندن جانے کا شوق پیدا ہوا۔ اس کی تکمیل کے لئے انہوں نے سینٹ پیٹرز کالج آگرہ میں داخلہ لے لیا۔ تاکہ سینئر کیمبرج پاس کرنے کے بعد ولایت جانے کا راستہ ہموار ہوجائے گا۔ اس مقام پر پہنچ کر جوش کی شخصیت دوہری ہوگئی۔ اور شاعر اور مذہب پرست میں جنگ ہونے لگی۔ جیت مذہب کی ہوئی۔

"اس دور کی ایک بات پر مجھ کو آج تک حیرت ہے اور وہ عجیب بات یہ ہے کہ مجھ پر اس

زمانہ میں وہ چیز طاری ہوگئی تھی جس کو دینی اصطلاح میں "نیک چلنی" اور شاعرانہ اصطلاح میں بدچلنی کہا جاتا ہے ۔ اور تو اور سینما تک سے مجتنب ہوگیا ۔"

یہ مذہبی نے اتنی بڑھی کہ جوش نے ایک انگریز لڑکی کے التفات کو بھی ٹھکرا دیا ۔ جب وہ قریب آتی یہ کترا کے نکل جاتے ۔

"میں اتنا پارسا ہوچکا تھا کہ اس کی جانب ملتفت ہی نہیں ہوتا تھا اور جب وہ حسرت بھری نگاہوں سے دیکھ کر سر جھکا لیا کرتی تھی تو ـــــ وہ زاہد خبیث جس نے میرے دل پہ قبضہ کرکے میرے شاعر جمال پرست کو کان پکڑ کر باہر نکال دیا تھا میری پیٹھ ٹھونکنے لگتا تھا

روزہ نماز ، خلوت ، اعتکاف ، ڈاڑھی اور پرہیزگاری ـــ غرضکہ جوش نے مذہب کے تمام لوازم اختیار کرلئے۔ قیمتی لباس ترک کرکے موٹا جھوٹا پہننا شروع کر دیا ، گوشت کھانا چھوڑ دیا اور چارپائی کے عوض سونے کے لئے تخت استعمال ہونے لگا ۔ یعنی جوش کی اپنی زبان میں وہ "مولوی خدا بخش" بن گئے ۔ اسی کے ساتھ کاکوری کے سجادہ نشین حضرت حبیب حیدر شاہ کے ہاتھ پر بیعت بھی کرلی۔

اس میں شک نہیں کہ جوش کا یہ مذہبی جنون قطعی عارضی اور وقتی تھا جو اُن کے شاعرانہ مزاج سے میل نہیں کھاتا تھا ۔ لیکن اس تھوڑے سے وقفے میں بھی تصوف اور مابعد الطبیعات کی جانب مڑکر اُن کی شاعری نے جو حیثیت وضع کی ، وہ اہم ہے ۔ جوش کی کتاب " روح ادب " اسی عہد کی پیداوار ہے ۔ جب وہ ٹیگور ، حافظ اور خیام سے متاثر ہو رہے تھے ۔ اور یہی وہ زمانہ ہے جب علامہ اقبال اپنی قومی ، ملی اور فکری شاعری سے اذہان و افکار کو عمل و بیداری کی دولت عطا کر رہے تھے ۔ جوش نے بڑے ادب و احترام سے " اپنے محترم بزرگ " اقبال کا ذکر کیا ہے جنہوں نے جوش کی شاعری کو سراہا تھا اور نصیحت کی تھی کہ تصوف اور مابعد الطبیعات کی بھول بھلیوں سے نکل کر انھیں فکر و عمل کی شاعری کی طرف آجانا چاہئے ۔ اقبال نے ایک خط میں جوش کو لکھا تھا جس کو جوش اپنے الفاظ میں اس طرح بیان کرتے ہیں ۔

"ہر چند میرے (جوش کے) ساغر بالکل نئے ہیں اور ایسے نئے کہ انھیں دیکھ کر غبطہ پیدا ہوتا ہے ۔ لیکن ان میں شراب بھری ہوئی ہے وہی پرانی ـــ اس لئے مجھ کو (جوش کو) چاہئے کہ میں حافظ و ٹیگور کی پیروی ترک کرکے فکری شاعری کی طرف آجاؤں اور (حافظ و خیام کی طرح تھپک تھپک کر سلانے کے عوض انسان کو جگانے کی جانب مائل ہو جاؤں ۔"

مذہب اور تصوف کی راہ پر جوش زیادہ دن نہ چل سکے اور اس سے بیزار ہوکر سیاست کی وادی میں آ گئے ـــــ اور پھر سیاست ترک کرکے تجسس اور تشکیک کے خار زاروں میں بھٹکنے لگے ۔ اردو کے

ناقدین نے جوش اور اقبال کی شاعری الگ الگ خانوں میں رکھ کر اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے ۔ اول تو جوش اور اقبال کا موازنہ و مقابلہ ہی بیکار ہے ۔ کیونکہ دونوں کے مزاج کا بُعد مختلف راہیں متعین کرتا ہے ۔ مناظر فطرت کی عکاسی حسن پرستی عقلیت ، قومی اور وطنی درد وغیرہ عناصر کے پیش نظر دونوں کی شاعری اپنا علاحدہ مقام رکھتی ہے ۔ تصوف اور تغزل ما بعد الطبیعات اور نظریات و عقائد کی دنیا میں اقبال کی شاعری نے جن بلندیوں اور نزاکتوں کو چھولیا ہے جوش ان سے کوسوں دور ہیں ۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ جوش کی شاعری بے حیثیت ہے ۔ وہ اپنے میدان میں مکمل شاعر ہیں ۔ اقبال کی شاعری کے معیار سے جوش کی شعری صلاحیت کا جائزہ لینا انصاف نہیں ۔ اپنی سوانح میں جوش اقبال کے نظریات پر تبصرہ کرتے ہوئے اور اپنی شعری روش کے تقابل میں لکھتے ہیں ۔

"یہ دیکھ کر حیرت ہوگئی کہ جس تصوّف اور ما بعد الطبیعات سے انہوں نے مجھے روکا تھا اس پر حرکی کا لیبل لگا کر وہ خود اسی طرف چلے گئے اور عقل کو "بولہب" اور عشق کو "مصطفیٰ" کا خطاب دینے لگے ۔"

چنانچہ یہی وجہ ہے کہ انہوں نے فلسفہ اور علم کی بنیادوں پر اپنی شاعری کا ایک نظریہ وضع کرلیا ۔ اور عقل پرستی کو چھوڑ کر "عشق کی اہمیت کو واضح کرنے لگے ۔"

"چونکہ وہ اعلیٰ درجے کے پڑھے لکھے اور بلا کے ذہین انسان تھے ۔ اس لیے شروع شروع میں انہوں نے مغرب اور مشرق کے مابین مصالحت کی بڑے خلوص کے ساتھ کوشش کی ۔ لیکن جب ان کی سعی مشکور نہیں ہوئی تو انہوں نے نطشے کے "مافوق البشر" کو مشرف باسلام کرکے "شاہین بچہ" بنادیا ۔ قرآن کے مردود لفظ "عشق" کو آسمان پر چڑھا کر اسے تمام شرف و مجد کا مرکز تسلیم کیا ۔ اور قرآن کے محبوب "عقل" کو خاک میں ملا کر اس کو تمام مفاسد کا سرچشمہ ٹھہرا دیا اور میں چیخ اٹھا ـــــ چیست یاران طریقت بعد ازیں تدبیر ما ـــــ"

تعصبات سے قطع نظر ، مندرجہ بالا اقتباسات میں جوش نے اپنی اور اقبال کی شاعری پر جو رائے ظاہر کی ہے وہ انتہائی معنی خیز ہے ۔ جوش کے خیال کے مطابق ابتدا میں اقبال "عقل" کے طرفدار تھے جبکہ جوش عقل سے الگ ہوکر عشق ، جذبے اور وجدان کی پرستش میں مصروف تھے ۔ جوش آج بھی اسی راہ پر گامزن ہیں ۔ لیکن اقبال عقل اور فکر مجرّد کی قیود سے آزاد ہوکر بعد "عشق" کی جانب آئے ۔ اور "عقل کو بولہب" اور عشق کو "مصطفیٰ" کا درجہ دیا ۔ اقبال نے عمل و حرکت اور زندگی کا حق بڑھا کر ما بعد تصوف اور ما بعد الطبیعات کو انسان کی مادی ، ذہنی اور روحانی کامرانیوں کا ذریعہ بنا دیا ۔ اور عقل کو تمام خرابیوں کا سرچشمہ قرار دیتے ہوئے "عشق" کو انسانیت کی معراج تصور کیا ـــــ اس قول سے شاید جوش یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ عشق کے مقام کو اقبال نے ان کے مقابلہ میں بہت بعد کو محسوس کیا ۔ لیکن جیسا کہ ظاہر ہے اس نظریے میں جوش کا تعصب بھی کام کر رہا ہے ۔ جوش کا عشق اقبال کے عشق سے مختلف ہے ۔ جوش عشق کی کیفیات کو جنس ، مادی حسن اور واردات قلب سے آگے نہیں لے جاسکے لیکن اقبال نے عشق کو جنس اور

سطحی جذبات سے دور، پوری معنوی بلاغت اور بلندی کے ساتھ پیش کیا ہے۔

صدقِ خلیل بھی ہے عشق، صبرِ حسین بھی ہے عشق
معرکۂ وجود میں بدر و حنین بھی ہے عشق

یا

ستاروں سے آگے جہاں اور بھی ہیں
ابھی عشق کے امتحاں اور بھی ہیں

اس قسم کے اشعار میں "عشق" کے جس تصور کو اقبال عام کرنا چاہتے ہیں اس کی وضاحت کے لئے اگر انہوں نے "مردِ مومن" یا "انسانِ کامل" کے علائم سے کام لیا، تو بے جا نہیں ہے۔ جوش کی شاعری عشق کی اس معنویت سے قطعی عاری ہے۔

جوش کا زہد و تقوی ان کے رندانہ مزاج کو زیادہ دیر تک برداشت نہیں کر سکا چنانچہ اس میں رخنہ اندازی شروع ہو گئی۔ اور اندر چھپا ہوا باغی، حسن پرست اور دنیاوی لذائذ سے لطف اندوز ہونے والا شاعر سر اٹھانے لگا۔ یہ مراجعت فطری تھی۔ اگر کوئی شخص اس کو جوش کی مصلحت اندیشی سمجھے تو یہ غلطی ہے۔ مذہب کی جانب آنے کے بعد اس سے بیزار ہو جانا، جوش کی اس ذہنیت کا اشارہ ہے جو عقل و فکر کو بنیاد قرار دیتا ہے اور جیسے روایت اور "بزرگوں کے دین" پر آنکھ بند کر کے چلنا زیب نہیں دیتا۔ جوش لکھتے ہیں۔

"میں نے تقشف سے روگردانی کیوں کی؟ اگر آپ یہ ماجرا ایک کٹھ ملا کی طرح سنیں گے تو مجھ پر ہزاروں صلواتیں بھیجنے لگیں گے۔ اور اگر ایک انسان دوست کی طرح سنیں گے تو مجھے امید ہے کہ کم سے کم میرے دل کی گداختگی کی داد دینے پر مجبور ہو جائیں گے۔"

اس سلسلے میں جوش نے اپنا واقعہ بیان کیا ہے جس کے نتیجے میں وہ مذہب سے منحرف ہوئے اور تذبذب و تشکک کی اس راہ پر آ گئے جہاں بڑے بڑے فلسفیوں اور اہلِ بصیرت کو آنا پڑا تھا۔ وہ واقعہ یہ ہے کہ — ایک انتہائی سرد شام کو جوش نے ایک ضعیفہ کو سڑک پر دیکھا جو لکڑی کے سہارے کانپتی چلی جا رہی تھی۔ ترس کھا کر انہوں نے کچھ روپیوں سے اس کی مدد کرنی چاہی مگر اس خود دار بوڑھی، اپاہج عورت نے یہ کہکر انکار کر دیا کہ بھیا گھر میں اس کی چھوٹی بہن رہتی ہے جو آم سے سات روپیہ دیتی ہے اور یہ روپیہ اس کے خرچ کے لئے کافی ہیں۔ جوش کو حیران اور ششدر چھوڑ کر بڑھیا چلی گئی۔ جوش کہتے ہیں "جب وہ کانپتے ہاتھوں سے دعائیں دے کر چلی گئی تو میرے ایمان کی پنڈلیاں کانپنے لگیں — میری سانس گلے میں الجھنے لگی اور اسی دردانگیز لمحے میں میری نظر دوڑ گئی اللہ کے کروڑوں بندوں تک جو در در کی ٹھوکریں کھاتے اور ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرتے ہیں —"

مذہب اور عقائد کے روایتی رشتوں میں جکڑا ہوا جوش کا دل جب سسکتی تڑپتی انسانیت کو دیکھتا ہے اور یہ محسوس

کرتا ہے کہ خدا کے سامنے اس کی مخلوق ظلم و ستم کا شکار ہو رہی ہے تو وہ خدا کے وجود اور اس کے قوانین سے منہ پھیر لیتا ہے۔

"اور پھر یہ خیال آ کر میرا سر چکرانے لگا کہ قدرت نے طاقت کو یہ لائسنس دے رکھا ہے کہ وہ ناطاقتی کو کچل ڈالے ۔ میرے چشم تصور نے یکایک یہ تماشا دیکھنا شروع کر دیا کہ یزید، شمر، نادر، تیمور، چنگیز، ہلاکو، مسولینی اور ہٹلر خون انسانی کے دریاؤں میں اپنی رنگینیوں کے جہاز چلا رہے ہیں۔ فاتح اپنے مفتوحوں کی لاشوں پر قالین بچھا بچھا کر فتح کے جشن منا رہے ہیں۔ جواں مرد احتیاط سے تنگ آ کر بزدلوں کے روبرو جھک رہے ہیں۔ اور بڑے بڑے اکابر کودن سلاطین کے درباروں میں پٹیاں باندھے کھڑے ہوئے ہیں اور جاہلوں کے دروازوں پر بڑے بڑے علما کھڑے بھیک مانگ رہے ہیں۔ سقراط کو زہر کا پیالہ پلایا جا رہا ہے ــــ مسیح کو صلیب پر لٹکا دیا گیا ہے ــــ محمد کے دانت شہید ہو جانے کے بعد خون بہہ رہا ہے۔ اور محمد کے نواسے حسین کو ان کے بچوں اور ساتھیوں سمیت تپتی زمین پر لٹا کر پیاسا ذبح کیا جا رہا ہے ــــ اور یہ سارے تماشے ہو رہے ہیں اس خدائے بزرگ و برتر کی آنکھوں کے سامنے ــــ جو عادل ہے، حکیم ہے، رحیم ہے، رزاق ہے ــــ اور اس کے باوجود ٹس سے مس نہیں ہوتا ــ ؟ ؟ ــــ اور ان تمام باتوں پر ایک سانس میں غور کرنے کے بعد زندگی میں وہ پہلا دن تھا کہ خدا کے عادل و حکیم اور رب و رزاق ہونے سے میرے دل میں شدید بدگمانی پیدا ہو گئی ــــ "

مذہبی رہنماؤں اور ٹھیکیداروں کے فتوے اور کفر و الحاد کے لیبل اس انداز کے منکرین پر ہمیشہ لگائے گئے ہیں۔ لیکن حقیقت میں نگاہوں کے سامنے خدا اور اس کے وجود کے مسائل سے زیادہ انسانی معاملات کے مراحل رہے ہیں ــ وہ اشتراکی نظام فکر ہو یا سوشلزم اور لامذہبیت، انسانیت کا خون انھیں کے ہاتھوں ہوا ہے۔ اخلاق اور مذہب کا لائحہ عمل تو پیشتر ہی انسان کی بے لگام جبلت اور سرشت کے آگے بند و باندھے ہمیں ٹکڑے ٹکڑے ہو چکا تھا ــ اب موجودہ دور میں بے یقینی، تشکیک، موت کے خوف اور زیست کی تباہ کاری نے خدا کے وجود کو تقریباً بے معنی کر دیا ہے۔ متذکرہ بالا اقتباس سے صاف ظاہر ہے کہ خدا اور مذہب کی زد پر آئے ہوئے انسان سے جوش کو یہ تقاضائے بشریت ہمدردی ہے۔ ایک شاعر اور فنکار کا دل عام انسانوں سے زیادہ حساس ہوتا ہے۔ خدا کے ہوتے ظالم کا غالب ہونا، مظلوم کا اس کے شکنجوں میں تڑپنا، طاقت کی سربلندی اور کمزوروں کی تباہی جوش کی برداشت سے باہر ہے۔ ایسے حالات میں اور اس فکر و احساس کے ساتھ جوش کو ملحد، کافر، مرتد، بے دین اور گمراہ کے نام سے یاد کرنا، مناسب نہیں۔

"بندوں کی درماندگی اور اللہ کی بے مہری کا تصور قوی سے قوی تر ہوتا چلا گیا اور اسی تناسب سے

میری نمازیں بے لطف ، بے خضوع اور کھوکھلی ہوتی چلی گئیں ۔"

مذہب اور زہد و پرہیز گاری کا لبادہ اتار دینے کے بعد جوش کتنی تیزی سے اپنی شخصیت کے اصل مرکز جانب پلٹتے ہیں ، اس کی تفصیل کو انہوں نے بڑے ڈرامائی ڈھنگ سے اپنی سوانح میں پیش کیا ہے ۔

"ایک روز نماز پڑھ رہا تھا کہ خیال آیا — ایسی نمازیں جن میں لب پر آیتیں ہوں اور دل میں شکایتیں ، کس مرض کی دوا ہو سکتی ہیں ۔ یہ خیال آتے ہی ایک توپ سی چلی میرے دل میں — میری عقل میرے سر سے نکل پڑی اور میرے سامنے کھڑی ہو کر مجھ کو تیوریاں دکھانے لگی — اور میں نے چپکے نماز توڑ ڈالی ۔ حجرۂ نماز سے دیوانہ وار باہر آیا ۔ حجام کو فوراً بلایا ۔ داڑھی منڈا ڈالی ۔ موٹے جھوٹے کپڑے اتار کر پھینک دئے ۔ اچھا لباس پہن لیا ۔ خُم منگائی ۔ آدھ گھنٹے میں لکھنؤ پہنچ گیا ۔ لکھنؤ پہنچتے ہی دن دہاڑ ایک نازنین کے کمرے پر چڑھ گیا اور گانا سننے لگا ۔ گانا سن کر کھانا کھایا ۔ تنڈرے کبابی کے کباب نوش فرمائے ۔ وہیں پڑ کر سو گیا ۔ شام کے قریب حمام کیا ۔ گویا عقل کا غسل صحت ہو گیا — "لو بندگی کہ چھوٹ گئے بندگی سے ہم —" اور رات کے گیارہ بجے جب اس نازنین کی گدگدی مسہری پر لیٹا تو وہ کچّو داڑھی کا لبیس تر شا ملّا جو میرے محلے دل میں آ کر بس گیا تھا اپنا مصلّے اور اپنا وضو کا بدھنا بغل میں داب کر کھڑا ہو گیا اور مجھ سے "خدا کی مار ہے مردود" کہتا ہو چلا گیا اور اس ملّا کے جاتے ہی میری خوابگاہ میں گم کردہ شاعر "پس از مدت گذر افتاد بر ما کاروانے را" کے مانند ہنستا ہوا در آیا ۔ آتے ہی دوڑ کر میرے گلے میں باہیں ڈال دیں اور گانے لگا —

مژدہ اے دل کہ مسیحا نفسے می آید      کہ ز انفاس خوشش ، بوئے کسے می آید ۔"

شراب نوشی کا فلسفہ جوش کے نظریہ کے مطابق یہ تھا کہ صرف خواص کو شراب پینے کی اجازت دی جائے کیونکہ شراب کا سا جوہر نایاب عوام کے لئے زہر (اور خواص) ، اور وہ بھی دیوتا قسم کے خواص کے واسطے آب حیات ہے ۔" وہی شخص آب خوری کا مجاز رکھ سکتا ہے جو شراب کے بار کو برداشت کر سکے اور جس کی صحت اثر انداز نہ ہو ، جس میں اخلاقی و جسمی حالت کی استواری ، اپنی خانگی زندگی کی خوش گواری ، اپنے ذہن کی سالمیت کی بیداری ، اپنے حقوق نفس حقوق عباد کی آبیاری اور اپنے معاشرے کی پُرسکون ہمواری کو باحسن الوجوہ قائم رکھنے کی صلاحیت ہو ۔"

اپنی شراب نوشی کے ضمن میں جوش نے سوانح میں جو واقعہ درج کیا ہے اس سے ان کی شخصیت اور عورت کے حسن ف بے ساختہ کھنچ جانے کا رجحان واضح ہو جاتا ہے — ۱۹۱۹ء کا ذکر ہے کہ جوش اپنے دوست مہابیر سنگھ کی دعوت پر ان کے مکان پہنچے ۔ سردار جی نے اپنے دوستوں کی محفل میں شراب کے دور کا آغاز کیا اور جوش کو بھی اس میں شریک مجبور کیا ۔ اس وقت جوش ، شراب کی لذت سے ناآشنا تھے ۔ انہوں نے سختی سے انکار کر دیا اور جب مہابیر کے انتہائی

اصرار پر بھی جوش نے شراب پینا قبول نہ کیا تو سرداری نے دوسرے کمرے میں بیٹھی ہوئی ایک نو عمر طوائف کو سکھا پڑھا کر جوش کی طرف بھیج دیا۔
جوش لکھتے ہیں —

"وہ سولہ سترہ برس کا سن کسمساتا بدن، سرخ انگھڑیوں سے وہ اٹھتی ہوئی رنگین گھٹائیں، لانبی نکیلی پلکوں میں وہ کچری کے کلیجے والی اسانسوں کی موجوں میں وہ کوکتی جوانی بکھری زلفوں میں وہ جھولتی ہوئی بندرابن کی برکھا راتیں امیت انگیا کی کٹوریوں میں وہ زیر تعمیر تاج محل کی جھنکار— اس کو دیکھ کر زلزلہ آ گیا میرے دیار وجود میں — بھاپ سی اٹھنے لگی میرے مسامات سے اور سر پر آواز منڈلانے لگی "اُڑ بھنبیری ساون آیا۔" ——— پتلی پتلی لانبی انگلیوں سے اس نے ساغر اٹھایا، پیالے سے منہ لگا کر دو چار گھونٹ پئے —— کن انکھیوں سے مجھ کو تاکا اور پیمانہ اٹھا کر بڑھنے لگی میری طرف — سونے پر سہاگہ یہ ہوا کہ میری طرف بڑھتے ہوئے اس نے گانا بھی شروع کر دیا۔ "اری میں توٹ گئی بیچ بجار، توکوا نے لوٹ لیا —" اس کے گاتے ہی تار اجرن نے ستار چھیڑ دیا۔ تالوں میں پیرتی ہوئی وہ بالکل میرے سر پر آکر کھڑی ہو گئی۔ اس کی کچی عمر کی مہکتی ہوئی سانس میرے سینے میں چبھنے لگی۔ میرے دل سے آواز آئی، ہوشیار دشمن آپہنچا — میرے ہاتھ پیر سنسانے لگے۔ چاہا کہ اٹھ کر بھاگ جاؤں۔ کہ یکایک وہ ظالم چھم سے میرے زانو پر آکر بیٹھ گئی۔ اس نے اپنی جھوٹی شراب کے ساغر کو میرے لبوں سے پیوست کر دیا۔ اس نے میرے ہاتھ سے گلاس لے کر چوما اور پھر اس نے میرے گلے میں بانہیں ڈال دیں۔ اور اپنے لب میرے لب سے چسپاں کر کے اس طرح الٹی سانسیں لینے لگی گویا وہ میرے تمام وجود کو پی جائے گی۔

بالا بلند، سرو قدے، سرو نازِ من کوتاہ کرد قصۂ زہدِ درازِ من —"

اس فضا اور ماحول میں گوشت پوست رکھنے والا کوئی انسان، اپنے زہد و اتقا کے تمام تکلفات سے بیس ہو گئے اور دامن بچا کر چلا جائے تو وہ دیوتا تو ہو سکتا ہے لیکن خدا کا وہ بندہ نہیں ہو سکتا جس کو مٹی سے بنایا گیا تھا اور فرشتوں کو حکم دیا تھا کہ اسے سجدہ کریں —— جوش تو پھر کمزور اعصاب کے انسان تھے —!

سوانح کے ابتدائی اوراق میں "میرے عنفوانِ شباب تک کا ہندوستان" کے عنوان سے جوش نے اپنے عہدِ جوانی کے ہندوستان کی جھلکیاں تفصیل کے ساتھ پیش کی ہیں جن سے اس وقت کے ہندوستان کی معاشرت، لباس و وضع قطع، نظریات و عقائد، سیاست اور عوام و خواص کے اعمال کا ایک خاکہ نظر کے سامنے آجاتا ہے۔

اس زمانہ میں مغربیت اپنے تمام ساز و سامان کے ساتھ ہندوستان کی قدیم مشرقی روایات پر حاوی ہونے کی کوشش کر رہی تھی۔ سماج "خالص مشرقی" "نیم مشرقی" اور "مغربی" گروہوں میں بٹا ہوا تھا۔ ہر طبقہ کا معیارِ زندگی جدا تھا۔ عبا، قبا، داڑھی اور انگرکھے مشرقی طبقے میں رائج تھے۔ نیم مشرقی گروہ کے افراد داڑھی منڈواتے، شیروانیاں اور چست پاجامے پہنتے تھے۔ مغرب زدہ گروہ کے لوگ داڑھی اور مونچھ منڈواتے تھے، اور سوٹ پہنتے تھے۔ "سوٹ پہننے والوں کو پٹیل صاحب کہا جاتا تھا"

۱۹۲۰ء کے آس پاس قومی اور ملکی سطح پر ہندوستان ایک طرف تو مغربی زبان و تہذیب سے متاثر ہو رہا تھا اور دوسری طرف مصالحت وقت کے پیش نظر انگریزوں سے سمجھوتہ کر کے جدید علوم کی برکتوں سے ہندوستانی ذہن اور فضا کو روشناس کرنے کی کوششیں جاری تھیں۔ جوش مشرقی ماحول کے پروردہ تھے وہ ابتدا ہی سے انگریزی اقتدار کے خلاف تھے اور کسی صورت میں بھی مصلحت کرنے کو تیار نہ ہوئے۔ والد کے انتقال کے بعد جب جوش کو معاش کی فکر تھی تو یو۔پی کے گورنر سر ہار کورٹ بٹلر نے انھیں سرکاری نوکری دلانا چاہی۔ لیکن جوش نے یہ کہتے ہوئے ان کی پیش کش کو رد کر دیا ۔۔

"آپ کی حکومت غاصبانہ ہے۔ اس لئے میں آپ کی نوکری کو اصولاً غلط سمجھتا ہوں۔ میرا یہ فقرہ سن کر بٹلر کا چہرہ سرخ ہو گیا ۔۔ کمرے سے نکل کر وہ مجھے لان پر لے گئے اور انگلی اٹھا کر کہا ۔۔ "دیکھئے یہ یونین جیک جو چھت پر لہرا رہا ہے، جب اس پھریرے کے اوپر سے خون کا دھارا گذر جائے گا، اس وقت ہندوستان آزاد ہونے کا خواب دیکھ سکے گا۔" میں نے کہا "ہندوستان کی رگوں میں اس قدر خون ہے کہ فقط ایک ضلع کا خون اس پھریرے کو آسانی کے ساتھ غرق کر کے رکھ دے گا۔"

یہ اقتباس جوش کی شخصیت میں آزادی کی تڑپ اور انگریزی دشمنی کو پوری طرح ظاہر کر دیتا ہے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ وہ سرسید جیسے قوم پرست شخص سے صرف اس لئے متنفق نہ ہو سکے کہ وہ انگریزوں کو دوست سمجھتے تھے۔ ایم۔ اے۔ او کالج کے باب میں لکھتے ہیں ۔

"اس کالج کے بانی سرسید احمد نے (جن کے کاسۂ سر میں 'سر' کے خطاب کا ہندوستان شکار عقاب اپنا آشیاں بنا چکا تھا) محمڈن اینگلو اورنٹیل کالج، مسلمانوں کو غیر اسلامی خطاب دینے والا غلامانہ نام، اپنی ذہنیت کے اس تیشۂ زبوں سے تراشا تھا۔ جس سے حبّ وطن کے پہاڑ کاٹے جاتے، اور " عشرت کدۂ پرویز " کی جانب جوئے شیر لائی جاتی ہے۔ اور یہ خدا بخشے انھیں خویش دشمن و بیگانہ دوست ہر رگ کا موروثی اثر ہے۔ اور جو آج تک ہمارا تعاقب کر رہا ہے اور جس کے باعث ہم آزاد ہو جانے کے باوجود آج بھی اپنے سرکاری محکموں، تہذیبی اداروں اور اپنے شہر کے محلوں کو ۔۔ پی، آئی، ڈی سی۔ رانٹرز گلڈ اور پی اای این ایچ سوسائٹی کے انگریزی نام عطا فرما کر فخر محسوس کرتے ہیں اور یہاں تک کہ اپنے ناموں کے سروں پر ٹی۔پی عبد اللہ۔ اے۔ ڈی اظہر۔ وائی۔ ایف مجیب اور ڈبلو، ڈبلو رحمٰن کے گندے ٹوکرے لاد لاد اس آرزو میں مرے جا رہے ہیں کہ کوئی اللہ کا بندہ ہم غلطوں کو فرنگی یا کم سے کم کرسٹان ہی سمجھ لے۔"

جوش کے لہجے کی یہ تلخی سنجیدہ حضرات کو یہ سوچنے کی ترغیب دے سکتی ہے کہ جوش، سرسید اور علی گڑھ تحریک کے خلاف تھے۔ وہ اپنی مشرقیت کے زعم میں سرسید کی ان تمام قومی، ملی، تعلیمی اور ادبی خدمات کو بھول گئے جو انگریزیت کو اپنا کر غیر انجام تک نہیں پہنچ سکتی تھیں ۔۔ لیکن یہاں ایک پہلو پر نظر ضروری ہے۔ وہ یہ کہ سرسید کی انگریز دوستی سے نفرت

کرنے والے دو طرح کے لوگ تھے۔ ایک تو وہ قدامت پرست، کٹھ ملا اور مشرق کی جامد روایات کے دلدادہ، جو عموماً جہالت کی بنا پر جدید تعلیم و تہذیب کو شجرِ ممنوعہ سمجھتے تھے۔ اور انگریزی علم کا حصول جن کے لئے اپنے مذہب کو چھوڑ کر کافر بن جانے کے مترادف تھا۔ دوسرے وہ مہذب، تعلیم یافتہ حضرات تھے جنہوں نے مشرق اور مغرب کا بغور مطالعہ کیا تھا اور اس نتیجے پر پہنچے تھے کہ انگریزی تہذیب اور جدید علوم کی خوبیوں کو اسی حد تک اپنانا چاہیے جس حد تک وہ ہمارے مذہب اور مشرقی معاشرے کی روح کو مجروح نہ کریں۔ اس دوسرے نظریے کے حامیوں میں شبلی جیسے عالم مورخ اور شاعر بھی تھے۔ جوش کو بھی اسی صف میں شامل کرنا مناسب ہے۔ وہ انگریزی تعلیم اور اس سے پیدا ہونے والی ان خرابیوں سے نالاں تھے جو ہماری مشرقی تہذیب کو تباہ کرنے پر تلی ہوئی تھیں، اور جس کا تحفظ ضروری تھا۔ سرسید کی خدمات سے جوش منکر نہیں ہیں وہ چونکہ مزاجاً مشرقیت کے پرستار ہیں اس لئے سرسید کی انگریز دوستی کی مصلحت کو آنکھ بند کر کے قبول نہیں کرتے۔ وہ اپنی مشرقی روایات سے اس کا موازنہ کرتے ہیں اور انگریزوں کی سیاست و حکمت کو نظر میں رکھے ہوئے ہوئے ایک باغی کی طرح انگریزوں کے ساتھ ساتھ سرسید کو بھی ہدفِ ملامت بنا لیتے ہیں۔ سرسید کے سلسلے میں جوش کے قلم سے ایسے الفاظ بھی نکل جاتے ہیں، جو موزوں نہیں۔

> "فرنگیوں کے نقیب پنڈت موہن مالویہ اور سرسید احمد خاں اپنے اپنے چیلی چاپڑوں کے ساتھ مغربیت کے فروغ کی سعی کر رہے تھے لیکن اس وقت مشرقیت اتنی چھائی ہوئی تھی کہ مغربیت ہر چند ابھرنے کے لئے ہاتھ پاؤں مار رہی تھی مگر تو می مشرقیت اس کا گلا دبائے ہوئی تھی۔"

ہندوستان پر انگریزوں کے مکمل تسلط کے باوجود ہندوستانیوں کے ذہنوں میں آزادی کا جذبہ جاگ اٹھا تھا اور اہلِ فرنگ کو اس طرف سے خدشہ پیدا ہو گیا تھا۔ وہ سوچنے لگے تھے کہ "ہم نے مسلمانوں کے ایک فرقے کو دوسرے فرقے، ہندوؤں کے ایک فرقے کو دوسرے فرقے اور پھر بہ حیثیت مجموعی ہندوؤں اور مسلمانوں کو ایک دوسرے سے ٹکرا دینے کے سلسلے میں جو لاکھوں روپیہ پانی کی طرح بہا دیا، وہ بیکار گیا ۔۔۔ " انگریزوں کو سب سے زیادہ خوف یہ تھا کہ تلک، گوکھلے اور مہاتما گاندھی کی آواز پر تمام ہندوستان آزاد ہونے کے لئے تول رہا ہے۔

> " مہاتما گاندھی جس وقت لنگوٹا باندھ کر میدان میں کود پڑے تو توپ پھٹ گئی ۔۔۔ اور ہر طرف سے آوازیں آنے لگیں کہ تخت یا تختہ ۔۔۔ آزادی یا موت ۔۔۔ یا ایوانِ فرنگی مسمار، یا تختۂ دار۔"

(باقی آئندہ شمارہ میں ملاحظہ فرمائیں)

میں لپٹا ہوا دلدار، دھندلکے کا راگ، جھٹپٹے کا سہاگ۔ زلیخا کا خواب اور یوسف کا شباب" ہے۔ اس موسم
کہانیاں سنانے والی اپنی کہانیوں سے وہ فضا پیدا کرتی ہیں جو ذہن و روح کی تازگی کا سامان ہوتا ہے۔ جوش
نے اُن پُراسرار کہانیوں میں آنے والے شعری مزاج کی تشکیل کی ہے۔ انگیٹھی اور آتش دان کے گرد قصہ
طلب زدہ کیفیت، بوڑھیوں کا منہ بنا بنا کر کہانی کہنا اور کنیزوں کا پیچھے کھڑے ہو کر محو داستان رہنا وغیرہ
نے اس طرح واضح کیا ہے

"دوسرے تخت پر وہ رضائی اوڑھے ہوئے کہانی کہنے والیاں — ان کے پیچھے اونچے اونچے
موبافوں کی مامائیں، اصیلیں اور لونڈیاں باندیاں۔ پشت پراگردان۔ بیچوں بیچ انگیٹھی۔ انگیٹھی میں
چٹخنے کوئلوں کی چٹکار — اور سنہری آنچ کا راگ —"

برسات کے سلسلے میں تو جوش نے اپنی ذاتی اور ذہنی وابستگی کا اظہار شدت کے ساتھ کیا ہے۔ " وہ گھا
وہ چڑھتے دریا۔ وہ گرجتے بادل۔ وہ تھرکتے ولولے۔ وہ کوکتی ترنگیں۔ وہ ابلتی امنگیں۔ وہ چہکتے رنگ —
برسات ہے۔

موسموں کے ساتھ تہواروں کی چہل پہل اور گہما گہمی سے بھی جوش ابتدا ہی سے متاثر رہے ہیں۔ دیوالی کا جشن
ہولی میں تعصب کے غبار سے دور، ہندو اور مسلمانوں کا رنگ کی خوش فعلیوں میں شریک ہونا۔ شب برات میں آتش
شغل۔ رمضان میں افطار کے اہتمام۔ عید الفطر کی خوشیاں — ان سب کے نقوش جوش کے یہاں موجود
لیکن ان تہواروں کے ضمن میں جب بقر عید کا ذکر آتا ہے تو جوش کے بچپن کا دل " چلتی چھریوں، تڑپتے جانور
اور بہتے ہوئے خون میں ڈوبے ہوئے" اس تہوار سے متفق نہیں — وہ اپنا خیال ظاہر کرتے ہیں

" میں لڑکپن میں سوچا کرتا تھا کہ یہ سارا ظلم اللہ میاں کی آنکھوں کے سامنے ہو رہا ہے
اور پھر بھی وہ ان ظالموں کو سزا نہیں دے رہے ہیں — ایک دن ڈرتے ڈرتے میں
نے اپنے باپ سے پوچھا تھا میاں ہمارے گھر میں یہ بقر عید کے دن کیا ہونے لگتا ہے ؟
میاں نے آنکھیں نکال کر ارشاد فرمایا تھا خاموش رہو یہ اللہ کا حکم ہے۔ اور میں سوچنے
لگا تھا کہ میرا اللہ ایسے حکم بھی دیتا ہے —"

مذہب کے اصول فرمان برداری سے قطع نظر، جوش کا یہ استفہام ان کے باغی ذہن کی پہلی کڑی
جس نے آگے چل انھیں مذہب کے جامد آئین اور علماء، اور صوفیا اور مولویوں کی عیارانہ ظاہرداری
متنفر کیا۔

ماہ عزا یا محرم کے زمانے میں جوش کے گھرانے کا ہر فرد ماتم اور سوگ میں شریک ہوتا تھا۔ جوش

عصمت الاکرام

# شہر سے دور چلیں

دیوانو! آؤ جانبِ صحرا چلیں کہ آج
یہ شہر چاہتا ہے دل و روح سے خراج
زلفِ حیات کتنی پریشاں ہے شہر میں!
انساں ہے اور کشاکشِ پنہاں ہے شہر میں
سینوں کی آگ نذرِ چراغاں ہے شہر میں
تاریکیوں کے فرق پہ ہے روشنی کا تاج

صحرا، جہاں سکوت کو طرزِ ادا ملے
ہم گفتگو کریں تو فضا ہم نوا ملے
کانٹوں میں اور نکھرے گی بیداریٔ جنوں
سرشار ہو کے نبضوں میں مچلے گا اور خوں
صحرا کی خامشی میں ملے گا مجھے سکوں
صحرا کی خامشی ہے مرے درد کا علاج

کٹ جائے شب روپہلے نظاروں کی چھاؤں میں
چھیڑیں ربابِ فکر ستاروں کی چھاؤں میں
مدہوشیوں کو خودنگری کا سرور دیں
ماحول کو گدازِ دلِ ناصبور دیں
صبح آئے تو اسے نفسِ جاں کا نور دیں
اہلِ ریا کی بزم میں رکھ لیں جنوں کی لاج

رکھ لیں جنوں کی لاج کہ دنیا میں جی سکیں
اتنا تو ہو کہ ہنستے ہوئے زہر پی سکیں

انجمن ترقی اردو (ہند) کا سہ ماہی رسالہ

# اردو ادب

اڈیٹر

پروفیسر آل احمد سرور

انجمن ترقی اردو ہند علی گڑھ

اس قدر تجھکو نہیں پروائے نان　　جس قدر تو آن پر دیتی ہے جان

مولانا کے سامنے سرمایہ دار طبقہ بھی ہے ان کا فلسفہ اس سلسلے میں یہ ہے کہ منعم میں فیاضی کی صفت بذاتِ خود موجود نہیں بلکہ اصلاً "حیا" انھیں جود وسخا پر مائل کرتی ہے۔ فرماتے ہیں :

اغنیا کے دل کو گرماتی ہے تو　　بخل اور خست سے شرماتی ہے تو
تو سکھادیتی ہے ان کو بذلِ مال　　زخم خنجر ہے تجھے ردِّ سوال !

مولانا اسماعیل کی اخلاقی نظموں کا ایک پہلو یہ بھی ہے کہ انھوں نے کردار و عمل کے ذریعہ اخلاق کی اصلاح کا کام کیا ہے کہیں بے جان چیزوں کی تمثیل کا سہارا لیا ہے کہیں جانوروں کے عادات و اوصاف کے ذریعہ انسان کو متوجہ کیا ہے۔ کبھی حکائی رنگ آمیزی سے انسان کو متاثر کیا ہے انھوں نے ایسی نظمیں کہی ہیں جن میں بعض خیر و شر کے کردار اپنے عمل کے لحاظ سے زندگی کو شاداب یا ویران بناتے ہیں۔ بعض نظموں میں ہمارے ارد گرد کی زندگی کی یاد دہانی کرائی ہے اور نظیروں کے ذریعہ ہمارے عمل میں حرکت اور زندگی کا عنصر پیدا کرنے کی کوشش کی ہے۔ مثلاً۔ "چھوٹے کام کا بڑا نتیجہ" ایک معنی خیز نظم ہے۔ ایک بچہ کھیل کی خاطر ایک تالاب میں کنکر پھینک دیتا ہے۔ یہ دلچسپی کا کھیل اس کے ذہن میں تحیر پیدا کر دیتا ہے لہر اٹھتی ہے اور دائرہ بنا دیتی ہے۔ دائرہ سطح آب پر پھیل کر پورے تالاب کے پانی پر محیط ہو جاتا ہے پھر وہ اس تحیر زا نظارہ میں گم ہو جاتا ہے۔ اس کے ذہن میں تجسس پیدا ہوتا ہے اور تشفی بخش جواب کے لئے اپنی ماں سے استفسار کرتا ہے یہ بچہ کی زندگی کا پہلا اور نیا تجربہ ہے۔

جو نہ دیکھی، نہ سُنی کبھی اب سے پہلے　　شاید آئی ہے نظر مجھ کو ہی سب سے پہلے
اک ذرا سی حرکت اور یہ تاثیر عجیب　　دائرہ بڑھ کے پہنچتا ہے کنارے کے قریب
بسکہ جی جان سے اس شعبدہ پر تھا شیدا　　وسعتِ دائرہ کی اپنے عمل سے پیدا

اس حیرت اور بچے کے نئے تجربے سے ماں نے تعلیم کا کام لیا اور جواب دیا کہا :

یونہی ہر کام کا سوچا ہے انجام بڑا　　گو کہ آغاز میں ہوتا نہیں وہ کام بڑا
کبھی ادنیٰ حرکت زلزلہ بن جاتی ہے　　کبھی ناچیز سی اک بات غضب ڈھاتی ہے

یہ ہی انداز نکو کاری و بدکاری ہے
اولاً خاص تھی اب عام میں وہ جاری ہے

ہماری کہانیوں اور نظموں میں جانوروں کے اوصاف سے یا جانوروں کی زبان سے انسان کو

کے بعد' اور' کا باقاعدہ انتظار ہونے لگتا ہے اس لئے کہ اور کے بعد حرکت میں "اور تیزی" آئے گی۔ اس طرح ہلکا suspence پیدا کر کے قاری کو متوجہ کر لینا۔ کہانی یا واقعہ سنانے کا بہترین گر سمجھا جاتا ہے۔ سرسید نے بروقت ضرورت اسے بھی اپنایا۔ مگر واضح رہا کہ مقصد اصلاح تھا۔ لیکن یہ انداز قصہ گوئی لطف ادب اس مقصد کو درجہ ادب دیتے ہیں۔

سرسید کی تقریروں کے راہ سے بھی دلوں میں اترنے۔ اُن کے اندر جو درد، جوش اور ولولہ تھا وہ مکر گفتار کی صورت اختیار کر لیتا تھا اور سامعین پر سکتے کا عالم طاری ہوتا تھا۔ اُن کی تقریروں میں بھی اُن کی ادبی تحریروں کی تمام خصوصیات ہیں۔

سرسید کے خطوط میں بھی سادگی اور بات کو وضاحت اور صفائی سے کہہ دینے کا انداز ہے" القاب وہ غالب کی طرح مختصر لکھتے ہیں، لیکن غالب کا جو منفرد اسلوب ہے وہ اُن کی شخصیت کا عکس ہے سرسید کے خطوط، چاہے خطوط بہت دلچسپ نہ ہوں مگر وہ سادی نثر کی اچھی خوبیاں رکھتے ہیں۔ سرسید کے خطوط میں بھی اُن کا یہ مقصد حاوی رہتا ہے لیکن کچھ خطوط ایسے بھی ہیں جن میں اُن کی ظرافت اور خلوص نمایاں ہے۔ مثلاً خان بہادر مولوی سید زین العابدین کو لکھتے ہیں۔

مکرمی زینو۔

۔۔۔۔۔ مگر تمہارے چلے جانے سے جو رنج ہے وہ لکھا نہیں جا سکتا۔ زبان کھجلاتی ہے اور کوئی یہاں نہیں ہے کہ اس کو بُرا کہوں، دل میں غصہ آتا ہے اور کوئی نہیں ہے جس پر غصہ نکالوں، ہاتھ کھجلاتے ہیں اور کوئی نہیں جس کو ماروں، حقیقت میں تمہارے جانے سے مکان نہیں دل سونا ہو گیا۔"

القاب کی اپنائیت سے لے کر آخری جملے تک ایک دوستانہ کسک کا پُر اثر اظہار ہے گو اس میں کوئی تشبیہہ، استعارہ اور شاعری نہیں لیکن دوستی کا رنگ اپنا اثر پیدا کر رہا ہے

اگر سرسید کی نثر صرف اقلیدس کی طرح معلوماتی ہوتی تو وہ ادبی نثر نہ ہوتی لیکن سرسید سنجیدہ سے سنجیدہ موضوع کے لئے طریقہ کار ادبی نثر کا رکھتے ہیں۔ "سویلزیشن" میں مجموعی انداز بیان معلوماتی ہے لیکن پیغام دینے میں ایک تاثر پیدا کر دینا۔ ادبی انداز ہے۔ اس مضمون میں استعارہ بھی مگر شاعرانہ سعی سے نہیں بلکہ بے ساختہ آگیا ہے۔ مثلاً "دارو ئے بیہوشی" "آنکھوں کو پتھرا دیا" وغیرہ، ان استعاروں نے نفس مضمون کی وضاحت کی ہے نہ کہ اپنے "حسن ادبی" سے توجہ دوسری طرف مبذول کی ہو۔ کہیں انداز سوالیہ ہے۔ جیسے کیا؟ پھر خود ہی جواب

# ابتدائیہ

میرے خیال میں یہ ایک اچھی بات ہے کہ وہ اہم ملفوظات جو مصنف اتفاقاً کبھی ظاہر نہیں ہوتے انہیں طاقِ نسیاں
میں رکھنے کے بجائے بیان کر دینا چاہئے یہ ممکن ہے کہ کوئی انہیں پڑھے اور اسے کچھ پسند آ جائے یا کسی کو ایک
سرسری نظر ڈالتے ہی مسرت حاصل ہو جائے سپلنی کے بقول کوئی کتاب خواہ کتنی بھی خراب کیوں نہ ہو، یہ نہیں ہو سکتا
اس میں کوئی نہ کوئی خوبی نہ ہو۔ یہ بات اس لئے اور بھی درست ہے کہ ایک شخص کے لئے جو نعمت ہو وہ دوسرے
کے لئے زہر ہو سکتی ہے۔ میں یہ بات اس لئے کہہ رہا ہوں کیونکہ میرے خیال میں کسی چیز کو اس وقت تک پھینکنا یا پوری طرح
نہیں کرنا چاہئے جب تک کہ وہ حقیقتاً مکروہ نہ ہو۔ میرے خیال میں ہر ایک کو اسے پڑھنے کا موقع ملنا چاہئے خاص طور پہ
اس صورت میں کہ وہ بے ضرر ہو اور اس سے کچھ فائدہ اٹھایا جا سکتا ہو۔ اگر ہم ایسا نہ کریں گے تو ہمیں بہت کم ایسے مصنف
ملیں گے جو صرف اپنی ذات کے لئے لکھنے پر آمادہ ہو جائیں۔ آخر کتاب لکھنا کوئی آسان کام نہیں ہوتا اور جو لوگ یہ
محنت اٹھاتے ہیں وہ اس کا انعام بھی چاہتے ہیں — مالی اعتبار سے ہی نہیں بلکہ یوں بھی کہ ان کی کتابیں بکتی میں
اور پڑھی جاتی ہیں اور اگر قابلِ تعریف ہوں تو انہیں سراہا بھی جاتا ہے۔ اس سلسلے میں سیسرو نے کہا ہے کہ "قدر و منزلت
سے فن کی بہت افزائی ہوتی ہے۔" کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ جو سپاہی سب سے پہلے کمند پر چڑھتا ہے وہ زندگی سے سب
سے زیادہ نفرت کرتا ہے؟ نہیں، ایسا ہرگز نہیں ہوتا۔ یہ تو تعریف کی تمنا ہوتی ہے جو اسے جان جوکھم میں ڈالنے پر
آمادہ کرتی ہے۔ فنون لطیفہ اور ادب میں بھی یہی ہوتا ہے۔ ایک نیا واعظ بڑی اچھی طرح وعظ کہتا ہے اور اس کا منشا
اپنے سامعین کی عرفانی روح کی مدد کرنا ہوتا ہے لیکن ذرا ان حضرت سے پوچھ کر تو دیکھئے کہ کیا انہیں لوگوں کی یہ بات ناگوار گزرتی ہے
کہ "محترمی آپ نے کتنا عمدہ خطبہ دیا!" ایک صاحب تیر سے بازی میں پسندی رہ گئے تھے لیکن انہوں نے ملک عزیز کو
بادشاہ بھی جھنڈا بخش دیا تھا کیونکہ اس نے ان کے نیزہ پھینکنے کی تعریف کی تھی۔ اگر یہ تعریف سچی ہوتی تو وہ نہ جانے کیا کر ڈالتے؟
ہر چیز میں یہی صورت ہے۔ مجھے اس کا اعتراف ہے کہ اس چھوٹی سی بچکانہ کہانی میں میری حالت میرے ہمسائے
سے بہتر نہیں ہے اور مجھے اس کی بھی پروا نہیں ہے کہ کوئی میری داستان پڑھ کر مزا لے گا حالانکہ یہ بڑے بھونڈے
انداز میں لکھی گئی ہے۔ میرے خیال میں لوگوں کے لئے اس بات سے واقف ہونا مفید ہو گا کہ ایک ایسا آدمی بھی زندہ
رہا ہوا ہے جو اتنی مصیبت، خطرے اور بدنصیبی سے دوچار ہو چکا ہے

میں جنابِ والا سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ مصنف کا یہ تحفہ قبول کر لیں۔ اگر اس کی آرزو اور مہارت
میں مطابقت ہو جاتی تو اس نے اسے اور خوبی سے لکھا ہوتا۔ جناب والا نے مجھے خود کو اپنی آپ بیتی مفصل پیش کرنے
کے لئے لکھا ہے۔ اس لئے میرے خیال میں درمیان کے بجائے ابتدا سے شروع کرنا بہتر ہو گا تاکہ آپ کو میرے

کھاؤں گا، میں نے خود دیا ہے، یہ چیز میری یج کی ہے وغیرہ

فایدہ ۷ - لفظ اپس[1] دلالت کرتا ہے مشارکت پر خواہ ضمیر متکلم کے ساتھ یا مخاطب یا غائب کے جیسا ہم اپس میں سمجھتے ہیں، تم اپس میں جھگڑتے ہو، وے اپس میں لڑتے ہیں

فایدہ ۸ - ہندی محاورہ میں ضمیر متکلم کی جگہ فروتنی کے واسطے بحسب مراتب لفظ بندہ و غلام و نیازمند، خاکسار و احقر و مخلص و فدوی اور ضمیر مخاطب و غائب کے مقام میں ادباً و تعظیماً موافق مراتب لفظ خود بدولت خداوند و پیر و مرشد و صاحب و قبلہ و ملازمان استعمال کرتے ہیں

نوع[2] چہارم - اسماء موصول کے دو لفظ ہیں

جو و جون اور یہ دونوں (کذا) حالت فاعلی میں مشترک ہیں درمیان تذکیر و تانیث و وحدت[3] و جمع کے مثلاً جو مرد آیا تھا، جو رنڈی آئی تھی بیائے معروف[4]، جو رنڈیاں آئیں تھیں[5]۔ اما تبدیل اُن کی بواسطہ حروف معنی یا اسماء ظروف حالت وحدت[6] میں ساتھ حرف سین کے جیسا جسکو، جسکا، جسے، جس[7] پاس وغیرہ اور حالت جمعیت میں ساتھ حرف نون و تہہ کے مثلاً جنکو، جنھوں کے، جنھو نے (کذا) وغیرہ

اسماء موصول متضمن ہے معنی شرط کو پس اُسکی جزا میں آتے ہیں لفظ سو و توں مثلاً جو آدمی کل آیا تھا سو آج آیا ہے

فایدہ ۔ اسم موصول کبھی خود بہ سبب حروف کے مبدل ہوکر اپنے ماقبل کے اسم کو تبدیل سے باز رکھتا ہے جیسا وہ لڑکا جس نے تجھ کو مارا تھا، پس بہ سبب لفظ نے لفظ لڑکا مبدل نہ ہوا بلکہ لفظ جو خود مبدل ہوا۔

لفظ جون[8] کی تبدیل موافق ہے لفظ جو کی تبدیل کے

فایدہ ۹- لفظ کون و کیا استفہام پر دلالت کرتے ہیں مثلاً قول سودا

؎ گر تو ہے یاد وفا تو جفا کار کون ہے ، دلدار تو ہوا تو دلآزار کون ہے

---

[1] جدید اردو میں لفظ "اپس" (الف مفتوح، بائے فارسی مضموم) کا تلفظ "آپس" (الف ممدودہ بائے فارسی مفتوح) ہے۔ بعض لوگوں کی زبانی مکسور الاوسط بھی سننے میں آیا ہے [2] اصل "نوعہ"
[3] اصل "مجہول" لیکن یہ بدیہی طور پر سہو کاتب۔ [4] جدید اردو میں "آئی تھیں" ہوگا [5] اصل "وحدہ"
[6] اصل "جسپاس" [7] اصل "نون" لیکن بحث سابق کے پیش نظر تصحیح کی گئی